# فہرست مضامین

# ادب

## فوائد جدیده

لا سعادة للامة ليس لها سائق
الى الفضائل ولا زاجر عن الرذائل

عجیب است حالت انسان — عجیب است حالت انسان که صراط مستقیم
سعادت و راه راست نیک بختی را ترک نموده در اراضی وعره شقاوت سنگلاخهای بدبختی
جویای رفاه حال و آسایش خویش میباشد —

اگر انسان صحف تواریخ و کتب سیر را بنظر اعتبار مطالعه کند و در مضامین
آنها بدیده بصیرت غور نماید بی شبهه بر وی ظاهر و روشن خواهد شد که غنی و ثروت و امنیت
و راحت و سلطه و سطوت و قوت و علوّ کلمه و عزت و شان و شهرت هر امتی از امم و هر قبیله
از قبائل در ان زمانی بوده است که افرادان امت متخلق باخلاق فاضله و متصف بصفات
پسندیده بوده اند و هر طبقه از طبقات ان قوم را بهرهٔ وافر بوده است از بصیرت و بینائی —
و فقر و فاقه و ذل و مسکنت و ضعف و انحطاط کلمه و حقارت و پریشان حالی و گمنامی آن
در آن وقت بوده که جهل و عمش و نابینائی عموم اشخاص آنرا فرا گرفته و صنف صنف ان
گروه بسوء طویّت و فساد اخلاق و تباهی افکار مبتلا گردیده بودند —

و بدین سبب و قرائن هر کسی میتواند حکم کند که سعادت امم نتیجهٔ بینائی و
اخلاق مهذبه و شقاوت آنها اثر غباوت و سجایای ناستوده است —

بلکه اگر کسے تعمق و تدبّر نماید درین مسئله که سعادت امتیکه باسم واحد
نامیده و بسبب واحده شناخته میشود بلکه رفاهیت هر فردی از افراد ان حاصل نمیگردد مگر
بتعاون و توازر زیراکه بالبداهه شخص واحد بلکه شرذمه قلیل اینکه بالغه از احادی چند
بوده باشند هرگز قیام بمعیشت ضروریه خود نتوانند کرد تا چه رسد باستکمال سعادت تامّه
ورفاهیت کامله ازین [illegible] تنها و مکافئة الطبیعیه
صورت وقوع نخواهد پذیرفت مگر بتعاون و اشتغال [illegible] وقت دل در اعمال
بیان اینکه آن افراد متعدده در صورت وحدانیه حاصل آید [illegible] اتفاق و اتحاد دل در
عمل در عالم خارج پیرایه وجود و هستی نخواهد یافت جز به اعتدال اخلاق باطنیه و قوی نفسانیه
ونزاهت آنها — و استقامت اخلاق و اعتدال آنها نیز پیرایه وجود نپذیرد الا ببصیرت
وبینائی و تعدیل قوی عقلیه و تقویم و تهذیب ملکات آن — البته آن مدبّر بصیر و دانا حکم
خواهد کرد که علت حقیقی و سبب اصلی سعادت امّه همراستی ازمّهٔ عقل و بصیرت و نزاهت
واعتدال اخلاق آن امت است و باعث شقاوت و موجب پریشان حالی آن زوال آن جمله است
چون این ظاهر شد پس باید دانست که اخلاق نفسانیه و قوی و ملکات عقلیه
را عجائب جزری و مدّی و قبضی و بسطی و ارتفاعی و انخفاضی و ازدیادی و نقصانی و
عروجی و هبوطی میباشد حتی اگر امتے از امم غفلت ورزیده زمانه قلیلی از مراقبت و محافظت
اخلاق نفسانیه و قوی عقلیه خود چشم بپوشد و در تعدیل و تقویم و ادامه و تثبیت آنها
بر مراکز لایقهٔ تساهل کند ان اخلاق و قوی اگرچه بدرجه عالیه رسیده باشد رفته رفته روی
باضمحلال آورده تا آنکه بالمرّه معدوم و نابود خواهد گردید و ان امّت نه تنها از سعادت و
رفاهیت محروم خواهد شد بلکه در اندک زمانے از دایرهٔ انسانیت بیرون شده بحیوانات وحشیه

[illegible] و نسبت میان [illegible] — (۴) فواید علوم را از برای عموم چنان بیان می‌کند
[illegible] یقین [illegible] سعادت [illegible] در رفاهیت و عزت آن لعلوم حقه و معارف
[illegible] بطوری که منزجر بنماید که جاهل بر
نعمی اعتراف مینماید که هر بلیه و مصیبت که [illegible] رسیده است از شآمت جهل
بوده است — (۵) درجات شرف علوم را باندازه منافع آنها در عالم انسانی تعیین
مینماید و مقدار لوازم هر یک را مدلل و مبرهن میسازد تا آنکه ناد فی جهت فایدهٔ زهیده
صرف عمر گران بها را نکند و از فایدهٔ جلیله که از اشتغال بعلم دیگر حاصل میشد محروم
نگردد — (۶) وجوب صنایع را که نتایج علوم است در عالم مدنیت تثبیت و بعدم
حصول رفاهیت و سعادت بدون ترقی صناعات اقامه براهین قاطعه می‌کند
(۷) و معارف ضروریه که هر انسان را از برای صدق اسم انسان بر وی دانستنش
واجب و لازم است چه اولیات جغرافیه و چه مبادی طبیعیات و چه انموذج فلکیات
و چه حوادث جویه و چه لوازم زراعت و چه مقتضیات حرف و چه ضروریات طبیه و چه
ترتیب منزل و چه تنظیف بلاد و چه تربیت اولاد بر نوعیکه عوام الناس از آن بهره‌ور
شوند ذکر می‌کند — (۸) تحدید انسان و شرح فضیلت انسانیت را نموده پس
از آن اغنیا و ارباب مکنت را بفضیلت انسانیت دعوت در انشاء مکاتب عمومیه
از برای علوم و معارف و صنایع و بنای دار الشفاها ترغیب و تشویق می نماید —
(۹) و از برای برانگیختن همم خامله و احیای نفوس میته ذکر فضائل آبای ماضیه
و اجداد سالفه را بجهت اولاد و احفاد بنهج شیرین گاه و بی گاه فریضه ذمت خود
میداند — (۱۰) احوال و اخبار امم بعیده را در اعداد خود بتفصیل نقل می‌کند

تا آنکه صاحبان سیاست نصیب خویش را ازان بردارند و خداوندان تجارت حظ و بهرهٔ
خود را بگیرند و ارباب علوم فوائد علمیّه را اکتساب کنند و اخبار امّت را احوال آنها را نظر دقیق
نموده اگر از اهل سعادت اند اجتهاد نموده اسباب آنرا فهمیده پس ازان همت خود را
برانگیخته و عرق حمیت و غیرت خویش را حرکت داده در صدد مبارات و مجارات آنها
برآیند و اگر از اهل شقا باشند ازان عبرت گرفته از بواعث آن اجتناب نمایند—

(۱۱) و حاکم را بر عدالت دعوت و فوائد آنرا بیان و وکالت عموم رعیت را نموده
شکوا های آنها را بحکومت میرساند و دفع ظلم مامورین و رفع حکّام رشوت خوار را میکند
حوادث آتیه را تفرّس نموده ارباب حلّ و عقد را آگاه می سازد تا آنکه قبل از حدوث
آن در دفع و علاج آن بکوشند و حکومت و رعیت از ضرر آن محفوظ مانند—

(۱۲) و اگر شخصی اجنبی امر نا ملائمی بقوم آن نسبت بدهد با دلّه و براهین ثابته
که برنده تر است در رنگ و دانایان از شمشیرها دفاع از قوم خود را واجب میدانند—

(۱۳) و ودائع افکار هر عاقلی را بسائر عقلا میرساند و عالمان را بیکدیگر آگاهی میدهد

(۱۴) حکایات لطیفه و نکت ظریفه و اشعار بلیغه را از برای انشراح صدور
گاه گاهی بقارئین خود عرضه می کند— (۱۵) اجزاء متلاشیهٔ امّت را
و اعضاء متفرقه آنرا جمع نموده و بحیات تازه زنده اش میگرداند—

(۱۶) و خوانندگان خود را نشسته بسیر و سیاحت عالم دل شاد می کند—

(۱۷) و بیماران با مراض مزمنه را باطبای ماهرین و ضلالت و جاهلان را بعلمای متفننین
رهبری و فقرا را بمواقع غنا و اکتساب ارشاد می نماید— (۱۸) دوست امّت را
از دشمن تمیز میدهد و لباس تلبیس را منشق میسازد— (۱۹) و بکمین گاه های شرّ اشقیا

از برای احتراز کردن اخبار کرده و بشناه راههای سعادت ارشاد میکند و از برای جلب منفعت و دفع مضرت حقائق اشیا را چنانچه در واقع است جلوه داده اشکارا مینماید و در هر جا و در هر چیز که منفعتی از برای امت خود دیده حالا اعلان میکند —

و بالجمله جریده انسان خواهان سعادت را در بینست جهان نما — و دوزه ومینست حقیقت پیرا — و راه بریست نیک فرجام — و صدیقیست سعادت انجام و طبیب است شفیق — و ناصحیست صدیق — و معلمیست متواضع — و مادبیست خاضع — و دیده بانیست بیدار — و حارسیست هوشیار — و مربیست کامل از برای عموم و تریاق شافیست بجهت جمیع هموم — و بهترین مشغلی است خاملین را — و نیکوترین منبهیست غافلین را — و روح بخش است و لبهای مرده را — و برانگیزنده است افکار افسرده را — در وحدت جلیس است — و در وحشت انیس — عالمان راست سرمایه — و عارفان راست پیرایه — تاجران را رهبر — و حاکمان را مشیر معدلت گستر — زارعان را قانون فلاحت است و صانعان را استاد صناعت — و جوانان را دبستان — و عوام را است ادبستان — ارباب بصیرت را است نور دیده — و خداوند سیاست راه ستوده پسندیده — و مدنیت را حصنیست حصین و سعادت انسانی را حبلی است متین —

و شرف و منزلت و رفعت جریده و کثرت آن بر حسب ترقی امم است در علوم و معارف و عروج آنها است بمدارج مدنیت زیرا که عالم عارف حاجات و ضروریات خویش را از جاهل غافل بیشتر میداند و در استحصال آنها زیاده سعی مبذول میدارد —

پس هر امتی که جویان سعادت و خواهان رفاهیت بوده باشد باید بداند که بغیر از جرائد و اخبارنامههای یومیه بمقصود اصلی و مطلوب حقیقی خود نخواهد رسید —

پس بسبب راهبهای بیغوله نباید داراضی پست و بلند را بیهوده قطع نماید

ولاکن بشرط آنکه صاحب جریده بنده حق بوده باشد نه عبد دینار ودرهم زیراکه

اگر بنده دینار ودرهم بوده باشد حق را باطل و باطل را حق وخائن را امین وامین را خائن

وصادق را کاذب وکاذب را صادق وعدو را صدیق وصدیق را عدو وقریب را بعید

وبعید را قریب وضعیف را قوی وقوی را ضعیف ومنفعت را مضرت ومضرت را منفعت

وحسن را قبیح وقبیح را حسن وموهوم حقیقی را موجود وموجود حقیقی را موهوم وامی نماید

البته عدم اینگونه جریده از وجود آن بمراتب غیر متناهیه بهتر است ـــ

چون فائدهٔ اخبار نامها ومزیت آنها معلوم گردید اکنون مرا میرسد که تاسف

خویشتن را اظهار کرده بگویم هندوستانی که از قدیم زمان معادن علوم ومعارف ومنبع

صنائع وبدایع ومنبع حکم وفلسفه وکان قوانین ونظامات ومدنیت بوده است چرا باید

جرائد را ور او آنقدر که باید وشاید مقدار ومنزلت نباشد وجرائد منطبعه دران عبارت

ازمعدودی چند باشد باکثرت عدد سکان آن که بدو صد میلیون (دویست کرور) بالغ می‌شود

وچرا اهالی ان مملکت را رغبت تا بعد بر خواندن جرائد نباشد باعظم فائده وکثرت منافع آن

واما ان عذریکه بعضی از ارباب وجاهت هند درباب نخواندن جریده تقدیم

کرده میگویند که جرائد مطبوعهٔ درین ممالک مطالب عالیه ومقالات مفیده را حاوی نیست

لهذا طبع بقرائت آن رغبت نمی نماید البته ان عذر مقبول نخواهد افتاد زیراکه معلوم است

نزد هر صاحب بصیرتی که اتقان صناعت واحکام حرف وتأنق در اعمال وتحسین افعال

بر حسب رغبت ومیل عموم امت میباشد پس نقص را باید در افکار عمومیه دانست نه

در اخبار نامها ـــ

و اگر عموم اہالی را رغبتی کامل و میلی صادق از برای خواندن جرائد حاصل شود

بی شبہہ صاحبان جرائد صرف افکار نمودہ آنچہ در خیایای عقول داشتہ باشند برای خواہش

افراد امت منصۂ شہود جلوہ خواہند داد بلکہ فکر خویش را با افکار دیگران شریک کردہ ہر روز

مقالہای شیرین از برای تربیت و تہذیب عموم انتشار خواہند نمود۔ اینست مجمل آنچہ میخواستم

در فضیلت جرائد بیان کنم والسّلام فقط

## ناموری اور رقابت

یہ دونون صفتین ایسے ہین جنکو اکثر ظاہر بین بنظر حقارت دیکھتے ہین اور جس نیک

کام مین کسی نیک آدمی کے طرف سے کوشش کی جاوے اوسکے غایت اور غرض یہ دونون

امر قرار دیکر اوسکو بے وقعت کر دیتے ہین اگرچہ ہمکو اس مین کلام نہین ہے کہ نیک

کام مین صرف ناموری کا قصد کرنا اصول اسلام کے روسے اچھا نہین ہی مگر ہمکو اسمین

بھی شبہ نہین کہ ناموری کا خیال ایک مخفی امر ہی جسکی اطلاع بجز علام الغیوب کے کسی کو

نہین ہو سکتی جہان تک ہمارا خیال بلند پروازی کر سکتا ہی وہ یہی ہے کہ ہم ہر ایک

نیک کام کو نیک اور بد کام کو بد سمجھین جو کوئی نیک کام کرے اوسکو لایق امداد اور

اعانت اور مستحق ثنا اور ثواب جانین اور جو کوئی برے کام کرے اوسکو سزاوار

ملامت اور لفرش اور مورد مذمت اور عقاب مانین دیکھئے صحابہ کرام نے اوس

بہادر کو جس نے صف مجاہدین مین سے نکلکر بڑی جرات سے دشمن کا مقابلہ کیا اور

مارا گیا اپنے علم ویقین کے موافق جنتی سمجھا پر اونکو دل کا بھید معلوم نہ تہا وہ کیونکر

کہتے کہ اس نے یہ کام ناموری کے لئے کیا ہی جب خدای تعالی نے اپنی رسول کو بتلایا

کہ اس نے یہ کام صرف ناموری کے لئے کیا تہا اور اسکے دل مین خلوص کا نشان نہ تہا اور

ہم اسی زبان کے رو سے اپنی قوم کو فایدہ دیوین اور نیک کامون مین رغبت دلاوین ہمیشہ
یہی خیال تھا ہو نہ یہ کہ وہ خاص ہماری ہی ذات پر منحصر ہے اور اوسکا نفع بسیط اور عام ہے
بہرحال نہایت مفید اور خاص تھا یہ خیال ہے کہ علم ہی ہمکو نہ ہو عام منفعت اور غیر کو رد کرنا
مناسب نہین تو کیا ہے — فقط

## ترقی زبان اردو

ہم سے جہان تک ہو سکے اپنی زبان اور ملک کی ترقی کرین یہ امر ظاہر ہے کہ ہر زبان کی ترقی اوسی وقت
ہوتی ہے جب اوس زبان سے ہماری مقاصد اور اغراض متعلق ہون خواہ یہ مقاصد دین کی ہون یا دنیا کے
یا دونون کی جہان تک تعلق مقاصد اور اغراض کا کسی زبان سے بڑہتا جاویگا وہین تک اوس زبان
کی ترقی ہوتی جاویگی اور جہان تک مقاصد اور اغراض مین انحطاط ہوگا وہین تک اوس زبان کا
تنزل ہوگا ہماری ملک کی زبان اردو ہے جو درحقیقت ایک مرکب زبان ہے اوسمین سنسکرت
اور بہاکا اور فارسی اور عربی اور انگریزی الفاظ مخلوط اور مستعمل ہین جب ہم چاہین اپنی اردو زبان کو
وسعت دیوین اور ممالک اجنبیہ مین اس زبان کو پھیلا دین تو ہمکو کئی امور لازم ہین ایک یہ کہ ہم
زبان اردو کی تحریر اور املا کو نہایت سلیس اور آسان کرین کہ زبان سیکھنے والیکو اوسکے الفاظ
لکھنے مین کسی قسم کی دشواری درپیش نہو ہم ث اور س اور ص کا امتیاز واجب اور ضروری
نہ جانین اسیطرح ظ اور ض اور ز کا فرق لازم نہ مانین ہر ایک لفظ عربی زبان کا جو اردو مین
مستعمل ہے اور تقریبا بکثرت استعمال کی وجہ سے وہ لفظ زبان اردو کا ایک جز ہو گیا ہے جب اوسمین
ان حروف مین سے کوئی حرف موجود ہو تو کتابت مین ایسی آسانی برتین کہ لکھنے والیکو اختیار
کلی حاصل ہو مثلاً ظلم کا لفظ خواہ ض سے لکھا جاوے یا ز سے یا ظ سے ہم کسی ایک طور کو غلط
نہ سمجھین دوسری یہ کہ ہم اردو زبان کی گرامر یعنی صرف اور نحو کے قواعد اچھی طرح سے درست کرین

اور جہان تک ہو سکے اِس قسم کی کتابین صرف اور نحو اور لغت اور اشتقاق اور ادب کی اپنی زبان
مین تالیف کرنے طریق تیسری یہ کہ ہم عمدہ عمدہ علوم اور فنون کی کتابین خواہ وہ دینی ہون یا
دنیاوی اردو زبان مین تالیف اور ترجمہ کرین تاریخ اور تجربے اور زمانے کے مقتضی سے یہ امر
اظہر من الشمس ہی کہ جس زبان مین علوم اور فنون بہت ہوتی ہین اوس زبان کا بقا اور قیام ایک
مدت مدید تک رہتا ہی اور یہ سلسلہ تالیف و تصنیف کا اور علوم جدیدہ کے ترجمہ کرنے کا اوس زبان
مین جاری رہے تو علاوہ بقا اور قیام کے روزافزون ترقی ہوتی جاتی ہی آپ عربی زبان کو
دیکھئی کہ ہندوستان مین اوسکا قیام اسی وجہ سے ہی کہ ہمارے دینی اغراض اور مقاصد
اِس زبان سے متعلق ہین اگر ہمارے دینی مقاصد عربی زبان سے متعلق نہ ہوتے تو
ہندوستان مین آج ایک شخص بھی عربی جاننے والا نہ نکلتا خیال کیجئے کہ فارسی زبان
کیسی شیرین اور فصیح زبان ہی مگر چونکہ رواج اوسکا ہندوستان مین محض مغلیہ سلطنت
کے زور سے تھا اسلئے اوس سلطنت کے جاتے ہی کتنا بڑا تنزل اور انحطاط فارسی زبان
کا ہو گیا ہی برخلاف اوسکے انگریزی زبان کا شیوع اور فروغ روز بروز بڑھتا جاتا ہی
اگرچہ ہم اس امر کو تسلیم کرتے ہین کہ حکومت کے زور سے بھی زبان کی ترقی اور وسعت
ہو سکتی ہی اور زبان انگریزی کی شیوع کی جو وجہین ہین اون مین ایک یہ بھی وجہ ہی کہ
حکومت اور سلطنت سرکار انگلیشیہ کی ہی اور عموماً حصول ملازمت اِس زبان کی تعلیم
پر موقوف ہی اور تمام دفاتر سرکاری مین بھی یہی زبان مروج اور مستعمل ہی لیکن اسکے ساتھ
ہم یہ بھی کہہ سکتے ہین کہ علوم اور فنون کی وجہ سے زبان انگریزی کا زیادہ تر شیوع و ظہور ہوا
ہزارون بلکہ لاکھون آدمی ہندوستان مین ایسے نکلینگے کہ وہ علوم و فنون کے
شوق مین زبان انگریزی کی تحصیل کرتے ہین فرض کیجئے کہ آپ علم کیمیا یا جرثقیل یا علم نباتات

حیوان یا معاون حاصل کرنا چاہیئے تو کیونکر بغیر انگریزی سیکھے ہوئے حاصل کر سکتے ہین اگر یہ علوم و فنون ہماری ملکی زبان یعنی اردو زبان مین موجود ہوتی تو ہمکو انگریزی حاصل کرنے کی احتیاج نہ ہوتی اگر ہماری عقل سلیم ہی تو ہم بخوبی سمجھ سکتے ہین کہ کوئی حکومت یا سلطنت حوادث اور انقلاب سے بچ نہین سکتی اور صفحہ تواریخ پر ہمیشہ اوسکی حالت مستمرہ قایم نہین رہ سکتی پس اپنی زبان کی ترقی ایسی بے بقا اور موہوم اور موقت شئے پر منحصر کر دینا درحقیقت ایک بہت بڑی غلط فہمی ہے ہم ایسے موہوم اور موقت شئے پر کیون سہارے رہین اور مضبوط اور موبد شئے کو کیون نہ اختیار کرین وہ یہی ہو کہ ہم علوم و فنون کو زیادہ اپنی زبان مین رواج دیوین اور جہان تک ہوسکے عربی اور انگریزی اور جرمنی اور فرانسیسی زبانون سے علوم و فنون کی کتابین ترجمہ کر کر اپنی زبان مین شایع کرین جب یہ صورت جلوہ ظہور مین آوے تو ممکن نہین ہے کہ ہماری زبان کی روشنی اور ترقی کسی کے مٹائی مٹ سکے خواہ کیسی ہی سلطنتون کا انقلاب ہو خواہ کیسی ہی حوادث کا زور ہو مگر ہر وقت اور ہر زمانے مین ہماری زبان کے طرف لوگون کی احتیاج قایم رہیگی اور جہان تک احتیاج باقی رہیگی وہ ہماری زبان کی تحصیل مین اور اوسکے ترویج مین کوشش کرتے رہینگے فقط

# تجارت

## قواعد اہل حرفت و تجارت

ف۱ ہر کاروبار کی بنیاد ایمانداری ہی کے اوپر ہوتی ہے تمام کامیابی راستی سے قایم ہوتی ہی اور ایسے سچے کاروباری کی اوسکی حیثیت بڑھ جاتی ہیں ایمانداری کی وجہ سے اعتماد بڑھتی ہیں —

ف۲ تاجر کو اپنے قول و قرار پر مستقل طور سے قایم رہنا چاہیے اور کام کو بے پروائی اور بعجلت نکرنا چاہیے —

ف۳ جو کام کہ وہ خود بآسانی انجام کر سکتا ہو دوسرے سے نہین کرانا چاہیے

ف۴ ہر چیز کو اوسکے موقع اور محل پر رکھنا چاہیے —

ف۵ کسی کام کو ادھورا اور ناتمام نہین چھوڑنا چاہیے بلکہ اوسکو انجام دینا اور جسکو حسب اتفاق زمانہ اوسکو کرنا چاہیے —

ف۶ اپنے ارادہ اور کام کو دوسرون کے نظر سے پوشیدہ رکھنا چاہیے

ف۷ اپنے گاہکون کے ساتھ خوش مزاجی سے پیش آنا چاہیے اور اونسے ایک ہی بات کہنا چاہیے —

ف۸ بضاعت سے زیادہ تجارت نہین کرنا چاہیے —

ف۹ تھوڑے قرض کو بہت قرض پر ترجیح دینا چاہیے اور نقد کو ادھار پر خرید و فروخت کے معاملہ مین اور قرض دینے مین تھوڑے نفع کو جہان روپیہ ڈوبنے کا خوف کم ہے اوس کثیر منفعت پر ترجیح دینا چاہیے جہان روپیہ مارے جانیکا اندیشہ زیادہ ہے

مثل تقرری اور بیٹھ وغیرہ و دوسرے نقدی معاملات کو درج کرنا چاہیئے –

ف۳) اسباب سے بخوبی آگاہ ہونا چاہیئے کہ کسطرح آدمی دوسرے شخص کا ضامن ہوجاتا ہی اور انسانیت اور قومی ہمدردی کے کامون مین تحی رہنا چاہیے –

ف۴) ہر شخص کو چاہیئے کہ ان قواعد پر اچھی طرح عمل کرے اور یہ بات یاد رکھے کہ جسکو خدا نہین چاہتا ہی وہ اپنی محنت سے کچھہ فائدہ نہین اوٹھاتا ہی – لیکن انشاء اللہ تعالیٰ ان سب باتون کو خیال رکھنے سے وہ سب اپنے کاروبار مین کامیاب ہوگا –

## دوکان لگانے اور کاروبار کے لئے جگہہ مقرر کرنے کے قواعد –

اگر تم دوکان لگانا چاہتے ہو تو مندرجہ ذیل کے قواعد کو بغور دیکھو –

تہوڑے سرمایہ والا — اول ہم اوس شخص کا حال بیان کرتے ہین جو تجارت کے حالات سے محض ناواقف ہوتا ہی اور قلیل سرمایہ سے تجارت شروع کیا چاہتا ہی اور نقد روپیہ سے اسباب خرید کیا چاہتا ہی تا کہ تجارت کے ذریعہ سے وہ اپنی لذات یعزت کرے – ظاہر ہی کہ اگر ایسا شخص دوراندیشی سے اور خوب سوچ سمجھکر اپنا کام نکریگا تو اوسکا روپیہ بغیر کسی کافی نتیجہ کے صرف ہوجائیگا اور کرایہ اور محصول اور سر چڑھ جاتے ہین اور اوسکا مال پڑا رہیگا یا خراب ہوجائیگا اور اسواسطے اوسکو ضرور نقصان ہوگا – کیونکہ ذرا ذرا نقصان قلیل بضاعت کو مثل تہوڑے پانی کے خشک کر دیگا اور ہمکو اوس مصیبت کی تصویر کہینچنا ضرور نہین ہے جو اوسوقت اوسکو پیش آئیگی جبکہ وہ شی جو ایک تاجر کی بہبودی کا اصلی ذریعہ ہے اوسکے پاس نرہیگی –

بڑے سرمایہ والا — بڑی سرمایہ والا کا بھی حال قاعدہ مذکورہ بالا سے

مستثنی نہین ہی کیونکہ جب کوئی شخص جسکے پاس بہت سرمایہ ہوتا ہی تجارت شروع کرتا ہی تو وہ بہت سا روپیہ اسباب کی خرید مین لگاتا ہی اور بڑے کرایہ کی دوکان لیتا ہی اور بڑے بڑے محصول ادا کرتا ہی اور مددگارون اور نوکرون کی تنخواہ بھی زیادہ ہوتی ہے - اسواسطے اگر مال جلد نہ بکا تو اوسی قسم کا نتیجہ جسکو ہمنے اوپر بیان کیا ہی جلد یا دیر مین پیدا ہوگا -

جگہہ ---- اسواسطے ہر تاجر کو چاہئے خواہ اوسکے پاس سرمایہ قلیل ہو یا کثیر کہ دوکان لگانے کے وقت اول وہ اوس جگہہ کو بخوبی غور کرے جہان وہ دوکان کہولنا چاہتا ہی کہ کس قسم کی وہ جگہہ ہی اور آدمیون کی تعداد اور اونکی احتیاج اور عادات کو خیال کرے اور یہہ دیکھے کہ کسقدر مال اور دوسرے تاجر اوس جگہہ فی الحال لاتے ہین اور کہان تک لوگون کی احتیاج رفع ہوتی ہے -

جدید مقامات ---- نئے نئے مقامون پر دوکان لگانے کا میلان کم بضاعت والے تاجرون مین اس امید سی زیادہ ہوتا ہی کہ وہ جلدی لوگون سے میل و جول حاصل کرین - اور تہوڑے کرایہ کی وجہہ سے بہی اونکو ان مقامون پر دوکان لگانے کی خواہش ہوتی ہی - مجہکو اپنی ذاتی تجربہ سے معلوم ہوا ہی کہ ابتدا ابا ہر بلدہ یا شہر کے دوکان لگانے سے ہمیشہ ناکامیابی ہوتی ہی - ان مقامات مین سوداگر بہت جلد جہان ذرا بھی وہ آباد ہوئے داخل ہوتے ہین اور قبل اسکے کہ مکان وہان تیار ہو چکین وہ اونکا کرایہ نامہ لکھہ دیتے ہین اور اسباب کو فروخت کے لئے رکہدیتے ہین اور اسوقت جب وہ دوکان لگاتے ہین شارع راہ پر کنکڑ وغیرہ بھی بچھے نہین ہوتے ہین اور سڑکین ناہموار اور زمین غیر مسطح مثل شہرون کی گلیون کے ہوتی ہی اور جو چند لوگ ان مقامات کے باشندے ہوتے ہین وہ گرد و نواح کے قصبون سے

آمد و رفت رکہتے ہین اور وہان سے جس چیز کی اونکو ضرورت ہوتی ہے خواہ عادةً یا عمدہ سمجہکر خرید لاتے ہین اور اس سوداگر کی آمدنی اور فروخت ایسے لوگون کی خرید پر منحصر ہوتی ہی جو سبب بے پرواہی کے وجہ سے اپنی ضرورت کی چیزین ارزان اور عمدہ دیکہکر ان قصبون سے نہین لاتے ہین - یا جب موسم بدلتا ہی جسکی وجہ سے اون قصبون تک جانا نہایت ناگوار معلوم ہوتا ہی تو اوسکی روزی چلتی ہے اور کچہہ مال فروخت ہوتا ہے -

دیوالا —— مثل ہی جب تک گہاس بڑہتی ہے گہوڑا بہوکون مرتا ہے اسیطرح سے جب تک نئی جگہہ آباد ہو یہہ سوداگر اپنی بضاعت کو رفتہ رفتہ کہا جاتا ہے اور عین وقت پر اپنا ٹاٹ لوٹتا ہی اور دوکان بند کرتا ہی اور برخلاف اسکے اسی وقت ایک بڑا ہوشیار تاجر اسی میل وجول کے ذریعہ سے جبا داول سکے تاجر نے پیدا کیا تہا نفع اوٹہاتا ہی اور اس مقام کو آباد شدہ کی حالت میں نمود پاتا ہی - اسواسطے یہہ ایک قلیل بضاعت والے کے لئے بہتر ہی کہ زیادہ کرایہ دیکر اولاً کرے اور خوب آباد جگہہ دوکان لے جسکی بہ نسبت اسکے کہ وہ اُن مقامات مین کاروبار کرے جہان بازی کم اور غیر یقینی ہو - کیونکہ چہوٹے سوداگر کی کامیابی اور بہبودی صرف اسی بات پر منحصر ہے کہ اوسکا تہوڑا سا اسباب اور محدود سامان جلدی جلدی بکتا جاسے اور نیا اسباب آتا جاتی -

دور اندیشی —— لیکن اسپر بہی اگر کوئی کم بضاعت والا تاجر شہر کے باہر یا دیہات مین دوکان لگانا چاہی جہان ہم پیشہ والون کی نفسانیت اور رقابت کا خوف کم ہی اور کرایہ بہی قلیل ہین تو چند باتون کا لحاظ رکہنا چاہیئے - اوسکو چاہیئے کہ خصوصاً اون چیزون کی دوکان نہ لگائی جو بہت ضروری نہین ہین یعنی آرائش اور زیب

کی چیزین - کیونکہ ان مقامات کے باشندے وہ لوگ ہوتے ہین جو مثل اسکے بغرض کفایت شعاری
ان مقامات مین جہان ہرشی ارزان ہوتی ہے بود و باش اختیار کرتے ہین اور اگر یہہ
صورت نہو یعنی اگر وہان کے لوگ متمول اور دولت مند ہون جو دیہات مین رہنے کو
شہر کی بود و باش پر ترجیح دیتے ہین اور جنکی آمدنی شہر اور دیہات دونون مین صرف ہوتی ہے
تو اونکے پاس گھوڑے اور بگیان ہوتی ہین جنپر سوار ہوکر وہ شہر کو آتے ہین اور وہان
عمدہ بازارون مین ہی جہان ہر طرح کی قیمتی چیزین اور طرح طرح کے سامان دیکھلانے کے لئے
رکھے ہوئے ہین اپنی آرایش اور زیبایش کی چیزین خرید کر لیجاتے ہین —

ضرورت کی چیزین —— اسواسطے اوس دوکاندار کو چاہئے جو
دیہات مین دوکان لگاوے کہ وہ روزمرہ ضرورت کی چیزین اپنی دوکان مین رکھے —
پانچ کوس کے فاصلہ سے روٹی لانا ہو کے لوگ پسند نہین کرتے ہین اور بہت دور ترکاری
لینے جانا فی الواقع بڑی تکلیف کی بات ہی - باورچی - قصاب - پساری یا عطار - خردہ فروش
اور ترکاری فروش وغیرہ پہلے اپنی دوکان کو دیہات مین قایم کرتے ہین اور اپنی بضاعت
کو بڑہاتے ہین اور اگر درزی اور ٹوپی بنانے والے اور بزاز اور موچی اور موزے
بنانے والے اور دیگر چہوٹے چہوٹے پیشہ والے لوگ اپنی دوکان پہلے گانون مین
نہ لگاوینگے تو اونکو اپنی دوکان مین جلد ترقی ہونے کی امید کم ہی —

خوش اخلاقی —— بڑے مقامات مین جہان ہم پیشہ لوگ کثرت سے
ہوتے ہین ایک چہوٹا دوکاندار اپنے بڑے ہم پیشہ والے سے صرف ایک سبب
کی وجہ سے اکثر بڑہ جاتا ہی - وہ سبب کامیابی کا ایک جزو ہے جو ہر بضاعت کو ترقی دیتا ہے
اور اگر اس سبب پر لحاظ نہ کیا جاوے تو اوسکو نقصان پہونچتا ہی - اس سبب کا نام خوش اخلاقی

ہی۔ خوش اخلاقی ہر جاپر چاہیئے لیکن تجارت مین اوسکی بڑی ضرورت ہی۔ کیونکہ خوش خلقی
کی وجہ سے کم بضاعت والا دوکاندار بہت بڑے تعجب انگیز ترقی کے درجہ پر پہونچ جاتا ہی
خوش اخلاقی مین ایک ایسا بڑا جادو ہی جو بیان نہین ہو سکتا۔ خوش اخلاقی ایسی طرز کی ہونا
چاہئی جس سے خوشامد اور چاپلوسی اور لالچ اور خود غرضی ٹپکتی ہو بلکہ وہ ایک سیدھا
سادہ اور پسندیدہ طریق خلق کا ہو جس سے آدمی کو خریدنے کی رغبت ہو اور جس سے
یہہ معلوم نہو کہ یہہ سب باتین خریدار کے ٹھگنے کے لئے بنائے گئے ہین۔

ایمانداری —— دوکاندار کو چاہئے کہ وہ تمام اپنے کاروبار
مین صرف ایمانداری اور خوش اخلاقی پر بھروسا رکھے اور یہہ کوشش کرے کہ خریدار
اوسکے دوکان پر آنے سے خوش اور محظوظ ہوان۔ اگر دوکاندار ان باتون کا لحاظ
رکھتے گا تو اوسکا لین دین سب سی بخوبی ہو جاتی۔ جب تک وہ اس طریق سے کاروبار
کرتا رہیگا اوسکو اوسکے گاہک اور خریدار ہرگز نہ چھوڑینگے۔

دوکاندار کے فرایض —— جو لوگ اوسکے دوکان پر آئین وہ
اوسکے کاروبار پر مطمئن رہین دوکاندار کو چاہئے کہ محنت اور توجہ سے انکو
راضی اور خوش رکھے اور امیر اور غریب کے ساتھ یکسان پیش آنے اور اپنی منفعت
کے لئے کسیکو دہوکا اور فریب نہ دے۔ تمام اپنے اخراجات مین اوسکو کفایت
کرنا چاہئی۔ اور سوداگری سے نفع اوٹھاکر دوسرون کے مال پر لالچ اور رشک
نکرے اور دوکاندار کو چاہئے کہ لوگون سے ایسا معاملہ کرے کہ جب وہ اپنی
کاروبار کو چھوڑکر بیٹھے اور اپنی محنت کے ثمر پر بسر اوقات کرے تو اوسکا کسی کو دل
بات پر افسوس اور تاسف نہو۔ الغرض جب لوگ ایسے شخص کو پاوینگے تو اپنے فائدہ

تب ان اوقات پاس ہجوم [illegible] اور تابع احکام رہینگے فقط

# تجارت کا ایک دلچسپ مضمون

## تمہید

اس مضمون لکھنے کے قبل ضرور ہے کہ اوسکا تاریخی بیان اول تمہیداً لکھا جاوے تاکہ ناظرین کو مضمون ہذا کے مقاصد اور اغراض پر کماحقہ واقفیت حاصل ہو اور مضمون کے مطالب بخوبی ذہن نشین ہوں سو واسطے قبل اسکے کہ مین مضمون تجارت کو شروع کرون یہہ مناسب سمجھتا ہون کہ پہلے کچھہ تاریخی بیان تجارت کا لکھا جاے اور نوح علیہ السلام کے زمانہ سے لیکر اب تک جو جو قومین دنیا مین مشہور اور معروف ہوئی ہین اونکی تجارت کے طریقے اور قاعدے تحریر کئے جائین اور ہر ایک قوم کے اصول تجارت اور اشیا تجارت اور سامان تجارت کے درآمد اور برآمد پر غور کیا جاوے اوس قوم کی ترقی اور تنزل کے اسباب بیان کئے جائین۔ اسواسطے مین نے اس تاریخ تجارت کو سات زمانون مین تقسیم کیا ہے وہو ہذا۔

۱ ایرانیونکا زمانہ

۲ مصریون کا زمانہ

۳ ہندؤن کا زمانہ

۴ یونانیون کا زمانہ

۵ رومیونکا زمانہ

۶ عربون کا زمانہ

۷ اہالی یورپ کا زمانہ

# زراعت

زراعت یعنی کہیتی غنا اور تونگری کی کان ہی سارے عالم کی بقا اسی زراعت پر منحصر ہی امور معاش
مین انسان کے ملئے زراعت سے زیادہ کوئی امر مہم اور ضروری نہین جہان تک ہوسکے
اسکی تکمیل اور ترقی مین سعی کرنا چاہئیے اللہ تعالی جل شانہ نے سب سے پہلے جب حضرت
انسان کو دنیا مین بہیجا تو اوسکو زراعت کی تعلیم کی اسوجہ سے کہ اوس کی زندگی قوت پر
موقوف ہی اور قوت کا حاصل ہونا دنیا مین جو عالم اسباب ہی بدون زراعت کے
مشکل بلکہ محال ہی اگر سچ پوچہئیے تو مزارعین اور کاشتکارون کا ساری عالم پر احسان
ہی اون کے احسان سے کوئی فرد بشر ہرگز ہرگز سبکدوش نہین ہوسکتا اب اس
احسان کا شکریہ یہ ہی کہ ہم مزارعین اور کاشتکارون کی ہر طرح مدد اور اعانت کرین
اور جو قدرتی آفات اون پر واقع ہون اون کے دور کرنے مین جہان تک ہوسکے
کوشش کرین ہر گورنمنٹ او ہر سرکار کا قیام رعایا سے ہی اور رعایا کی حیات اور بقا مزارعین
اور کاشتکارون پر موقوف ہے پس خلاصہ مملکت اور سلالہ سلطنت اور مربی اور
سرپرست جو کچہ ہیے وہ کاشتکار ہین اور ہم سب اون کے محتاج اور بدلہ خوار جس
سرکار مین زراعت کی کثرت ہی اور مزارعین خوشحال ہین وہی ملک آباد اور سرسبز ہی
اور جس سرکار مین زراعت کی قلت ہی اور مزارعین تباہ وہ ملک بھی خراب اور ناآباد
اور رعایا وہان کی مفلس اور پریشان ہوتی ہی حاصل یہ کہ جو کچہ دنیا کی آبادی اور
رونق ہی وہ زراعت ہی کی وجہ سے ہی اور زراعت ہی وہ چیز ہی جس پر ہمارے جان
عزیز کا بقا اور قیام موقوف ہی　کیمیا خواہی زراعت کن کہ خوش گفت آنکہ گفت ✦

زرع ثلث شش زراعت زرع ثالث ہم زراعت * اس شعر کا مطلب یہ ہی کہ زرع مین تین حرف ہین زر تو سونا ہی اور عین ہی زبان عرب مین سوسنے کو کہتی ہین گویا زراعت مین سونا ہی سونا ہی اگر خوش اسلوبی اور عمدہ تدبیر سے زراعت کا کام کیا جاوے تو ہی کیمیا ہے اللہ تعالیٰ جل شانہ نے اپنی کلام پاک مین زراعت کا جابجا ذکر فرمایا ہی ارشاد ہوتا ہی

یا ایہا الذین آمنوا کلوا من طیبات ما رزقناکم یا ایہا الذین آمنوا انفقوا من طیبات ما کسبتم ومما اخرجنا لکم من الارض کزرع اخرج شطاہ فآزرہ فاستغلظ فاستویٰ علی سوقہ یعجب الزراع لیغیظ بہم الکفار مثل الذین ینفقون اموالہم فی سبیل اللہ کمثل حبۃ انبتت سبع سنابل فی کل سنبلۃ مائۃ حبۃ واللہ یضاعف لمن یشاء واللہ واسع علیم - بغوی نے اپنی تفسیر مین باسناد مسلسل حضرت انس سے روایت کیا ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا - ما من مسلم یغرس غرسا او یزرع زرعا فیاکل منہ انسان او طیر او بہیمۃ الا کانت لہ صدقۃ یعنی جو کوئی مسلمان کوئی درخت لگا دے یا کھیتی کرے پھر اوس مین سے کوئی آدمی یا پرندہ یا چارپایہ کہا وے تو ہر ایک کے کہانے سے اوسکو صدقے دینے کا ثواب حاصل ہوگا -

فان زید بن سلمۃ یغرس فی ارضہ فقال لہ عمر اصبت استغن عن الناس یکن اصون لدینک واکرم لک علیہم کما قال صاحبکم احیحۃ ان الکریم علی الاخوان ذو المال زید بن سلمہ اپنی زمین مین درخت لگا رہے تہی حضرت عمر رضہ نے دیکہا فرمایا تم نے بہت اچھا کام کیا بے پرواہ ہوجاؤ لوگون سے اسی مین تیرا دین بچیگا اور تیری عزت ہوگی جیسے احیحۃ شاعر عرب نے کہا ہی کہ سب بہائیون مین عزت مند وہی ہوتا ہی جو مالدار ہو پیغمبرون مین سے حضرت آدم اور حضرت شیث زراعت کیا کرتے تہے اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے بڑے بڑے صحابہ جلیل القدر جیسے ابو ہریرہ اور عبد اللہ بن عمر اور عبد اللہ بن عباس

کیمیا

# صنعت

## اعلیٰ درجہ کی کارآمد چیزون کا تذکرہ

### برتنون پر چاندی چڑہانیکی ترکیب

کوئلون کی آنچ پر کوئی توا یا پتیلی رکابی رکہہ دین اور اوس رکابی مین
بالو ریت بہر دین — اوس ریت پر تہوڑی سی پیالی یا کٹہالی رکہین - اوس کٹہالی مین تہوڑا
سا گندہک کا تیزاب یا شورہ کا تیزاب اور چاندی کا برادہ ڈالین - ایس جب تہوڑے
عرصہ مین اوس ریت کی حرارت سے چاندی کا برادہ تیزاب مین حل ہوجاے تب
اوسمین کہانے کے نمک کا سفوف اسقدر ڈالین کہ وہ گاڑہ ہوجاے بعدہ اوس
گاڑہی چیز کو جاذب کاغذ کے فلٹر پر رکہکر یہان تک پانی سے دہو دین کہ دہوئے ہوے
پانی مین ترشی نرہے پہر صافی پر بچی ہوی چیز کو ایک چینی کے پیالے مین رکہکر اوس
اتنا سہاگا یا ہڈاف پٹاسیم اسمین ڈالین کہ وہ چیز حل ہوجاے بعدہ اوس محلول
مین کہریا مٹی کا سفوف ملاوین اور جس برتن پر چاندی چڑہانا ہو اوس پر برش سے
لگاوین سوکہہ جانے کے بعد اوسکو صافی سے اور پہر پانی سے صاف کر ڈالین -
پیتل اور تانبے کے برتن پر اس ترکیب سے بہت اچہی طرح چڑہ جاتی ہی مگر جست پر
نہین چڑہتی ہی -

### چاندی پر سونیکا ملمع کرنیکی ترکیب

سونے کے نہایت پتلے پتلے ٹکڑے کرکے

فلٹر اوس چیز کو کہتے ہین جس سے کوئی چیز چہانی جاے -

[illegible] میوریٹک ایسڈ " ( شورہ اور نمک کا تیزاب ملا ہوا ) مین ڈالین جب وہ
حل ہوجاوین تب اوسمین ایک سفید کپڑا تر کرکے اور دہوپ مین خشک کرکے
آگ مین جلاوین جس نقرئی چیز پر سونے کا ملمع کرنا ہو اوسپر پہلے چربی ملین بعدہ
[illegible] لی راکہہ کو تہوک مین ملاکر اوسپر چپڑ یاوین پہر سفید کپڑے سے صاف
[illegible] ڈالین اس ترکیب سے خاک اڑجائیگی اور خالص سونا نکل آئیگا۔

## سونے سے ملمع کرنیکی دوسری ترکیب

[illegible] اور نوسادر مساوی الوزن اسقدر کہرل کرین کہ دونو ایک
ذات ہوجاوین پہر د[illegible] مثقال ورق طلائی کو چینی کے پیالہ مین رکہکر اجزاء مذکورہ
مین سے ایک دانہ لیکر اوسمین ڈالین اور پہر شیشے کے کہرل مین خوب پیسین
جب ورق طلا حل ہوجاوے تب چینی کے پیالہ کو ذرا آگ پر گرم کرین تاکہ نوسادر
اور [illegible] دور ہوکر زر محلول رہجاوے اب اسمین گوند کا پانی ملاکر نقاشی کے کام
مین لاوین یا تانبے یا لوہے یا چاندی کی چیز کو خوب صاف کرکے اوسپر ملمع کرین۔

## تانبے کو نقرئی کرنیکی ترکیب

آدہ سیر تانبے کے واسطے دو چہٹانک شورہ اور دو چہٹانک کہیا
لو بیسلر کتہالیمین ڈالکر اور آگ پر رکہکر گلاوین بعد گل جانے کے آگ سے اوتارکر
پیسین اس سفوف کے ساتہہ صاف سہاگہ اور "وائٹ ٹارٹار" (شراب کا تلچھٹ جو
سفید رنگ کا ہو) ڈیڑہ ڈیڑہ اونس" (یہہ ایک انگریزی وزن کا نام ہے جو
اوہی چہٹانک کے برابر ہے) ملاکر اور کٹہالی مین ڈالکر گلاوین بعدہ اوسکو لوہے کے برتن مین
ڈالکر ریزہ ریزہ کرین اور تانبے کے پترون کو چہہ ساتہہ مرتبہ آگ مین تپا تپا کر پانی مین

بجہا دین پہر حسب دیگرا دسمین مصالحے مذکور کو تہوڑا تہوڑا چند چند منٹ بالحاظ بعد ڈالتے رہین جب سب مصالحہ ہوچکے آگ تیز کر دین تاکہ پاؤ گہنٹہ مین تانبہ مع مصالحے پگہلا ایک جگہہ ہو جاوے پہر زمین مین نالی بناکر ڈال دین بعد سرد ہوجانے کے بعد جو حاوے تانبہ یا ... کے موافق سفید ہو جائیگا —

## تانبے کو طلائی بنانے کی ترکیب

صاف زنگار دو چہٹانک — صاف طوطیا ایک چہٹانک — ... آدہی چہٹانک — سہاگہ سوا تولہ — ان سب کو خشک پیسکر تیل مین ... اور کٹہالی مین رکہکر گلا لین پہر تانبے کو ذرا گرم کرکے اوسپر اوسمین ...

## لوہے پر تانبے کا رنگ چڑہانے کی ترکیب

ایک اونس یعنی آدہی چہٹانک تانبے کے پتر دن کو آگ مین صاف کرکے ڈیڑہ چہٹانک "اکوا ریجیا"+ مین حل کرین جب ٹہنڈا ہو جاوے ایک پر کے ذریعہ سے لوہے کی چیز پر لگائین — اس ترکیب سے آہنی شئے مصفٰی اور جلا ہو جائیگی جب کثرت استعمال سے یہہ مصنوعی رنگ ہلکا پڑ جاوے تو پہر ترکیب مذکورہ بالا عمل مین لاین —

## لکہنے کے لئے آب زر بنانے کی ترکیب

ورق طلائی کو آب صمغ عربی مین حل کرین بعدہ قدری "بای کلورائیڈ آف مرکیوری"* اسمین شامل کرین اور شیشے مین رکہہ چہوڑین وقت ضرورت کو کام مین لائین

+ اسکو نائٹرو ہائڈرو کلورک ایسڈ بہی کہتے ہین —

* بای کلورائڈ آف مرکیوری — دو حصہ کلورین اور پارہ کے کلورین کا کوی ہندوستانی نام نہین ہے

## لکھنے یا نقش و نگار کرنے کے لئے آب نقرہ بنانے کی ترکیب

ورق نقرہ والا کو دست پانی نمونے وبیضہ مرغ کی سفیدی مین

ہموار بہت حل کرین —

## سبز روشنائی بنانے کی ترکیب

طوطیا دو حصہ — زنگار دو حصہ — کریم آف ٹارٹر (شراب کا

درد) ایک حصہ — پانی آٹھ حصہ — طوطیا اور زنگار پانی مین ملا کر پھر اوسمین

کریم آف ٹارٹر ڈالا اسکو اسقدر جوش دین کہ پانی نصف رہجاوے پھر اسکو چھانکر

بوتل مین بھر چھوڑین —

## لوہے کی چیزون پر حرف کھودنیکی ترکیب

اول موم کو گرم کرین پھر جو کچھ لکھنا ہو اوس سے لوہے کی چیز پر

لکھین پھر نوسادر — طوطیا سبز — پھٹکری — تینون چیزین ہموزن لیکر پانی مین

ملا کر اوس پر چڑھا دین اس ترکیب سے حروف نمودار ہو جاوینگے —

## چاندی کی چیز پر حرف کھودنیکی ترکیب

اول موم سے لکھین پھر نوسادر — نیلا تھوتھا — گندک —

مساوی الوزن لیکر لیموکے عرق مین پیسکر اوسپر چڑھا دین اور دھوپ مین سکھا کر

دھو ڈالین حرف نمودار ہوجاوینگے —

## پتھر پر حرف کھودنیکی ترکیب

موم کو روغن کنجد کے ساتھ بذریعہ حرارت کے حل کرین

پھر اوس سے پتھر پر لکھین بعد تین روز کے تیز سرکہ سے دھو ڈالین اِس ترکیب سے

# حفظ صحت ازواج

سبحان اللہ جملہ تعریف اوسیہی خالق بے چاد و صانع بے ہمتا اور مصور کامل کو سزاوار ہے جسنے ایک قطرۂ نجس کو انسان کی پیدائیش کا سبب ٹہرایا اور اوسیہی قطرہ سے لولو شاہوار اور دُر بے بہا بنائی جنکے آب وتاب سے زمین و آسمان روشن ہوا اور جنکی بزرگی اور عظمت سے زمین کا دماغ عرش پر ہوا۔ اسیہی قطرۂ نجس سے کیسے کیسے حسین معشوق گل اندام پری چہرہ جنکی حسن وجمال کی تحریر مین قلم کوسکتہ ہی پیدا ہوتاہین اور اسیہی قطرہ سے کیسے کیسے حکیم اور فیلسوف اور عالم وفاضل اور عارف اور زاہد پردۂ غیب سے عالم وجود مین آتے ہین یہہ وہی قطرہ توہی جس نے رستم اور سہراب اور اسفندیار کو عالم ہستی دکہایا اور یہہ وہی قطرہ توہے جسنے سلاطین عظام کو اس دار فانی مین موجود کیا۔ الغرض نسل آدم کی حفاظت کے لئے یہہ ضرور ہی کہ عورتون اور مردون کی حفظ صحت رہے تاکہ اولاد قوی اور صاحب فہم اور فراست پیدا ہو۔

جیساکہ انسان مین قاعدہ توالد اور تناسل جاری ہی اور اوسکے واسطے عورت اور مرد کی مجامعت ضرور ہی اسیہی طرح اور دیگر حیوانات مثل گہوڑا ہاتہی وغیرہ اور نبات مین بہی یہہ قاعدہ جاری ہے پس حیوانات اور نبات پر خیال کرنے اور اونکی حالت دیکہنے اور اون کے پہل اور پہول کو غور کرنے سے وہی بات برآمد ہوگی جو انسان کے حالت پر خیال کرنے سے ہوگی دیکہو جب ایک درخت تر وتازہ ہوتاہی اور اوسکے پتے اور ڈالین ہری بہری ہوتی ہین تو اوسمین پہول اور پہل بہی بڑے بڑے اور سبز اور شاداب اور خوش ذائقہ

اور خوش رنگ لگتے ہین اور جب وہ درخت کسی وجہ سے پژمردہ ہوتا ہی اور اوسکے
پتے نلائی اور ڈالین مرجہائی ہوتی ہین اور جڑ مین دیمک دوڑی ہوئی ہوتی ہے تو
اوسکے پتون کی رنگت زرد ہوتی ہے اور اسمین پہول دیکہا ہبت کم لگتے ہین اور بالفرض
اگر وہ درخت باردار بہی ہوا تو اوسکے پہول کملائے ہوئے اور پہل ٹہٹرے ہوی
پیدا ہوتے ہین — اور ان پہلون اور پہولون مین وہ تروتازگی اور وہ خوش رنگی
اور شادابی نہین ہوتی ہی جیسے کہ اوس درخت کے پہل و پہول مین ہوتی ہے کہ جو تندرست
اور صحیح اور سالم ہے —

پس یہی حالت انسان کی ہی اور عورت کی تشبیہ ٹہیک ایک درخت
سے دیجا سکتی ہے دیکہو جب عورت تندرست ہوتی ہی اور سب بیماریون اور بی اعتدالیون
سے مبرا ہوتی ہی اور مرد بہی صحیح اور سالم ہوتا ہی تو جو اولاد ان سے پیدا ہوتی ہی
وہ ایسی تروتازہ اور قوی اور زور آور ہوتی ہے جیسے کہ ایک درخت تندرست کے
پہل اور پہول ہوتے ہین وہ صحیح اور سالم بچے جو تمام امراض صلبی سے پاک اور صاف
ہوتے ہین صرف اپنے ماؤن کا دودہ پیکر اور سادی خوراک کہا کر کیسے روز بروز
بڑہتے جاتے ہین اور اونکے ہاتہ اور پاؤن دن دونی اور رات چوگنی طاقتور
اور پہیلتے جاتے ہین —

چونکہ انسان کے قوی جسمانی اور قوی عقلی مین ایک رشتہ ہے
اور جب ایک کو صدمہ پہنچتا ہی تو دوسرے پر اوسکا اثر ضرور متعدی ہوتا ہی اور جب
ایک مین نقص ہوتا ہی تو اکثر دوسرے مین نقصان آتا ہی اور وہ اپنی کامل ترقی تک
نہین پہنچتا ہی مثلاً جو شخص امراض بدنی مین گرفتار رہتا ہی اور اوسکو درد اور دکہہ لاحق ہوتا ہے

(۷) اور جو صاحب بلدہ مین تشریف فرما ہین ہین اون سے سالانہ معہ محصول ڈاک ۔۔ ا ۱ ۔۴ ۔ ۱۲

(۸) " " فی رسالہ ۔۔ ۔۔ ا ۱ ۔۶ ۔ ۱۲

واضح ہو کہ جو صاحب اس ریاست مین ہین اون سے رقم سکہ حالی اور دوسرون سے سکہ کمپنی لیجاویگی

اس رسالہ کی خریدی جن صاحبون کو منظور ہو یا کچہہ مضامین بہیجنا مدنظر ہون

تو وہ مولوی محب حسین صاحب مترجم دفتر معتمد مالگزاری سرکار نظام منتظم جلسہ خیرخواہ ہند حیدرآباد دکن کے نام روانہ کرین

یہہ رسالہ بغیر درخواست کے بہی رؤسا اور عاید کے نام روانہ ہوتا ہی مگر جن حضرات کو

خریدی منظور نہو تو براہ مہربانی بذریعہ خط انکاری مطلع فرمائین ۔ اور جو صاحب تحریر انکاری سے مطلع

نفرمائنگے اونکا نام درج کتاب خریداران مستقل کیا جائیگا اور جو صاحب بعد پہنچنے دو یا زیادہ رسالون کے

انکار کرینگے تو اونکو پہلی قیمت ادا کرنی ہوگی ۔

زر قیمت بذریعہ ہنڈوی یا نوٹ یا ٹکٹ ہای نیم آنہ کے بذریعہ رجسٹری ارسال فرماوین

اور اگر ٹکٹ نیم آنہ ارسال فرمائین تو فی روپیہ آدہ آنہ کا ٹکٹ زیادہ ارسال کرین مگر سب سے کم

اور باکفایت طریق جو حال مین جاری ہی ڈاک خانون کے معرفت روپیہ بھیجنے کا ہی ۔

## اجرت انطباع اشتہارات

اس رسالہ مین اشتہارات مفید خاص اور عام اجرت پر طبع ہوتی ہین

جن صاحبون کو ضرورت ہو ارسال فرمائین اور نرخ حسب ذیل ہی ۔

اول مرتبہ فی سطر دو آنہ فی صفحہ تین روپیہ اور جو صاحب مکرر سہ کرر

چہپوائینگے اون سے نصف اجرت لیجائیگی ۔

خاکسار صاحبان مفصلہ ذیل کا نہایت مشکور ہی جنہون نے از راہ قدردانی

اور فیض رسانی رسالہ معلم کی خریداری کے لئے قبل اجرا ہونے کے درخواست فرمائی ۔

| | |
|---|---|
| ۱ | نواب حافظ صدر الاسلام خان بہادر معتمد صدر المہام متفرقات |
| ۲ | مولوی محمد چراغ علیخان صاحب قایم مقام معتمد جناب مدار المہام سرکار عالی علاقہ مال |
| ۳ | نواب رسول یار خان بہادر صدر الصدور |
| ۴ | اگھور ناتھ چٹوپادھیائی صاحب صدر مہتمم مدارس سرکار نظام |
| ۵ | منشی بھاگوت پرشاد صاحب نائب ناظم عدالت دیوانی |
| ۶ | مولوی محمد وحید الزمان صاحب سررشتہ دار دفتر معتمد جناب مدار المہام سرکار علاقہ مال |
| ۷ | مولوی محمد اعظم صاحب نائب سررشتہ دار " " |
| ۸ | پنڈت گنٹولیا صاحب منجم علاقہ جناب نواب وقار الامرا امیر کبیر بہادر دام اقبالہم |
| ۹ | سید غلام محمد خان صاحب منصبدار علاقہ " " |
| ۱۰ | مولوی منصب علی صاحب کمیاتدار دفتر کلکٹری ضلع اورنگ آباد |
| ۱۱ | مولوی محمد واصل صاحب مدرس |
| ۱۲ | مولوی محمد عبد القادر صاحب مہتمم صفائی و تعمیرات بیرون بلدہ |
| ۱۳ | مولوی محمد ذکریا صاحب مددگار مہتمم مردم شماری سرکار نظام |
| ۱۴ | شیخ محمد کریم الدین صاحب |
| ۱۵ | مولوی محمد عبد الحی صاحب مددگار مہتمم بندوبست |
| ۱۶ | منشی محمد سعید احمد صاحب محاسب دفتر معتمد جناب مدار المہام سرکار عالی علاقہ مال |
| ۱۷ | مولوی محمد علیم الزمان صاحب صدیقی صیغہ دار |
| ۱۸ | منشی کشن راو صاحب |
| ۱۹ | محمد عبد القادر صاحب عرف قادر بادشاہ صاحب مددگار صدر مہتمم تشخیص خانہ |
| ۲۰ | منشی مردان علی صاحب مترجم مرہٹی دفتر مہتمم بندوبست |
| ۲۱ | وینکٹ پرتاب ریڈی صاحب اودیسکھ |
| ۲۲ | شیخ غلام نبی صاحب جاگیردار |
| ۲۳ | میر کاظم علی صاحب مہتمم تعمیر و صفائی اندرون بلدہ |
| ۲۴ | نواب سید سراج الحسن صاحب تعلقدار اول |

## واجب العرض

یہ پرچہ علی العموم خدمت میں تمامی نوابان عالیشان اور مہاراجگان بلند مکان واقع اطراف واکناف ولایت ہندوستان کی ماہ بماہ بامید قدردانی اور قبولیت روانہ کیا جاویگا یقین کلی ہی کہ ہمارے ملک کی روسا او سد الیان ملک بخوشی تمام اسکی خریداری منظور فرما کر زر پیشگی یکسالہ سے اعانت مطبع کی فرماوینگی ہم بکمال ممنونیت اونکی اسمای گرامی وقتاً فوقتاً درج کرتے رہینگے۔

کلمۃ الحکمۃ ضالۃ المؤمن حیث وجدھا فھو احق بھا

شفیق ... کلمۃ ... شفیق ... کلمۃ بالحس ... جیبہ

... ماہ صفر ۱۲۹۸ ہجری مطابق ... انگریزی ۱۸۸۱ء

جلد اول رسالے ... کا ... و علیہ

کا مسمیٰ

# معلم شفیق

مشتمل ... علوم و فنون قدیمہ و جدیدہ یعنی ...

ریاضیات - طبعیات - الہیات - تجارت - اخلاق -

طب - تاریخ - جغرافیہ - ادب - کیمیا - نباتات - ... وان

در مطبع رحمانی واقع حیدرآباد مطبوع شد

# فہرست مضامین

| نمبر | نام مضمون | نام مضمون نگار یا مؤلف |
|---|---|---|
| ۱ | تعلیم و تربیت | مولوی جمال الدین صاحب حسینی |
| ۲ | سلطنت کی سلامتی | محب حسین |
| ۳ | اقوال ایک شخص اجنبی کے جواب سوال | محب حسین |
| ۴ | جغرافیہ نباتی | مولوی حافظ حاجی محمد وحید الزمان صاحب مترجم شرح وقایہ و مؤلف حاشیہ میر زاہد وغیرہ |
| ۵ | جغرافیہ کے عام اصول | محب حسین |
| ۶ | بقیہ مضمون زراعت | مولوی حافظ حاجی محمد وحید الزمان صاحب |
| ۷ | بقیہ مضمون حفظ صحت ازواج | محب حسین |

# تعلیم و تربیت

## ایة امة دانت لسلطان العلم فقد استوت علی عرش السعادة

انسان را با جلالت قدر و عظم شان و قوت ادراک و حدت ذهن و جودت قریحه
وسعهٔ عقل و صنایع بدیعه و اختراعات عجیبه ایکه با خارق عادات سر مبارات و مجارات دارد
و تیزی فکر یکه از ارضیات درگذشته ید تطاول بآسمانها دراز کرده است عجیب و غریب
حالتی و حیرت افزا خلقت و پیدایشی است - زیرا انکه انسان چون متولد می شود
و از کمون ببروز و از غیب بشهود جلوه می کند و قدم بر عرصهٔ وجود می نهد از همه حیوانات
پست تر و عاجز و نادان تر می باشد — هر حیوانیکه زائیده می شود بیارای فطرت و الهام
الهی جمیع مضار و منافع خود را میداند و دشمن جان خویش را می شناسد و در ماکل و مشرب
و مبیت محتاج بمعلم نیست و در دفع و جلب و تقارب و تنفر و صیانت وجود استاد نمیخواهد
واما انسان چون بدین عالم پا می نهد لوحیست ساده و کتابیست نانوشته و زمینی است
بایر و بجز فطرت بسیطه و قوهٔ محضه و طبیعت صرفه چیز دیگرے در و نیست - زهر را
از تریاق تمیز نمیدهد و قریب را از بعید فرق نمیکند توانا بر ادراک مصالح و مفاسد
و منجیات و مهلکات نیست و قدرت بر دفع منافرات و اکتساب ملائمات ندارد و ضروریات
معیشت و لوازم حیات را نمیداند و از اکل و شرب یومیه عاجز است و او را یارای
ایستادن و حرکت کردن نمیباشد نه صفات حسنه [illegible] اثرست و نه خصلتهای ناستوده
دامن عصمتش را آلوده نموده است - و بالجمله انسان [illegible] تولد [illegible]

[illegible] بدون شک [illegible] پدر و مادر و خویش و اقارب آنچه در خود دارند از اخلاق
و عادات و آداب و افکار در آن مولود جدید بمرور از زمان ودیعه میگذارند و بصورت شکل
آنچه را مقبول افتد [illegible] مصور ساخته و آنچه ایشانرا پسند آید در و نقش میکنند و آنرا
[illegible] زلی بادوام در رنگ کرده و در جمیع امور مماثل خویشتن میسازند - و اگر پدر و مادر
[illegible] فرزندان و متخلق باخلاق فاضله و متصف بآداب پسندیده و دارای افکار عالیه
بوده باشند البته آن مولود جدید را بواسطه اکتساب این امور که بواعث حقیقیه نیکبختی است
و سعادت مطلقه دست خواهد داد و الا در مهوات شقا و بدبختی و حفره‌های اتعاب و رنجها
[illegible] بلایا و مصائب در افتاده بجهت رذائل و آداب ناستوده و افکار خسیسه که
از [illegible] استحصال موهبت از سعادت بالکلیه محروم میگردد — و چون باحوال پدران
و مادران نظر اندازیم ظاهر میشود که آنها غالبا از خود چیزی نداشته اند بلکه هر چه
در ایشان بوده است از نیکی و بدی و استقامت و اعوجاج همه بنهج ارث و ودیعه بوده است
و حلقات این سلسله در آخر بعلما و دانشمندان و پیشوایان آنها منتهی خواهد گردید -
لهذا اگر ما ذره بین بصیرت و بینائی را بر دیدهٔ عقل نهاده از خبایای عقول هر امتی
از امم و از زوایای نفوس هر قومی از اقوام و از مکامن عادات هر عشیره‌ئی از
عشایر تفتیش نمائیم بغیر از افکار علما و اخلاق دانشمندان و سیرت پیشوایان آنها هیچ چیز
دیگر چه خورد بوده باشد چه بزرگ در ایشان نخواهیم دید - پس فی الحقیقة سائق و قائد
و روح حیات و محرک دولاب هر امتی از امم علما و پیشوایان آن امت میباشند و علمای
آن قوم را اگر افکار عالیه و نفوس مهذبه و عادات جمیله بوده باشد هیئت مجموعهٔ ایشانرا
آناً فاناً نشو و ازدیاد و بجهت [illegible] تازه دست خواهد داد و همگی احاد آن نخوت

و حشم و عزت نفس و سلامت طویه و اتحاد کلمه و محبت تامه و بصیرت دینی متصف خواهند گرد[ید]
و چون مجموع این امور آنها را حاصل گردد بی هیچ ریبی به مدارج نهایت ترقی ارتقا نموده
غنا و ثروت و امنیت و راحت و علو شان دنیوی را استکمال و به سعادت ابدیه فائز
خواهند گشت - و اگر پیشوایان آن قوم خود را عالم نامیده و در واقع و نفس الامر
از علم حقه سهمی و از افکار عالیه بهره‌ای نداشته باشند و یا اخلاق و عادات خود را
تهذیب و تعدیل نکرده باشند البته پیروان ایشان بچاه ضلالت افتاده و آن
امت را فقر و فاقه و شقاق و نفاق فرا گرفته رفته رفته اجزای آن که عبارت از
احاد امت بوده باشد روی بتلاشی آورده بالمره مضمحل و نابود خواهد گردید---
و چون تاثیرات پیشوایان در امم و عظم شان علمای کاملین و مضار و مفاسد
ناقصین عالم نما روشن گردید پس باید دانست که خست و شرف و قوت و ضعف
معلولات چه در عالم کبیر و چه در عوالم صغیره و چه در افعال اختیاریه انسان بر حسب
علل آنها است و در هیچ عالمی از عوالم ممکن نیست که خسیسی علت شریف و یا خود ضعیفی
علت قوی گردد - و در اعمال انسانیه هیچ عملی اشرف و اقوی از اعمال فکر در طرق
سعادت و استعمال نظر در دقائق علوم حقه و معارف صدقه نمیباشد - و وجه اشرف
بودنش بدانچه گفتیم ظاهر شد و اما اقوی بودنش از جمیع اعمال بجهت آنست که دشواری
و ثقل هر صناعتی از صناعات و گرانی و تعب هر حرفه‌ای از حرف بر عضوی مخصوص
و جارحه‌ای مخصوصه میباشد و سائر اعضا و جوارح را در حین اشتغال بدان صناعت
نوعی راحت و آرامی حاصل است و بار و گرانی اعمال فکر در علوم بر مجموع عصبی
و دماغ میباشد و چون مجموع عصبی را کلال و ضعف پدید آید جمیع اعضا و جوارح را

تا توانی دستی وحشتی فرا خواهد گرفت ولهذا باید که علت آن در نهایت شرف و قوت بوده
تا آنکه او در عالم وجود در آید و صورت هستی پذیرد - پس مجرد احتیاج طبقهٔ ارباب صناعت فکریه
در عالم تعاون و توازر باعمال سائر طبقات انسان موجب وعلت صناعت آن طبقه نخواهد شد
چنانچه نفس آن احتیاج در سائر طبقات علت و باعث اعمال وحرف می شود بجهت آنکه اولاً
خود احتیاج باعمال سائر طبقات اقتضا نمیکند مگر عملی را که معادل سائر اعمال بوده باشد
در شرف و قوت وصعوبت ودشواری چونکه مقصود درین هنگام مجرد مبادله خواهد بود
وما مقدار شرف صناعت فکریه و قوت ودشواری آنرا بیان کردیم وثانیاً احتیاجات
این طبقه باعمال طبقات دیگر فی حد ذاتها بسیار کم است زیرا آنکه غالب احتیاجات
مردم بیکدیگر از برای کمال معیشت و زینت در ملابس و زخرف در مساکن و تانق
در ماکل و توغل در شهوات است و ارباب این طبقه را سعهٔ عقل از تلذذات ملابس مشجه
و مساکن مزخرفه منزه ساخته و اعمال فکر و استعمال مجموع عصبی موجب فتور سائر اعضا
وجوارح آنها گردیده ایشان را از تانق در ماکل و توغل در شهوات محروم نموده است
خصوصاً که این جماعت علی الدوام سرمایه شهوات وتلذذات را که شبوبیه وجوانی
بوده باشد در راه طلب علوم ومعارف صرف مینماید - پس واجب شد که سببی فعال
و باعث دیگرے مؤثر باحتیاج این گروه منضم شود تا آنکه این مجموع علت صناعت
فکریه تواند شد - وچون اعمال بدنیه وافعال نفسانیه انسان استقرار شود
هیچ علے فعال و هیچ فعلے مؤثر در آنها یافت نمی شود که ضمیمهٔ احتیاج آنفرقه شده متمم
علت تامهٔ اعمال فکریه گردد و بدارد آن جماعت را بر تحمل بار گران وحمل ثقیل این صناعت
مگر محمدت حقه واعتراف بشرف علم وتبجیل وتوقیر وتعظیم وتفخیم ارباب آن چنانچه شاید وباید

و تجربه نیز بر حقیقت این استنباط دلالت میکند زیرا انکه مشاهده میکنیم که کثرت علوم و معارف و وفور
و فضلا و بسیاری مؤلفات و مصنفات در ممالک باندازهٔ شرف منزلت و عظم مقدار اهل علم است
در نزد اهالی آن ممالک حتی در بعضی بلاد چون شرف خداوندان معارف بدرجهٔ رسیده است
که هیچ شرف و عزتی بدان پایه نتواند رسید و جمیع مراتب پیش آن مرتبه جلیله پست و حقیر
گردیده است علم را چنان صعود و عروجی حاصل شده است که پس ماندگان عالم انسانی بنقاط
رصدیهٔ خیال هم ادنی پایه او را دیدن نتوانند و تالیفات و تصنیفات آنقدر بسیار گردیده است
که دانایان حساب و شمارهٔ آنها را هم ندانند — چون ظاهر شد که اعتراف آحاد امت بشرف
منزلت عالم موجب حصول علوم حقه است و حصول علوم حقه علت وجود سعادت مطلقه است
اکنون با هزار تأسف و اندوه میتوان گفت که سبب فقر و فاقه و مسکنت و ذل و بدبختی
اهالی مشرق زمین از آن است که آنها بهیچ وجه مقدار علم و عالم را نمیدانند و شرف و منزلت
دانشمندان را نمیشناسند و خداوندان معارف را توقیر و تعظیم نمیکنند و چنان خیال میکنند
که علم صناعتیست فضول و زائد و پیشه ایست بی فائده و بی ثمر و کار و حرفه بیکاران است
لهذا عدد علما در آنها آنقدر کم شده است که بانگشت شمار توان کرد و این را ندانسته‌اند
که جمیع سعادات آباء و اجداد ایشان بلکه جمیع سعادتیکه در عالم یافت شده است همه نتیجهٔ
علم و معرفت بوده است. و این را ادراک نکرده اند که آنها سزاوارترند بتعظیم علم و عالم از دیگران
اولاً از برای اینکه مریض را بطبیب احتیاج بیشتر است از صحیح المزاج و ایشان بالبداهه همگی مبتلا میباشند
بمرض مسکنت و ذلت و این بیماری را طبیبی بجز عالم عارف کی خواهد یافت شد و ثانیاً چون نظر کنیم
بر اهالی مشرق می بینیم که جل آنها از اولاد علما و حکما و عرفا و فضلا و انبیا که امم و رسل عظام
میباشند پس آنها احق‌اند بتمجید و تکریم در رشتهٔ آباء خویشتن از دیگران. اجداد ایشان

بجهت جنگی وحشی و بربری (یعنی جنگلی) بروده اند اگر اهالی مشرق زمین ازین خواب غفلت بیدار نشوند و
اصلاح شان خویش و خلاصی از بیماری ذل و بیچارگی بتعظیم دانشمندان نکوشند البته آنها رفته رفته
[illegible] باشند مضمحل و نابود خواهند گردید و شرف آبا و اجداد خود را بعار و ننگ مبدل خواهند ساخت -
و عجیب آنست که این بیماران بیچارگی بجای احترام اطبای خود که علما بوده باشند سعی می کنند
در توقیر اغنیاء بخلاء و کوشش مینمایند در تعظیم اولاد ظالمان و ستمگاران و جد بلیغ بجا میاورند
در تکریم آنان که عظام بالیه محتال و محتالیرا بر دوش گرفته باشند و غافل ازینکه اینها ثروت را اختقان الدم
مهلک و راحت را صداع دائمی و سعادت را داء عقام میباشند افسوس هزار افسوس ازین روش
وازین بینش وازین دانش - و باید دانست که مراد ما از عالم آن عالم است که معارف آن
گمراهان طریق سعادت را هادی و رهنما باشد - و دانشش دلهای مرده را حیات و زندگانی
تازه عطا کند و سخنانش بیماران ذل و مسکنت را شفا بخشد - و عباراتش چون مقناطیس
اجزاء متلاشیه امت را جمع کند و کلماتش صیقل دهد نفوس را از کدورات بواعث شقا
که عبارت از اخلاق رذیله بوده باشد - و علمش تابان آفتابی و درخشان خورشیدی باشد که
چون طلوع کند از مشرق عقل آن عالم نور و ضیائش بر ساحت نفوس جمیع امت بتابد و همگی احاد آنرا
منور و بینا گرداند تا هر یکی منافع و مضار و مصالح و مفاسد خود را بداند و سعادت دارین را از روی
بصیرت استحصال کند - نه آن عالم است که در ظلمتکدهٔ وحشتناک اوهام نشسته علی الدوام بهمهمه
و دمدمه مشغول و افساد را اصلاح گمان میکند و خود راه نمیداند و راه بری دعوی مینماید و نه آن عالم که
در گورستانهای کهنه پرخوف و خشیت نمانهاده و در آنجا بپای سهمناک تخیلات مسکن گرفته چون بوم گاه و بیگاه ندای
[illegible] رسید [illegible] الله منها و این نه شخص فی الحقیقة عالم نما
گفته [illegible] ماوی [illegible] بشارات هلاکت و [illegible] واحزان او عالم نما را نامید و این مجمل [illegible]

راقم سید جمال الدین حسینی

## اردو لکہنے کی سلاست

اردو تو ایک ایسی زبان ہی جو عربی فارسی ترکی چغتائی بہاکا سنسکرت
اور کچہہ کچہہ انگریزی اور پرتگیز زبان کے لفظون سے مرکب ہی تو چاہئے تہا کہ جیسے کہ
اردو مین عربی الفاظ کے تلفظ کرنے مین عام کیا بلکہ خواص بہی (ث، س، ص) (ع
(ذ، ظ) (ح، ہ) کے تلفظ کرنے مین کچہہ مخرجون کا لحاظ اور کسی قسم کی تمیز اور تفریق نہین کرتے
ایسا ہی چاہئے تہا کہ لکہنے مین بہی اون لفظون کی جنمین یہہ حرف آتے ہون کچہہ رعایت
اور پابندی نکیجاتی بلکہ سیدہی اور سلیس سلیس تلفظ کو لکہدیا جاتا کیونکہ کتابت تو تابع
تلفظ ہی بس جیسی کہ آواز مونہہ سے نکلے اوسہی کو تحریر مین ضبط کرنا چاہئیے کیونکہ جبکہ
بولنے والا خود کچہہ (ز، ذ، ض، ظ) کے تلفظ مین تمیز نہین کرتا تو کاتب کو کیا ضرور ہے
کہ وہ اوسمین فرق اور تمیز کرنے کی تکلیف اوٹہاوے اسمین بڑا فایدہ یہہ ہے کہ اردو
لکہنا بہت جلد آسکتا ہی خصوصًا ایسے لوگون کو جو یا تو عورتین ہین کہ جنکو اونکو کوئی علم
نہین ہے یا کسی ایسے ملک کے آدمی ہین کہ جو زبان تو اردو بولتے ہین مگر لکہہ نہین سکتے
وہ بہت ہی آسانی سے صرف چند روز حروف تہجی پڑہکر اور اونکی ترکیب یاد کرکے فورًا
فرفر اردو لکہہ سکینگے حالانکہ اب اردو کے لکہنے مین جب تک کہ اون عربی الفاظ کی اصلی تہجی
یا مصدر یا مشتقات نہ معلوم ہون نہین لکہہ سکتے مثلًا کوئی مرہٹی یا تلنگی زبان کا
آدمی مرہٹی یا تلنگی تو لکہہ پڑہ سکتا ہی مگر اردو صرف بولنا ہی آتا ہے تو جبکہ اوسکو اردو کے
حروف تہجی سکہادئی جائین اور وہ اوسکے جوڑ توڑ سیکہہ لے تو اب اوسکی لئے اور کوئی
حالت منتظرہ باقی نہین رہنی چاہئیے جسکی وجہ سے وہ سیدہی سلیس صاف صاف اون
جسکو وہ خوب بول سکتا ہی نہ لکہہ سکے کیا ضرور ہے کہ وہ جب تک کہ عربی بہی نہ پڑہ لے

بالا اقل فارسی مین کچھ تھوڑی بہت شد بود نہ پیدا کرلے تب تک اوسکو اردو لکھنا جایز نہو
کیا تماشے کی بات ہو کہ اردو زبان کے لکھنے کے لیئے جبکہ وہ ایک سہل اور سلیس زبان ہو
اور ایک شخص کو آتی بھی ہے مگر اوسکے لکھنے مین وہ فارسی یا عربی پڑہنے کا محتاج
ہو تو اسمین ایک چھوٹی سے بات کو ایک بہت بڑی بات پر موقوف رکہنا ہی اور یہہ بات
دانشمندی سے بہت بعید ہے - پس ضرور ہی کہ جو لوگ اپنے لڑکے اور لڑکیونکو
اعلی درجہ کی تعلیم فارسی یا عربی کی دینی نہین چاہتے اور اتنی خواہش رکہتے ہین
کہ وہ لوگ اردو لکھہ پڑہ سکین تو اونکو ضرور ہے کہ اوسی طریقہ کو اختیار کرین کہ
جو بات عربی اور فارسی پڑہکر برسون مین آتی ہے وہ بات اِس طریقہ سے مہینون
بلکہ ہفتون مین آسکتی ہے - بعضے صاحب ایسا اعتراض کرینگے کہ اگر اسطور سے
مخارج کی تمیز اوٹھا دیجاوے تو پڑہنے مین بہت دہوکا ہوگا اور سمجھہ مین نہین آیگا
کہ لکھنے والے کی منشا کیا تھی اوسکے جواب مین ہم کہینگے کہ یہی عذر اور یہی اعتراض
بولنے اور سننے مین ہوسکتا ہی کیونکہ بولنے والا بولنے مین تو کچھہ (ث، س،
ص، اور ظ، ذ، ض) کی تمیز رکہتا ہی نہین ہے تو ہم اچھی طرح سے اپنا مطلب
سمجھہ لیتے ہین پس ایسا ہی پڑہنے مین بھی ہوگا - اب ہم مثال کے طور پر ایک
رقعہ اور چند اشعار اِس سلیس اردو کے طرز تحریر کے باب مین لکھتے ہین -

رقعہ

مہب بندہ سلامت

آپکا رقعہ کل ... صادر ہوا عزت بڑہائی از حد مشکور ہوا اوسمین جو
آپ نے میری نسبت کا تذکرہ فرمایا تہا سو درحقیقت تین چار دن سے مین علیل ہون

آپ تو آ فرماچکے کہ حضرت حق سبحانہٗ تعالیٰ و شافی مطلق جلد شفا عنایت اور رانا فرماوے
آپ نے سنا ہوگا کہ ابدالحق صاحب کا انام زبت ہو گیا ہی۔ اب زاہرا کوئی
ہشں فی الحقیقت اور فی الواقعے نظر نہین آتی۔ خدا اپنا فضل کرے۔
ہر حال مین صبر اور شکر چاہیئے۔ راقم بندہ ذلیل ابدالجلیل

## فرد

نثار تجھہ پہ سے گو دل ہزار بار کیا ٭ ولیکہ تونے کبھی ہی نہ اعتبار کیا
خزان مین برق کا ڈر تھا نہ کچھہ غم صیاد ٭ تباہ آتی سہے تونے مجھے بہار کیا

## فرد

سر بالین ترے کشتونکو قضا کہتی تھی ٭ کر گئی تیغ ادا مفت مین بدنام مجھے
ہون وہ محروم کہ جب دور ہوا ہے آخر ٭ ای وحیدا ئی ہی تب یاد ہی وجام مجھے

راقم محب حسین

## راقم اور ایک اجنبی شخص کے جواب سوال

ایک روز اتفاقاً ایک صاحب جن سے کبھی جان پہچان تک نہ تھی دروازے
بر آمد ہوے اور سلام و علیک کہکر کرم فرما ہوئے۔ بعد سلام و علیک کے چہوٹتے ہی
فرمانے لگے کہ ایک رسالہ معلم جاری ہوا ہی کیا آپ ہی اوسکے ایڈیٹر ہین۔ مین نے عرض کی
کہ حضرت ایڈیٹری کی لیاقت تو بندہ مین نہین ہے مگر دوستون اور احبابون کے کہنے
سے اِس خاکسار نے اسکے اہتمام کو اپنے ذمہ لیا ہی۔ کہنے لگے کہ حضرت اِس رسالہ مین
بارہ علم ہین وہ کون صاحب ایسے اِس زمانہ مین پیدا ہوئے ہین جو ان علوم سے واقف ہین

اور جو سقراط افلاطون اور بطلیموس پر فوقیت لیگئے ہین - بہلا یہہ علم تو دور رہین کوئی صاحب
میرے سوالون کا جواب ہی دین تو معلوم ہو بندہ نے اسکے جواب مین عرض کیا کہ اگر
گستاخی معاف ہو تو ایک عرض کرون کہنے لگے کہ کیا مین نے کہا کہ اگرچہ یہہ ہیچمدان کسی قابل
نہین ہے لیکن اگر جناب سوالات کرین تو مین بہی اپنا ذہن لڑاؤن اور طبع آزمائی کرون
اور اگر غلطی ہوگی تو حضرت اصلاح فرما دینگے اور اسی وجہ سے مجھکو استفادہ ہوگا اگر ہم سے
کوئی جواب کسی علم مین ندیا جاسے تو یہہ کچہہ شرم کی بات نہین ہے - کیونکہ بقول مولانا رومی
علم دریا ایست بے حد و کنار + طالب علم است غواص بحار + بلکہ ہمکو ہمیشہ علم کی تلاش
رکہنا چاہئے اور دوسرے لوگون سے جو بات ملے اوسکو سیکہنا چاہئے جیسا کہ کسی بزرگ
نے کہا ہے طلب العلم من المہد الی اللحد اگر کوئی بات مجھکو نہ معلوم ہوگی تو اس بحث مین صاف
ہو جاویگی کہنے لگے خیر پہلے ان سوالون کا جواب تو دیجئے - وہو ہذا -

سوال - حضرت معلم شفیق پہلے یہہ تو فرمائیے کہ علم کسواسطے سیکہتے ہین اور اوس سے کیا فائدے ہین

جواب - اے حضرت معلم شفیق تو بندہ نہین اس سے تو یہی زیادہ اوراق کاغذ کے
مراد ہین جن پر لایق و فایق صاحبون کے مضامین لکہے ہوے ہین بندہ تو ایک خادم
ہیچمدان ہے لیکن جواب اس سوال کا یہہ ہی کہ علم اسواسطے سیکہتے ہین کہ اسکے ذریعہ سے
ہم نیکی اور بدی مین تمیز کر سکین اور خدا کی قدرت سمجہنے مین مدد ملے اور اوس سے ہمکو
ایک قوت حاصل ہوتی ہے جسکی وجہ سے ہم اپنے حالات اور معاملات کو جن سے ہمکو
ہر روزہ کام پڑتا ہی درست کر سکتے ہین - اس قوت کے استعمال سے جو ہم کو علم سے
حاصل ہوتی ہے ہم دنیا مین اپنی زندگی خوشی کے ساتہہ بسر کرتے ہین ---
کیونکہ علم کو حاصل کرنے سے ہم مین یہہ استعداد پیدا ہوتی ہی کہ ہم اپنی حالتون اور اپنے آس پاس کی چیزون کو درست کر سکین

جواب۔ علم ہم مین اسبابکے سمجھنے کی استعداد پیدا کرتا ہی کہ تندرستی کے لئے ہمکو پاک صاف ہوا اور تر و تازہ ہوا کیسا ضروری ہی۔ علم سے ہمکو یہہ بات معلوم ہوتی ہی کہ حیوانی اور نباتی چیزین جنمین سڑاند پیدا ہوتی ہی ہوا مین عفونت پیدا کرتی ہین اگرچہ ہم اسکو دیکھہ سکین یا سونگہہ سکین یا کسیطرح زہر کے وجود کو دریافت نکر سکین جب ہمکو یہہ بات معلوم ہوئی تو ہم اپنے پاس سے تمام اون چیزون کے دفعہ کرنے مین احتیاط کرتے ہین جو ہوا کو متعفن کرتی ہین۔ یہہ ایک مثال اون بہت سی مثالون مین سے ہی جنمین ہم علم کے ذریعہ سے اپنے احاطے کو درست کرنیکی قوت حاصل کرتے ہین

س۔ اور دوسرے مثالون کا بھی نام لیجیے جنمین علم سے ہمکو تقویت اور مدد ملے۔۔

ج۔ علم جغرافیہ اور علم جہاز رانی پڑھنے سی ملاح کو اسبات کی لیاقت حاصل ہوتی ہی کہ وہ بیچ سمندر بے کنارہ مین جہاز چلاتا ہی اور اوس بندر کو تلاش کر لیتا ہی جسکو وہ جاہتا ہے اگرچہ پہلے کبھی اوس بندر پر نہ گیا ہو

علم کیمیا کی پڑھنے سی ہمکو قدرتی اشیا مختلفہ کی ملانے اور جدا کرنے یعنی اونکی تحلیل اور ترکیب کی استعداد حاصل ہوتی ہی مثلاً ہم اون پتہرون چونا کاری اور مٹی کا فائدہ معلوم ہوتے ہین مفید اور قیمتی دوائین حاصل کرتے ہین اور اون چہوٹے چہوٹے پتہرون سے جنمین شعاع کا لذ محال ہی چمکدار شیشے بناتی ہین اور اشیا روغنی سی صابن تیار کرتے ہین اور اجسام منجمد سے گیس یعنی ہوا پیدا کرتے ہین۔ جو دہاتین زمین کی تہہ مین صدہا برس سے گڑی ہوئی تہین وہ علم کے زور سی نکالی جاتی ہین اور ہمارے مکانون کو آراستہ کرتی ہین۔ اگرچہ وہ مدت سی زمین مین پوشیدہ تہین مگر اب علوم کے ذریعہ سے وہی ظاہر کیجاتی ہین اور صدہا آدمیونکا دل خوش کرتی ہین سب بے نور اور کہردرے قسم کے پتہرون سے چمکدار شیشے بنائی جاتی ہین جو ہمارے کمرون کی کہڑکیون کو آراستہ کرتی ہین اور سرد ہوا اور مینہہ کی پہوہار کو روکتے ہین اور برف کے سرد تندون اور اولون سے پناہ دیتی ہین لیکن پریون کے پردون کی طرح وہ شیشے کی چمک دار چادرین روشنی اور گرمی کو آنے دیتے ہین اور صاحب خانہ کی روح کو آرام پہونچاتی ہین اور آنکہون کو خوشنما معلوم ہوتی ہین۔

علم طب کے سیکھنے سے حکیمون کو اسبات کی استعداد ہوتی ہی کہ وہ امراض شدیدہ کی تکالیف کو روک سکین اور مریض کو عمر طبعی کے پیشتر مرنے سے باز رکھ سکین۔

علم تشریح اور علم جراحی کی پڑھنے سے یہہ فائدہ ہوتا ہی کہ جراح اون ہڈیونکو جو بہت ٹوٹ جاتی ہین جوڑ سکتا ہی اور جو زخم خوفناک ہوتے ہین انکو آرام کر سکتا ہی بلکہ جو پھوڑے اور پہنسیان جسم کے اندرونی اجزا مین ہو جاتے ہین اور بغیر علاج کے مہلک ہوتی ہین اونکو دفع کر سکتا ہی۔

علم جر ثقیل کے سیکھنے سے یہہ بات پیدا ہوتی ہی کہ انسان اپنی قوت کو آلات اور کلین بناکر ترقی دیوسکتا ہی۔ جہاز دودخانی جو سمندر کو مخالفت ہوا و طوفان پار کرتا ہی۔ ریل کا انجن جو ایک گھنٹہ مین ساٹھہ میل راستہ طی کرتا ہی اور دودخانی یا توڑا جو لوہی کی چادرون کو ایکدم مین گٹھکر رکھہ دیتا ہی یہہ سب کے سب اوس قوت کے نمونہ ہین جو انسان کو علم جر ثقیل کے پڑہنی سے حاصل ہوتی ہے

علم البرق کے پڑہنے سے انسان کو اسبات کی استعداد پیدا ہوتی ہی کہ وہ خاک باد اور آب و آتش کی لڑائی مین اپنے آپکو بچاتا ہی۔ بجلی جو ایک شعبہ برق کا ہی اون بلند چیزون پر گرتی ہی جو اوسکو اور کہینچتے ہین۔ بجلی مین وہ بڑی قوت ہوتی ہی جس سے کہ ایکدم مین بڑے بڑے عالیشان مکانات اور گرجا مندر مسمار اور خاکستر ہو جاتے ہین۔ مگر جب انسان کو علم البرق کے سیکھنے سے یہہ معلوم ہوتا ہی کہ خاص خاص دہاتون سے بجلی یا برق بڑے زور سے کہینچ آتی ہی تو وہ بلند مکانون پر اون دہاتون کی لمبی لمبی سلاخین کہڑی کرتا ہی جو زمین کے اندر کہدی ہوی ہوتی ہین۔ جب بجلی گرتی ہی تو وہ بڑے زور اور شور کے ساتھہ اون سلاخون کی طرف دوڑتی ہی اور پاوسکو وہ دہاتون کی سلاخین کہینچتے ہین اور بغیر کسی نقصان کے زمین مین بجلی گہس جاتی ہی۔ اسطرح سے انسان کو کہہ سکتے ہین کہ وہ بجلی کو اپنے ہاتھہ مین پکڑ لیتا ہی اور اوسکی خوفناک اور نیست و نابود کرنے والی قوت کو خاک مین ملاتا ہی۔ بس اسیطرح بیشمار مثالین ہین علم کی ثمرات اظہر من الشمس ہے

راقم
محب حسین

# جغرافیہ

## جغرافیہ نباتی

جغرافیہ کے بہت سے چھوٹے بڑے رسالے انگریزی اور ہندی زبان مین شایع ہین اور کچھہ تعلیم جغرافیہ کی سرکاری اسکولون اور مدرسون مین بھی ہوتی ہی مگر ہم جس جغرافیہ سے بحث لیا چاہتے ہین وہ ایک نئی ڈہنگ کا ہی ہم یہ چاہتے ہین کہ اوس جغرافیہ کو لکہین جو تاجرون اور سوداگرون کو بڑی مدد دیوے ظاہر ہے کہ جب تک ہمکو ہر مال کا دساور معلوم نہو ہم اوس مال مین معتدبہ اور کثیر منفعت نہین کما سکتی اور یون پیسے دو پیسے تو ایک ہی شہر مین ایک بازار سے دوسرے بازار مین مل جاتے ہین جب ہمکو یہ منظور ہو کہ ہم دونا تگنا چوگنا نفع حاصل کرین تو ہمکو یہ ضرور ہی کہ ہم چیز کو جسکی سوداگری کرین اوسکے کان سے منگوا دین جب تک ہمکو ہر مال کی کان اور دساور کا مکان معلوم نہو نفع کی توقع نہ کرنا چاہیئے مثلاً ہم چاہین کہ زعفران کی تجارت کرین اور اوسکو پچھپرانے ڈہرے پر بمبئی سے زعفران منگوالین تو شاید بڑی مشکل سے ایک آنہ روپیہ ہمکو مل جاوے اور یہ بھی احتمال ہے کہ گرانی اور ارزانی نرخ سے بعض وقت مین نقصان ہو مگر یہ ممکن نہین ہے کہ ہم زعفران کی کان سے زعفران منگوا دین اور ہمکو خسارہ ہو گو ہم کوڑیون کے مول بیچ ڈالین تب بھی کم سے کم ہمکو دونا نفع ہوگا اور جو ہم اچھی طرح سے کسی گماشتہ کے ذریعہ سے دساور مین بندوبست کرلین تو تگنا چوگنا نفع بھی حاصل ہونا ممکن ہی اشیای تجارتی دو قسم کے ہین ایک فطری دوسری مصنوعی پھر فطری کے تین قسمین ہین نباتی اور حیوانی اور معدنی اور مصنوعی کے ہزارون قسمین ہین ہم اب کے مضمون مین

مختصر جغرافیہ نباتی تمام ملکون کا لکھتے ہین پہر جغرافیہ حیوانی پہر جغرافیہ معدنی پہر جغرافیہ مصنوعات لکھینگے پہر اسکے بعد ہر ہر شے کی پوری پوری تفصیل وقتا فوقتا درج کرتے رہین گے یقین ہے کہ اس قسم کے جغرافیہ کو ہمارے ملک کے قدردان اور باہنر سوداگر بہت پسند کرین گے اور اشیاے تجارتی کے منگوانے مین اوسکا لحاظ رکہین گے سب سے پہلے ہم ہندوستان کے نباتات کو لکھتے ہین —

## ہندوستان

جو پیداوار ہندوستان کے بڑے بڑے ہین وہ یہ ہین - چاول - گیہون - اور اناج - روئی - تیل - افیون - نیل - گانجہ - سن - اور ریشہ دار چیزین چاے - لتا - لاک - زعفران - الایچی - سیاہ مرچ - شکر - گڑ -

اس ملک کے تمام اضلاع زیرین بہار اور بنگال اور ساحل سمندر کے گرد - چانول پیدا ہوتا ہی بنگال مین بردوان کے قریب اور اراکان مین ہر سال اوسکی دو فصلین ہو تی ہین ممالک مغربی اور اضلاع پنجاب مین گیہون بہت پیدا ہوتا ہی اور دہلی آگرہ لکہنو میرٹہہ گویا گیہون کے معدن ہین ان شہرون کے برابر ساری ہندوستان مین کہین گیہون ارزان نہین ملتا - جو - جوار - باجرا اور چہوٹی اناج نیلگری کے پہاڑون مین بہت پیدا ہوتے ہین دکھن کے برابر جوار باجرہ کہین کا نہین ہوتا لیکن باجرہ ممالک مغربی اور شمالی مین دکھن سے زیادہ ارزان ملتا ہی اسیطرح چنا بھی ممالک مغربی اور شمالی مین بہت ارزان ہوتا ہی - آلو - اور اروی - ممالک پنجاب اور ممالک مغربی اور شمالی مین بہت کثرت سے ہو لیکن اروی جبل پور کے نواح مین نہایت کلان اور مزیدار ہوتی ہے۔ ممالک دکن مین پونا کے اطراف مین آلو بہت کثرت سے

پیدا ہوتا ہی تمام بنگال پریسیڈنسی اور اراکان اور پیگو مین روئی بوئی جاتی ہی مگر گجرات
اور ناگپور اور راڑواڑ مین اوسکی کثرت ہی ہمالیہ اور گنگا کے درمیان نیل بویا جاتا ہی
بہار اور بنگال سے ۵۰۰۰۰ من نیل اور ولایتون کو جاتا ہی دکھن مین کہین کہین
نیل کی کاشت ہوتی ہے زعفران اطراف اور جوانب مین کشمیر کے پیدا ہوتی ہی
اگر کوئی نیا آدمی زعفران کے کہیتون پر جاوے تو اوسکے سر مین درد ہونے لگتا ہی
مگر وہان کے لوگون کو بالکل تکلیف نہین ہوتی سب درخت پہولون سے اول شاخ
و برگ لاتے ہین پہر پہول برخلاف زعفران کے کہ جب زمین سے چار انگشت اوسکا
درخت نکلا تو پہول سوسنی رنگ چار پنکہری کا اوس مین نمودار ہوتا ہی اور اوسمین
نارنجی ریشمی کرم کیطرح ہوتی ہین اور زعفران یہی ہے کہین ایک کوس کہین آدہی
کوس تک زعفران کا تختہ ہوتا ہی دور سے بہت خوشنما معلوم ہوتا ہی - افیون کی
بہت کاشت آسام اور گنگا کے جنوب کیطرف بنگال اور بہار بنارس اور مالوہ مین
ہوتی ہے - افیون کا ٹھیکہ سرکار انگریزی نے خود لے رکھا ہی اور اوسکا منافع سرکار کو
پانچ کرور روپیہ سے لیکر سات کرور روپے تک حاصل ہوتا ہے لیکن اب تک بعض
ریاستون مین تہوڑی بہت افیون کی کاشت ہوا کرتی تھی اور وہ وہان کے رعایا مین
صرف ہوتی تھی پر سرکار انگریزی نے چند مصالح کے لحاظ سے سب ریاستون مین
افیون کی کاشت یک قلم موقوف کرا دی ہی مالوے مین یہ حال ہے کہ فی روپیہ ۲۵ تولہ
تک عمدہ افیون ملتی ہے اور بیس تولے سے تو کم نہین ملتی لیکن سرکار نے اوس پر
دس روپیہ فی آثار محصول مقرر کر رکہا ہے اسوجہ سے چودہ پندرہ روپیہ سیر سے کم
افیون نہین پڑتی پس اسی وجہ سے ممالک مغربی اور شمالی اور اضلاع ہندوستان مین

سولہ روپیہ سیر افیون بکا کرتی ہی لیکن ممالک دکن مین تین تولے اور دو تولے فی روپیہ
بکتی ہے بنگال کا بجہ پٹ سن سن شلج اور بیاس کے کنارون پر اور میسور
اور بنگال مین بہت پیدا ہوتی ہین ہزارون اور لاکھون من سن اور روئی ہندوستان
سے ولایت کو جاتی ہی اور وہان سے عمدہ عمدہ کپڑے بن کر آتے ہین جنکو تمام ہندوستان
کے لوگ خوشی سے خرید کرتے ہین پر اون کپڑون کے بنانے کے لئے اپنے ملک مین
کچھہ سعی نہین کرتے چاہی تہوڑے دنون سے ہندوستان مین پیدا ہونے لگی ہی
آسام کچار سلہٹ اور دارجیلنگ کے قریب پہاڑون پر کمایون مین وادی کانگڑہ مین
پیدا ہوتی ہے اور ممالک مغربی اور شمالی مین منصوری پر اور ممالک جنوبی مین نیلگری
پر بھی چاے پیدا ہوتی ہے لیکن یہ چاے عمدگی مین چین کے چاے کے برابر نہین ہوتی
چاہی کا قاعدہ ہے کہ وہ ہمیشہ اوس زمین پر پیدا ہوتی ہے جو سطح سمندر سے دو ہزار
فیٹ سے لیکر پانچ ہزار فیٹ تک بلند ہو قہوہ لنکا اور نیلگری مین پیدا ہوتا ہی
اور اون کے شمال و مغرب مین وینیڈ مین بھی مگر یہ قہوہ عمدگی مین عرب کے قہوے
کے برابر نہین ہوتا اگر ممالک دکن مین خصوصاً حیدرآباد کے نواح مین کوشش کیجاے
تو قہوے کی پیداوار بخوبی ہونے لگی اسوجہ سے کہ یہ ملک اکثر امور مین قریب
قریب ملک عرب کے ہے گنا سارے ہندوستان مین پیدا ہوتا ہی مگر ممالک مغربی
اور شمالی مین بہت کثرت سے ہوتا ہی شاہجہانپور اور بریلی اور دہلی اور میرٹھہ مین
راب اور گڑ اور شکر نہایت ارزان ہی مین نے دیکھا ہے کہ بعض دنون مین راب
روپیہ کی ایک من و دو من تک ہو جاتی ہے اور گڑ روپیہ کا سولہ سیر بیس سیر تک بکتا ہے
[illegible] آم کی ممالک مغربی اور شمالی مین بہت کثرت سے اور نہایت ارزان ملتی ہے

علی الخصوص صوبہ اودہ مین آم کی پیداوار بہت ہونے سے کہتائی بہی نہایت سستی رہتی ہی کہتائی املی کی نواح دکن مین نہایت ارزان ہے —

سرخ مرچ ممالک مغربی اور شمالی اور تمام ہندوستان کے قطعات مین پیدا ہوتی ہے سیاہ مرچ اور الایچی ساحل ملیبار کے کنارے پر پیدا ہوتی ہے پورے بیس کوس کے فاصلے پر الایچی کی بڑی پیداوار ہی اور گجرات مین بہی الایچی ہوتی ہی ساگوان کی لکڑی بہت عمدہ ہوتی ہے اور جہازون اور مکانون کے تعمیر مین آتی ہے وہ ملیبار کے پہاڑون اور مدراس پریسیڈنسی اور وادی نربدا اور پنجاب اور تناسرم اور پیگو اور اودہ مین کثرت سے پیدا ہوتی ہے ببول ہندوستان کے تمام قطعات مین کم و بیش پیدا ہوتا ہی اوسکے چہال سے چمڑا ہ ب صاف ہوتا ہی سال یہ لکڑی بہاری اور مضبوط اور دیرپا ہوتی ہے نیپال اور بہوٹان کے جنوبی سرحدون اور اوڑیسہ کے کوہستانی اضلاع مین ہوتی ہی بانس جسکو اہل دکن بینو بہی کہتے ہین مشرقی ہندوستان مین بہت پیدا ہوتا ہی اور تعمیر کے کامون مین صرف ہوتا ہی سوا اسکے طرح طرح کے میوہ جات جیسے آم خربوزہ تربوز کنولا سنگترہ کیلا امرود املی سیب ناسپاتی انگور انار جامون فالسہ کہرنی چکوترا اننناس شہتوت آلوچہ شاہ انجیر سیتاپہل یعنی شریفہ پیدا ہوتے ہین مگر جامون بنگالہ کے عمدہ ہوتے ہین اور خربوزہ لکہنؤ اور ٹونک اور جاورہ مین اچہا ہوتا ہی اور امرود الہ آباد کا اور آم مدراس اور بمبئی کا اور شریفہ حیدرآباد کا اور سپیاری ممالک بنگال اور دکن مین کثرت سے پیدا ہوتی ہی فقط وحید الزمان

# جغرافیہ کے عام اصول

(۱) زمین کے بیان کو جغرافیہ کہتے ہین —

(۲) زمین گول شکل کی ہے اور اسواسطے اسکو اکثر کرہ کہتے ہین — قطر مین اسکی پیمایش ۷۹۱۲ میل ہے اور دایرہ یا گہیرہ مین تقریبًا ۲۴۰۰۰ —

(۳) اور متعدد ستارے مین ہین جو مختلف فاصلہ پر سورج کے گرد پہرتے ہین ایک زمین بھی ہے —

(۴) ہر چوبیس گہنٹہ مین ایک بار زمین سطح پر گہوم جاتی ہے جیسے کوی شی محور پر گہومتی ہو اور ایک سال کے عرصہ مین وہ اپنی گردش کو آفتاب کے گرد پورا کرتی ہے —

(۵) سطح زمین کا بڑا حصہ پانی سے ڈہپا ہوا ہے —

(۶) سمندر مین زمین خشک مختلف اندازہ اور شکل اور بہت ہی تیزی قایم ہوتی ہے — اسکی سطح نہایت ناہموار ہے کیونکہ بعض جگہہ قریب قریب یکسان اور بعض جگہہ اونچی ہوی ہے اور بعض جا اونچی پہاڑیون اور پہاڑی قطارون مین بلند ہوتی ہے — فقط

راقم محب حسین

زراعت کیا کرتے تھے ہر ایک صحابی کے مقطعے اور جاگیرین تھین جنکی تردد اور ترقی
کی فکر مین وہ مصروف رہتے تھے اسی واسطے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا
اطلبوا الرزق فی خبایا الارض۔ ڈھونڈھو تم روزی کو زمین کے پوشیدہ جگہون مین اور
ایک روایت مین ہے کہ آپ نے فرمایا۔ من غرس غرسا فاثمر اعطاہ اللہ من الاجر
قدر ما یخرج من الثمر یعنے جو شخص کوئی درخت لگاوے پھر وہ پھلے تو اللہ تعالے
اوسکو اسکا ثواب دیگا جسقدر پھل پیدا ہونگے اور ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے
رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کیا کہ آپ نے فرمایا۔ من بنی بنیانا
فی غیر ظلم ولا اعتداء او غرس غرسا فی غیر ظلم ولا اعتدی کان لہ فیہ اجر جار
ما انتفع بہ احد من خلق الرحمن۔ یعنے جس شخص نے کوئی عمارت بنائی بغیر ظلم اور زیادتی
کے یا کوئی درخت لگایا بغیر ظلم و زیادتی کے تو اوسکا ثواب جاری رہیگا
جب تک اللہ کی مخلوق اوس سے فائدہ اوٹھاتی رہے اور ایک روایت مین ہے
کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان اللہ تبارک وتعالی اذا اراد
ان یخلق الزرع جعل الحبۃ سنبلۃ وقصب البرکۃ ویوکل بکل حبۃ ملکا یحفظہا واذا زرعتم
شیئا فقولوا اللہم اجعل البرکۃ والرحمۃ۔ یعنے اللہ تعالے جل شانہ جب کوئی
کھیتی پیدا کرنا چاہتا ہے تو اوسکی بالیون اور ڈنڈیون مین برکت رکھہ دیتا ہے
اور ہر ایک دانے پر ایک فرشتہ مقرر کرتا ہے جو اوسکی حفاظت کرتا ہے پس
جب تم کھیت بوؤ تو کہو یا اللہ برکت اور رحمت کر اگلی بزرگون نے جو وصیتین
اور تاکیدین اصلاح زراعت کے لئے فرمائے ہین وہ بیشمار ہین ایک شخص نے
ابو ہریرہ رضہ سے پوچھا مروت کیا ہے انہون نے کہا اللہ سے ڈرنا اور اپنی کہیت کو

درست کرنا - قیس بن عاصم نے اپنی بیٹیون سے کہا تم اپنی مال کی درستی کرو
یعنی کہیت اور باغ کی کیونکہ وہ ہوشیار کرتا ہی سخی کو اور بے پرواہ ہوتا ہی اوسکی
وجہسے آدمی بخیل اور کم ظرف سے عتبہ بن ابی سفیان نے جب اپنے غلام کو
مال سپرد کیا تو کہا دیکہو میری مال کی حفاظت کرنا ایسا نہ ہو کہ بڑا مال چہوٹا ہو جاوے
بلکہ ایسا ہو کہ چہوٹا مال بڑا ہوتا جاوے ایک بزرگ کی وصیت یہ ہے کہ جو شخص
کہیت یا باغ کا مالک ہو اوسکو چاہیئے کہ وہ خود اپنے کہیت او باغ کو دیکہتا رہے
چہوڑکر غایب نہ ہو جاوے خاص کر جب جوتنے بونے کا وقت ہو تا کہ محنت کرنیوالے
اور کام چور دونون قسم کے لوگون کو پہچان لیوے پہر جو محنتی ہون اونکو صلا اور
انعام دیوے اور جو کام چور یا بیکار ہون اون کی بدلی کرے عرب مین ایک
مثل مشہور ہے تقول الضیعه لصاحبها ارنی ظلک اعمرک یعنے کہیت یا باغ اپنے
مالک سے کہتا ہے تو اپنا سایہ مجہے دکہا تا رہ مین آباد رہونگا - منقول ہے
کہ سب سے پہلے جس نے جوتا بویا وہ آدم علیہ السلام تہے اور اون کو اللہ تعالے
نے زراعت کی تدبیر بتلائی تہی پہر اون کے بعد شیث بن آدم نے زراعت کی
پہر ادریس علیہ السلام نے پہر جب طوفان ہوا تو کسی کو زراعت کی تدبیر نہ آئی
اوسوقت حضرت نوح علیہ السلام نے کہیتی کی تدبیر سکہلائی -

## علم زراعت کی تعریف

علم فلاحت اور زراعت وہ علم ہے جسمین زمین درست کرنے کی تدبیرین
اور درخت لگانے کے طریقے اور غلون اور دانون کے بونے کی تدبیرین
اور اونکو عمدہ اور بہتر کرنے کے طریقے اور جو آفات سماوی کہیت یا باغ پر

بقیہ مضمون حفظ صحت ازدواج

تو اوسکے دماغ کی قوتین بھی تکلیف پاتے ہین اور اوسکے دماغ کے قوی اچھی طرح ترقی نہین پا سکتے ہین ۔ اسیطرح سے جسقدر کہ ایک تندرست آدمی دماغی محنت اور جسمانی ریاضت کرسکتا ہی اوسقدر ایک بیمار آدمی اور ضعیف اور ناتوان شخص ہرگز نہین کرسکتا ہی ۔

اب یہان سے یہہ معلوم ہوا کہ جو ناتوان اور بیمار لڑکے پیدا ہوتے ہین وہ علاوہ جسمانی ترقی کے دماغی کامون مین بھی ایسی ترقی نہین کرسکتے ہین جیسے کہ وہ بچے جو صحیح اور تندرست مان و باپ سی پیدا ہوتے ہین اور سوا اسکے وہ بیچارے معصوم اوسکے تمام عمر اپنی مان باپ کی بے احتیاطیون اور گناہون کا کفارہ دیتے ہین اور اپنے والدین کی بے پروائیون اور جہالت کی وجہ سے تمام عمر بیماریون اور دکھون مین مبتلا رہتے ہین اور آخر الامر عمر طبعی تک نہ پہونچکر اس جہان فانی سے گذرجاتے ہین ۔

پس جہان اور خرابیان ہماری قوم مین آجکل پائی جاتی ہین وہان ایک یہہ بھی ہی کہ لوگ اپنی حفظ صحت سے غافل ہین اور خصوصاً ہمارے ملک کی عورتین تو اسقدر قواعد حفظ صحت سی دور ہین جسکا کچھہ بیان نہین ہوسکتا ہی ۔ روزمرہ کی چھوٹی چھوٹی باتین تک اونکو معلوم نہین وہ یہہ نہین جانتے ہین کہ ایام حیض مین کن کن چیزون سے پرہیز کرنا چاہئی اور وضع حمل مین کون کون باتون کو ملحوظ رکھنا چاہئے اور بچے کو دودہ پلانے مین کن کن باتون کی احتیاط ضرور ہی ۔ جو اثر کہ ان چھوٹی چھوٹی باتون سے ہماری قوم پر رفتہ رفتہ ہوتے جاتے ہین اور جنسے ہمارے ملک کے لوگ عموماً بیمار اور کاہل اور ناتوان اور ضعیف ہوتے ہین اونکو تہوڑا نہ سمجھنا چاہئے اور اونکو حقارت کی نظر سے نہ دیکھنا چاہئے ۔

اسواسطے مین چاہتا ہون کہ اس باب مین تین مضمون یعنی ایک

...یس سے پیدا ہوتا اور ایک بچے کی نسبت اور ایک دودہ پلانے کے باب میں [illegible]
تاکہ لوگون کو واقفیت حاصل ہو اور وہ صحت ازواج کو ایک ضروری امر سمجھین —

# حفظ صحت ازواج

{ ترجمہ از کتاب ایڈوایس ٹو اے وایف
مؤلفہ ڈاکٹر پای ہینری کواسی صاحب }

## مضمون اول

## حیض

حیض بلوغ کی علامت ہی اور اسکا اعتدال سے جاری رہنا [illegible] کی [illegible]
حمل کے لیئے ضروری ہی — ایام حمل مین ہمیشہ [illegible]
بیماری مین اکثر حیض بند ہوجاتا ہی [illegible] حیض [illegible]
مین عموما جاری ہوا کرتا ہی — اور تیس سال تک حیض جاری رہتا [illegible] وہ [illegible]
ہوجاتا ہی اور اوسکے موقوف ہونے کے [illegible] تغیر جسم [illegible]

۱ عورتین بہت کثرت سے بانج ہوتی ہین اور [illegible]
فیصدی ۲۰ ہی یعنی سو عورتون مین سے بیس عورتین بے اولاد ہوتی ہین [illegible]
کیا کوئی ایسا سبب نہین ہے جسکی وجہ سے یہ [illegible] پایا اور افسوس [illegible]
ہوتا ہی — بیشک کوئی سبب ضرور ہے لیکن اسمین بھی کوئی [illegible] نہین [illegible]
یہہ سبب اکثر صورتون مین رک سکتا ہی —

۲ جسطرح سے کہ ایک درخت اپنے پھل و پھول کی وجہ سے پہچانا
جاتا ہی اوسیطرح ایک تندرست رحم بھی جو حاملہ ہونے کی قابلیت رکھتا ہی [illegible]

حیض کی وجہ سے جانا جاتا ہی - کیونکہ اگر حیض ہر طرح سے ٹھیک ٹھیک اور اچھی طرح سے جاری ہو تو پھر قاعدے کے موجب اسبات کا کوئی سبب نہین ہو کہ عورت حاملہ ہو اور پورے دنون بعد صحیح و سلامت بچہ نہ جنے - اب بیان سے یہ معلوم ہوا کہ حیض کا صحیح ہونا بہت ضرور ہی اور یہی وہ مضمون ہی جسکو ہم بیان کیا چاہتے ہین - اور یہی وہ مضمون ہی جسکی بہت ضرورت ہی اور جسکے طرف ہر عورت کی توجہ ہونا چاہیے کیونکہ اگر حیض کا جاری ہونا صحیح اور درست ہی تو رحم بھی تندرست ہی اور قاعدہ کے موجب وہ عورت بھی تندرست ہی اور حاملہ ہونے اور بچہ جننے کی قابلیت رکھتی ہے -

۳ عورت کی زندگی مین ایک بہت بڑا قابل لحاظ زمانہ ہوتا ہی جو تین دورہ یا زمانون مین تقسیم ہو سکتا ہی - (۱) ابتداء حیض یا زمانہ بلوغ (۲) حیض کا مدت معین پر جاری رہنا - یا اولاد کا زمانہ (۳) حیض کے زمانہ کا اختتام یا اولاد کے بند ہونیکا زمانہ یا جسم مین ایک انقلاب ہونے کا زمانہ —

۴ آغاز حیض - حیض کا اچھی طرح آغاز ہونا نہایت ضروری ہی ورنہ لڑکی کی تندرستی مین خلل آنیکا یقین کامل ہوتا ہی اور اوسکے مختلف اعضا مین مثل پھیپھڑے وغیرہ کے صدمہ پہونچنے کا خوف ہو سکتا ہی - (۲) حیض جاری رہنے کا زمانہ حیض کا اچھی طرح اوقات معین پر برابر اور بخوبی جاری رہنا بہت ضروری ہی ورنہ جب اوسکی شادی ہو گی حمل نہ رہیگا - (۳) حیض کے بند ہونے کا زمانہ - اِس زمانہ کی زیادہ ہوشیاری کرنا چاہیئے اور اسکا عمدہ انتظام ہونا چاہیئے تاکہ امراض سخت پیدا ہونے پائین جنکا احتمال اسوقت بہ نسبت اور اوقات کے زیادہ تر ہے -

۵ اسواسطے حیض کے ہر زمانہ کی احتیاط اور ہوشیاری اچھی طرح کرنا چاہیے

خواہ وہ زمانہ آغاز حیض کا ہو یا اوسکے جاری رہنے یا اختتام کا ہو ورنہ نقصہ
لا علاج ضرور ہوگا ۔

حیض یا ایام ۔ لڑکی کی عمر کا ایک بڑا قابل لحاظ زمانہ وہ ہے جب حیض کا
خون دیکھائی دیتا ہی یہہ زمانہ لڑکپن اور بلوغ کے زمانہ کے درمیان ایک حد ہی اور سن بلوغ
کی ابتدا ہی ۔ اسوقت عورت کا جسم نمو پاتا ہی اور پھیلتا ہی اور اوسکے قوی عقلی مین ترقی
ہوتی ہی ۔ اسوقت اوسکے لڑکپن کا زمانہ ختم ہوتا ہی اور وہ بالغ ہوتی ہی ۔ اسوقت
اوسکے حاملہ ہونے کی استعداد اولاً پیدا ہوتی ہے ۔

۷ اگرچہ اسوقت عورت کا زمانہ بلوغ شروع ہوجاتا ہی لیکن یہہ نہین کہہ سکتے
ہین کہ وہ پوری جوان ہی اوسکے جسم کی تکمیل پوری ہونے کے لئے آٹھہ یا دس سال کا
عرصہ لگتا ہی یعنی بیس یا بائیس برس تک یہہ سب تکمیل ہو جاتی ہی ۔ اور اگر وہ شادی
کرنیکا ارادہ کرے اور اتفاق ہو تو یہہ عمر اوسکے واسطے بہت مناسب ہی ۔

۸ جب چھوٹی عمر کی عورت شادی کرتی ہی تو اوسکا جسم کمزور ہو جاتا ہی
اور پورا نمو اوسکے جسم کا نہین ہونے پاتا ہی ۔ علاوہ برین زچگی مین بہت شدید تشنج
یا اینٹھن ہوتی ہی اور اینٹھن زچگی کی تکلیفون مین سے ایک سخت تکلیف ہی سوا اسکے
جب ایک عورت بارہ یا تیرہ برس کی عمر مین شادی کرتی ہے تو اوسکے کوکھ کی
ہڈیان یعنی نیچے کے دھڑ کی ہڈیان اسوقت کافی طور سے نمو نہین پاتے ہین اور بچہ جننے
کے لئے مناسب شکل کی نہین ہوتی ہین اور بچہ کا سر آسانی سے نکلنے کے لئے
کافی فاصلہ نہین دیتی ہین جیسا کہ بیس یا بائیس سال کی پختہ عمر مین ہوتا ہی ۔ اسواسطے
حالت زچگی بہت خوفناک اور سخت دقت طلب ہوتی ہی ۔ ایسی کم سن عورت کی زچگی

اور اسواسطے اُنمین پہلے کی کم قابلیت رہتی ہے۔ اس سبب سے اول مرتبہ زچگی
بہت سخت اور تکلیف کی بہری ہوئی ہوتی ہے۔ دوسری یہ بات ہے کہ جب عورت
زیادہ سن مین شادی کرتی ہے تو اسقدر عمر تک وہ زندہ نہین رہتی ہے کہ وہ اپنے
لڑکون کو جوان دیکھے۔ علاوہ برین اون لوگون کی اولاد جو لڑکپن یا ہونا پختہ سن
شادی کرتے ہین زیادہ عمر تک نہین پہونچتے۔ اسواسطے ہر شئے سے واضح ہوتا ہے
کہ عمر مذکورہ بالا یعنی درمیان ۲۱ اور ۳۰ سال کے عورت کے لئے شادی کرنے کو
نہایت مناسب اور محفوظ زمانہ ہے۔

۱۲ اسوقت جبکہ مین شادی کی نسبت گفتگو کر رہا ہون لڑکیون کی
مان سے درخواست کرتا ہون کہ اگر اون کی لڑکیان نہایت کم زور ہون تو وہ اونکی
شادیان نا کرین۔

۱۳ جب تک عورت تندرست اور تندرست خاندان کی نہو ہر شخص کو
چاہیے کہ اوسکے ساتھ شادی کرنیکا ارادہ ہرگز نہ کرے۔
اگر اس نصیحت پر عموماً عمل کیا جائیگا تو کسقدر آرام کا یقین ہوگا اور کسقدر تکلیفات کم
ہوجائینگی۔ حقیقتاً ایک بیمار عورت کے ساتھ شادی کرنے سے جو نتیجے نکلتے ہین وہ
مرد عورت اور اولاد سب کے لئے خوفناک ہوتے ہین۔

۱۴ تمام اشخاص* یعنی تندرست خاندان کو سارے زندگی کے بیمار کرنے مین زور دیتی ہین
اور اوسکو ایسی زبان مین اظہار کرتے ہین جسکو نظر نہ سمجھنا چاہیے وہ سند جو یہ کہنی دیتی ہے
بہت کار آمد ہے کیونکہ اوسکو فی الواقع لوگون کی زندگی ہی سے سروکار رہتا ہے۔

* ... یعنی ... جماعت گذشتہ ... جو ... لوگون کی زندگی ... کا اجارہ لیتی ہے ... بعد ... کے ... اون کی ...
اونکو ... کی خبرگیری کرتی۔

شادی کرنے کے معاملہ میں ایک تندرست خاندان ایک مالدار خاندان سے زیادہ تر بہتر
لیکن فی الحقیقت تندرستی ایک دولت ہی اور دولت قیمتی شے ہی —

۱۵ ہم شادی کو ذرا اور زیادہ بیان کرتے ہین کیونکہ یہہ امر بہت
ضروری ہی عموماً یہہ بات ہے کہ کمزور ماں و باپ سے لڑکے کمزور پیدا ہوتے ہین
اور بیمار والدین سے بیمار اولاد پیدا ہوتی ہے اور سوداوی مزاج والے باپ
ماں سے سوداوی مزاج کے لڑکے پیدا ہوتے ہین ۔۔ جیسے ماں و باپ کو
اولاد کی صحت کے خراب رہنے سے رنج حاصل ہوتا ہے معصوم بچے بے طرف لڑکپن ماں
و باپ کی وجہ سے تکلیف اٹھاتے ہین بلکہ بدتمیزی اور بے احتیاطی والدین کے
سبب سے ہی تکلیف برداشت کرتے ہین خط رے سے بیماری اور کمزوری
ایک خاندان سے دوسرے خاندان مین منتقل ہوتی ہے اور اہل ہند کی اولاد ان
بدن زیادہ تر خراب ہوتی جاتی ہے یہہ جو کچھہ اوپر بیان کیا ہی نہایت افسوسناک
ہی اور اسمین اون سب لوگون کی کوشش درکار ہے جو اس ملک سے محبت رکھتے ہین
اور اوسکی ترقی چاہتے ہین —

۱۶ یہہ سچ ہے کہ اب آدمی بہ نسبت پہلے کے زیادہ عرصہ تک زندہ رہتے
اور یہہ بات اس سبب سے ہی کہ علم طب اور روز مرہ کی زندگانی کی باتون مین ترقی زیادہ
ہوی ہے جس سے کمزور اور نازک اندام اور بیمار لوگ زندہ رہتے ہین۔ لیکن بڑی
سے اور ساتھ بعض آدمیون سے جن سے آبادی زیادہ ہے صرف ناتوان اور
اور بیمار اولاد نسل اونکے پیدا ہوتی ہے کیونکہ نہ صرف ماں و باپ کے امراض بچون
مین منتقل ہوتے ہین بلکہ ماں و باپ کی اخلاقی و عقلی کمزوریان یا نقصان بھی

# شکریہ

خاکسار صاحبان مفصلہ ذیل کا نہایت مشکور ہے جنہون نے
از راہ قدردانی اور فیض رسانی رسالہ معلم کی خریداری فرمای اور علوم کے شایع
ہونے مین اپنے نیک نیتی سے اور بنظر خیرخواہی قوم امداد کی خصوصاً جناب مولانا
مولوی محمد چراغ علیخان صاحب مددگار معتمد جناب مدارالمہام سرکار عالی علاقہ مال
کا شکریہ نہایت تہ دل سے ادا کیا جاتا ہے جنہون نے اپنی نیک نفسی اور
نیز ہمدردی قوم کی وجہ سے اس رسالہ کے پانچ پرچے بنفسہ خرید فرماے
اور رسالہ کے شیوع مین مدد پہونچای - یہہ صاحب فی الواقع ایک نہایت
نیک طبیعت اور فرشتہ خصال ہین اور علم دوست اور حکیمانہ منش ہین —
اور انگریزی عربی فارسی زبانون مین ایک عمدہ لیاقت رکہتے ہین اور دیگر
زبانون مثلاً عبرانی اور یونانی وغیرہ مین بہی ماہر ہین —

## نام نامی و اسمای گرامی خریداران رسالہ معلم

۲۵ نواب احمد علیخان بہادر نبیرہ نواب غلام جاہ غفران مآب پرنس ول ارکاٹ
داماد نواب حافظ صدر الاسلام خان بہادر معتمد صدر المہام متفرقات —

۲۶ مولوی سید حسین صاحب بلگرامی بی - اے معتمد جناب مدارالمہام سرکار عالی نظام
علاقہ متفرقات وخانگی —

۲۷ مولوی سید اسد اللہ صاحب عرف میر نواب اول تعلقدار ضلع گلبرگہ

۲۸ مسٹر مانک شاہ بابوجی صاحب دوم تعلقدار ضلع ایلگندل

۲۹ مولوی محمد عبد القیوم صاحب ناظم دفتر گزیٹیر سرکار عالی نظام

۳۰ حکیم محمد وزیر علی صاحب طبیب خاص حضرت بندگانعالی متعالی حضور پرنور دام اقبالہم —

۳۱ ماسٹر پرشوتم داس صاحب چوبدار [illegible] اوّل دفتر معتمد جناب مدار المہام سرکار عالی علاقہ [illegible]

۳۲ سید نادر مرزا صاحب وکیل [illegible] اوّل

۳۳ حافظ عبد الرحمٰن صاحب وکیل [illegible] دوم

۳۴ منشی سید احمد صاحب عرف احمد پادشاہ [illegible]

۳۵ منشی محمد عبد القادر صاحب [illegible] دفتر معتمد [illegible] سرکار عالی [illegible]

۳۶ مولوی محمد میران صاحب نائب میر منشی دفتر [illegible] سرکار عالی

۳۷ نواب سید محمد ابراہیم صاحب

۳۸ مولوی محمد عنایت علی صاحب مددگار مہتمم بندوبست پیمائش علاقہ سرکار عالی

۳۹ منشی محمد ظہور علیخان صاحب صیغہ دار تنقیحات دفتر معتمد جناب مدار المہام سرکار عالی علاقہ مالگزاری —

۴۰ مولوی محمد عبد الباری صاحب مددگار صیغہ دار مال 〃 〃

(۹) اور جو صاحب بلدہ مین تشریف فرما نهین هین اون سے فی رساله ۱۲ روپیہ

واضح ہو کہ جو صاحب اس ریاست مین هین اوراونهے رقم سکہ حالی اور دوسرون سے سکہ کمپنی لیجاویگی

اس رسالہ کی خریدی جن صاحبونکو منظور ہو یا کچھہ مضامین بھیجنا مد نظر ہون تو وہ بحسب حسین

حسب دفتر معتمد مالگذاری سرکار نظام و منتظم جلسہ خیر خواہ ہند حیدرآباد دکن کے نام روانہ فرمائین

یہہ رسالہ بغیر درخواست کے بھی رؤسا اور عماید کے نام روانہ ہوتا ہی مگر جن حضرات کو

[illegible] منظور نہو تو براہ مہربانی بذریعہ خط انکاری مطلع فرمائین - اور جو صاحب تحریر انکاری

[illegible] مطلع نفرماینگے اونکا نام درج کتاب خریداران مستقل کیا جاویگا اور جو صاحب بعد پہنچنے

دو یا زیادہ رسالون کے انکار کرینگے تو اونکو پچھلی قیمت ادا کرنی ہوگی —

زر قیمت بذریعہ ہنڈوی یا نوٹ یا ٹکٹ ہای نیم آنہ کے بذریعہ رجسٹری ارسال فرمائین

اور اگر ٹکٹ نیم آنہ ارسال فرمائین تو فی روپیہ آدہ آنہ کا ٹکٹ زیادہ ارسال کرین مگر سب سے

سہل اور [illegible] طریق جو حال مین جاری ہے ڈاک خانون کے معرفت روپیہ بھیجنے کا ہی —

## اجرت انطباع اشتہارات

اس رسالہ [illegible] اشتہارات مفید خاص اور عام اجرت پر طبع ہوتے ہین

جن صاحبون کو ضرورت ہو ارسال [illegible] اور نرخ حسب ذیل ہے —

اول مرتبہ فی سطر دو آنہ فی صفحہ تین روپیہ اور [illegible] مکرر سہ کرر چھپوائینگے اون سے نصف اجرت لیجائیگی

**واجب العرض** یہہ پرچہ علی العموم خدمت مین تمامی نوابان عالیشان اور مہاراجگان بلند مکان

واقع اطراف اکناف ولایت ہندوستان ماہ بماہ بامید قدردانی اور قبولیت روانہ کیا جاویگا یقین کلی ہے

کہ ہماری ملک کے رؤسا اور والیان ملک بخوشی تمام اسکی خریداری منظور فرما کر زیادتی یکسانہ سے

اعانت مطبع کی فرماوینگے ہم بکمال ممنونیت اونکے اسمائے گرامی وقتاً فوقتاً درج کیا کرتے رہینگے —

# صحت نامہ

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۱۰ | بالطبعہ | بالطبع |
| ۳۰ | ۱۶ | اکثرون | اکثر |
| " | ۱۸ | سوالنح | سوانح |
| ۳۱ | ۱ | ر | ر |
| ۳۲ | ۳ | صور | طور |
| ۳۴ | ۲ | مکان سے لہ | [illegible]ان کہ |
| ۴۰ | ۱۷ | نکرد | کرد |
| ۱ | ۱۹ | باتوں دا | باتوں کا |
| ۲ | ۱ | منقد | منقذ |
| ۶ | ۳ | اوسی ندر | اوسی قدر |
| " | ۴ | سبیلے | پہیلے |
| ۸ | ۷ | سرادرسنگا | میراورشکا |

## زمانہ کی بے التفاتی اور ناقدردانی

ہر زمانہ مین لوگون کی ایک خاص شئے کی طرف رغبت او
ایک خاص کام کی جانب میلان ہوا کرتا ہی جس سے اشخاص کا اہل وجود شہرت
حاصل ہوتی ہی اور مختلف لوگون کی طبیعت اوسطرف مائل ہوتی ہی۔ خوش نصیب
وہی شخص ہی جسمین خداداد اوس کام کی لیاقت موجود ہو اور جسکے زمانہ مین قدر و
منزلت ہوا۔ بہا لوان وہی آدمی ہی جسمین قدرتی وہ قابلیت ہو جو زمانہ کے
حالات کے مناسب ہی۔ کتنے بہت سے شخص ہم اس زمانہ مین دیکھتے ہین جو علوم
اور فنون مین گوی سبقت لیجاتے اگر اون سے سابقین اور متقدمین اعلی
کا مونار جاتے اور کتنے ایسے بہت سے لوگ ہین جنمین بڑے بڑے کام
کرنے کی لیاقت اور بڑی بڑی باتون سے دریافت کرنے کی استعداد موجود
لیکن کچھ بہی سواے چھوٹی چھوٹی باتون اور ناکارہ چیزون کے باقی نہ جنکو
وہ دریافت کرتے۔ برخلاف اسکے وہ لوگ جنمین اوسط درجہ کی لیاقت ہی
بہت مشہور اور معروف ہوجاتے ہین کیونکہ اونکے زمانہ مین جس بات کی
قدر و منزلت ہوتی ہی اوسی مین وہ لیاقت رکھتے ہین اور اوسی کام کو کرتے ہین
وہ اول ہوتے ہین—

مثلاً جب یورپ مین لکہنے پڑہنے کا چرچا ہوا تو اوسوقت
لوگون کی رغبت نئی کتابین تصنیف کرنے کی طرف نہ تہی بلکہ پرانی کتابون پر
حاشیہ اور شرح لکہنے کا شوق عموماً تہا۔ پس اوس زمانہ مین کیا امید تہی کہ
نئی کتابین لکہے جاتین جبکہ صدہا پرانی کتابین ایسے تہین جنکو یہ لوگ

جانتا ہی نہین تہا یا جسکو کوئی سمجہ ہی نہین سکتا تہا - یہہ بات اوسوقت خلاف عقل تہی
کہ نئے فتوحات کی کوشش کیجاتی اور بڑے بڑے شہر اور قطعات زمین جو ویران
اور بے زراعت پڑے تہے وہ کبہی بے آباد چہوڑ دے جاتے - اسواسطے اوس
زمانہ مین کتابون کی شرحین و تفسیرین لکہنے کا ایک خاص شغل اور کام تہا - پس جو شخص
اوس زمانہ مین صرف تصنیف کی ذاتی لیاقت رکہتا ہوگا وہ ضرور مایوسی کی حالت
اور گمنامی کی بلا مین گرفتار ہوا ہوگا -

جب پرانی کتابون پر حاشیے اور شرحین کافی طور سے لکہی گئین تو
اہل علم اور فضل نے اونکی تقلید شروع کی اور اس سے یہہ نتیجہ پیدا ہوا کہ بادشاہ
کلیمنٹ ہفتم اور اسکندر ششم کے وقت مین ایک کثیر تعداد لاطین زبان کے شاعرون
اور مصنفون اور مورخون کی ہوی - پہر انہی کتابون کی تقلید کا جوش وخروش صدہا
سال تک لوگون مین رہا اور دوسرے علوم اور فنون کی جانب اور دیگر اشغال
کی طرف لوگون کی توجہہ بالکل نہ تہی اور وہ مفقود ہو گئی بعد ازان چند شخصون نے
یہہ بات دریافت کی کہ جو کتابین طبیعت سے بغیر تقلید کے لکہے جاتے ہین وہ
پرانے کتابون سے زیادہ مشابہ ہوتی ہین بہ نسبت اون کتابون کے جو محض
تقلید کے ذریعہ سے لکہے جاتے ہین - اسوقت سے نئی زبانون کو ترقی
شروع ہوی اور اوسمین فصیح اور شاعر پیدا ہوے اور اونہون نے خوب اون
زبانون مین فصاحت اور بلاغت کو زور دیا -

یہی حال بعینہ ہندوستان کا ہوا ہی اور اب تک کچہہ کچہہ چلا جاتا ہے
کہ مدت تک لوگون نے پرانی عربی اور فارسی کی کتابون پر حاشیے اور شرحین لکہین

اور صدہا سال سے فارسی مصنفون اور مؤلفون کی تقلید ہوا کی بلکہ اب تک بھی ہی
جسکا نتیجہ یہہ پیدا ہوا کہ بہت سے لوگ اِس ملک کے عربی اور فارسی مین تو لایق
ہوے اور بڑے شاعر اور فصیح گذرے لیکن اور علوم و فنون جتنے تہے وہ مفقود
ہوتے گئے کیونکہ لوگون کی رغبت اونکی جانب نہ تہی اور اُن کی قدر و منزلت
بالکل نہ تہی بادشاہ اکبر کے زمانہ مین کچہہ ہند کی زبان یعنے سنسکرت کا شوق ہو
اور پہر شاہجہان بادشاہ کے وقت سے ایک نئی زبان یعنی اردو پیدا ہوی
اور اوسمین بہی شعر و شاعری کا چرچا ہوا اور آج تک صدہا عمدہ عمدہ شاعر اردو
زبان کے وقتاً فوقتاً پیدا ہوتے رہے —

جب مصنف اور شاعر اور قصہ نویس بکثرت پیدا ہوتے ہین
تو بالطبعہ پڑہنے والے بہت سست اور کاہل ہو جاتے ہین اور اس سے
یہہ نتیجہ بر آمد ہوتا ہی کہ لوگون کے دلون مین اسبات کی خواہش پیدا ہوتی ہی
کہ جہان تک ہو سکے علم بہت آسانی سے حاصل ہو۔ ظاہر ہے کہ جس آسانی سے
فن مصوری اور قصہ نویسی اور شاعری وغیرہ حاصل ہوتے ہین اوسطرح سے
علوم نہین حاصل ہوتے ہین پس یہان سے یہہ معلوم ہوتا ہی کہ جب لوگون کو
اکثر ان فنون کے طرف رغبت اور میلان ہوتا ہے تو علوم پڑا دیا رہجاتا ہے
اور اون کے تحصیل مین زوال شروع ہوتا ہی اور اسیطرح تمثیل شاعری اور
کمال مصوری کا زمانہ کچہہ ہی قدم علوم و فنون کے زوال کلی کے زمانہ سے
آگے ہوتا ہی۔ مثلاً اگلے زمانہ مین بہی جب شاعری اور مصوری کو فروغ ہوا تو
یہہ زمانہ علوم و فنون کے انحطاط اور زوال کے زمانہ کے کچہہ ہی آگے تہا۔

اور کیا آدمی اس بات کی امید کرسکتا ہے کہ اوس قوم مین اوسکی تعریف ہوگی ۔ لوگ اوسکی عزت اور قدر و منزلت کرینگے ۔ نہین نہین یہہ خیال خام ہے ہمکو آج کل کے زمانہ سے کچھہ امید نہین بلکہ ہمکو اوس زمانہ سے توقع ہے جسمین جب کبھی خدا کی مہربانی ہوگی اور تہذیب کی باد بہاری چلے اور علوم اور فنون کی نسیم سحری سے دلون کو تر و تازہ کیا ہماری اولاد زیور علم سے آراستہ اور تہذیب کے جامہ سے پیراستہ پیدا ہوگی اور وہ چشم انصاف سے ہماری کتابون اور کوششون کو دیکھکر تعریف اور تحسین کا مینہہ برساوینگے اور مصنفون اور مولفون کو کلمہ خیر سے یاد کرینگے ۔

اسوقت ہمارے دل سے وہ رنج و ملال بھی دور ہوگیا جو اس زمانہ کی نسبت دلمین بھرا ہوا تھا اور اپنے ہم قوم کی شکایت کا محل بھی باقی نہین رہا ۔ کیونکہ زمانہ سے کسی کا بس نہین ۔ جب عام اس زمانہ مین علم اور فضل کی ناقدری ہے اور عموماً جہالت اور کاہلی پھیلی ہوئی ہے تو کیا شکایت کا موقع ہے جبتک کسی قوم مین ایک بات سمجھنے کی استعداد نہین ہوتی ہے اور اوسکے خیالات علم کی روشنی سے مجلا نہین ہوتے ہین تب تک اوس قوم سے کسی علمی بات کی قدردانی کی امید رکہنا محض فضول ہے ۔ اور جب وہ قوم بیدار ہوتی ہے اور اوسکی آنکھین کہلتی ہین تب اوسکو علم و ہنر کی قدر و منزلت خود بخود معلوم ہوجاتی ہے ۔ یہہ خیال ہمارا اکثرون کے طرف ہے نہ کہ خواص کے جانب کیونکہ ہند کی تعداد آبادی قریب بیس کرور کے ہے

اسوقت ایک شخص کی صوانح عمری کا حال جو نہایت تاسف انگیز ہے میرے سامنے موجود ہے اور اسکے دیکہنے سے دلپر ایک عجیب چوٹ لگتی ہے جو اور

اوسکی زندگی پر کمال افسوس آتا ہی اگر اسوقت کچھہ تہوڑا سا بیان اوسکے صوانح عمری کا
اس موقع پر تحریر کیا جاوے تو یقین ہے کہ ہمارے ناظرین کو اچھا اور دلچسپ معلوم ہوگا
یہہ شخص جسکا مین بیان کرتا ہون روم کا رہنیوالا تہا اور
اوسکا نام کارلو چیچونہا - یہہ شخص فن مصوری کا استاد تہا اور جس نے اوسکی بنائی ہوئی
تصویر کو دیکھا ہے وہ کہہ سکتا ہی کہ یہہ شخص اس فن مین ایک لاجواب آدمی تہا - لیکن
باوجود اسکے کہ وہ فن مصوری مین اوستاد زمانہ تہا تاہم اوس زمانہ مین وہ بیچ
ہوا اوس سے بیگانہ تہا اور ناموری اور شہرت اور حالات زمانہ سے کہ سب اوسکے مخالف تہے
گویا اوسکو تصویر کا فن یاد تہا لیکن بڑے لوگون کی خوشامد کرنے کا
ڈہنگ یاد نہ تہا اور اونکی چاپلوسی کرنا نہین آتا تہا اسوجہ سے وہ نہایت شکستہ حالت مین تہا اور
ایک شہر سے دوسرے شہر مین روٹی کے ٹکڑون پر تصویرین بنا بنا کر لوگون کو دیتا تہا
ایک روز حسب اتفاق ایک معزز شخص سے اسبات پر چشمک ہوگئی کہ اونہون نے اوسکی اوسقدر
عزت نکی جسکے وہ مستحق تہا - اور اسوجہ سے اوسکو روم کی سکونت ترک کرنی پڑی اور وہ
ننگے پانون نہار منہہ بے یار و مددگار پیادہ پا اوس شہر سے روانہ ہوا اور اسقدر
اوسکے پاس کچہہ نہ تہا کہ ایک روز کی قوت بسری ہوتی -
آخرکار وہ بیچارا مصیبت کا مارا اسطرح پر جہان تک اوسکی قوت نے
سہارا دیا وہان تک چلا گیا - بہوک کی شدت پیاس کا غلبہ تلوون مین چہالے پڑ گئے ہوے
اور پیر تہکے ہوی اس حالت سے وہ ایک ٹوٹے پہوٹے سرا مین وارد ہوا جو سر راہ تہا اور ذرا سی
جگہہ ٹہیرنے کے لئے مالک سرا سے مانگی - اوس نے جو اس بیچارہ آفت زدہ زمانہ کی گردش کے مارے ہوئے کی
شکل دیکھی فوراً پہچان لیا کہ یہہ شخص نہایت محتاج اور شکستہ حال ہی اور انکار کیا کہ بغیر پیشگی لئے

نہ یہاں پہرنے کو جگہہ اور نہ کہانے کو روٹی تہی

اب کیا ایسے جب کہہ سہ بن آیا تو اوسنے اوس تختہ کو جو سرائے دروازہ پر

لگا ہوا تہا اور جسکو سائن بورڈ کہتے ہین جہٹ اوتار لیا اور اوسکو سرائے والوں کے

اسلی اجرت مین مالک نے دو روٹی اور ایک کوزا پانی کا دیا جسکو اوسنے صبر و شکر کے ساتہہ کہا پی لیا

وسطیج پر اوجیو تہوڑی دیر دم لیکر پہر وہان سے روانہ ہوا اور مالک

سرائے بہہ خوش ہوا اور وہ روٹی بہی اوس تختہ کی تیاری کی عوض مین دینا اوسکو بار گذرا۔

تہوڑے عرصہ کے بعد اوس سرائے مین چند شخص کسی دوسرے ملک سے آئے اور انہوں نے

دروازہ پر اوس تختہ کو دیکہا جو کارا وجیو نے تیار کیا تہا ۔ جب اونہوں نے اوس تختہ

کی خوبصورتی اور صنعت کو دیکہا تو بے مثل پایا اور ہزار جان سے اوسکی تعریف کی اور

مالک سرائے کو بلاکر اوسکو پانچ اشرفی دیکر خرید کیا۔

جب مالک سرائے نے اوس تختہ کی یہہ قدر دیکہی تو اپنی جہالت پر ہزار

افسوس کیا اور کہا کہ اگر کاش مین اوس مصور سے چند ایسے تختے تیار کرا لیتا تو

مین اسوقت مالدار ہو جاتا ۔ ایسے ایسے خیال کرکے وہ کارا وجیو کے تلاش مین

نکلا اور کوسون وہ اوسکو ڈہونڈتا ہوا دور چلا گیا آخر الامر ہزار افسوس اوس زمانہ کے

بے قدری ہوے اور فلک کے ستائے ہوے کو ایک سڑک کے کنارے پر مرا ہوا پایا۔ اور

معلوم کیا کہ بہوک اور پیاس مایوسی اور رہراس سے اور راہ کے تکان سے مر گیا۔

کیا ہم یہہ نہین کہہ سکتے ہین کہ اس زمانہ مین بہی علوم اور فنون

کی ایسی ہی نا قدری ہے جو کارا وجیو کے زمانہ مین فن مصوری کے روم مین تہے

اور کیا ہم یہہ نہین کہہ سکتے ہین کہ اکثر لوگ جو علوم و فنون مین لایق و فایق ہوتے ہین

کا خاندان سے پاس نہین رہنا چاہئے - پاس پڑوس کے ہمسایون کو تحقیق کیا جا
اور پڑوس کے راستون کو دیکھنا چاہئے - جو مکان کہ ڈھالو زمین مین واقع ہوتا ہو
اوسکا پانی بخوبی نکل جاتا ہے بہ نسبت اون مکانون کے جو پہاڑ کی چوٹیون پر یا پہاڑ کے
نیچے سطح زمین پر بنے ہوتے ہین - کوشش کرو کہ ایسی جگہ بود و باش
اختیار کرو جہان آفتاب کی شعاعین سیدھی پڑین [illegible] مکان پر پڑتی ہین کیونکہ
یہ بات حفظ صحت کے لئے بہت ضروری ہے اور اسی لئے کہلی اور بلند جگہ
پر ترجیح دو جسکے کہلے ہوئے جگہین (یعنی دالان وغیرہ) شرقی شمالی
یا پوربی اور تری ہوا سے محفوظ ہوان -

**دوم** جس مکان کو تم کرایہ پر لیتے ہو اوسکی درستی اور مرمت
جہان تم کاروبار کرتے ہو غور کرو اور دیکھو کہ بازار اور دوکانون سے وہ کسقدر فاصلہ پر ہے
جب ہم ان ضروری اور خاص باتون کو غور کر چکین تو پہر مکان کو ذرا
ہوشیاری سے جانچنا چاہئے اور اوسکی درستی اور مرمت کو دیکھنا چاہئے - چونکہ بیماری
توفی ہوتی اونکو غور سے دیکھو اور خیال کرو کہ آیا باورچی خانہ درست اور صاف ہے یا نہین
اور دیوارون پر قلعی ہے یا نہین اور دیکھو کہ دروازون کے بند سے اور زنجیرین اور قفل پورے
اور کہڑکیون کی زنجیرین درست ہین یا نہین بعد ازان ایک فہرست اون چیزون کی
تیار کرنا چاہئے جو متعلق بمکان ہوتی ہین اور جنکو کرایہ دار نہین لیجا سکتا ہے
اب یہ تحقیق کرو کہ آیا کل کرایہ اور محصول کچہری وغیرہ کرایہ دار سابق نے ادا کیا ہے
یا نہین اور جس سے تم مکان کرایہ لیتی ہو وہ خود مالک مکان ہین یا اونکا کارندہ ہین فقط - راقم محب حسین

[illegible] محصول میونسپلٹی ہے جو کوڑا وغیرہ صاف کرنے پر لیا جاتا ہے

حروف یا نقش سا بہتر پر نمایاں ہو جاتے ہیں —

## مصنوعی زبرجد بنانے کی ترکیب

سبز شیشے کے نگینے بنا کر ایک کوری مٹی کی رکابی میں علحدہ علحدہ رکھکر تنور نانبائی کی آگ پر رکھیں جب نگینے خوب گرم ہو جاویں تب اوسپر پھٹکری کا پانی تھوڑا تھوڑا اسقدر ڈالیں کہ وہ ٹھنڈے ہو جاویں اسیطرح تین بار گرم اور [illegible] پھر ٹھنڈے پانی سے دھو ویں رنگ اوسکا مثل زبرجد کا فی [illegible] ہیگا [illegible] ہوگا۔

## کپڑے سے ہندوستانی سیاہی کا داغ دور کرنیکی ترکیب

جہاں سیاہی گر پڑے اوس جگہہ خوب تیل ملا کر ولائتی صابون سے دھو ڈالیں مگر شرط یہ ہو کہ وہ کپڑا دھوبی کے یہاں نہ دہلا ہو —

## کپڑے سے تیل کا داغ دور کرنیکی ترکیب

جہاں تیل گر پڑے وہاں ہندوستانی سیاہی خوب ملیں پھر صابون سے دھو ڈالیں اسمیں بھی شرط یہہ ہے کہ کپڑا دھوبی کے یہاں دہلا نہ ہو —

## کپڑے سے خون کا داغ دور کرنیکی ترکیب

جہاں پر خون کا دہبہ پڑا ہو وہاں اول لعاب دہن ڈالیں جب وہ قدرے خشک ہوجاوے تب اچھی طرح دھو دیں یقین ہے کہ فوراً یہ داغ رفع ہوجاویگا —

## مکانون سے مکھیون کو دور کرنیکی ترکیب

# اسباب حقیقیه سعادت و شقاوت انسان

## ما اودعت فیک ایها الانسان سجیة الا لان تجلب بها سعادة فصنها عن مسالک الهوی کیلا تجعلها وسیلة الشقا

حکیم الهی چون برین عالم وسیع و فضاء مملو از شموس و اقمار نظر اندازد و با شکوه بصیرت و تامل در ترتیب و تدبیر و تنظیم و ارتباط هریک از آنها را بدیگری و قوام هر واحدی فی حد ذاته ملاحظه نماید بلا شک بدین قضیه جلیله (لیس فی الامکان ابدع مما کان) اعتراف کند واگر بعقل خرده‌بین خود کیفیت نمو نباتات و تنوع تلون حیوانات و اتقان وضع آنها را مشاهده نماید از تسلیم این کلام محکم (ان العالم قد وضع وضعا حکمیا لیس فیه افراط و لا تفریط) سرنپیچد — وچون او را فکرش بدین پایه عروج نماید و بدین مقام واصل گردد البته بروی منکشف خواهد شد که اتقان و احکام و انتظامیکه در آن عوالم کلیه بکار رفته است همانها با تمامه در اخلاق و سجایا مرعی بوده و آن جراثیم اخلاق که در انسان است بروفق حکمت گذاشته شده است تا بدانها حفظ حیات و اکتساب سعادت مطلقه و استحصال کمال منتظر خود را نماید ولکن بشرط آنکه بمقتضیات آنها رفتار نماید و بسوء تصرف خود آن قوای مقدسه را از حد اعتدال و حالت طبیعیه اخراج ننماید و تغییر فطرت الهیه ندهد — و بعبارت اخری حکیمی که کتاب عالم را پیش نهاد خود کرده است و همیشه بر اوراق ایجاد و سطور حوادث و کلمات موالید نظر میکند البته بروی ظاهر و هویدا خواهد شد که مبدع کون این کواکب زاهرات و مصابیح باهرات را که بحساب و شمار و بشمردن نیاید بحبائل قوه جاذبه عمومیه بیکدیگر پیوسته و مربوط ساخته است تا هر یک دارای مدتی مخصوص بوده دوری نگزینند و بقوه طارده آنها را حافظ مسافات معینه و ابعاد محدوده نموده است تا هر کوکبی در مدار خویش

[illegible] تحقیقی جاده گزی
[illegible] حیات بواسطهٔ قوهٔ
[illegible] واقعات آنها است
[illegible] و عقلیه را پس از دادن
[illegible] و متصل نموده
[illegible] و اضمحلال نیاورد
و سیارات [illegible] آنقدر که حکمت
اقتضا کند نهاده چنانچه کرهٔ زمین را [illegible] از نور آفتاب و منوای
نباتات و حیوانات است از جهت تلون [illegible] معتدل و محاط بهوای موجب تربیت
و بقا و [illegible] نموده تا آنکه حیوانات و نباتات از اجزاء مختلفهٔ آن و مخالط آنها که
(اکسیژن) و (نتروجن) و (قاربون) بوده باشد بر حسب مزاج و سرشت
بهره یابند - و آن کرهٔ هوا به سبب ثقالت خود اجسام سائله را که در خلایا و اوعیهٔ
اجساد حیه می باشد از خروج و تفرق منع نماید - و از برای بردمندی و شادابی
آنها نهرها و چشمها که مستمد است از بحر محیط مالح بواسطهٔ غیوم هطاله در روی زمین
اجرا نموده - و حرارت مرکزیه را معاون حرارت مکتسبه که از خورشید
بر آن افاضه می شود قرار داده است (سبحان من مبدع حارت العقول فی صنائعه
و تاهت الافهام فی بدائعه) - و آن مبدع در گونه گونه نباتات که بدیع صنع خود
آنها را دو صنف کرده یکی را بذکورت ممتاز و دیگری را بانوثت مخصوص نموده از برای
حفظ نوع و شخص قوهٔ مغذیه و ممسکه و مصوره و مولده وضع کرده و کلها و ازهار

# طول عمر کی ترکیب

## اطبای متقدمین اور متاخرین اور جدید محققین کی تحقیقات

اور نئی اور پرانی تصنیفات کے دیکھنے سے جہان تک اس فقیر کو طول عمر اور
حیات کی تدبیرین معلوم ہوئین ہین اونکو ایک مختصر تقریر مین لکہنا چاہتا ہون
کیونکہ اگر اس بحث کی تفصیل کیجاوے تو اوسکے لئے ایک دفتر چاہیے
بالفعل میرا قصد یہ ہی کہ ہر ایک آدمی جو طول عمر اور حیات کا خواہان ہو وہ کمال آسانی
سے بے دقت اور تطویل اگر اون باتون کو حاصل کرنا چاہے جن سے حیات مین
ترقی ہوتی ہی تو اس تقریر کو دیکہا حاصل کرلے اور حتی المقدور کمال احتیاط سے
اون پر عمل کرتا رہی خدا چاہے تو اوسکے حیات مین ترقی ہوگی اور اوسکی عمر زیادہ ہوگی

اول خلق خدا سے عموماً نیکی اور احسان کرے خصوصاً اپنی عزیز و اقارب کی
جو محتاج ہون جہان تک ممکن ہو خبرگیری کرے اور اون کو راحت اور آسایش
پہونچاوے

دوم نجاست اور گندیدگی اور بدبو سے بہت اجتناب رکھے ہمیشہ سکونت
ایسے مقام مین اختیار کرے جو بلند اور خشک ہوا اور گرد و پیش اوسکے کوئی
گہورہ یا نالہ یا تالاب نجاستون کا نہ ہو اور اطراف مین اوسکے بہت درخت
بھی نہ ہون اگر تہوڑے درخت ہون تو مضایقہ نہین ہے ہوا کی طہارت
اور پاکیزگی حفظ صحت کے لئے نہایت ضروری ہی اور بدون حفظ صحت کے طول عمر
ممکن نہین ہی اور جو ہو بھی تو بیمار رہ کر زندگی موت سے بدتر معلوم ہوتی ہی

سیوم جس مکان مین سکونت اختیار کرے اوسمین کئی باتون کا ہونا ضرور ہے

ایک یہ کہ اوس مکان مین ہوائے آمد و رفت کی منفذ ہون یعنی ایک طرف سے ہوا آوے تو دوسرے طرف سے نکل جاوے اور اس مطلب کے لئے یہ ضرور ہے کہ اوس مکان مین مقابل کے دروازے یا شبکے ہون اگر صرف ایک جانب سے مکان کہلا ہووے اور تین طرف سے بند ہووے جیسے ہندوستانی دالان یا کوٹہریان ہوتی ہین اور اوسکا سقف پختہ ہووے تو ہرگز اوسمین نرہی البتہ اگر سفالپوش ہو تو چندان مضر نہین ہی اسلئے کہ ہوا نیچے کی اوپر کھپریلون کے منافذ سے نکل جاویگی اور اوپر کی ہوا وہین سوراخون سے نیچے آجاویگی مگر پہر بہی اوسمین رہنا بہتر اور قرین احتیاط نہین ہے ۔
دوسری یہ کہ وہ مکان سوکہا اور خشک ہو یعنی اوسکی دیوارون اور چہت مین سیل اور تری نہ ہو اگر اوسکے دیوارون مین تری اور رلونی ہو تو ہرگز وہان نرہے تیسری یہ کہ اوس مکان مین پانی بہنے کے لئے موری ہو کہ بارش کا پانی اکٹہا نرہے اسیطرح نجاست کا پانی وہان جمع ہو کر ہوا کو متعفن نہ کرے۔ چوتہی یہ کہ وہ مکان نہایت تنگ اور مختصر نہ ہو کم سے کم ایک آدمی کے لئے اتنا بڑا دالان یا حجرہ یا ہال ضرور ہی کہ اوسکا طول پانچ ہاتہہ کا ہو اور عرض بہی پانچ ہاتہہ کا اور بہتر یہ ہی کہ طول اور عرض پانچ پانچ گز یعنی دس دس ہاتہہ سے کم نہ ہو لیکن اگر ہوا کے لئے اوسمین شبکے اور دروازے مقابل کے کثرت سے ہون تو اس سے کم بہی چندان نقصان نہین کرتا اگر ایک مکان مین کئی آدمی رہا چاہین تو اسی حساب سے جگہ ہونا ضرور ہی یعنی فی آدمی دس گز کسر جسکے سو گز ہوتے ہین جگہ ہونا چاہیئے پانچوین یہ کہ وہ مکان نشیب مین

واقع نہ ہوا ور گرد و پیش اوسکے اوس سے بلند مکانات نہ ہون کہ تازی ہوا آنے
نہ پاوے اسیطرح یہ بہی ضرور ہے کہ شہر و تاریک اور تنگ گلی مین واقع نہ ہو اگر مکان
شرائط صحت مذکورہ بالا کے موافق ملے لیکن خام سفالپوش یا چہپر کا ہو تو بہتر ہے
اس سے کہ ایک عالیشان محل ملے مگر ان شرائط کے خلاف ہو۔

چہٹی یہ کہ اوس مکان کا باورچیخانہ ایسے مقام مین ہو کہ سونے اور بیٹہنے کی جگہ مین
دہوان نہ آوے۔

چہارم بہت گنجان آبادی جیسے شہر کے بیچا بیچ چوک یا بازار مین نہ رہے۔

پنجم جس ملک مین رہے وہان کی آب و ہوا اوسکے مزاج کے موافق ہو اور
جو تہوڑی سے ناموافقت ہو اور اصلاح سے اوسکا تدارک ہو جاوے تو قباحت نہین
مگر جس صورت مین اکثر اوس ملک مین بیمار رہے تو فوراً اوسکو چہوڑ دیوے اور
قواعد طبی کے موافق مناسب مزاج ملک مین سکونت اختیار کرے۔

ششم اگر اوس شخص کو قبض رہتا ہو تو دوسرے یا تیسرے روز رفع قبض کی
تدبیر کرتا رہے اسمین ہرگز کوتاہی نہ کرے بلکہ سنا کی چاے دودہ ڈالکر رات کو سوتے وقت
جب کہانا معدے سے اوتر جاوے پی کر سو یا کرے اور اگر جی چاہے تو صبح کو پیا کرے
لیکن چاے نہ پیوے کیونکہ وہ خود قابض ہے اور جو قبض کا عارضہ نہ ہو تو نہار اوٹہتے
ہی چاے دودہ ڈالکر پیا کرے اور اوسکے ساتہ نہایت قلیل بسکٹ یا اور کوئی غذا کہا لیا کرے

ہفتم ہمیشہ غذا سریع الہضم اور معتدل کہایا کرے جیسے روٹی گیہون اور جوار اور
باجری اور چنے کی اور دال یا گوشت ترکاریون کے ساتہ جیسے کدو اور ترئی اور پالک
اور آلو اور شلجم اور چقندر وغیرہ اور چاول شوربا کے ساتہ بہتر غذا ہے لیکن بقدر ضرورت

کہ روغن کا استعمال بہت نہ کرے اور ہمیشہ سنگین اور ثقیل غذائین جیسے پلاؤ بریانی مزعفر کباب شیرمال سونیان طرح طرح کے تلن نہ کہاوے اگر کبھی سنگین یا ثقیل غذا کے کہانے کا اتفاق پڑ جاوے تو بہت تہوڑی کہاوے اور اوسکا تدارک بعد غذا کے کر لیوے ہمیشہ ہمارے ملک کے امیر اور متمول انہی عمدہ غذاؤن کی وجہ سے بیمار رہتے ہین اور کم عمر مر جاتے ہین اور غریب ان عوارض سے بری ہوتے ہین روٹی ہمیشہ اوس آٹے کی کہاوے جسمین بہوسہ بہی شریک ہو میدہ کا استعمال کبھی نہ کرے اور ہمیشہ گیہون کی روٹی نہ کہایا کرے بلکہ کبھی جوار یا جو یا باجرے کی روٹی بھی کہاوے اور روز قورمہ یا قلیہ دونون وقت نہ کہاوے بلکہ ایک وقت دال اور بہاجی اور دوسرے وقت گوشت کا استعمال کرے ایک قسم کی غذا کی بھی عادت نہ کرے اور حتی المقدور بیکار اور غیر ضروری پرہیز سے پرہیز رکہے اور جہان تک روغن فائدہ کرے ڈال سکتا ہی لیکن جب گرانی یا نفخ لاوے اور اشتہا مین کمی کرے فوراً ترک کرنا چاہیئے۔

**ہشتم** شراب یا گانجہ یا افیون یا مدک یا بہنگ یا اور کسی نشے چیز کا استعمال کبھی نہ کرے جب پہلے پہل کوئی شراب کو پیتا ہی تو اوسکا بہت بڑا فائدہ تمام قوی مین معلوم ہوتا ہی حرارت غریزی کا زور ہو جاتا ہی اشتہا بہت ہوتی ہی طبیعت مسرور رہتی ہے پس وہ دہوکے مین پڑکر شراب کو اکسیر سمجہتا ہی اور یہ نہین جانتا کہ شراب ایک عجیب قسم کا زہر ہے جو استعمال کے وقت مفید معلوم ہوتا ہی لیکن رفتہ رفتہ چند روز مین اپنی سمیت کا اثر بد دکہلاتا ہی اور اس سے زیادہ کون سا برا اثر ہوگا کہ شراب پینے والے کی عمر طبعی گہٹ جاتی ہی اور اکثر بلکہ تمام شرابخوار جوان مرتے ہین اور جو شاذ و نادر کوئی

تندرستی رہے تو عیش و فالج اور لقوہ اور اکثر امراض مہلکہ مین گرفتار رہتا ہے جتنے بادشاہ شرابخوار گذرے ہین وہ سب جوانی مین مر گئے ہین اور جو متقی پرہیزگار ہوئے ہین وہ اکثر طویل العمر ہوئے ہین دیکھو شہنشاہ اکبر اور عالمگیر اور شاہجہان لوگ ان لوگون نے شراب کا استعمال نہین کیا تہا پس اسی اسی اور نوے نوے برس کی عمر مین انہون نے انتقال کیا —

نہم جب غذا کہاوے تو پیٹ بہر کر نہ کہاوے بلکہ آدہا پیٹ کہانا کہاوے اگر بہوک جلدی لگے تو کچہ قباحت نہین پہر تہوڑا سا کہا لیوے تہوڑا تہوڑا کہانا کئی بار کہانے سے جو طبیعت پر گرانی نہ ہو بہتر ہے اس سے کہ ٹوٹ کر ایک بار اتنا کہا لیوے کہ اوٹہا نہ جاوے غذا کا وقت مناسب جب ہو جب اچہی بہوک معلوم ہو اور علامت اوسکی یہ ہے کہ نفس خواہش کرے غذا کی اور کلیجے مین کہرچن ہو اور طبیعت مین ضعف اور نقاہت معلوم ہو اور غذا کہاتے ہی طبیعت بشاش اور خوش ہو جاوے —

دہم جب غذا کہاوے تو خوب چبا چبا کر ٹہر ٹہر کے کہاوے جلدی جلدی کہانا بالکل منع اور مذموم ہے ہر ایک نوالے کو اتنا چبانا چاہیے کہ وہ پسکر گہل جاوے اور خوب باریک ریزہ ریزہ ہو جاوے نہین تو معدے کو دانتون کا بہی کام کرنا ہوگا پس چند روز مین معدہ کمزور ہو جاویگا اور ہضم مین فتور لاویگا کم سے کم وقت کہانیکا آدہا گہنٹہ ہے اور ایک گہنٹہ بہتر ہے —

یازدہم کہانا کہاتے وقت طبیعت کو خوش اور بشاش رکہے اور جہانتک ہو سکے کہانے کے وقت خوشی کے سامان مہیا کرے اگر دوست احباب مین بیٹہ کر اون

ساتھ نہانا لیا وے تو بہتر ہے اور جو دوست احباب نہ ہوں تو اپنے خیالات کو اون
امور کی طرف متوجہ کرے جو خوشی لاوین کوئی رسالہ یا اخبار ایسا دیکھتا جاوے
جس سے رنج پاس نہ پھٹکنے پاوے اور طبیعت اوس پر متوجہ ہو جاوے۔

**دوازدہم** پاخانہ مین جانے کے لئے وقت مقرر کرے ہر دن رات مین
دو بار پاخانے جاوے صبح اور شام اور خواہ اجابت ہو یا نہ ہو لیکن آدہ گہنٹہ تک
پاخانے مین بیٹھے اس ترکیب سے اکثر بڑے بڑے قبض والون کا قبض رفع
ہو گیا ہے اور اکثر قبض کا عارضہ اس ترکیب کے چھوڑ دینے اور اس پر التفات
نہ کرنے سے عارض ہوتا ہے۔

**سیزدہم** سردی اور گرمی اور بارش مین ہر فصل کے موافق لباس اور
غذا مین احتیاط کرتے جاتے ہین گرم غذائین کہاوے جیسے انڈہ گوشت
وغیرہ اور لباس بہی خوب گرم پہنے اور اگر نزلے کی شکایت رہتی ہو تو سر پر گرم ٹوپی
اور عمامہ رکہے رہے اور احتیاط رکہے کہ سرد ہوا کے موقع لگنے نہ پاوے اور
گرمی مین غذا معتدل مائل بہ حرارت یا مائل بہ برودت کہاوے جیسے چانول
آش جو کہچڑی وغیرہ اور لباس اسقدر گرم پہنے کہ گرم ہوا جسم تک سرایت نہ کرے
اگر اندر پسینا رہے تو مناسب ہی اور برسات مین موقع کے موافق لباس پہنو
اور غذا معتدل کہاوے لیکن خشک غذائین کہانا بہتر ہے جیسے چنے کی روٹی
بجری کی روٹی بتہوا ساگ بشرطیکہ مزاج مین یبوست اور خشکی نہ ہو۔

**چہاردہم** اگر ممکن ہو تو ہر روز نہین تو ایک دن بیچ حمام کرتے جاتے مین
گرم پانی سے نہاوے اور گرمیون مین سرد پانی سے مگر دونون فصلون مین

احتیاط رکھے کہ نہانے کے وقت ٹھنڈی ہوا بدن میں نہ لگنے پاوے —

پانزدہم بعد حمام کے اجلے کپڑے پہنے جو دھوئے ہوئے ہوں اور ان کپڑوں
میں وہ خوشبو لگاوے جس سے نزلے کی تحریک نہ ہو اگر اجلے کپڑے موجود نہ ہوں
تو اونہی کپڑوں کو دھوا کر یا دھوپ میں ڈلوا کر پہن لیوے لیکن آٹھویں روز کے
بعد ضرور بدل ڈالے اور کپڑوں کے ساتھ پلنگ کی چادریں اوڑھنے اور
بچھونے کے بھی بدلا کرے اور تکیوں کے غلاف بھی بدلے اگر ہر روز یا دوسرے روز
ان چیزوں کا بدلنا ممکن نہ ہو تو ان کو دھوپ میں ڈلوا دیا کرے پھر آٹھ روز کے
بعد ضرور بدل ڈالے —

شانزدہم اگر پانی یا ہوا تھوڑی سی بھی ناسازی کرے تو اون کی اصلاح کر لے
پانی کی یوں اصلاح کرے کہ پہلے اوس کو جوش دیوے اتنا کہ دو ثلث پانی جل جاوے
پھر ایک ثلث پانی کو کوزوں اور ریتی میں مقطر کر لیوے یا [illegible] میں [illegible] صاف
کر لے اور ہوا کی یوں اصلاح کرے کہ گرد و پیش کی نجاست اور رطوبت کو دور کرے
اور مقابل کے دروازوں میں چلمنیں ڈالدے اور مکان میں اچھی ہوا دیوے
اور چونے کے بڑے بڑے ڈھیر چاروں طرف ڈالدیوے اور مکان کی چھت میں
[illegible] ڈلیوں کا لٹکا دیوے اور کونوں میں تھوڑا تھوڑا چونا رکھا دیوے
اور سونے سے کچھ پہلے لوبان یا عود سلگا دیوے اور جو اس پر بھی آب و ہوا ناموافق
ہو تو اوس ملک کی سکونت ترک کرے —

ہفدہم جس مکان میں رہے وہاں آٹھویں روز گندھک کی دھونی کر دیا کرے
وہ اگر نہ ہو سکے تو ہر روز لوبان یا عود کا دھواں کیا کرے اور اوس کے طاقوں میں

پاخانے سے اوٹھکر ذرا [illegible] وغیرہ مین [illegible] دستہ باہر نکلے
بہت وکم صبح اور شام منہ دہویا کرے دانتون کو صاف اور صاف رکھے
اگر مسلمان ہو تو پانچون وقت منہ کا دہونا بہتر ہے بعد رفع حاجت جب ساکن
ہوجاوے تو منہ دہو ڈالا کرے جب کسی قسم کا کام کرکے اوٹھے خواہ دماغی ہو
یا جسمی تو منہ کا دہو لینا بہتر ہے —
پس یہ اکیس امور ہین جو آب زر سے لکہنے کے قابل ہین عاقل کو چاہیئے کہ
ان امور کو نظر غور سے دیکہے اور جہان تک ہوسکے اون پر مواظبت اور مداومت
کرے ان امور کو نظر حقارت سے نہ دیکہے اور اون پر بے التفاتی نکرے
اسلیئے کہ یہ خلاصہ ہین اون تحقیقات کا جو اگلے اور پچہلے حکیمون نے بہت
بڑی دقتین اوٹہا کرکے ہین اب مین اخیر مین ایک اپنے دوست کا حال لکہتا ہون
جنکی ولادت سنہ ۱۲۰۲ ہجری مین ہوئی اب کہ سنہ ۱۲۹۸ ہے اون کی عمر ۹۶ برس کی ہوئی
ہے اور وہ سب طرح تندرست اور چلتے پہرتے ہین دانت بهی اون کے سب
نہین ٹوٹے بلکہ بقدر حاجت موجود ہین جب مین نے اون کے معمولات کو
تحقیق کیا تو مجہے جواب شافی نملا اسوجہ سے کہ وہ علمی خیالات اور مطالب سے
تعلق نہین رکہتے مگر جہان تک انہون نے بیان کیا تو وہی باتین نکلین جو
اوپر مذکور ہوئین مثلا انہون نے کہا کہ مین نے غذا مین پرہیز نہین کیا جیسے
اور لوگ کیا کرتے ہین کہ ہمیشہ ایک ہی غذا کہایا کرتے ہین کوئی قلیہ چپاتی
کہاتا ہے کوئی صرف کہچڑی ہی کہاتا ہے کوئی دودہ ہی پیتا ہے کوئی یخنی پر اپنی اوقات
گذارتا ہے بلکہ جو مل گیا روکہا سوکہا یا مرغن عمدہ کہا لیا اور مین اکثر صبح سے شام تک

(۴) کویلون کے قریب کبھی نہین سونا چاہیئے - اگر کہین ایسی جگہہ غنودگی آجاسے جہان کویلون کی آنچ سے کام ہوتا ہو تو تروتازہ ہوا باہر جا کر کہانا چاہیئے -

(۵) پیشتر اسکے کہ درخت کاٹے جائین انکو ہوشیاری کی رسی سے باندہنا چاہیئے تاکہ جب وہ گرین تو کوئی نقصان یا صدمہ نہ پہونچائین --

(۶) جب سردی سے بدن ٹہٹر جاوے اور ہاتہہ پانون سن ہو جائین تو بتدریج سونا چاہیئے - اور اگر برف دستیاب ہو سکے تو اوسکی مالش کرانا چاہیئے اور جلدی سے ایکمرتبہ آگ کے پاس نہ جانا چاہیئے --

(۷) تیزی اور گرمی سے بچنا چاہیئے -

(۸) پیشتر اسکے کہ تم تنگ اور تاریک اور بند مکانون اور گنبدون مین داخل ہو اونکو کچہہ وقت تک کہلا رہنے دو یا ایسا ہوا چونا اونمین کسیقدر منتشر کردو - جہان چراغ نہین جل سکیگا وہان حیوان زندہ نہین رہ سکتا ہے - اسواسطے ایسے تنگ اور تاریک اور بند مکانون مین جانے کے قبل اسی سادے تجربہ کو کرلین -

(۹) خوگیر کسے ہوے گہوڑون کو تنہا نہ چہوڑنا چاہیئے اور نہ لدے ہوے گہوڑون کے بے محابا پیچہے چلا جانا چاہیئے کیونکہ اسوقت لات مارنیکا اندیشہ ضرور ہے -

(۱۰) پگہڈنڈی رستہ سے گہوڑے پر سوار ہو کر نہین جانا چاہیئے -

(۱۱) لڑکون سے ہوشیار رہو خواہ وہ سوئے ہون یا جاگتے اور خصوصاً جب وہ آگ کے نزدیک ہون جس سے کہ وہ زیادہ خوش ہوتے ہین تو خبرداری کرو

(۱۲) کوئی چیز زہردار کھولی ہوئی اور الیسے مقام پر نہ رکھو جہان ہر کوئی اوسکو چھو سکے اور جس شیشے اور جس ظرف مین وہ ہو اوسکے اوپر بڑے حرفون مین زہر کا لفظ ضرور لکھو خواہ وہ کسی جگہہ رکھی ہو۔

(۱۳) چلنے مین سڑک کے کنارے چلنا چاہیے اور ایک طرف دیکھنا اور دوسرے طرف چلنا نہ چاہیئے۔

(۱۴) نارنگی کا چھلکا یا کیلے کا چھلکا جس سے پاؤن پھسلے رستے مین ہرگز نہ ڈالو

(۱۵) بارود کو چراغ کی بتی سے نہ چھیڑو۔

(۱۶) گیاس کا تیل لیمپ مین مونہہ تک نہ بھر دیا کچھ خالی رہنے دو تاکہ جب تیل گرمی سے پھیلے تو اوسکو پھیلنے کی جگہہ ملے۔

(۱۷) بچے کو آگ مین چھوڑ کر نہ جانا چاہیے۔

(۱۸) جب کسی ایسے عرق کے بوتل کو کھولو جسمین اوبھان آئے جیسے سوڈا واٹر کی بوتل تو کاگ کو اپنے ہاتھہ سے پکڑ لو۔

(۱۹) جب کوہرا پڑتا ہو تو خوب ہوشیاری کے ساتھہ گھر سے نکلنا چاہیے۔

(۲۰) دیا سلائیون کو اونکی ڈبی مین رکھو اور اونکو ادھر ادھر پڑا نہ رہنے دو۔

(۲۱) جنگل مین اگر چراغ جلاوین تو اوسکے پاس نہ بیٹھین۔

(۲۲) گیاس کا تیل بہت مقدار سے گھر مین نہ رکھین۔

(۲۳) ریل گاڑی جب چلتی ہو تو اوسوقت نہ اوترین چڑھین۔

راقم محب حسین

... مطالب کو ابھی ہم تفصیل سے ایک ایک باب مین بیان کرین اور بعد ان مطالب
کے بیان کرنے کے ہم حیوانات کی فلاحت کو بھی بیان کرینگے یعنی اون حیوانات کی جنکی
زراعت مین بہت بڑی احتیاج ہوا کرتی ہے جیسے گائے بیل بھینس اونٹ وغیرہ اون کی نسل
بڑھانے کے طریقے اور اون کے بیماریون دور کرنے کے نسخے اور علاج اور جو باتین
اس بحث سے تعلق رکھتی ہین —

## پہلا باب

زمین کی شناخت مین اور بیان اس بات کا کہ مزروعہ* زمینون مین سے کون سی زمین اعلیٰ درجہ
کی ہے اور کون سی متوسط ہے اور کون سی ادنیٰ ہے اور اسکے شناخت کے واسطے
کیا کیا علامات اور دلایل ہین اور اسی باب مین بیان ہے اور سیاہ زمین کا جو دوسرے
(مہملہ) ہے اور ذکر ہے اسباب کا کہ ہر ایک قسم کی زمین کن کن درختون اور کس کس
چیز کی کاشت کے لئے زیادہ مناسب ہے —

## زمین کے اقسام

جاننا چاہئے کہ علم فلاحت اور زراعت مین سب سے پہلے اس بات کے جاننے کی ضرورت
ہی کہ زمین مین عمدہ اور بہتر کون سی زمین ہی اور اسکے پہچاننے کی تدبیر کیا ہی پھر اوس
زمین مین بلحاظ عمدگی اور خوبی کے کتنے درجے ہین یعنی کونسی زمین اول نمبر کی ہے
اور کون سی دوم نمبر کی اور کون سی سوم نمبر کی جو شخص ان باتون سے واقف نہ ہووے
علم زراعت کے اصول سے ہرگز واقف نہ ہوگا بلکہ اگر زمین کی شناخت نہ ہو اور
سارا علم زراعت جانتا ہو تو کہہ سکتے ہین کہ اس نے اپنی اوقات کو ضایع اور برباد کیا

* مزروعہ زمین سے وہ زمین — مراد ہے جو کھیتی کے لایق ہو اور نامزروعہ وہ زمین جو کھیتی کے لایق ہی نہو جسکو عربی مین مہملہ کہتے ہین

اور علم زراعت سے محض جاہل رہا — رازی نے کتاب سبع اللیان مین لکھا ہی کہ ایک
مدت مین آفتاب کے اثر سے اور بارش سے پتھر مٹی ہو جاتا ہی اسلیئے کہ آفتاب خشک
کرتا ہی اور اوسکے اجزا مین جدائی ڈالتا ہی جیسے آگ کا اثر ہی پہر اسکے بعد پانی پڑتا ہی
تو اوسمین سے جو لطیف ہی وہ گل جاتا ہی اور ریزہ ریزہ ہو جاتا ہی اور ایک زمانہ گذرنے
کے بعد متعفن ہو کر مٹی ہو جاتا ہی اس تحقیق سے کہا رازی نے اس قول سے صاف معلوم
ہوا کہ آفتاب ہی زمین کو گرم کرتا ہی اور اوسکے اجزا کو جدا جدا کرتا ہی اسی واسطے اوپر کی
زمین بوجہ آفتاب کے حرارت پہونچنے کے اندر کی زمین سے عمدہ اور لطیف ہوتی ہی
اور یہ بات مشاہدہ ہوئی ہے کہ جو مٹی کنوین کے تہ سے یا عمارت کے نیو سے نکلتی ہے
وہ پہلے سال اس لائق نہین ہوتی کہ اوسمین کچھ اوگے لیکن جب اوسکو آفتاب
پگھلا دیتا ہی اور اوسکے اجزا کو لطیف کر دیتا ہی اور وہ نرم ہو جاتی ہی تو اوگانی
لگتی ہی اور اسکی وجہ یہ ہی کہ مٹی کا مزاج سرد اور خشک ہی پس اگر حرارت آفتاب کی
اور بارش کی تری اوسکو نہ پہونچے تو کوئی گہانس اوسمین پیدا نہوگے اس موقع پہ
یہ بات بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ اگرچہ زمین اپنی طبیعت سے سرد اور خشک ہی مگر تاہم بھی
ایک زمین دوسرے زمین کے نسبت زیادہ تر ہوتی ہی اسیطرح ایک زمین دوسری
زمین کی نسبت زیادہ سرد ہوتی ہی —

سب سے گرم باجماع علمای زراعت کے وہ زمین ہی جسکی مٹی کالی ہو پہر لال — اور سب سے سرد
وہ زمین ہی جو سفید ہو پہر زرد اور جس زمین مین جسقدر سفیدی ہو اوسی قدر سرد
اوسمین سمجھنا چاہیئے ایسا ہی زردی کا حال ہی اور سب رنگون کا۔ +

+ یعنی جس زمین مین جتنی کالک زیادہ ہو اسیقدر زیادہ گرم ہی اور جتنی کالک کم ہوگی اوتنی ہی گرمی کم ہوگی [illegible]

میں دو چیزیں ترجمہ ... درجے کی ہوتی ہو وہ زمین ہے جسکی شکل پانی اور ہر کی طرح ہوتا
ہوئی بھری ہوا وسمین نرمی ہو نہ سختی اور اوسکا ڈھیلا سخت ہو جاتا ہو پتھر کی طرح
لیکن نہ بالکل جمی ہوئی ہو نہ بالکل خشک ہو بلکہ تھوڑی تھوڑی تری ہوا اور اجزا
اوسکے اسقدر ملے ہوئے نہیں جیسے پتھر کی مٹی اس سبب سے کہ اوسمین تری کم ہوتی ہے
اگر درحقیقت دیکھا تو وہ بہت چھوٹی چھوٹی کنکریان ہیں یہ تو سب قسموں میں تری
سے اعلی درجے کی ہو اور اس قسم کی زمین کم دیکھی گئی ہے لیکن کبھی کبھی دیکھی گئی
اس زمین کے بعد وہ زمین ہے جسکا بیان ابو حنیفہ دینوری صاحب نبات نے
اپنی کتاب میں کیا ہے اور اوسکی بہت تعریف کی ہو وہ لکھتا ہے جو خاک نرم اور گرم
اور ملایم ہوتا ہے اوسکی مٹی ریت کی طرح ہوتی ہے لیکن ریت نہیں ہوتی اس قسم کی
مٹی سبزی کو بہت پالتی ہے خصوصا جب اوسکے گرد اگرد کھود دیا جاوے تو وہ
درخت کی پرورش کرتی ہے اور اوسکی حفاظت کرتی ہے اسوجہ سے کہ وہ پانی
پی لیتی ہے خواہ آسمان کا ہو یا زمین کا بوجہ اپنی نرمی کے اور پانی اوسکے ہر رگ
اور ریشے میں سما جاتا ہے پھر اوسمیں سے درخت کی رگوں میں جاتا ہے اور جسقدر درخت
کی جڑ کا زور ہوتا جاتا ہے وہ کشادہ ہوتی جاتی ہے اسوجہ سے درخت خوب اوبھرتا ہے اور
اوسکی عمر زیادہ ہوتی ہے —

جب کوئی ملک سخت اور دشوار ہوتا ہے تو پانی وہان سے بہ جاتا ہے اور زمین میں
جذب نہیں ہوتا اور چونکہ جذب نہیں ہوتا اوسمین نمی بھی نہیں آتی اور چونکہ نمی
نہیں آتی وہان کچھ نہیں اوگتا اور بوجہ اس امر کے کہ وہ زمین سخت اور خشک ہوتی ہے
اوسمین پانی نہیں ٹھیرتا نہ درخت کی رگیں اوسمیں پھیلتی ہیں —

# شکریہ

خاکسار صاحبان مفصلہ ذیل کا نہایت مشکور ہے جنہون نے
از راہ قدردانی اور فیض رسانی رسالہ علم کی خریداری فرما کے اور علم کے شایقین کو
اپنی نیک نیتی سے اور بنظر خیرخواہی قوم امداد کی خصوصاً جناب مولانا مولوی سید [illegible]
صاحب حسینی کا شکریہ نہایت تہ دل سے ادا کیا جاتا ہے جنہون نے اپنی [illegible]
اور سچی ہمدردی اور اپنی ذاتی خوش اخلاقی کی وجہ سے اس رسالہ کی بڑی قدر
فرمائی - یہہ وہ صاحب ہین جنہون نے اپنی صفائی قلب سے اون علمی خیالات
کی تائید کی جو میرے دل مین رسالہ علم کے اجرا کی نسبت آئی تھی اور پھر ابتدا سے
اس رسالہ کی امداد ہر طرح سے فرمائی اور قوم کی بھلائی کے واسطے اپنے اوپر
تکلیف اوٹھاکر مضامین علمی تحریر فرمائی اور آیندہ کے واسطے وعدہ حتمی فرمایا -

یہہ صاحب بڑے لایق اور قابل شخص ہین جو علوم قدیمہ اور
جدیدہ مین یکتائے روزگار ہین اور ہند مین براے چندے رونق افروز ہوے ہین
یہہ صاحب زبان فرانسیس اور عربی مین کامل ہین اور فارسی تو اونکی مادری زبان ہے
فی الواقع ایسے صاحبون کا ہمارے ملک مین تشریف لانا نہایت مغتنمات سے ہے

ہمکو نواب حافظ صدر الاسلام خان بہادر کا بھی شکریہ ادا کرنا چاہئے جو نہایت
ایک بڑے سچے قوم کے ہمدرد اور محسن ہین اور ہر ایک نیک کام مین اپنی نیک نیتی کی وجہ سے
اول ہوتے ہین - اور حتی الامکان اپنی کوشش اور سعی سے اوس کام مین مدد پہونچاتے ہین

یہہ صاحب جلسہ خیرخواہ ہند کے میر مجلس ہین اور بیت المساکین کے بانی مبانی
اور کتب خانہ محبوبیہ کے سرپرست ہین - اور فی الحال سرکار نظام مین بعہدہ معتمد جناب صدر المہام

الف — بارومیٹر

ب — بارومیٹر کی نلی — پہیا — چرخی

# طبعیات

## بارومیٹر یعنی مقیاس الریح

**شاگرد کا سوال** — ہوا کا وزن کیون بارومیٹر سے دریافت ہوتا ہے —

**معلم کا جواب** — اوسکا سبب یہہ ہے کہ بارومیٹر مین ایک شیشہ کی نلی ہوتی ہے اور یہہ نلی ایک طرف بند اور دوسرے طرف کہولی ہوی ہوتی ہے اسطرح سے کہ ہوا کا دباؤ جو نلی کی کہولی ہوی جانب پڑتا ہے پارہ کے وزن کو تولتا ہے اور جب ہوا کا دباؤ پارے کی سطح پر زیادہ اور کم ہوتا ہی تو اوسیقدر پارا چہڑتا اور اوترتا ہی —

س — [illegible] بارومیٹر کا [illegible] یعنی آئینہ موسم کیون کہتے ہین -

ج — اسواسطےکہ جب موسم مین تبدیل [illegible] پہلے ہواکے [illegible]
[illegible] سے
[illegible] ہوتا ہے [illegible] جب پارا [illegible] تغیر پیدا ہوتا ہے
[illegible] تغیر ہوا ہے اور تجربہ سے
[illegible] نسبت
[illegible] سکتے ہین -

س — جب پارا چڑہتا اور اوترتا ہے تو کیون دیال یا آلہ موسم نما کی سوئی اپنی جگہہ بدلتی ہے -

ج — اسواسطےکہ پارہ کی سطح پر ایک وزن تیرتا رہتا ہے اور ایک تاگا بندھا ہوا ہوتا ہے اور اوس تاگے کی دوسری جانب ایک ہم وزن بوجہ ہوتا ہو یہہ تاگا ایک گھومتے ہوے محور پر رکہا جاتا ہی جسمین کہ سوئی لگی ہوئی ہے - اور جب پارا چڑہتا اوترتا ہے تو تاگے کی رگڑ سے یہہ سوئی پہرتی ہے -

س — جب ہم بارومیٹر کے موہنہ کو تہپ تہپاتے ہین تو کیون بعض وقت سوئی پہرتی ہے -

ج — اسواسطےکہ جو وزن پارہ کی سطح پر تیرتا رہتا ہی وہ اکثر نلی کی کسی جانب لگ رہتا ہی اور اچھی طرح نہین پہرتا ہے - اور پارہ بھی نلی کے چارون طرف "کیپلری کشش" کی وجہ سے لگ جاتا ہی - اسواسطے جب بارومیٹر کے موہنہ پر تہپ تہپاتے ہین تو وہ بوجھ علٰحدہ ہوجاتا ہی اور وہ کشش بھی مغلوب ہوجاتی ہی

جو پارہ کو چڑھاتا اور اوتارتا ہے روکتی ہے ۔

س ۔ بارومیٹر کے اوتارسے کیون بارش کی علامت ظاہر ہوتی ہے یعنی
جب پارا اوترتا ہی تو کیون معلوم ہوتا ہی کہ پانی قریب برسیگا ۔

ج ۔ اسواسطے کہ جب ہوا پارہ کو نہین سنبہال سکتی تو معلوم ہوتا ہے ہو
ضرور بوجہ بخارات رقیق ہوئی ہے ۔

س ۔ جب بارومیٹر کا پارا اوپر چہڑتا ہو تو کیون اوس سے یہہ معلوم ہوتا ہے
کہ موسم زیادہ صاف رہیگا ۔

ج ۔ اسواسطے کہ بیرونی ہوا جب گف ہوجاتی ہے اور بخارات سے
پاک ہوتی ہی تو وہ پارے کو جسمین وہ بوجہ تیرتا ہے بڑے زور کے ساتھ
دباتی ہے ۔ اسواسطے جب پارا بڑی نلی مین چہڑتا ہی تو وہ بوجہ چہوٹی نلی مین
ہوجاتا ہی اور سوئی کو پہیر دیتا ہے ۔

س ۔ بارومیٹر کب بہت چڑہا ہوا رہتا ہے ۔

ج ۔ جب عرصہ تک کہر گرتا ہے یا جب شمالی مشرقی یا اوتری پوربی ہوا چلتی ہے

س ۔ کیون بارومیٹر کا پارا ان وقتون مین چڑہا ہوا رہتا ہی ۔

ج ۔ اسواسطے کہ ان وقتون مین ہوا نہایت خشک اور گف ہوتی ہی
اور اسواسطے وہ پارہ کو اچہی طرح اوٹہائی رہتی ہے ۔

س ۔ کب بارومیٹر بہت اوترا ہوا رہتا ہے ۔

ج ۔ جب بعد کہر اگرنے کے برف پڑتا ہی یا جب جنوبی غربی ہوا چلتی ہے

س ۔ کیون بارومیٹر ان وقتون مین اوترجاتا ہی ۔

... میں بہت ترقی ہوئی ہے جسکی وجہ

... راقم محب حسین

## جوتوں اور بوٹوں پر فرانسیسی وارنش کرنیکی ترکیب

تین پاؤ عمدہ سرکہ ڈیڑہ پاؤ پانی ملا دیں اور آدہ پاؤ سریش کے ٹکڑے اور پاؤ بھر لاکھ کے ٹکڑے اور ۹ ماشہ عمدہ پسا ہوا نیل اور ۹ ماشہ عمدہ نرم صابون اور ۹ ماشہ ایسن گلاس[1] اوسمیں ملاکر ہلا دیں پھر ان سب اجزا کو آگ پر رکھیں اور دس یا زیادہ منٹ تک اوسکو جوش دیوین پھر اوسکو چھانکر ایک شیشے میں بند کر لیں اور ڈاٹ لگا دیں جب ٹھنڈا ہو تو اوسکو استعمال میں لاویں اسطرح کہ ایک صاف اسپنج لیکر اوس سے چمڑے پر ملیں۔

## جوتوں کی سیاہی بنانیکی ترکیب

جوتوں کی سیاہی اکثر آیوری[2] بلیک اور ٹریکل[3] اور السی کا تیل یا میٹھا تیل اور

---

* "ب" وہ آلہ ہی جو بارومیٹر کے پشت پر لگا ہوا ہوتا ہی۔ "الف" کانچ کی نلی ہے۔ "الف" اور "ب" کے درمیان میں خالی جگہہ ہے۔ "ت" پارہ کی لعبہ سی کو ظاہر کرتا ہے۔ "د" کھلا مونہہ نلی کا ہے۔ "ج" وہ وزن ہی جو پارہ کی سطح پر تیرتا ہی۔ "ر" مہور ہے جسپر تار پہرتا ہی۔ "س" دوسرا وزن ہی جو مہور پر پہرتا ہے۔

[1] ایسن گلاس ایک کم چمکدار سفید چیز ہے جو جانوروں کے پہکنوں سے بنتا ہی وہ بہی ایک چمکدار چیز ہی ۲ منہ [2] آیوری بلیک یعنی ہڈی کا کوئلہ باریک پسا ہوا [3] ٹریکل گڑ کا شیرہ۔

آئل آف وٹریل سے یعنی آدھ سیر کی ترکیب کی طور پر [illegible]

ملا [illegible] گاڑھی بنانا منظور ہو تو پانی کم ڈالے

اور جو پتلی بنانا منظور ہو تو پانی زیادہ ڈالے ۔ اگر پتلی بنانا چاہے تو اوسکا نسخہ

یہ ہی آیوری بلیک اور ٹریکل ہر ایک آدھ آدھ سیر اور میٹھا تیل اور آئل آف وٹریل

ہر ایک آدھ آدھ پاؤ پہلے آیوری بلیک اور ٹریکل اور میٹھے تیل کو خوب اچھی طرح

ملائین پھر وٹریل کو سہ چند پانی مین حل کرین بعد اوسکے دونون کو ملادین اور

تین گھنٹے رکھکر مجموع کے ایک چوتھائی پانی یا تیز بیر شراب ملادین ۔ اگر بہت

کثرت سے اسکا بنانا منظور ہو تو وزن یہ ہی ۔ آیوری بلیک تری ہنڈر ڈویٹ

ٹریکل دو ہنڈر ڈویٹ السی کا تیل تین گیلن اور وٹریل دس سیر اور پانی اسی

گیلن ان سب کو مذکورہ بالا ترکیب سے ملادین ۔

اگر گاڑھی بنانا چاہین آیوری بلیک ایک سیر ٹریکل آدھ سیر زیتون کا تیل اور وٹریل

ہر ایک آدھ آدھ پاؤ مذکورۂ بالا ترکیب کے موافق ان سب کو ملادین اور اسقدر

پانی ڈالین کہ لئی کیطرح گاڑھی ہوجاوے اگر کثرت سے بنانا چاہین تو اوسکا وزن

یہ ہی آیوری بلیک تین ہنڈر ڈویٹ ٹریکل دو ہنڈر ڈویٹ السی کا تیل اور سرکہ ایک

---

ف آئل آف وٹریل یعنی گندہک کا تیزاب جسکو سلفیورک ایسڈ بھی کہتے ہین حالانکہ وہ اصل
نہین ہوتا مگر بہنے مین بغیر آواز کے تیل سے مشابہ ہوتا ہی اسلئے آئل آف وٹریل کہتے ہین اور صرف
وٹریل کا اطلاق بھی کرتے ہین ۔ ایوری بلیک کو ضرور اچھی طرح سے پیس لینا چاہئے جب پتلی سیاہی
بنانا منظور ہو ورنہ وہ جلدی سے تہ نشین ہوجاویگا اور وٹریل خوب اچھی طرح سے گھسا جاوے
پانی ملانے سے پہلے اور اگر آیوری بلیک مین تھوڑا چونا ملادین تو ذرا جتنا سیاہی اوسکو علحدہ رکھیگا اور سیاہی
مین عمدگی پیدا کریگا ۔ آدھی چھٹانک کا ایک اونس اور سولہ اونس کا ایک پونڈ اور اٹھائیس پونڈ کا
ایک کوارٹر اور چار کوارٹر کا ایک ہنڈر ڈویٹ اور بیس ہنڈر ڈویٹ کا ایک ٹن ہوتا ہی ۔ ایک پینٹ
ڈیڑھ پاؤ کا اور دو پینٹ کا ایک کوارٹ اور چار کوارٹ کا ایک گیلن ہوتا ہی تو ایک گیلن تین سیر کا ہوا ۱۲

تین تین گیلن۔ آئل آف وٹریل چودہ سیر ان سب اجزا کو مذکورہ بالا ترکیب سے
ملاوین اور بقدر مناسب پانی شریک کرین۔

## ہندوستان کی بوٹونکی وارنش

السی کا تیل پاؤ بھر کہربا آدہ پاؤ کہربا کو السی کے تیل مین پکاوے جب وہ پک کر
گاڑہا ہوجاوے اوسوقت دو تولے چپڑا لاکہہ اوسمین ڈالے اگر آبی بنانا منظور
ہو تو ولایتی نیل (صاف کیا ہوا نیل) اوس مین شریک کرے اگر کالی بنانا منظور
ہو تو کاجل شریک کرے جب چمڑے پر خواہ لکڑی پر لگانا منظور ہو تو اوسمین
تار پین شریک کرکے لگاوین۔

## چھاپے کے لئے روشنائی بنانے کی ترکیب

السی کا تیل لیکر خوب پکاوین یہان تک کہ گاڑہا ہوجاوے ا[illegible] پکڑ لاوی
اوسوقت ٹھنڈا کرکے کاجل ملاکر خوب پیسین یہان تک کہ چمکنے لگے پھر استعمال
مین لاوین۔

## کاپی لکھنے کی روشنائی

وارنش کہربائی ۳ تولہ چربی ولایتی صاف کی ہوئی ۴ تولہ موم زرد صاف
کیا ہوا تین تولے رال سفید تولہ بھر صابون ولایتی چار تولے کاجل تولہ بھر
چپڑا لاکہہ تولہ بھر پہلے چربی اور موم اور صابون کو پگہلا دین پھر اوسمین وارنش
اور رال اور چپڑا لاکہہ ڈالین جب گل کر مل جاوے تو کاجل ملاوین اور پکاوین
یہان تک کہ خوب مترکیذات ہوجاوے پھر و تار کر ٹھنڈا کرین وہ جم جاویگی
جب استعمال کرنا چاہین تو ذرہ پانی مین ڈبوکر لکھین۔

## سادی روشنائی

کاجل ایک تولہ اور گوند ببول کا پانچ تولہ اور نیل ویسی ۲ ماشہ پہلے گوند کو پانی مین پگہلاوے پہر ان دونون چیزون کو ملاکر گہوٹتے اور حل کرے جسقدر زیادہ گہوٹنے گا اوتنا ہی روشنائی عمدہ ہو گی۔

## طرح طرح کی رنگین روشنائی بنانے کی ترکیب

جس طرحکا چاہے انگریزی رنگ لاوے اور پانچ گنی گوند مین ملاکر گہونٹ لیوے

## شنجرف بنانے کی ترکیب

شنجرف کی ڈلی لیکر بڑے کہٹی مین رکہے اور اوسکو ببول (جلتی راکھہ) مین بجہاوے تین بار ایسا ہی کرے پہر اوسکو خوب پیسکر پانی مین گہولے اور چینی کے پیالے مین ڈالکر بہت سا پانی بہر دیوے اور ایک لیمون کاٹ کر اوسمین نچوڑ دیوے جب شنجرف تہ نشین ہو جاوے تو بتی لگا کر اوپر کا پانی سب بہا دیوے جسقدر نیچے رہ جاوے اوسمین فی تولہ چار تولے گوند صاف کیا ہوا ملا کر خوب حل کرے اور سرکی یا قلمون پر اوسکو لیس کر دہوپ مین رکہدے وہ سب نچ کر علحدہ ہو جاویگی اوسکو استعمال کرے۔

## کانچی کا کاغذ بنانے کی ترکیب

عصارہ ریوند چینی دو تولے کتیرا آدہ پاد پانی مین بہگو کر مثل پتلی لئی کے پکاوین اور کاغذ پر پتلا پتلا لیپ کرین جب خشک ہو جاوے تو کاغذ کو بیچ مین دبا دیکر چکنا کرین۔

راقم

وحید الزمان

# ادب

## بیان ماخذ علوم

تصنیف فاضل کامل عالم بے بدل سرامد دانشوران ہندوستان جناب مولوی سید کرامت علی الحسینی الجونپوری اللہم اغفرہ و ادخلہ فی جنات النعیم متولی امام بارڑہ ہوگلی مشعر جواب سوال خیرخواہ ہندوستان عمیم الامتنا جناب معلی القاب انربل سر چارلس ٹریویلین صاحب بہادر یعنی کہ عربون نے یونانیون سے اور فرنگستانیون نے عربون سے کتنا فائدہ علمی حاصل کیا اور اب مسلمانان ہندوستان اہل انگلستان کے اختلاط سے کتنا فائدہ علمی حاصل کر سکینگے۔ مرسلہ مولوی سید اسد اللہ صاحب عرف میر نواب اول تعلقدار ضلع گلبرگہ براد فائدہ ناظرین با تمکین رسالہ معلم شفیق

مورخہ ۱۲ صفر المظفر ۱۲۹۸ سنہ ہجرے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد و شکر حکیم مطلق و آلہ حق کا کہ پیغمبرون کو بنی آدم کی تعلیم اور ہدایت کیواسطے بھیجا اور بہت بہت درود و سلام پیغمبرون پر کہ حکماے الٰہی ہین خصوصًا خاتم پیغمبران پیغمبر آخر الزمان پر اور اونکی برگزیدہ اور پاک اولاد پر اور اونکے اصحاب اولوالالباب پر اما بعد کہتا ہے کرامت علی بن رحمت علی حسینی جونپوری کہ یہ چھوٹا رسالہ ہے بیان مین ماخذ علمون کے یعنی آدمیون نے کہان سے علم پایا اور بیان مین اسکے کہ کتنا فائدہ علمی حاصل کیا عربون سے اور اب مسلمان کتنا فائدہ حاصل کر سکینگے اختلاط سے اہل فرنگستان کے۔ اس رسالہ سے اگر ممکن ہو کہ کوئی شخص فائدہ حاصل کرے

لازم ہے کہ دعا کرے واسطے جناب مستطاب سید علی ... صاحب بہادر کے
کہ مشوق طلبہ علوم ہیں پہلا مقدمہ تماشا ہے لڑکوں ہیں کہ اوہا ایک سے کے آلات
کیواسطے جو ان کو ملا ہی کم کم آہستہ آہستہ علموں کو حاصل کرتے ہیں اور بتدا اصلی
حالت سے دور ہوتے ہیں اور تماشا ہی علم اور متنوں سے نزدیک ہوتے ہیں
لیکن اس کسب کے واسطے معلم یعنے سکھلانے والا ضروری ہے بیچ سکھلانا
زبان کا ہی دیکھو لڑکوں کے ساتھہ کتنا بکنا پڑتا ہی جب وہ بات کرنی سیکھتے ہیں
اور بڑی محنتوں سے حرفوں کو اونکے خاص مخرجوں سے اور خاص وصفوں کے
ساتھہ نکالتے ہیں یہہ بات او راستحانوں سے بھی معلوم ہوئی ہے چنانچہ اکبر شاہ
تیموری نے ایک مکان بنوایا اور اوسمین دور دور سے عورت اور مرد سب گونگے
اور بہرے لا کے رکہے اور لڑکے نوزاد کو پرورش کے واسطے اونکو سونپا
لیکن وہ لڑکے بعد رشد کے قادر کلام پر نہو وے - اس تمہید سے یہہ غرض
نہیں کہ اونکو قوت ناطقہ نہیں بلکہ اس قوت ناطقہ سے کچھہ آن اون این
اور مانند اسکے جیسے اور گونگے کرتے ہیں وہ ہی کہینگے بلکہ جیسے با - ما - پا -
آہ اور قریب اون حرفوں کے کچھہ نکل سکینگے لیکن بہت عرصے کے بعد اور
آپ سے اون حرفوں کو ملا نہ سکینگے اور انکو واسطے کچھہ معنے مقرر نکر سکینگے مگر
جیسے اشارے اگر ہم اپنے نوع کے افراد کو متفرع ایک شخص سے جانیں تو ضرور
پہلا معلم ہمارا ایک ہی تہا - مگر بعض یونان کے فیلسوفوں کا قول ہے کہ انواع
و اجناس سب قدیم ہیں - چنانچہ یونان کے فیلسوفوں کی تواریخ مین فیلسوف ارسطاطالیس
سے منقول ہی کہ عالم باقی ہی بلا زوال اور صحیح کو جسطرح سے ہم دیکھتے ہیں ہمیشہ

اتنا لنبا تہا کہ پانی اوسکی چہاتی اور کمر تک نہ پہونچا اوسے حضرت موسی علیہ السلام نے مارا۔ جتنے آدمی اونکے بعد ہوئے اونہین تینون کی اولاد ہین نام نامی اونکے یہہ ہین حضرت سام حضرت یافث حضرت حام بت پرستون نے خلقت عالم کے زمانیکو بہت لنبا اور دراز لکہا ہی کہ آدمی کے فہم سے باہر ہے محض خیالی زمانے کوئی دلیل اوسپر نہین صرف تقلید ہی یہہ کہ برابر سے سنتے آتے ہین وہ جہوٹی کہانی ہی لوگ سنتے آتے ہین وہ جہوٹی کہانا کیا سچ ہوسکتا ہے۔ اگلے لوگونمین بڑا چرچا تہا علم نجوم کا اور اب بہی بعضون مین ہی مصریون کا علم نجوم اور کلدانیون کا اور ہندون کا علم نجوم مشہور ہے ان تینون سے ملکی چوتہا علم نجوم نکلا اوسے فارسیونکا علم نجوم کہتے ہین اون کے منجمون نے عالم کی خلقت کا اور آدم کی خلقت کا اور طوفان کا زائچہ بنایا خطا وایقورس کے حکما کے نزدیک آفرینش عالم سے ابتک حال تخمینا آٹھہ کروڑ چہیاسی لاکھہ تیس ہزار چارسے بتیس برس گذرے ہین رقم اوسکی یہہ ہے ۸۸۶۳۰۴۳۲ طوفان کا قول مانند اسکے اقوال کے نہین ہے بلکہ اوسپر دلیلین ہین گول ہونا زمین کا اور اونچی جگہین پانی وغیرہ کی صدمہ سے نیچے پہسکے آوے اور نیچے زمین کو کم کم بہا ہی تو ضرور پانی ساری زمین کو گہیر لیگا دوسری کائنات حضریہ کا ہونا تیسرے زمین کو کہودنے سے اور بعض پہاڑ طبقہ طبقہ معلوم ہوتے ہین اگرچہ یہہ سب علوم ابتک کمال کو نہین پہونچے اور جسقدر ہین اونکا آدمی کی طاقت سے باہر ہے گر طبیعات مین اتنا ہی کافی ہے جیسے آدمی و درخت کی عمر کو دیکہہ کے علامتون اور نشانیون کو پہچان کے تخمینا بتلا سکتے ہین ویسے زمانہ تحقیق معلوم نہو سب سے بڑی دلیل پیغمبر ونکا فرمانا کہ حکما ہی آلہی ہین کلام

احوال مانند اوروں کے واہی تباہی ہیں وہ سب محالات عقلیہ کے قائل ہیں
تو اسمیں کچھ شک نہیں کہ طوفان ہوا اور اولاد نہیں تینوں کی ذریت ساری جہان میں ہوگا
ہے قطع نظر اسکے اگر ہم اپنے ہی امتحان کو درست سمجھیں تو دیکھنے سے معلوم
کہ سارے جہان کے آدمی تین صنفوں سے آپس میں ممتاز ہیں اور باوجود تباین شکل
و شمایل کے بسبب اوس شناخت کے جو ہمکو عطا ہوئی ہے دیکھنے سے
ہے درشتی کہ یہ سب بنی نوع انسان اور ہماری ذات بھائی ہیں تو جنہوں نے
کہا ہے کہ انسان سب ایک ہی ماں کی اولاد نہیں محض خیالی ہے بسبب داخل ہونے
لشکروں کے ایک دوسرے میں جغرافیہ والوں نے بہت سا اختلاف کیا ہے
اور اختلاف بلاوں کی کچھ کچھ مشہور ہے تیسیر المقدمہ جغرافیہ و تواریخ کی کتابوں
سے معلوم ہے کہ حضرت سام کی اولاد نے اچھے اچھے ملک ایشیا کے اور یونان
اور روم و مصر کو گھیر لیا سواے مصر کے اور جگہوں افریقیہ میں بھی گھس پڑے
حضرت حام کی اولاد جنگلوں پہاڑوں میں اور بعض جزائر میں بھاگ گئے پھر
حضرت یافث کی اولاد شرقی و شمالی ایشیا و فرنگستان میں جا بسے اور جتنے پیغمبر
کہ یہود و عیسائی و مسلمانوں کے کتابوں میں مذکور ہیں وہ سب حضرت سام کی
اولاد ہیں مسلمانوں کی حدیث کی کتابوں میں شمار میں پیغمبروں کے ظاہر میں
بہت سا اختلاف معلوم ہوتا ہے شیعوں کے ایک حدیث میں ہے کہ سواے اوروں کے
صرف بنی اسرائیل کے چار ہزار پیغمبر تھے ایک روایت میں ہے کہ سب پیغمبر
تین لاکھ بیس ہزار تھے تیسری روایت میں ہے کہ ایک لاکھ چوالیس ہزار تھے
اور باقی تعداد اسکے وصی تھے مشہور یہ ہے کہ ایک لاکھ چوبیس ہزار تھے اور

اسیق ... انکے وصی تھے لیکن ایک لاکھہ چوالیس ہزار کی روایت ساتوین باب
رسالہ شاہدات یوحنا سے ملتی ہی کہ ہر ہر فرقہ بنی اسرائیل سے بارہ بارہ ہزار
سے اور غیر فرقون سے بہت لگ اونمین پیغمبر کے لفظ سے مذکور نہین مگر حاصل
ایک ہی ہی لیکن ان سب پیغمبرون مین سے کتنے کس قوم سے معلوم نہین اسمین
شک نہین کہ حضرت یافث کی اولاد مین پیغمبر ہوے ہین کہ اونمین دانشمند لوگ
پیدا ہوے ہین لیکن حضرت سام کی اولاد مین مجھے تردد ہے کہ کچھہ بوآمیت
کی اونمین نہین پائی جاتی شاید اونمین بھی ہوے ہون ان سب پیغمبرونمین
بہت تھوڑے ہون گے کہ سب جن وانس پر مبعوث ہوے ہون بعض
اونمین سے ایک قوم یا ایک شہر یا گانون یا ایک خاندان یا اپنے ہی گہر کے
لوگون پر مبعوث ہوے ہین بعض اونمین سے اپنے ہی پر مبعوث تھے حضرت
ذوالقرنین وحضرت لقمان جسے یونانی یا افرنج زبان مین ایزوب کہتے ہین
اونکی پیغمبری مین اختلاف ہی حدیث مین مفضل بن عمر جعفی کے جو توحید مین ہے
ہمارے چھٹے امامؑ نے رد مین اون لوگون کے جو منکر صانع تعالیٰ وآلہ احق
ہین اور خلقت کو ناقص جانتے ہین ارسطا طالیس حکیم کے قول کو سند لائے ہین
اوس نے رد کیا اونپر اور کہا کہ جو چیز بسبب عارضون کے کہ رحم مین حادث
ہوتا پیدا ہوتی ہے منافی عقل کے نہین ہے چون کہ اکثر امور حکمت کے
مانون پر واقع ہوتا ہی البتہ ایک مدبر حکیم چاہیئے فقط اس حدیث سے اوس
حکیم کی بزرگی پائی جاتی ہے خواہ پیغمبر ہو خواہ نہو پیغمبر کے معنی مسلمانونکی
کتابون مین دیکھہ لو مسٹر ڈال پادری امریکائی نے جو قائل خدای یگانہ کر

مجھسے کہا کہ جو آدمی پیچ کہے وہ پیغمبر ہے چون کہ حضرت عیسے علیہ السّلام بڑے
سچے تھے تو وہ پیغمبر تھے لیکن اوسنے پیغمبری کے وصفون سے جو بہت ہاین
ایک ہی وصف کو کہ سچائی ہے لیا اور سب وصفون کو چھوڑ دیا ظاہر یہہ ہے
کہ ہر پیغمبر سچا ہوتا ہی لیکن ضرور نہین کہ ہر سچا پیغمبر ہو۔ چوتھا مقدمہ آئندہ تحریر کیا جاوے

## زراعت
(بقیہ مضمون زراعت)

شیخ ابوزکریا نے کتاب الزراعت مین لکھا ہے کہ سوکھی زمین دو طرح کی ہوتی
ایک تو ریتی وہ نہایت خشک ہوتی ہے کیونکہ وہ چھوٹے چھوٹے پتھر ہین اور پتھر
کی سختی تو معلوم ہے جیسی کچھ ہوتی ہے۔ دوسری طفلیہ وہ بھی خشک ہوتی ہے
لیکن ریت کے نسبت بہت تر ہوتی ہے لیکن اوسکو خشک اسوجہہ سے کہتے ہین
کہ اوسکا ڈھیلہ سخت اور خشک ہوتا ہی جیسے پتھر نہ پھولتا ہی نہ نرم ہوتا ہی لیکن
جب اس قسم کی زمین نرم مٹی جو باریک ریتی ہیکے طرح ہوتی ہے مل جاتی ہے تو
وہ اوسکی اصلاح کر دیتی ہی اور اسقابل کر دیتی ہے کہ درخت کی رگین اوسمین
پھیلین اور وہ پانی چوسے اور اکثر ایسی زمین جزیرون مین ہوتی ہے لیکن
جزیرون مین یہ زمین اور عمدہ ہو جاتی ہو بوجہ اسباب سکلہ کہ وہان کالی مٹی
زیادہ ہوتی ہے اور یہی اس سلئے کہ دریا کا پانی وہان کوڑہ کرکٹ نجاست کھینچ
کر لاتا ہی تو وہ اور نرم اور گیلی ہو جاتی ہے اور کبھی اوسمین باریک ریتی دریا کی
مل جاتی ہے اسوجہ سے زیادہ نرم اور پولی ہو جاتی ہے۔

حکیم شولون نے ایسا ہی بیان کیا ہی وہ لکھتا ہی کہ عمدہ زمین وہ ہی جس مین کیچھ
اور تری ہو سیاہی اور کالک دلیل ہو گرمی کی اسیطرح سرخی بھی مگر سرخی کی

اور سیاہی کی گرمی سے کم ہو پھر سرخی سے کہ زردی ہے اور وہ اخیر درجہ ہے
حرارت کا اور قریب ہے سردی کے اور سفید زمین تو بالکل سرد ہے ۔
اور تری اور خشکی کی پہچان تو نہایت سہل ہے وہ یہہ ہے کہ جو زمین پانی کو پی کر
جو سوکھ گیا ہو اور اوسپر کئی برس گذر گئے ہون مشابہ ہوا اور پہولی ہوئی جیسی روئی
دھنکی ہوئی وہ تو اعلی درجے کی تر ہے پھر وہ زمین جسمین کالی مٹی اور باریک ریتی
ملی ہو اور وہ جزیرون کی زمین ہے اور سب سے زیادہ خشک وہ زمین ہے
جو تری پھر پھری ہو جیسی نہ ہو نہ اوسمین چیک ہو وہ ریتی کی زمین ہے جسمین
بالکل مٹی نہین ہے جس کی وجہ سے اوسمین چکناہٹ باقی نہین اور اسیطرح وہ زمین
جو کہ کہری اور بھربھری ہو اور سفیدی مین چونے سے مشابہ ہو لیکن چکنی یہ
زمین تر وہی خشک ہوتی ہے مگر ریتی سے زیادہ تر ہوتی ہے اسلیے کہ
اوسکا ڈہیلا سخت ہوتا ہے جب وہ خشک ہو جاتی ہے [illegible] اور اسکے خشکی کی
یہ دلیل ہے کہ وہ صاف ہوتی ہے اور اوسکا ڈہیلا سخت ہوتا ہے [illegible]
اجزا اسکے اجتماع اور التیام مین پتھر سے مشابہت رکھتی ہے البتہ اگر اس قسم
کی مٹی مین کچھہ بھربھری مٹی مثل ریتی کی مل جاتی ہے تو وہ اوسکو نرم اور ڈھیلا
کر دیتی ہے اور درخت کی جڑین پہیلنے کے لایق کر دیتی ہے ۔
حکیم سیدغوس نے لکہا ہے کہ جب ہم زمینون کو اچھی طرح [illegible]
تو یہ بات معلوم ہوگی کہ جس قدر ہمکو زمین کی تری اور [illegible]
ہونے کی احتیاج ہے اوسقدر اوسکی گرمی کی احتیاج نہین ہے اسواسطے
کہ آفتاب اور ہوا سے گرمی حاصل ہو جاتی ہے مگر چکناہٹ اور تری اسلیے

زیادہ ضروری ہی کہ پیداوار اوس سے مستفید ہو اور اوسمین پہلے اور زمین اوسکی
مزاحمت نہ کرے البتہ اگر قدرتی حرارت اور رطوبت کسی زمین مین زیادہ ہو تو
وہ بہت ہی کہری اور عمدہ زمین ہے۔
ابن حجاج نے کہا کہ سیداغوس کا بیان بالکل سچ ہی جسمین کچھ شبہ نہین ہے
پہر ابن حجاج نے لکہا کہ زمین کی اقسام مین حکیمون کے جیسے یونیوس اور
کستنسوس اور ذیمقراطیس اور قیسطوس کے مختلف اقوال اور آرا ہین۔
حکیم یونیوس کہتا ہی کہ سب زمینون مین عمدہ زمین وہ ہے جو کالی ہو جسکی
تعریف اسگلے لوگ کرتے چلے آئے ہین اور انہون نے مبالغہ کیا ہے
اوسکی تعریف مین اسوجہ سے کہ وہ بارش کے کثرت کی متحمل ہوتی ہی اور قریب
ہے اس زمین کے وہ زمین جسکا رنگ بنفشی کے طرح ہو (ابن حجاج نے
کہا بنفشی کے رنگ سے یہ مراد ہے کہ وہ زمین لال ہو مایل بہ سیاہی اور
ہم اوس زمین کو ہندی کہتے ہین وہ نہایت عمدہ زمین ہی جب پہولی ہوئی
ہو اوسمین درخت خوب اوگتا ہے) پہر یونیوس نے کہا قریب ہی اسکے
وہ زمین جسکو بہرکے پانی نے ڈبا دیا ہو اوسکو حابیہ کہتے ہین۔
حکیم ذیمقراطیس کہتا ہی جو زمین پانی کو چوس لے اور بعد پانی برس جانے کے
اوسمین شخ نہ ہو نہ پہسلاپن وہ عمدہ زمین ہی اسیطرح جو زمین شدت کی گرمی
مین نہ تڑخے وہ بہتر زمین ہے۔
ابن حجاج نے کہا اس کلام کا مطلب یہ ہی کہ وہ زمین طفلیہ (یعنی بالکل نرم
اور چکنی چپک دار) نہ ہو نہ پتہر کی طرح سخت اور صاف ہو اور بعض لوگون نے

مجہسے اعتراض کیا کہ ذیمقراطیس نے ترشخنے والی زمین کی برائی گیہون کی ہے
حالانکہ ہم نے قرمونہ شہر مین دیکہا ہے وہان کی زمین بہت ترشخنی ہے لیکن
گیہون کے درخت اوسمین بہت بلند اور عمدہ ہوتے ہین کہ ایسے دوسرے
شہرون مین نہین ہوتے مین نے جواب دیا کہ ذیمقراطیس نے اوسکی مذمت
مطلقا نہین کی بلکہ بنسبت اوس زمین کے کی ہے جو اوس سے عمدہ اور
بہتر ہو دوسری یہہ کہ اوسمین صرف گیہون کے عمدہ پیدا ہونے سے فضیلت
کلی لازم نہین آتی اسلئے کہ اور بہت سے غلے اور درخت اوسمین اچہے نہین ہوتے
پہر کیونکر دوسرے قسم کی زمین اوس سے افضل نہ ہوگی حالانکہ کالی زمین
مین جو پہولی ہوئی ہو اور مشابہ ہو برادے گوبر کے اوسمین عموماً ہر ایک غلہ
اور درخت عمدہ ہوتا ہے پس اس قسم کی زمین نہایت اعلی درجے کی ہے پہر
کیونکر اسکے نسبت وہ زمین بری نہ ہوگی جسمین ہر ایک پیداوار اچہی نہین
ہوتی سوا بعض چیزون کے ۔

حکیم قسطوس نے کہا کہ عمدہ زمین وہ ہے جو بارش کا پانی بہت پیے اور جسمین
طرح طرح کی گہانسین اوگین اور وہ خوب سرسبز اور شاداب اور کہلی ہون
اور جسمین باریک باریک گہانسین اوگین ۔

حکیم یونیوس نے کہا ترکاریون کے بونے کے واسطے یعنے باغات کی
زراعت کے لیئے وہ زمین عمدہ ہے جو سفید اور سخت نہ ہو اور گرمی مین بہت
نہ ترشخے اسلئے کہ سفید زمین جاڑے مین جلدی جم جاتی ہے اور گرمی مین
جلدی خشک ہو جاتی ہے جو پیداوار اوسمین ہو سب تلف ہو جاتی ہے

یا اگر کچھہ رہتی ہے تو ضعیف اور ناتوان ہوتی ہی اور سفید زمین باغون کے لایق نہین ہوتی مگر بڑی دشواری اور محنت سے جب اوسمین مٹی کے برابر گوبر ملایا جاوے لیکن وہ زمین جو گرمی مین تشنج جاوے وہ باغ کے لایق نہین ہوتی اور نہ وہ زمین جو سخت ہو کیونکہ وہ درخت کی اچھی طرح پرورش نہین کرتی اور اس قابل نہین ہوتی کہ پانی کو چوسے اور روکے اور بعضے زمینین کم سخت ہوتی ہین جنمین ریتی ملی ہوتی ہے وہ ترکاریون کے جڑون کے واسطے اچھی ہین وہ وہ زمینین ہین جنمین کالی مٹی زیادہ ہوتی ہے اور وہی ترکاریون کے جڑون کی غذا ہی اس بیان سے اوس زمین کا پہچاننا جو ترکاریون کی زراعت کے لئے بہتر ہے سہل ہوگیا اور وہ اسطرح کہ اوس مٹی کو پانی سے بہگووین اور دہووین اگر اوسمین کالی مٹی زیادہ ہو تو وہ زمین ترکاریون کے لئے مناسب ہی اور اگر اوسمین ریتی زیادہ ہو تو وہ ترکاریون کے لئے موافق نہین ہے اگر ہاتہ سے اوس مٹی کو مسلین اور اوسمین موم کیطرح چیک ہو تو وہ زمین ترکاریون کے لئے مناسب نہین ہے حکیم کستنوس کا قول ہے کہ ترکاریون کی زراعت کے لئے وہ زمین اچھی ہے جو چکنی ہو تیار نہ سخت ہو نہ سفید اور نہ چیک دار اور نہ گرمی مین تشنج والی ابن حجاج نے کہا ان لوگون نے چیک دار اور سخت زمین کو ترکاریون کے لئے مناسب نہین سمجہا اوسکی وجہ یہ ہی کہ ترکاری اپنی ذات سے تر اور نازک اور لطیف ہے بہ نسبت اوس درخت کے جسمین لکڑی ہو بس نہین مناسب ہے اوسکے مگر وہ زمین جو چکنی اور ترپہولی ہوئی ہو تاکہ اوسکی جڑ عمدہ اور لطیف

غذا کو جذب کرتے اور جو زمین بہت چیک دار ہو اوسمین سے جڑون کو تہوڑی غذا ملیگی اور اوسکی رگین اچہی طرح اوسمین نہ گہسین گے اور سخت زمین درخت کو زیادہ مناسب ہی بہ نسبت ترکاری کے

بعض کاشتکارون کا مقولہ ہے کہ ریتیلی زمین گرمی مین بہت گرم ہو جاتی ہے اور جاڑے مین بہت سرد ہو جاتی ہے اسیطرح پتہر کا حال ہے کہ گرمی اور سردی کو جلدی قبول کر لیتا ہے پس اوس سے ایذا ہوتی ہے اون جڑون کو جو اوسکے اندر ہوتی ہین گرمی اور جاڑے مین اسلیئے کہ پتہر گرم ہو جاتا ہی آفتاب کی حرارت سے اور ٹہنڈی ہوا سے سرد ہو جاتا ہی یہ قول ہی یونیوس کا-
حکیم جالینوس نے ادویہ مفردہ کی کتاب مین لکہا ہے کہ یونانی اوس زمین کو جسکی مٹی چکنی اور نرم ہوتی ہے اندر اور باہر سے اوسکو خشنہ کہتے ہین اور جو زمین اسکے ضد مین ہے اور چکنی نہین ہے اوسکو صلدہ کہتے ہین اور وہ برتن بنانے کے لایق ہوتی ہے اور فرق کرتے ہین اون مقامات مین جو نسیم اور تر اور عمدہ ہین اور جو خشک اور سخت اور ریتیل ہین-

پہر کہا کاشتکار گمان کرتے ہین کہ سیر دہ زمین ہے جو پتہر کے مزاج سے دور ہو اور برا کہتے ہین خشک ریتیلی زمین کو کیونکہ وہ کسی کام کی نہین ہے پہر کہا کہ جس زمین مین لوگ کہیتی کرتے ہین اوسکی کئی قسمین ہین ایک تو چکنی سیاہ رنگ کی دوسری کہریری سفید رنگ کی اور یہ دونون قسمین ایک دوسرے کی ضد ہین اور باقی قسمین ان دونون کے بیچ مین ہین یا اول قسم کے قریب ہین یا دوسرے قسم کے قریب ہین پہر کہا کہ عمدہ زمین کہیتی کرنے کو وہی ہے

جو چکنی ہو۔

ابن حجاج کی کتاب مین بلند اور پست زمین کے بیان مین ہو کہ پہاڑ کی اوپر کی زمین بہ نسبت نیچے زمین کے سرد اور خشک ہوتی ہی اوسکی خشکی کی وجہ تو ظاہر ہے کہ وہ پتھر ہے یا اگر مٹی ہی تو پتھر کیطرح سخت ہی اور اوسکی سردی کی وجہ یہہ ہو کہ وہان ہوا خوب آتی جاتی ہے اور برف زیادہ گرتی ہی یہ ثابت بن قرہ کا قول ہے اور لیکن چٹانین پہاڑ کی تو اوسکی مٹی کم عمدہ ہوتی ہی اسواسطے کہ جسقدر اوسمین سے بوجہ حرارت آفتاب کے گرم اور لطیف ہوتی ہے اوسکو پانی بہا دیتا ہے وہ نیچے چلی آتی ہے اسوجہ سے وہان کی مٹی خراب رہ جاتی ہے اور نشیب زمین کا حال اسکے برعکس ہے لیکن وہ زمین جو صاف میدان اور چراگاہ کی ہو جسمین پانی بہت نہ ٹھہرے وہ نہایت عمدہ ہوتی ہے اسوجہ سے کہ اوسکی مٹی سیاہ ہو جاتی ہے بسبب اسکے کہ پانی اوسکو سڑا دیتا ہی اور جو چیز سڑ جاویگی وہ گرم ہو گی لیکن جب پانی بہت وہان رہیگا تو وہ اوسکو سرد کر دیگا اور اوس حرارت کا جو تعفن سے پیدا ہوئی ہے مقابل ہو جاویگا

حکیم سشولون نے کہا چراگاہ کی زمین اکثر سرد ہوتی ہے لیکن بہت سرد نہین ہوتی اور علت اسکی یہ ہی کہ پانی وہان جذب ہوتا ہی اور گھڑی گھڑی آیا کرتا ہی اور مٹی کی طبیعت پر سردی غالب ہی تو اب دو طرف سے سردی ہو گی (ایک ذاتی اور ایک عارضی) مگر اوسمین حرارت کا ایک جز ہے جو سڑاہند کی وجہ سے پیدا ہوا ہی اسی وجہ سے وہ پہاڑ کے نسبت کرکے زیادہ تر اور گرم ہے لیکن وہ زمین جسکی گرد و پیش بلندیان ہون اور وہ نشیب مین چھپی ہوتی ہو

؎ اور ایک وجہ یہ بھی ہو جو مترجم کتاب نے لکھی ہو کہ پہاڑ کی بلندی پر جسقدر بلندی زیادہ ہوتی جاوے ہوا کا ثقل کم ہوتا جاتا ہو اور نیچے کی ہوا بھاری ہوتی ہے ۱۲ منہ

زیادہ سرد ہوتی ہے اسوجہ سے کہ آفتاب کا اثر اوسپر نہین پہونچتا وہان کی
پیداوار کو نقصان پہونچتی ہے وہ زمین تو اپنی طبیعت سے نہایت سرد ہے اور
بہت تر بسبب بسیار معتدل اور عمدہ زمین وہ ہی جو پہاڑ کے بہ نسبت نشیب مین
ہو لیکن صاف اور ہموار ہو پس زیادہ تر اعلی زمین پہاڑ کی زمین اور پہاڑ مین
اوسکے بلندی کی زمین بہتر ہے اوسکے اطراف کی زمین سے کیونکہ کنارون
پر سے عمدہ مٹی کو پانی بہا لیجاتا ہی اور سب سے بہتر وہ زمین ہے جو نشیب
مین ایسی ہوتی ہو جہان آفتاب کا اثر نہ پہونچتا ہو وہ کسی کام کی نہین۔
حکیم شونزن نے کہا جب تجھسے سوال ہو کہ ایک زمین ایسی ہے جسکا ایک حصہ
نشیب مین ہی اور ایک حصہ بلند ہی تو کون سا حصہ بہتر ہے تو کہہ کہ نشیب کا
حصہ بہتر ہی اسلئے کہ پانی عمدہ مٹی کو بہا کر نشیب والی زمین مین لاتا ہی تو وہ
ہمیشہ تر اور لطیف رہیگی اور بلند حصہ خشک اور سخت ہوگا جیسے پہاڑ ہوتی ہین
یہ حکم تو عمومی اور اکثری ہی مگر کبھی بلند حصہ زمین کا نشیب سے بہتر ہوتا ہی
باعتبار خلقت اور فطرت کے اوسکی دلیل یہ ہے کہ بہت سے میدان ہم دیکھتے ہین
جہان ریت کثرت سے ہی اون مین کچھ زمین بلند ہوتی ہے اور وہ تر ہوتی ہے
لیکن اکثر وہی حکم ہے جو اوپر بیان ہوا یعنی نشیبی حصہ بلند حصے سے بہتر ہوتا ہے
نشیبی حصے کی افضل اور عمدہ ہونے کی ایک دلیل یہ ہی ہے کہ جس زمین کا
بلند حصہ سرخ ہوتا ہے تو اوسکا نشیبی حصہ سیاہ ہوتا ہی اور جس زمین کا بلند
حصہ سفید ہوتا ہی اوسکا نشیبی حصہ سرخ یا سیاہ ہوتا ہی یہ بات اکثری ہے
جو زمین مین ہمیشہ پانی گرتا رہے وہ نکمی اور خراب ہی اسواسطے کہ رطوبت ...

غالب آجاتی ہی اور اوسکے حرارت کو بجہا دیتی ہے اس قسم کی زمین زراعت کے
لایق نہین ہوتی مگر اون چیزون کے لیئے جو شروع (قبض) مین بوئی جاتی ہین
جیسے ککڑی اور کدوا اور جوار کے لیئے اور جو ان کے مشابہ ہین لیکن درخت الس
زمین مین نہین ہوتا بلکہ سٹر جاتا ہی مگر نشم* اور بق† وغیرہ اور جو مشابہ ہین ان کے
ابن حجاج نے اپنی کتاب مین لکہا ہی کہ زمین کا امتحان لوگون نے مختلف طریقون پر
رکہا ہی بعضون نے اوسکا امتحان بو اور مزے پر رکہا ہی اور بعضون نے دیکہنے
اور چہونے پر رکہا ہی اور بعضون نے اوسکی پیداوار پر رکہا ہے لیکن ان سب
طریقون مین سے دیکہنے اور چہونے کا امتحان بہتر ہے اسلیئے کہ کبہی زمین مین
کوئی پیداوار نہین ہوتی پہر اوسکا امتحان کیونکر کرینگے اب جن لوگون نے
امتحان دیکہنے پر رکہا ہی اون مین سے حکیم یونیوس ہی وہ کہتا ہی عمدہ زمین
کی پہچان دیکہنے سے ہوتی ہے اور وہ یہ ہی کہ جب ہوا مین خشکی ہو اور بارش
بند ہو تو اس زمین مین بہت ترشحن نہ ہو اور جب بارش شدید ہو تو وہ کیچڑ
ہوجاوے اور جیسے ہی پانی پڑے اوسکو چوس لیوے اور جاڑے کے دنون مین
اوسکا بالائی سطح بالکل سوکہا اور خشک ہو۔
حکیم یونیوس نے کہا کہ اگلے لوگون نے ایک اور طرح کا امتحان دیکہنے سے
رکہا ہی وہ یہ ہی کہ اوسمین جو صحرائی نباتات اور اشجار ہون اگر وہ بڑے بڑے
اور خوب گہنے ہون تو وہ زمین عمدہ ہی اور اگر وہ متوسط ہون بنائی اور گہنی مین
تو زمین بہی متوسط ہی اور اگر اوسمین باریک شاخون کی سوکہی ہوئی درخت ہو

* نشم وہ درخت ہی جسکی کمان بنانے مین کذافی الصراح ۱۲ منہ † بق وہ درخت ہی جسکو ہندی مین ... اور فارسی مین ...

اور چھوٹے چھوٹے گھانس ہو تو وہ زمین کمزور ہے۔
جن لوگون نے امتحان زمین کا مزے پر رکہا ہے وہ فقط اوسکی شوریت + اور
شیرینی کا امتحان کرتے ہین۔
حکیم یونیوس نے کہا زمین کا امتحان مزے سے اسطرح پر کرین کہ گڈہا کہود کر
اندر کی مٹی نکالین پہر ایک شیشے کے برتن مین مٹی کو ڈالکر اوپر سے تہوڑا
شیرین پانی ڈالین پہر اوسکو چکہین اگر وہ کہاری ہے تو وہ زمین نکمی ہے اگلے لوگ
ایسے زمین سے بہاگتے تہے وہ کسی پیداوار کے لایق نہین ہے مگر کہجور* کے
لئے کیونکہ کہجور کا درخت ایسی زمین مین نہایت عمدہ ہوتا ہے اور خوب پہیلتا ہے
ابن حجاج نے اپنی کتاب مین لکہا ہے کہ بہت سے کاشتکارون نے بیان کیا ہے
کہ ایسی زمین مین کرنب خوب ہوتا ہے اور بعضون نے کہا کہ ککڑی بہی اچہی
ہوتی ہے اور اوسکا ذایقہ خوب ہوتا ہے۔
جن لوگون نے امتحان سونگہنے پر رکہا ہے وہ اوسکی بو دیکہتے ہین کہ بری خبیث ہے
یا بری نہین ہے کاشتکارونکا اتفاق ہے اسبات پر کہ بدبودار زمین اچہی نہین ہے
اور جن لوگون نے اسکا ذکر کیا ہے اون مین سے حکیم دیمقراطیس ہے وہ کہتا ہے
عمدہ زمین جو درخت گاڑنے کے لئے بہتر ہے اوسکی پہچان یہ ہے کہ ایک گڈہا
دو ہاتہہ کا گہرا اوسمین کہودین پہر مٹی وہان کی لیکر ایک شیشے کے برتن مین ڈالین
اور اوسپر بارش کا پانی یا نہر کا میٹہا پانی جو بدبودار نہ ہو بلکہ لطیف اور خوشگوار
ہو ڈالین اور مٹی کو اوسمین گہولین پہر چہوڑ دین یہانتک کہ پانی اوپر آجاوے

دیمقراطیس — ذیمقراطیس

+ پس جو زمین چکہنے مین کہاری ہو وہ بری ہے اور جو شیرین ہو وہ نہایت عمدہ ہے اور جو پہیکی یا تلخ ہو وہ متوسط ہے ۱۲ منہ
* اور ارنڈ بہی خوب ہوتا ہے ۱۲ منہ

# طب

## طب کی تاریخ کا مختصر بیان

طبابت بہت قدیم زمانے سے ہے اگرچہ بطور علم کے نہین تھی مگر اُسکا کچھہ نمونہ پایا جاتا تھا کیونکہ ہر ایک جاے کے آدمی خواہ جاہل یا عالم ہون اُنکو یعنی موت کا ڈر اور درد کی ایذا سے نجات پانیکے لئے کچھہ تدبیرین کیا کرتے تھے اِس سے ثابت ہوتا ہی کہ قدیم زمانہ سے طبابت کا کچھہ نمونہ تھا اگرچہ بطور علم کے نہین تھی مگر عقلا کی اسکے طرف توجہ ہونے سے یہہ علم رفتہ رفتہ ترقی پاتا گیا چنانچہ بنیاد علم طب کی اول مصر مین ہوی اور اوسنے رواج پایا مگر وہ لوگ اپنی منفعت کے لئے اِس امر کے ساعی تھے کہ اِس علم کو دوسرے لوگونکو معلوم ہونے نہ دیوین اسواسطے انکے طبابت مین منتر و تعویذ وغیرہ ہی تھے جیساکہ یہہ تعویذ وغیرہ ابتک بھی جاہل و بے سمجھہ لوگون مین جاری ہین بعد اس علم کے ترقی یونان مین ہوی اور یونانیون نے مصر و فینشیا کے ملک کے لوگون سے حاصل کیا یونانی حکما مین سب سے اول حکیم اسقلیدس تھا بعد اسکے مرنیکے اہل یونان نے اِسکو خدا معتبر کرکے اسکے نام کے ہزار ہا بت خانے جابجا بنائے اور وہ جاری لوگ جو اسکے شاگرد تھے علاج کیا کرتے تھے اور جب بیمار صحت پاتا تھا تو اپنے بیماری کی کیفیت و علاج وغیرہ سونے چاندی کے ورق پر لکھکے بطور نذر کے بت خانہ مین لٹکاتا تھا بقراط ان ورقون کو بہت کام مین لایا۔ پانسو برس پہلے حضرت پیغمبر خدا کے اہل یونان علم فلسفی کے طرف

شاگردون کو علم طب علانیہ سکہایا اسکا شاگرد جو ذیمقراطیس تہا اوس نے سب سے
اول انسان کے جسم کی تشریح لکھی ان فلاسفہ مین سے بقراط بہت کامل عقلمند و
تجربہ کار و ہوشیار تہا اسکو طب کا بانی کہتے ہین مسہلات مدرات معرقات فصد
جونک پچہنے حقنہ وغیرہ استعمال کرتا تہا اور نباتی دوائین استعمال کرتا تہا کیونکہ
معدنی دوائین ایجاد نہین ہوئے تہی پرہیز پر بہت اعتبار رکہتا تہا اور یہہ قیاس
کرتا تہا کہ طبیعت جسم سے خراب مادون کے اخراج کے واسطے جو کوششین
کرتی ہے وہ امراض ہین اور یہہ بہی کہتا تہا کہ حکیم کو ضرور ہے کہ طبیعت کی
تائید کرے اور بحران کے جلد ہونے کے واسطے کوشش کرے غرض بقراط
کو علم طب کا باپ کہنا سزاوار ہے۔ بعد اوسکے حکمای فلاسفہ کے دو فرقے
ہوے ایک وہ جو اپنی عقل سے بہت سے کلیات مقرر کرکے علاج
کرتے تہے دوسرے وہ جو فقط تجربہ سے علاج کرتے بغیر قواعد و کلیات
ان دونون اہل مذہب نے ان دونو طرح کے فرقون کے نتیجون کو ترکیب دیکے
اونکو ملایا کیونکہ علم طب کے درستی و ثبوت کے لئے تجربہ و تجربہ کی رہنمائی کے
لئے کلیات ضرور ہین۔ انہین فلاسفہ سے افلاطون اور ارسطاطالیس بہی تہے
یہہ دونو اگرچہ طبیب نہین تہے مگر علم طب جانتے تہے ارسطاطالیس سے کچہہ ترقی
مذہب کی ہوئی اور اوسنے ایک رسالہ حیوانات کی تشریح وفزیالوجی کا بہی لکہا مگر بغیر تجربہ
کے فقط غور و قیاس سے کیونکہ طبیب نہین تہا علاج نہین کرتا تہا۔ نو سو برس آگے
حضرت پیغمبر خدا کے اسکندریہ مین مدرسہ طبابت کا مقرر پایا انسان کی تشریح کی گئی۔

علم تشریح کو ترقی دی گئی اسی زمانہ مین علم طب سے علم جراحی و دواسازی علیحدہ ہوئی۔ رُوم جو اطالیہ کا پائی تخت ہے وہان حکیم جالینوس تہا نہایت نامور و حکیم حاذق و عزت دار تہا اس نے دو سو کتابین تصنیف کین بعد اسکے ۳۰۰ ہجری مین عرب لوگون نے علم و فن طب کا شروع کیا مشہور کتابون کا ترجمہ کیا خصوصًا جالینوس و بقراط کے کتابونکا ترجمہ کیا علم طب کو افزایش نہین دی مگر ایک نیا یعنی علم کیمیا نیا ایجاد کیا اس علم کیمیا سے طبابت مین بہت بڑا فایدہ ہوا عربی حکیمون مین سے سب سے اول ہارون نام تہا جسنے چیچک کا بیان سب سے اول لکھا۔ ۳۰۲ ہجری مین عراق عجم مین رازی نام پیدا ہوا اس شخص نے چیچک و گوبری کا بیان طول طویل لکھا جراحی کو ترقی دی نئی دوائین ایجاد کین ۳۸۰ مین بو علی سینا بخارہ مین پیدا ہوا یہہ عربی طبابت مین بہت مشہور تہا بہت کتابین تصنیف کین اور مشہور کتاب قانون ہے ان عربی اطبا مین آخر شخص جو مشہور ہوا لیوکاسس تہا یہہ شخص جراحی مین بہت مشہور ہوا بعد اسکے اسپین کے ملک مین دو حکیم ہوئے ہین جنہون نے عربی زبان مین کتابین لکہین۔ باقی ایندہ—

## تاریخ
## حاجب محمد ابو المنصور

حاجب محمد ابو المنصور سال مین چند بار بطور سیر و تفریح ایک مقام کو جایا کرتے تہے جسکا نام کاروا تہا اور ایک مکان عالیشان تیار کرایا تہا جسمین عالم اور فاضل اور شاعر سب جمع ہوتے تہے۔ اور جن شاعرون کے کلام فصاحت اور بلاغت سے بہرے ہوئے ہوتے تہے اونکو درہم و دینار عطا کرتا تہا—

محمد ابو المنصور نے علی ہذا القیاس ایک مدرسہ مختلف زبانون کی
تعلیم کے لئے قایم کیا تہا اور بڑے بڑے نامی گرامی علما اور صاحب تصانیف
اور تالیف کو جو اوس زمانہ مین مشہور و معروف تہے وہان بلوایا تہا اور اونکو کرسی
معلمی پر سرفراز کیا تہا حاجب محمد ابو المنصور خود جامع مسجدون اور عدالتون اور اون
مکتبون اور مدرسون کو خوشی اور سرگرمی سے جایا کرتا تہا جو نوجوان کی تعلیم کے لئے بنائے گئے تہے
اور خود طالب علمون اور تلمیذون کے درمیان جاکر بیٹھتا تہا اور اپنی جانے اور آنے سے
تعلیم اور تدریس مین خلل ہونا گوارا نہین کرتا تہا اور جو طالب علم محنت سے اپنی علم
کی ترقی کرتے تہے اور دیگر طالب علمون سے ممتاز ہوتے تہے اونکو انعامات
عطا فرماتا تہا - اور انعامات صرف طالب علمون ہی کو عنایت نہین ہوتے تہے
بلکہ اوستادونکو بہی دیے جاتے تہے - پس اس وسیلہ سے وہ لایق لوگون کو اپنی نظر مین
رکہتا تہا اور جب کبہی عدالتون اور جامع مسجدون مین قاضی اور خطیب کی ضرورت
ہوتی تو وہ انہین لایق شخصون کو ان عہدون پر مامور کرتا تہا —

جب حاجب نے کارڈوا مین نزول اجلال فرمایا تب پہلا کام اوسکا یہہ تہا
کہ وسنے ایک شخص کو جسکے علم و فضل کا ذکر اوسنے سن رکہا تہا مسجد سلطان حکم
مین مجتہد یا امام اعلی کے منصب پر مامور کیا - یہہ شخص سعد بن ادریس بن یحیی مدرسہ علی کا
شاگرد یا وہانکی مسجد کا خطیب تہا اور حج بیت اللہ سے بہی مشرف ہوا تہا لوگ جیسا اوسکے
علم و فضل کی تعریف کرتے تہے ویسا ہی اوسکی نیک چلنی کی مدح کرتے تہے اور اللہ نے اوسکو
خوش الحانی اور بلند آوازی بہی بخشی تہی - اس نے [illegible] ہجری کے آخر مین باعزت
[illegible] انتقال کیا فقط راقم خیر خواہ [illegible] حافظ صدر الاسلام

# معدنیات

## میتلرجی

۱ یہہ لفظ دو یونانی الفاظ سے مرکب ہی میتلن بمعنی فلز یا معدنی اور ارگن بمعنی کام سے یعنی فلزات اور معدنیات کا کام اور یہہ میتلرجی کے لفظی معنی ہے اور اصطلاح مین (بقول استادی ڈاکٹر پرسی صاحب کے جو اس فن مین فرد لاثانی ہین) معنی استخراج فلزات کا اونکے معدنیات سے اور بکار آمد کرنا اونکا واسطے اقسام امور کے جنمین وہ صرف ہوتے ہین —

۲ چونکہ ہم کوئی ایک طریقہ بتا نہیں سکتے ہین جس سے سب فلزات کا استخراج کیا جاوے لہذا ہر ایک کے استخراج اور بکار لانیکے طریقہ ہم علیحدہ علیحدہ بیان کرینگے — اور جن فلزات کا بیان اس رسالہ مین لکھا جائیگا اونکی فہرست ذیل مین مندرج ہے

سونا[۱] چاندی[۲] تانبا[۳] لوہا[۴] شیشا[۵] جست[۶] رانگ[۷] پارا[۸] انٹیمونی[۹] آرسینک[۱۰] بزمت[۱۱] کوبلت[۱۲] نیکل[۱۳] الومینیم[۱۴] پلاٹینم[۱۵] منگنیز[۱۶]

۳ یہہ سب بسایط فلزی ہین — بسایط جنکی ابتک تحقیق ہوئی ہے شمار مین ستر ہین اونمین سے قریب ستاون کے فلزات ہین — مگر انمین سے اکثر بہت ہی کمیاب اور نادر ہین اور مصارف روزمرہ مین اونکا استعمال بہت کم ہے اگرچہ علم کیمیا مین اونکے خواص و استعمال سب معلوم ہین — اس رسالہ مین اون فلزات کے استخراج کے طریقہ بیان ہونگے جو انسان کو مروج روزانہ مین درکار ہوتے ہین — یہہ وہ فلز ہین جنمین خواص سختی[۱]

قوت و لچک و کوفت پذیری و اشتداد و گدازندگی و پایداری کے پائے جاتے ہین۔ ہم ان الفاظ کی تشریح آگے چلکر بیان کرینگے۔

فلزات وہ اجسام ہین جنمین خواص سبعۂ بالا کے سوا قوت کہربائی اور حرارت کے حمل کرنیکی اعلیٰ درجہ کی قدرت ہو۔ علاوہ ان خواص کے فلزات اکثر ثقیل الوزن اور چمکدار ہوا کرتے ہین۔

سختی اوس خاصیت کا نام ہی جو نرمی اور ملایمت کے برخلاف ہو مثلاً لوہا سخت ہے۔
قوت اوس خاصیت کو کہتے ہین جو وزن اور بوجھ کا تحمل کر سکے۔
لچک خاصیت بازگشت کو کہتے ہین یعنی اگر ایک شئی کچھہ دباؤ یا وزن کسی کے وجہ سے خمیدہ ہو گئی ہو جسوقت اوس وزن کو زایل کر دین تو وہ شے اپنی اصلی حالت پر پھر آئے مثلاً فولاد کی تلوار جو دبانیسے خم ہو جاتی ہے مگر بعد دور کرنے اوس دباؤ کے وہ پھر سیدہی ہو جاتی ہے۔ اسکو لچک کہتے ہین
کوفت پذیری۔ ہم نے اس لفظ کو اوس خاصیت کے لئے وضع کیا ہے کہ جسکے کسی جسم مین پائی جانے سے وہ جسم ٹہونکنے مین قابلیت پہیلنے کی رکہے اور چوڑا ہو جاوے۔ اسکو قابلیت انبساط اور پہیلاوہی کہہ سکتے ہین۔
اشتداد۔ یا ملایمت اوس خاصیت کو کہتے ہین جسکے کسی شے مین موجود ہونے سے ادہی شے کا تار کہنچ سکے اور اسکو ہندی مین چمڑاہٹ کہتے ہین۔
گدازندگی۔ گلنے کی خاصیت کو کہتے ہین۔ یعنے جب ایک شے حرارت سے گلجاوے تو کہینگے کہ اوسمین خاصیت گداخت یا گدازندگی کی ہے۔
پایداری۔ یعنی استحکام کے ہے یعنے ایک شے کا قیام و دوام استقلال ہین۔

* حمل کرنا یعنی پہونچانا جیسے لوہا کہ ایک طرف گرم ہونے سے وہ دوسرے طرف بھی حرارت پہونچا دیتا ہے

۵　　فقط پارا جسے سیماب اور زیبق کہتے ہین معمولی گرم ہوا مین
سیال رہتا ہی اور باقی فلزات حالت انجماد مین رہتے ہین اور آگ یا کسی اور
ذرہ کے حرارت سے گلائے جاتے ہین - اکثر اونمین سے غیر فرار ہین اگرچہ انکا
رہتی حرارت سے وہ بھی گلنیکے بعد بخار ہوکر اوڑ سکتے ہین اور بعض [illegible]
اور قدمیم کے تیز سرخ حرارت سے بخار بنکے فرار کرسکتے ہیں اور بعض [illegible]
کے (جو جزو فلزی سنکھیا کا ہی) کند سرخ حرارت سے بغیر گلنیکے حالت [illegible]
حالت بخاری مین چلے جاتے ہین -

## ساخات و طبقات فلزی

۶　　چند فلز ایسے ہین کہ وہ حالت فلزی مین پیدا ہوتے ہین مثل
سونا اور پلاتینم کے - یہہ دونون فلز طبیعت مین ہرگز مرکب حاصل نہین ہوتے
- چاندی اور تانبا حالت فلزی مین بھی پیدا ہوتے ہین اور حالت ترکیبی مین
بھی نکلتے ہین - لیکن دوسرے فلزات اکثر مرکب نکلتے ہین جنکو معدنی اور
کانی کہتے ہین -

۷　　اکثر فلزات کا استخراج اونکے معدنی احجار یا پتھرون سے
ہوا کرتا ہے اور یہہ احجار معدنی مرکب ہین اِن فلزات اور آکسیجن یا کاربانک ایسد
(تیزاب ذغالی) یا گندہک یا کلورین یا آرسنیک یا تیزاب فوسفورس سے
اکثر معدنیات ایسے ہوتے ہین کہ جنمین ایک سے زیادہ فلز شریک ہین
مثل چاندی اور شیشے کے یا لوہے اور تانبے کے یا کوبلٹ اور نیکل کے
جو اکثر ملکر پیدا ہوتے ہین -

* حرارت کے اقسام کا نقشہ آخر کتاب مین درج ہوگا ۱۲

۸ بہت سے فلزی معدنیات سامات مین (یعنی نسون یا رگون میں) نکلتے ہین - گرچند قسم کے لوہے کے معدن اور بعض اوقات تانبے کے پتھر طبقات یا تہون مین بھی نکلتے ہین - سام شکل نسون کے ہین یعنی زمین مین شگاف یا دراز یا خالی جاے ہین جو معدنیات فلزی اور غیر فلزی سے بہرے ہوتے ہین -

۹ فلزی سامات جو طولاً مین شرق اور غرب کے واقع ہین ہم انکو سامات مستقیمہ کہینگے اور جنکی سمت طولاً سامات مستقیمہ سے زاویہ قایمہ بناتی ہے یعنی وہ سامات ہین شمال وجنوب کے واقع ہین اونکو ہم سامات منحرفہ سے نامزد کرینگے - انکے سوا اور بہی سامات پیدا ہوے ہین مگر بواسطہ اونکے نامنتظم ہونے کے ہم اونکو سامات غیر منتظمہ کہینگے - ان سامات کا عرض ایک انچ سے لیکر چالیس اور پچاس فٹ تک اور بعض جاے اس سے بھی زیادہ ہوتا ہے - اور طول مین یہہ سامات دو میل سے دس میل تک ہوا کرتے ہین فقط سابق آیندہ

راقم

میرزا مہدی خان

ہم صاحب عالیشان بہادر دام اقبالہ کا شکریہ بھی بہت تہ دل
ادا کرتے ہین جنہون نے بوجہ اپنی بلند ہمتی اور بنظر رفاہ عام اور بغرض سرسبزی
علوم و فنون اس رسالہ معلم شفیق کی قدردانی فرمائی اور اپنی خریداری سے
اس رسالہ کو سرفراز فرمایا۔ صاحب ممدوح علم و لیاقت اور خیرخواہی عوام اور
نیک نفسی اور ہمدردی اور دیگر کمالات مین مستثنیٰ صاحبون مین سے ہین جو
ہندوستان مین تشریف لائے ۔

## شکریہ جناب نواب لشکر جنگ بہادر دام اقبالہ

ہمکو جناب نواب لشکر جنگ بہادر دام اقبالہ کا شکریہ بھی نہایت
تہ دل سے ادا کرنا ضرور ہے جنہون نے بغرض شیوع علوم و فنون اور
بنظر فائدہ خلق اللہ کمال شوق و ذوق سے اس رسالہ کی خریداری فرمائی
یہہ صاحب علوم و فنون سے فی الحقیقت کمال محبت رکھتے ہین اور نیک
کامون کے طرف دل سے مائل ہین ۔

## رسیدنامہ از حضرات خریداران معلم

۱۳- حضرت بندگان حضور پرنور مہاراجہ مرزا سرو نرپارم
گا جیتی راج مانیا سلطان بہادر کی سی۔ ایس آئی۔ دام اقبالہم } سینتیس

۱۴- نواب لشکر جنگ بہادر دام اقبالہ — ۔ ۔

۱۵- نواب حافظ صدر الاسلام خان بہادر معتمد جناب
صدر المہام متفرقات ۔ } ۱۲

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶ — | مولوی محمد مسیح الزمان خان صاحب استاد حضرت بندگان عالی حضور پرنور دام اقبالہم | ۱۲ |
| ۱۷ — | راجہ نارسیوا ریڈی صاحب دیسمکھ | ۱/ |
| ۱۸ — | ڈاکٹر اگھورناتھ چٹوپادھیائے صاحب کیمسٹ دیاگنسٹ پرنسپل مدارس سرکار نظام | ۱/ |
| ۱۹ — | آغا میرزا نصر اللہ صاحب فدای اتالیق حضرت بندگان عالی حضور پرنور دام اقبالہم | ۱۲ |
| ۲۰ — | شیخ محمد کریم الدین صاحب وکیل | ۱/ |
| ۲۱ — | مولوی محمد حلیم الزمان صاحب | ۱/ |
| ۲۲ — | حافظ عبد الرحمان صاحب وکیل | ۱/ |
| ۲۳ — | مولوی محمد عبد القادر صاحب | ۱/ |
| ۲۴ — | مولوی غضنفر علی صاحب | ۱/ |
| ۲۵ — | حاجی عبد القادر صاحب سوداگر | ۱/ |
| ۲۶ — | راو دیو دار راو صاحب تحصیلدار شوراپور | ۱/ |
| ۲۷ — | منشی احمد حسین صاحب مترجم | ۸ |

# فہرست مضامین



## فہرست تصاویر

# شکریہ جناب نواب مکرم الدولہ بہادر

## صدر المہام مالگزاری سرکار عالی نظام دام اقبالہم

باغبان حقیقی نے اس گلستان جہان مین ہر شے کے وجود اور اوسکے ترقی کے واسطے خواہ وہ شے چھوٹی ہو یا بڑی ایک قانون فطرت ٹہرا رکہا ہی جسپر اوسکی ترقی اور تنزل منحصر ہے۔ مثلاً نباتات کو ملاحظہ فرمائین تو معلوم ہوگا کہ اگر کسان یا باغبان زراعت یا درختون کو لاکہہ خوبی اور احتیاط سے لگائے اور اوسکو ہر روز پانی دے اور دن ورات اونکی آراستگی مین مشغول رہے اور ہر درخت اور ہر پودے کو اپنے اپنے موقعہ پر لگائے اور اوسکی ترقی مین ہر لحظہ اور ہر ساعت سرگرم رہے اور وہ درخت نمو بہی پاتے جائین اور کسیقدر اونمین سرسبزی بہی آتی جاے مگر آفتاب جو تمام درختون کے پہلونکو پکاتا ہی اور اونکی نمو اور ترقی مین ایک بڑی مدد پہنچاتا ہی اگر وہان پر اپنے کرنون کو نہ چمکاے اور اون اشجار کو اپنے نور سے فیضیاب نکرے تو آخر الامر وہ درخت سب کے سب ٹہٹر کر رہ جاوینگے اور ثمر کا تو کیا ذکر اون کے پتے تک یہین مرجہا کر اوس لگانے والے کے دل کو پژمردہ کر دینگے اور اوسکی کوشش اور سعی سب رائیگان جاوینگی۔

یہی حال بعینہ ایک قوم کا ہی جسکی مثال ٹہیک باغ سے دی جاسکتی ہے جب تک رؤسا اور نوابان عظیم الشان اور امیر و امرا کسی قوم کے جو آفتاب جہان تاب کی طرح سے چشمۂ فیض ہین اوس قوم کی حالت کے طرف توجہ نہین کرتے ہین اور بڑے بڑے قومی کامون مین شریک نہین ہوتے ہین اور اخبارون اور انجمنون اور مدرسون کی سرپرستی اور اعانت نہین فرماتے ہین تب تک قومی قانون فطرت کے موافق ہر شخص پیشین گوئی کر سکتا ہی کہ وہ کام خواہ کیسا ہی اوسکا کرنے والا محنت اور سعی کیون نکرے اوسمین کامیاب نہین ہو سکتا ہی اور اوسکی ترقی تو بہت دور چندروز وہ کام چلکر مثل ٹہٹرے درخت کی اپنی جگہ پر مرجہا کر رہ جاتا ہی اور برخلاف اسکے جب اوس کام کے طرف اوس ملک کے امرا کی توجہ ہوتی ہے اور اون کے جانب سے میلان اور رجحان پایا جاتا ہی تو صاف معلوم ہوتا ہے

شکل ۴

۶— ہمیشہ جراثقیل کی قوتون کو استعمال کرنے سے اول یہہ مقصود ہوتا ہی
کہ جہان تک ممکن ہو تمام اون اسباب کو دور کرین جنکی وجہ سے قوت حرکت
بے فائدہ صرف ہوتی ہے۔ صورت مذکورہ بالا مین قوت حرکت کا عمدہ اور مفید
استعمال وہی ہی جو پانی بہرنے مین کارآمد ہو۔ اس پانی بہرنے کے طریقہ
مین ہماری قوت کئی طرح سے فضول صرف ہوتی ہی۔ اولؔ کہ ہماری قوت
ڈول کے وزن کو اوٹہانے مین صرف ہوتی ہی۔ دوسرے رسی کے
بوجہہ کو سنبہالنے مین خرچ ہوتی ہے۔ تیسرے رسی کو گرہی کے اوپر
چڑہانے اور اوسکو گرہی کی نالی پر قایم رکہنے مین صرف ہوتی ہے۔
چوتہے گرہی اپنے ڈنڈے پر گہومنے مین جو رگڑ کہاتی ہی اوسمین صرف
ہوتی ہے۔ پانچوین جب ڈول پانی کا بہرکے اوپر کنوے کے آتا ہی تو اوسکو
ایک جانب کرنے اور اوسکے پانی کو دوسرے برتن یا حوض مین ڈالنے
مین صرف ہوتی ہے۔ چہٹے جب ڈول خالی ہوتا ہی تو اوسکو پہر کنوے

مین صرف ہوتی ہے۔

۷ — وہ قوت جو ان پانی بھرنے کے طریقوں مین فضول ضایع جاتی ہی اوسمین سے کسیقدر اس سید ہی اور آسان [illegible] محفوظ رہتی ہی۔ وہ تدبیر یہہ ہے کہ ایک رسی کے دونون چہوروں [illegible] ڈول باندہے جائین اور اس رسی کو ایک گرری پر چڑہائین جو کنوے کے [illegible] پر قایم ہوتا ہے (دیکہو شکل نشان ۴) اس تدبیر سے جب [illegible] ڈول اوپر کہینچے جاتے ہین تو خالی ڈول نیچے جاتا ہے۔ اور اس خالی ڈول کا وزن جو نیچے جاتا ہی اور اوس رسی کا بوجہہ جو اس خالی ڈول کے ساتہہ کنوے مین اوترتی ہی اوس بہرے ہوے ڈول کے وزن سے جو اوپر آتا ہے اور اسکی رسی کی بوجہہ سے تولتا ہے اور برابر ہوتا ہے اور اسطرح قوت حرکت پانی ہی کے وزن کو اوٹہانے مین صرف ہوتی ہے اور گرری کی رگڑ اور رسی کے لپٹنے کی ضرورت نہین پڑتی ہے۔

۸ — اس پانی بہرنے کے طریقہ مین جانور سے کام لیسکتے ہین اور اسکے نقشے کو ہمنے شکل مندرجہ ذیل نشان ۵ مین دیکہلایا ہی۔

شکل ۵

اس طریقہ کو فرانس کے باغبان آبپاشی کے لئے عموماً بڑے بڑے قصبون کے اطراف وجوانب کے باغون اور باڑیون مین استعمال کرتے ہین - اس طریقہ مین کنوے کے موہنہ پر دو گرڑیان قایم کئے جاتے ہین اور یہہ دونو گرڑیان برابر ایک دوسرے کے ایسے فاصلہ پہ لگائے جاتے ہین کہ دو ڈول جو اوپر بہاتے جاتے ہین جب وہ یکے بادیگرے اوپر نیچے آتے ہین تو ایک دوسرے سے ٹکر نہین کہاتے ہین - کنوے سے تہوڑے فاصلہ پر ایک موٹی لکڑی یا رہٹ مین ایک بہت بڑی ڈہول کی شکل کی گرڑی چسپان کی جاتی ہے اور اوس رسی کا ایک بل اسمین دیا جاتا ہے جسکے دونون چہورون مین دو ڈول بندہے ہوئے ہوتے ہین - جب ایک ڈول کی رسی ایک گرڑی پر سے گذر کر اوپر آتی ہے تو وہ دو یا تین بار اس بڑے گرڑی پر بل کہاتی ہے اور دوسرے ڈول کی رسی معہ ڈول کنوے مین اوترتی ہے -

ہلالی یا قوس کی شکل کے دستے جنمین رسی باندہی جاتی ہے ڈولون مین لگائے جاتے ہین اور یہہ ہلالی دستہ ڈول کے موہنہ کے کنارون پر نہین لگایا جاتا ہے بلکہ اوسکے دونون جانب بیچ سے کچہ اوپر لگایا جاتا ہی اسطرح سے کہ جب ڈول بہرا ہوا ہوتا ہے تو یہہ دستہ سیدہا کہڑا رہتا ہی اور جب خالی ڈول پانی کی سطح پر پڑتا ہی تو وہ ایک طرف ہو جاتا ہی اور ڈول مین بآسانی پانی بہر جاتا ہی -

اس بڑے کہنیے مین جسمین وہ ڈہول نما گرڑی لگی ہوتی ہے ایک لنبی لکڑی آڑی ایک جانب لگی ہوئی ہوتی ہے - اس لنبی لکڑی مین

ایک اوہ ترا یا بیل جوتا جاتا ہی۔ یہہ گہوڑا یا بیل اس لکڑی کو پہراتا ہی۔ و . اوسکے ذریعہ سے وہ کہنبا معہ بڑی لرٹی کے گہومتا ہی اور جب بیل یا گہوڑا ایک پہیر گہوم چکتا ہی تو ایک ڈول کنوے کے اوپر آجاتا ہی جسکا پانی کسی حوض مین ڈالی کیا جاتا ہی اور دوسرا ڈول کنوے مین اوترکر پانی مین ڈوب جاتا ہی پہر بیل یا گہوڑے کو اوس جانب سے دوسرے جانب پہیرتے ہین جسکی وجہ سے بہرا ہوا ڈول اوپر آتا ہے اور یہہ خالی ڈول نیچے جاتا ہی فقط باقی آیندہ

راقم محب حسین

## صنعت

### ولایتی گلاس اور شیشے آلات تیار کرنیکی ترکیبین

### کانچ گلانے کی بھٹی

جس بھٹی مین گلاس اور شیشہ کا سامان تیار کیا جاتا ہی وہ ایک بڑی گردی شکل کی عمارت یا مکان ہوتا ہی جسمین چہہ کہڑاو کے ظروف یا برتن رکہنے کی جگہہ ہوتی ہے اور ان ظروف مین کانچ یا شیشہ گلایا جاتا ہی۔ شکل مندرجہ ذیل ایک عام طرح کی بھٹی ہے۔

بھٹی ایک محراب پر تیار کی جاتی ہے اور اسکے نیچے جو خلا ہوتا ہے
یعنی وہ جگہہ جو محراب سے گھری ہوئی ہوتی ہے اوسکو غار کہتے ہین جیساکہ
حرف " الف " سے ظاہر ہوتا ہی۔ اس درجہ مین دو دروازے " ج " " ج "
آنچ کے انتظام کرنے کے واسطے لگے ہوئے ہین - کیونکہ جو
ہوا آگ جلنے کے واسطے ضروری ہے اوسکا ضرور ان دروازون کی راہ سے
اندر داخل ہونا چاہیئے اس غار کے اوپر ایک جھنجرے دار انگیٹھی " د " آگ
بدلنے کے لئے بنائی جاتی ہے ۔ جب آگ جلتی ہے تو راکھہ ان جھنجریون
پانی کے حوض " ب " مین گرتی ہے اس جھنجرے دار انگیٹھی کے گرد
کھمبے بنائے جاتے ہین اور یہہ کھمبے " ف " " ف " فلیوس " یعنی دہوئین کی نلی ہوتی
ان کھمبون کے اوپر ایک لوہی کا گنبد " س " بنایا جاتا ہی اور اس گنبد کے
اوپر ایک چمنی " ص " یعنی دود کش ہوتا ہی۔ ان کھمبون " ف " ف "
کے درمیان مین دو ظروف " ج " ج " رکہے جاتے ہین جنپر بوجہ اسکے
بھٹی ایک خاص طرحکی تیار کی جاتی ہے چارون طرف سے آنچ برابر پہونچتی ہے
کیونکہ جب آگ کی لو اوپر بلند ہوتی ہے تو وہ گنبد مین جاکر لگتی ہے اور پھر وہان
سے لوٹکر چارون طرف سے ظروف پر گرتی ہے ۔ جسطرف سے لوئین کو نکلتے
ہین اونکی راہ کو ہمنے تیرون کی شکل مین یہان دیکھلایا ہے ۔ یہہ ظروف
" سائیلینڈر " یعنی اسطوانی شکل کے بنائے جاتے ہین اور اوپر سے نصف
کرہ کی طرح گول ہوتے ہین اور ایک طرف اسکے ایک دریچہ ہوتا ہے جسکی راہ
سامان یا چیزین جن سے کانچ بنائی جاتی ہے داخل کی جاتی ہین اور جب کانچ بنتا

مقدار سے بنائی جاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| ریت | ۱۰۰ حصہ |
| عام سوڈا غیر مصفہ | ۲۰۰ " |
| وڈاشینر (لکڑی کی راکھ) | ۴۰ " |
| چکنی مٹی جس سے مٹی کے برتن تیار ہوتے ہین۔ | ۱۰۰ " |
| ٹوٹے پہوٹے گلاس یا کانچ کے ٹکڑے | ۱۰۰ " |

## پلیٹ گلاس کے تیار کرنے کی ترکیب

پلیٹ گلاس وہ سب سے عمدہ قسم کا گلاس یا شیشہ ہی جس سے مونہہ دیکھنے کے آیینے اور عمدہ عمدہ تصویرون وغیرہ کے آیینے تیار ہوتے ہین۔ اس گلاس کے بنانے مین اون چیزون کی بڑی ہوشیاری کرنا چاہئی جن سے یہہ گلاس بنایا جاوے اور اس گلاس کی ترکیب اور پکانے وغیرہ سب مین بہت ہوشیاری کرنا چاہئے اس قسم کی کانچ تیار کرنے کے لئے مقدار مندرجۂ ذیل عمل مین لاوین۔

| | |
|---|---|
| عمدہ سے عمدہ سپید ریت | ۲۰ ے حصہ |
| عمدہ سے عمدہ سوڈا | ۴۵۰ " |
| لایم یا چونا | ۸۰ " |
| نائٹر یا شورا | ۲۵ " |
| ٹوٹے پہوٹے پلیٹ گلاس کے ٹکڑے | ۴۲۵ " |

## کہڑکیون اور دروازونمین لگانیکی عام شیشے یا آیینے تیار کرنیکی ترکیب

| | |
|---|---|
| ریت | ۱۰۰ حصہ |

چنانچه قوای شهویهٔ بهیمیه یعنی میل و خواهش مأکل و مشارب و مناکح باعث جلب بدل
ما یتحلل و موجب توالد و تناسل است و بدون این قوهٔ شریفه ابقای نوع و پایداری
ممکن نمی‌باشد ولکن چون بسبب سوء تصرف بسرحد غلو و شره برسد مستلزم فساد
مزاج و حصول امراض و در غالب اوقات باعث هلاکت خواهد گردید - و بلا ریب
اصحاب شره و غلو همیشه بحقوق دیگری تعدیها خواهند نمود و از برای اقتضای شهوات
خود انواع مکرها و حیله‌ها و خدعه‌ها بکار خواهند برد و اگر از اصحاب اقتدار بوده باشند
اینها را از روی قهر و غلبه حقوق ضعفا و زیردستان را البته مستاصل خواهند کرد - و البته
چون این صفت شره و غلو عمومی شود موجب فساد هیئت اجتماعیه خواهد شد -
و نیز حب حیات و حب زندگانی مقتضی بنا قصور و عمارات و داعی بر انشاء مدن
و قصبات و قری که زیب و زیور عالم انسانیت میباشد و جمیع صنایع جمیله و بدایع
انیقه و حرف نافعه بواسطهٔ همین میل بظهور رسیده است - و این میل و محبت
حیات است که انسانها را برین داشت که از خواص معادن و نباتات و حیوانات
بحث کنند و آثار ازمان و فصول را دریافت نمایند و طبایع اراضی و اهویه
را بفهمند و حرکات کواکب و قرب و بعد آنها را استنباط کنند - پس بدون
این میل بقای نوع انسانی متعذر خواهد بود ولی چون حب حیات بحد افراط
[illegible] اوقات مستوجب هلاکت خواهد گردید چنانچه لشکریان روباه دل
که با فرط حب زندگانی از میدان حرب گریخته که جانی بسلامت برند این امر
موجب جرئت و اقدام دشمنان شده آنها را بزودترین وقتی بوادی هلاکت
میرسانند و در بعضی اوقات مستلزم این میشود که مفرطین در محبت حیات

بذل و مسکنت و عبودیت مبتلا گردند و بغایت پریشان حالی و فقر و فاقہ طوق اسیری برگردن نہند و آئین و دین و آن و قتیست کہ بسبب گران جانی و محبت زندگانی از قوم و وطن خود با دفاع نکنند۔

محبت ذات موجب آنست کہ انسان در استحصال منافع خویشتن بکوشد و بقدر طاقت خود اسباب راحت و رفاہیت زندگانی را اکتساب نماید و خود را برتب شریفہ و مراتب عالیہ برساند۔ ولی اگر محبت ذات از حد تجاوز کند باعث آن خواہد شد کہ صاحب آن صفت منافع خود را بواسطۂ ضرر دیگران بدست آورد و حقوق عباد اللہ را بہ طلبہای خود ابطال کند۔ و البتہ اگر متصفین بدین صفت بسیار شوند امنیت مرتفع شدہ سلسلۂ انتظام ہیئت اجتماعیہ منقطع خواہد گردید۔

میل برتری و طلب تفوق در کمالات صوریہ و معنویہ بر دیگران انسان را بر جد و اجتہاد دعوت میکند و بدان سعادت و نیک بختی دو جہان حاصل می شود و بدون این میل ہرگز تجلیات انسانیہ بظہور نخواہد پیوست و اختراعات عجیبہ و فنون غریبہ لباس ہستی نخواہد پوشید و مزایا جلیلۂ انسانیہ و قوای عظیمہ اینکہ در بشر ودیعہ گذاشتہ شدہ است بمنصۂ شہود جلوہ نخواہد کرد بلکہ اگر این میل نباشد انسانہا با ول درجۂ حیوانیت ماندہ از عقل و ادراک خود بہرۂ نخواہند گرفت۔ پس این صفت محرک اول است بسوی اسباب نیک بختی اگر در نزد ارباب عقول ناقصہ بتکبر منجر نشود و اصحاب نفوس خسیسہ آنرا بحسد مبدل نسازند۔ و اگر بسر حد تکبر برسد اول مفسدہ ئیکہ بہرہ

افراد بشر را بر اینکه صرف فکر نموده از برای فائدهٔ خلق علوم نافعه و صناعات عجیبه را
اختراع کنند چونکه نیک نامی بغیر از خدمت عموم دست یاب نخواهد شد — و این
خواهش نام آوریست که از برای صیانت وطن جان فشانی را بر ارباب نفوس
کبیره سهل و آسان میکند — و این حب صیت است که نفوس را از شرارتها
و تعدیها و ظلمها منع میکند — و همه این کتب نافعه و مؤلفات مفیده و اختراعات
غریبه و اشعار رائقه و آداب فاضله آثار همین خواهش نام آوریست — اما بنا
این میل را بسبب سوء استعمال بجائی رساند که نفس انسانیه راضی شود بدینکه
از راه های حیله و غدر و مکر و دروغ و ریاکاری استحصال صیت و اکتساب
نیک نامی نماید یعنی آنکه حقیقةً فعلی که قابل نام آوریست از او سرزده باشد مثل اینکه
از برای نام آوری مؤلفات و اشعار و افکار و صنایع و اختراعات دیگران را بخود
نسبت بدهد نتیجه آنکه اولاً این گونه نام آوری هیچ به لذت و مسرتی در نفوسها
نخواهد بود بلکه بجز انفعالات و انقباضات نفسانیه اثر دیگری نخواهد بخشید
و ثانیاً اگر استحصال این نوع صیت و نام آوری در امتی عمومی شود البته نفوس
از حرکت بسوی معالی و اکتساب فضائل باز خواهد ایستاد اما نفوس آنانکه
بدین گونه اکتساب نام آوری کرده اند بجهت آنکه دیگر ایشان را داعی و مقتضی
باقی نخواهد ماند و اما نفوس آن اشخاصیکه هنوز مشهور بنام نیکی نشده اند بواسطه
آنکه چون ایشان را معلوم شود که حسن صیت از طریق حیله و مکر و ریاکاری
نیز حاصل می شود بلا شک نفوس ایشان از تحمل رنج و تعب مسالک نام آوری
حقیقی سر باز زده طریق اسهل یعنی راه حیله و مکر و ریاکاری را خواهند پیمود —

ارب

بل ستایش ارباب کمال و مذمت مردم افراد انسان و خیرخواهان عالم و خواهش
مذمت و ملامت شرار و ضلال اند از این حیث اجتماعیه شوق مینماید انسان مجبول
بر جلب مدایح را بسوی کمالات و تحریص میکند بشر مفطور بر حب ستایش را
بر مکارم اخلاق و زجر مینماید مردم را از مذموم و قبیح و باشند از اختلاط و ارتکاب
افعال رذیله — و چون افراد بشر را معلوم است که میل مدح اخیار و خواهش نکوهش
اشرار مرکوز است در نفوس انسانیه پس این میل و این خواهش بزرگترین
باعث خواهد بود از برای اینکه در منافع عمومیه از منفعت شخصیه ترجیح دهند
و از شرارت و بدخواهی نوع بشر دوری گزینند — و بلاشک اگر مدح و ذم نمی شد
در حرکت انسان بسوی فضائل بطء حاصل می شد و در همت آن فتوری روی
میداد و همتش خالی از قصور نمیگشت پس مدح و ذم چرخهای گردون ترقیات
انسانست و بدون این دو امر کمال و اعتدال از برای او حاصل نخواهد شد
ولکن نباید ستایش کننده افراط کرده ستایش خود را بدرجه تملق برساند
که ممدوح را مغرور و از اکتناه احوال خویش کور سازد — و اگر تملق در قومی
شیوع یابد بلاشبه فساد اخلاق که بنیاد کن مدنیت است آن قوم را
فرا خواهد گرفت زیرا آنکه چون متملقین فضیلت حقیره ای را چون کوهی در نظر
صاحب آن فضیلت جلوه دهند و معایب آن را لباس فضائل بپوشانند
البته آن شخص در نفس خود اشتباه کرده دیگر در اصلاح آن نخواهد کوشید
و این سبب آن می شود که رفته رفته فساد اخلاق بر وی غلبه کند و چون با هر کسی
این طریق را پیمایند فساد عمومی خواهد شد — و همچنین نباید نکوهش کننده

افراط کرده خود را فوق تمام قرار دهد و متعرض هتک اعراض عباد الله شود — افعال قبیحه ائمهٔ شریر آنها متعدی نیست از این و از آن نقل نماید و بلا ملاحظه منافع عامه قدح ورزید و طعن در هر و کند چون این گونه روش باعث اثارهٔ فتن و تأسیس اساس عداوات خواهد گردید و اگر این صفت در امتی فاش شود سلسلهٔ انتظام آن امت گسیخته خواهد شد —

میل استکشاف احوال امم و حب اطلاع بر تواریخ عالم موجب آنست که انسانها حوادث ماضیه قبایل و شعوب را بمنزلهٔ آیینه قرار داده و از آنها صور احوال آینده خود ها را ملاحظه کنند — و اگر بواسطهٔ این میل اطلاع بر احوال اجیال سابقه حاصل نمی شد انسان را چگونه ممکن بود که این طریق مظلم حیات و این سبیل پر رعب و خشیت زندگانی و این مسلک تنگ سهمناک دنیا را با این عجز و ناتوانی قطع نماید و چه سان میتوانست که مسالک خیر را از مهالک شر تمیز دهد — و اگر بسبب این میل علم به تجربهای پیشینیان دست یاب نگشت صیانت وجود و اتصال اسباب حیات چگونه ممکن بود — این میل است که عقول و ادراکات جمیع امم ماضیه را در عقل شخصی واحد جمع میکند — و این میل است که انسان را بجایی میرساند که بمدد حواس ظاهره و باطنه گذشتگان فائده میگیرد و بچشمهای ایشان نظر میکند و بگوشهای ایشان می شنود — و اگر این میل در شخصی نباشد و خواهش اطلاع بر احوال و حوادث امم نداشته باشد آن بیچاره درین عالم چون کوری خواهد بود بی دست و پا که در بیابان بی آب و گیاه وحید و تنها و بی زاد و تشنه مانده باشد — و سوء استعمال این میل آنست که انسان تواریخ امم را

چون افسانہا شنیدہ بمجرد استماع آنہا بے غور دبی ملاحظہ مسرور گردد چنانچہ
ہلاہٹ امر مشرق است کہ در وقت غنودن بر روی سر پر افسانہ گوئی را
بر بین جلیہ دارند کہ قصص و حکایات گذشتگان را ذکر کنند تا ایشان درین امر
بغیر از لذت افسانہ شنیدن فائدۂ دیگری ملاحظہ نکنند —
میل بمعرفت علل و اسباب حوادث و حب دانستن خواص و آثار اشیا باعث
فتح ابواب منافع است بروی انسانہا — و این میل رہ نمائی میکند افراد بشر را
بسوی صنایع عجیبہ و اختراعات غریبہ — و علم طبیعت و علم کیمیا کہ عالم را از صورتی
بصورت دیگر در آوردہ است بلکہ جل علوم کہ موجب تکمیل عقول و مقتضی تقویم
نفوس و باعث اصلاح شئون ظاہریۂ و باطنیۂ انسانہا گردیدہ است ہمگی از
آثار ہمین میل و از نتایج ہمین خواہش است — و این میل است کہ قوام انسانیت
انسان است و بدین از سائر حیوانات امتیاز یافتہ است و اعظم سعادتہا
و نیک بختیہا را بواسطۂ این استحصال نمودہ است — پس ہر انسانے را
واجب است کہ این میل مقدس را از سوء استعمال مصون و محفوظ دارد
و در امور بلا فائدہ آن را بکار نبرد تا آنکہ از منافع و فوائد آن خود را و دیگران
را محروم نسازد — چنانچہ متفلسفین مشرق زمین خود ہا را محروم ساختہ اند
زیرا آنکہ ایشان از قرون متعددہ رغبت و میل خود ہا را در مسائلی بکار بردہ اند
کہ نہ در آنہا منافع دنیویہ است و نہ منافع اُخرویہ چون مسئلۂ ہیولیٰ و صورت
و مسئلۂ عقول عشرہ و نفوس تسعہ و مسئلۂ محدد الجہات و عدم جواز خرق و التیام
بر افلاک و امثال اینہا از خزعبلات و خرافات —

میل محامات از وطن و جنس و خواهش مدافعهٔ از دین و هم کیش یعنی تعصّب وطنی و
و تعصّب جنسی و تعصّب دینی برمیانگیزاند انسانها را بر مسابقت در میدان فضائل
و کمالات و باعث این می شود که اصحاب ادیان و ارباب اوطان و قبائل و شعوب
در اعلای کلمهٔ خود ها بکوشند و موجب این میگردد که هر یک از آنها در اسباب
عزّت و شوکت و وسائل قوّت و سطوت سعی و اجتهاد خود ها را بکار برند — و این
میل است که قبائل و ارباب ادیان را برین میدارد که بر مدارج شرف عروج کنند
و بکوشش تمام مزایای عالم انسانی را استحصال نمایند — و این میل است که آتش
غیرت را در نفوس مشتعل میگرداند — و این میل است که نمیگذارد انسانها را
که بفقر و مایه گی راضی شوند — و این میل است که از برای تشیید قصر مجد و شرف
جماعات کثیره را متفق میگرداند و بصیانت حقوق عمومیّه دعوت می کند و بر حمایت
وطن و مدافعهٔ از شرف دین برمیانگیزاند — ولی نباید این میل مقدّس را
بسبب سوء استعمال بحدّی رسانید که با عدالت و حقانیّت مضادّه نموده موجب
ابطال حقوق و باعث جور و تعدّی بر دیگران گردد و یا آنکه سبب حقد های
بیجا و عداوتهای بیفائده شود چونکه دل از برای این خلق نشده است که عداوت
کده و بیت الضغینه بوده باشد — و چون کلام بدینجا رسید میخواهم با هزار تأسّف
بگویم که مسلمانان هندوستان میل حمایت دین یعنی تعصّب دینی را بسیار بهیچ
بکار برده اند زیرا آنکه ایشان تعصّب را بسبب سوء استعمال بحدّی رسانیده اند
که موجب بغض علوم و معارف و سبب تنفّر از صنایع و بدایع گردیده است —
و چنان گمان کرده اند که آنچه منسوب بمخالفین دیانت اسلامیّه بوده باشد باید

روی تعصب دینی آن گروہ مبغوض داشت اگرچہ علوم و فنون بودہ باشد
و مآل آلہ از روی تعصب دینی برایشان واجب چنان بود کہ ہر جا فضیلتی و
کمالی دعلمی و ہنری بہ بینند خود یا ساحق و اَولی دانستہ در استحصال آن سعیہا
و کوششہا بکار برند و نگذارند کہ مخالفین دیانت حقۂ اسلامیہ در فضیلتی از فضائل
و در کمالی از کمالات بریشان سبقت گیرند۔ افسوس ہزار افسوس از این سوء
استعمال تعصب دینی کہ عاقبت آن بتباہی و اضمحلال منجر خواہد شد۔ و میترسم
از سوء استعمال تعصب دینی مسلمانان ہند بجائے برسد کہ یک بارگی مسلمانان
دست از حیات ہشتہ زندہ گانی را ترک کنند بجہت آنکہ مخالفین دیانت اسلامیہ
درین عالم زندہ گانی میکنند لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ باقی آیندہ

راقم جمال الدین حسینی

## زراعت

بقیہ مضمون زراعت

اور جن زمینوں ہو جاوے پہر اوس پانیکو سونگہیں اور چکہیں اگر وہ پانی بدبودار
نہ ہو بلکہ خوش ذائقہ ہو تو وہ زمین عمدہ ہی اور اگر پانی کہاری ہوجاوے تو
وہ زمین شورہ ہے اور اگر بدبودار ہو جاوے تو وہ زمین خراب ہی جہانتک
کہ مزہ اور بو خراب ہو۔

حکیم بقراطیس نے کہا کہ جو زمین بدبودار ہو یا شورہ ہو اوس سے
پرہیز کرنا چاہئے مگر نمکین زمین کہجور کے درخت کو سزاوار ہے۔
حکیم یونیوس نے کہا کہ اگر زمین کا امتحان کرنا چاہیں کہیتی کے لئے تو ایک
گڑھا قدم بہر کہودیں پہر اوسکا مزہ اور بو دریافت کریں اگر انگور کی بیل لگانا

چاہین تو تین قدم برابر گڈہا کہودین اور جو درخت گاڑنا چاہین تو چار قدم گڈہا کہودین
اور جو زمین بری بو رکھتی ہو اوس سے ہر حال مین بہاگنا چاہئے کسلئے کہ وہ نکمی ہے
حکیم سید آغوس نے کہا جب دو زمینون کا امتحان منظور ہو کہ کون سی بہتر اور
عمدہ ہے تو ایک ہی برتن مین پہلے ایک مٹی بہرا ور ترازو کے ایک پلڑے
مین ڈالدے پہر دوسرے مٹی سے بہرا ور دوسرے پلڑے مین ڈالدے
بعد اوسکے تول جو مٹی ہلکی ہو وہی بہتر ہے لیکن شرط یہ ہے کہ دونو مٹیان
خشک ہون یا تری مین برابر ہون —
ابن حجاج نے کہا بعضون نے زمین کی عمدگی اور خرابی پر استدلال کیا ہے
بعضی چیز کے اوگنے سے جسمین کبہی خطا نہین ہوتی مثلاً مقیشر جسکو قروالی
کہتے ہین یا حرو بحری جسکو بستناج کہتے ہین کیونکہ یہ دونون گہانسین نہین اوگتی
ہین مگر عمدہ زمین مین اور یہ بات اکثر یہی ہے اور جو زمین بری ہوتی ہے اوسمین
زعتر اوگتا ہے جسکو صفر الحمیر کہتے ہین اور رانز دطین جسکو ہستل کہتے ہین اور حسک اور
سوکہی گہانس گری ہوئی اور قمح بری جسکو قمح الجبل کہتے ہین کیونکہ یہ گہانسین نہین پیدا
ہوتی ہین مگر بری زمین مین بخلاف اور گہانسون کے کہ وہ عمدہ اور بری زمین
دونون مین ہوتی ہین جیسے پیاز اور سخت ترکاریان —
بعضون نے کہا عمدہ زمین وہ ہے کہ اگر برسون آباد نہ ہوا وسمین درخت نہ اوگین
اور جو زمین بری ہوتی ہے اوسمین درخت اوگ آتے ہین —
ابن حجاج نے کہا ہم نے زمین کے باب مین جو بیان کیا امید ہے کہ اوسپر قناعت
ہو جاویگی اگر خدا چاہے اور شاید کوئی کہے کہ جس زمین کی حکما نے مذمت کی ہے

ہم دیکھتے ہین کہ بعضے چیزین اوسمین خوب پیدا ہوتی ہین جیسے ریت ہے کہ
کہ اوسمین ببول کا درخت عمدہ ہوتا ہے اسیطرح خاج اور نیل (دکتم) سخت زمین
مین خوب ہوتا ہے تو اوسکا جواب یہ ہے کہ تم جو کہتے ہو سچ ہے پر بعضی زمین
ایک خاص قسم کی چیز کے لئے مناسب ہوتی ہے لیکن ممکن ہے کہ اور چیزون
کے لئے نامناسب ہو پس حکیمون نے اوس زمین کو عمدہ کہا ہے جو تر اور
گرم ہو یا پھر ف تر ہوا اور جو زمینین اسکے برخلاف ہین اون کی مذمت کی ہی
اسکی وجہ یہ ہے کہ حکما اوس زمین کی تعریف کرتے ہین جو گیہون اور جو اور
باقلا وغیرہ کے مناسب ہو کیونکہ لوگون کو عموماً ان چیزون کی احتیاج ہی اسیطرح
تعریف کرتے ہین اوس زمین کی جو باغ کے میوون کے مناسب ہو جیسے
سیب اور امرود اور آلو کے اور ترکاریون کے جیسے بیگن اور دہنیا (کشنیز)
اور ساگ وغیرہ ـ

شولون نے کہا جو زمین تر ہوا وسمین ہر ایک چیز کی زراعت ہو سکتی ہے اور ہر ایک
درخت لگ سکتا ہی اسیواسطے حکیمون نے اوسکی تعریف کی ہے اور فضیلت بیان
کی ہے اور ایک چیز کے عمدہ پیدا ہونے سے کسی زمین مین وہ زمین عمدہ نہین
ہو سکتی جیسے ترمس (ایک قسم کا چھوٹا باقلا) وہ ریتی کے زمین مین عمدہ ہوتا ہے
اب ترمس کے عمدہ ہونے سے ریتی کی زمین فضیلت نہین حاصل کر سکتی کیونکہ
یہ امر شاذ اور نادر ہے اور اگر ترمس عمدہ زمین مین بویا جاوے تو بھی اچھا ہوتا ہے
اسیطرح صنوبر کے ریتی مین عمدہ ہونے سے ریتی کی عمدگی نہین ہوتی کیونکہ اور
میوون کے لئے وہ مناسب زمین نہین ہے جیسے سیب اور جام اور آلو وغیرہ ـ باقی آیندہ

راقم وحید الزمان

# حیوانات

## شکاری پرندونکا بیان

### عقاب اور باز

ہمنے عقاب اور باز دونون کو پرندون کی ایک قسم مین شامل کیاہے
۔ اسکی وجہ یہہ ہے کہ اگرچہ عقاب اور باز کی شکل اور عادات بالکل یکسان
نہین ہین لیکن تاہم ان دونون مین ایک بہت بڑی مشابہت ہے یہہ پرند
اکثر جنگلی اور وحشی جانور ہوتے ہین اور انکی ٹہیک تشبیہ شیر اور چیتے اور دوسرے
چوپای درندون سے دیجاسکتی ہے جو دوسرے جانورون کو شکار کرکے
اونکا گوشت چیر پہاڑ کر کہاتے ہین اور اپنا پیٹ بہرتے ہین۔

عقاب سب پرندون مین بڑا جانور ہے اور اگرچہ ایک یا دو قسم کے
گدہ اس سے ایک ذرا بڑے ہوتے ہین لیکن اور کوئی پرند عقاب سے
بڑا نہین ہوتا ہے اور اسکو پرندون کا بادشاہ کہنا درست ہے۔ جن لوگون نے
عقاب کو کٹہرون اور بڑے بڑے پنجرون مین دیکہا ہے اونکو وہ اصلی اور
طبیعی حالت اوسکی نہین معلوم ہوتی ہے جبکہ وہ پہاڑون اور چٹانون مین پہرتا ہے
جہان کہ وہ اپنا گہونسلا بناتا ہے۔ لارڈ ایڈورڈ اسٹنلی صاحب لکہتے ہین کہ
ہم اتفاقاً ایکمرتبہ عقاب کے گہونسلے کے پاس جا نکلے۔ اور جب ہم اون اونچے
گہاٹیون پر چڑہے جو آورن* ضلع مین واقع ہین جہان جوالا مکہی یا کوہ آتش
فشان زیادہ ہین اور اوسکے قریب ایک بڑی اونچی جگہہ سے پانی گرتا ہے

* آورن فرانس کی سرزمین مین واقع ہے۔

اور بڑے زور و شور کے ساتھہ اون چٹانون مین لہرین مارتا ہے تو ہمنے اس
پانی کے زور و شور مین ایک تیز آواز سنی اور وہ ایسی آواز تہی کہ گویا آسمان سر
آتی ہے جب ہمنے اوسطرف نگاہ کی جہان سے وہ آواز آتی ہوی معلوم ہوتی تہی
تو ہمکو ایک چہوٹی شے حرکت کرتی ہوی دور سے معلوم ہوی - یہہ شی جو دور سے
چہوٹی معلوم ہوتی تہی ایک سنہرا عقاب تہا جو نیچے کے میدان سے آرہا تہا -
متصل بڑہنے سے ہمکو یہہ معلوم ہوا کہ اوسکے بازو بہت کم حرکت کرسکتے تہے
بجاے اوڑنے کے وہ ہوا مین مثل جہاز کے تیرتا معلوم ہوتا تہا اور کبہی کبہی
اوسکے پر کسیقدر تہپہ تہپاتے تہے - چونکہ وہ سیدہا ادہر کو چلا آتا تہا
اسواسطے ہمنے اپنے آپکو ایک چٹان کے نیچے چہوپایا اور اوسکی حرکت کو
دوربین کے ذریعہ سے دیکہا - پہلے پہل جب ہمنے اوسکو دیکہا تو وہ ایک
میل کے فاصلہ پر تہا لیکن ایک منٹ کے عرصہ مین وہ گولی کے ٹپہ پر آگیا -

باقی آئندہ - محب حسین

## تاریخ

## آنریبل جان آدم

آنریبل جان آدم ۴ می ۱۷۹۵ء مین پیدا ہوے اور یہہ رایٹ آنریبل
ولیم آدم کے بڑے بیٹے تہے جو اسکاٹلنڈ کی عدالت جوری مقدمات دیوانی
مین لارڈ چیف کمشنر رہے ہین انکا سلسلہ مانئی طرف سے الفنسٹن صاحب سے
ملتا ہے ۱۷۹۳ء مین سول سروس بنگالہ مین داخل ہوے اور فروری ۱۷۹۶ء
مین اپنے ماموں مونٹ الفنسٹن (گورنر سابق بمبی) کے ہمراہ کلکتہ مین آے
اور مختلف سرکاری خدمتون کو انجام دیتے رہتے یہان تک کہ کلکتہ سے کے

کونسل مین ممبر اعلی مقرر ہوے اور اوسی حالت مین (جن دنون لارڈ ہیسٹنگ اپنی خدمت کی مدت تمام کرکے ولایت گئے) مسٹر آدم کو عہدہ گورنر جنرلی کا کام دیکہنا پڑا اور قریب سات مہینہ کے ۱۸۲۳ء مین لارڈ امہرسٹ کے تشریف آوری تک اسی خدمت کو نہایت استقلال اور عمدہ انتظامون کے ساتہہ انجام دیتے رہے آزادی مطابع کو اپنے زمانہ حکومت مین اونہون نے روک دیا چونکہ وہ چند سال سے پیچش مین مبتلا تہے اور مختلف جگہہ تبدیل آب و ہوا کے لئے پہرے مگر کوئی فائدہ نظر نہ آیا ناچار لارڈ امہرسٹ کے جا بیٹہتے ہی انگلستان جانے کا ارادہ کیا اور مارچ ۱۸۲۵ء مین جہاز پر سوار ہوے لیکن بیماری اونکے مزاج پر اسقدر غلبہ کر گئی تہی کہ وہ جان بر نہو سکے اور اثناے سفر مین اونہون نے جہاز ہی پر انتقال فرمایا اونکی لاش ۴ جون کو جزیرہ مڈاگاسکار کی اوس طرف سمندر مین ڈال دی گئی اور اونکے مختصر حالات عمری ایک تختی پر سینٹ جارج چرچ مین آویزان کیئے گئے اور ایک قد آدم تصویر اونکی یادگاری مین ٹون ہال کلکتہ مین لگائی گئے مسٹر آدم نے ایسٹ انڈیا کمپنی کی ۳۰ برس نوکری کی و ایرکٹرون نے اونکی نسبت لکہا ہے کہ اونکی دیانت اور لیاقت اور مستقل سرگرمی اس قابل ہے کہ اور لوگ اوسکی پیروی اور تقلید کرین۔

راقم اکرام الدین
سوم متعلم دار شفا لاہور

# طب

## بقیہ مضمون حفظ صحت ازواج

۲۱ حیض تیس برس تک بلکہ بعض وقت د۳ سال تک جاری رہتا ہے اور جب تک وہ جاری رہتا ہے عورت حاملہ ہو سکتی ہے بشرطیکہ حیض معمولی زمانہ سے زیادہ دنون تک نہ ہو حسب قاعدہ اسواسطے جب حیض بند ہوتا ہے تو الا کبھی بند ہوتی ہے اسلئے چونکہ حیض عموماً پینتالیس ۴۵ برس پر بند ہوجاتا ہے یہہ امر بہت کم ہے کہ بعد اس عمر کے عورت لڑکا جنے —

۲۲ مین نے ایسے عورتون کے لڑکا ہوتے دیکھا ہے جنکی عمر پچاس برس سے زائد تھی اگرچہ یہہ امر بہت کم ہے کہ عورتین بعد تینتالیس ۴۳ سال یا ۴۵ سال کے حاملہ ہوتی ہین مین نے خود ایک عورت کو جنایا تھا جسکی عمر ۵۱ برس کی تھی اور اوس نے ایک عمدہ تندرست لڑکا جنا۔ اوسکی زچگی کم تکلیف دہ اور آسان تھی اور اوسکے بہت سے لڑکے تھے اور اوسکے چھوٹے لڑکے کی عمر اس زچگی کے وقت بارہ سال کی تھی - ڈاکٹر کارپنٹر نے جو مقام ڈرہم کے رہنے والے ہین مجھہ سے بیان کیا کہ مین نے چند عورتون کو جنایا جنکی عمر پچاس سال کی تھی مجھکو ایک صورت اچھی طرح سے یاد ہے جو میرے باپ کے وقت مین ب۱۸۳۹ء واقع ہوی اور وہ یہہ تھی کہ ایک عورت ۴۹ سال کی عمر مین بیوہ ہوی بعد بیوہ ہونے کے اوس نے جلدی دوسرا نکاح کیا اور بارہ مہینے کے عرصہ مین اوسکے پہلا لڑکا پیدا ہوا یہہ صورتین محنت کرنے والے لوگ یا مزدورون مین واقع ہوئین لیکن دو اور صورتین مجھکو معلوم ہین جنمین شریف عورتون نے پچاس کی عمر مین لڑکا جنا ایک نے پہلا لڑکا جنا اور دوسرے نے آٹھوان لڑکا جنا - مین یہہ بات نہین کہہ سکتا ہون کہ کسطرح اونکی حیض جاری ہوتا تھا - لیکن مین ایک کو اپنی لڑکی کو جنتا ہون جسکا حیض برابر بغیر کم و کاست ساٹھہ سال کے اخیر تک جاری رہا - ڈاکٹر پاول کہتے ہین کہ سال گذشتہ مین مین نے ایک عورت کو

بنا جسکی عمر ۶۵ سال کی تہی اور مسٹر میکفو ڈکہتے ہین کہ مین نے ایک عورت کو جنا یا جسنے اپنی عمر
کم سے کم پچاس سال کی تبلائی - مسٹر کلارک نے جو مقام مولڈ کے رہنے والے تہے بیان کیا کہ
مین نے چند عورتون کو جنایا جنکی عمر ۴۴ سال سے زیادہ تہی اور بیان کیا کہ فی الحال مین نے ایک کو
جنایا جسنے پہلا لڑکا جنا اور جسکی عمر ۴۹ سال کی تہی - مسٹر بلاوکس ہیم نے جو پورٹ ماوتھ کے
رہنے والے ہین بیان کیا کہ مین نے ایک عورت کو جنایا جسکی عمر ۵۲ برس کی تہی اور جسنے
اپنی شادی ۵۳ برس کی عمر مین کی تھی —

۲۳ لڑکا ہونے کی صورتین مندرجہ ذیل جو صحیح ہین مگر نادر ہین ابہی
وقوع مین ائی ہین - جرنل ڈی ٹولس مین مندرج ہی کہ میڈہم ونہم مقام لاور کی سے
جسکی عمر ساٹہہ برس کی تہی تہوڑے دن ہوسے کہ دو لڑکے توام جنے

۲۴ مین نے ایک زیادہ عمر کی عورت کے بچہ پیدا ہونے کی صورت بیان
کی اب مین ایک صورت بہت زیادہ کم سن عورت کے بچہ جنے کی جو میرے مشاہدہ مین
ائی بیان کرتا ہون - جسمین ایک لڑکی نے ۱۲ برس کی عمر تک تین لڑکے جنے - اوسکی
شادی ۱۲ سال کی عمر مین ہوئی تہی اور اوسکے خاوند کی عمر صرف ۱۵ برس کی تھی

۲۵ بہت گرم ملکون مین جیسے ابیسینا اور ہندہی لڑکیان بہت کم عمری
مین یعنی دسوین یا گیارہوین سال حیض سے ہوتی ہین فی الحقیقت بعض اوقات
وہ اس سن مین بچے جنتے ہین لیکن جب حیض جلدی شروع ہوتا ہی تو جلدی بند بہی
ہوتا ہی اسطرح سے وہ تیس برس کی عمر مین بوڑہی ہو جاتی ہین —

۲۶ ہم جانتے ہین کہ انسان کے زمانہ بلوغ مین قدرتی ایک بہت بڑا فرق ہے
اور یہہ فرق صرف افراد ہی کے درمیان مین نہین ہی بلکہ قومون کے درمیان بہی ہے

یہہ فرق ایسا بڑا ہی کہ ایشیا کے بعض جنوبی ملکون مین ہم سنتے ہین کہ عورتین بارہ برس
کی عمر مین صاحب اولاد ہوتی ہین - ڈاکٹر مانٹگو میری بعض صورتین جلدی بلوغ کی جو
دلچسپ ہین بیان کرتے ہین - وہ ڈاکٹر بروس سے نقل کرتے ہین کہ اونہون نے
ملک ابیسینیا مین اکثر بارہ برس کی عورتین صاحب اولاد دیکہین ہین اور ڈیلاب
نے بہی اسی قسم کی عورتون کو بنگال مین دیکہا ہے - ڈاکٹر گوڈیو نے جو کلکتہ مین
مڈوائفری (دایاگیری) کے اوستاد یا پروفیسر تہے ایک سوال کے جواب مین جو
اس بحث مین تہا بیان کیا کہ بہت چہوٹی عمر جسمین مین نے ایک ہندو عورت کو لڑکا
جنتے دیکہا دس برس کی ہی لیکن مین نے سنا ہی کہ ایک نو برس کی عورت نے بہی لڑکا جنا

۲۷ سرد ملکون مین مثل روس کے عورتین بہت دیر مین حیض سے
ہوتی ہین یعنی اکثر درمیان ۲۰ اور ۳۰ سال کے - اور چونکہ حیض کے جاری رہنے کا
زمانہ اونمین تیس یا پینتیس سال کا ہوتا ہی اسواسطے اونکا بہت بڑی عمر مین یعنی
ساٹہہ برس کی عمر تک لڑکا جننا غیر معمولی بات نہین ہے - وہ اکثر برابر حیض سے
نہین ہوتی ہین اور یہہ بات سال مین تین یا چار دفعہ سے زیادہ ہوتی ہے
اور جب یہہ صورت واقع ہوتی ہی تو حیض کا مادہ اکثر مقدار مین کم ہوتا ہی -

۲۸ حیض کا رقیق مادہ حقیقت مین خون نہین ہے اگرچہ وہ
صورت اور خواص مین بہت خون کے مشابہہ ہے - تاہم وہ تندرستی کی حالت
مین اسطرح نہین جمتا ہی جیسے کہ خون جمتا ہی - وہ ایک مادہ ہے جو رحم سے آتا ہی
اور جب حیض کا خون ایک تندرست عورت کا ہوتا ہے تو اوسکا رنگ بہت سرخ
ہوتا ہی اور وہ اوس خون کے زیادہ مشابہہ ہوتا ہی جو ایک تازہ کٹی ہوئی اونگلی سے نکلتا ہی

۲۹ مادہ حیض کو جیسا کہ اوپر مذکور ہوا ہی جمنا نہین چاہیے اور اگر ایسی صورت ہو تو عورت اپنے ایام مین سخت درد سے تکلیف اوٹھاتی ہے علاوہ برین جب تک یہہ جمنا بند نہین ہوتا ہی وہ کبھی حیض سے خالی نہین ہوتا ہے - اسواسطے ایسے صورت مین ایک حکیم کی مدد ضرور لینا چاہیے جو کہ علامات درد آمیز مذکورہ بالا کو دور کریگا اور اس علاج سے اوسکے حاملہ ہونے کی بہی راہ نکالیگا ہو لیگا -

۳۰ حمل مین حیض بالکل بند ہوجاتا ہی اور دودہ پلانے کے زمانہ یا ایام رضاعت مین بہی بند رہتا ہی اور رحم کی بیماری اور بے ترتیبی کی حالت مین بہی وہ بند ہوجاتا ہی - اور نہایت کمزوری کی حالت اور سخت بیماری مین جیسی خصوصاً دق اور سل مین بند ہوجاتا ہی اور فی الحقیقت سل کی بیماری مین اوسکا بند ہونا بہت سخت علامات مین سے ہی -

۳۱ اسبات کا اقرار کیا گیا ہی بلکہ بڑے تجربہ کار آدمیون نے اسبات کا اقرار کیا ہی کہ بعض اوقات عورت ایام حمل مین بہی حیض سے ہوتی ہی اسبات سے مین اتفاق نہین کرسکتا ہون - یہہ بالکل غیر ممکن معلوم ہوتا ہی کہ اِس حالت مین عورت حیض سے ہونے کے قابل ہو - جسوقت وہ حیض سے ہوتی ہی اوسہی وقت رحم کی گردن " میوکس " جہلی کے ذریعہ سے بند ہوجاتی ہے اور حقیقت مین اوسپر ایک تنگ مہر لگجاتی ہے - فی الواقع بعض اوقات ذرا سا سرخ مادہ جو حیض کے خون کے مشابہ ہوتا ہی معمولی ایام کے دنون مین نکلتا ہی لیکن عموماً وہ مقدار مین بہت تہوڑا ہوتا ہے اور صرف ایکدن یا اِس سے زیادہ مین اور بعض وقت ایک یا دو گہنٹون مین بند ہوجاتا ہی لیکن یہہ خون رحم کے اندر سے

کہ خدا نظر بد سے بچاے یہہ کام روزافزون ترقی پاتا جایگا اور یہہ قوم بہی اور قومون مین مشہور اور انگشت نما ہونے والی ہے —

ہم ہزار ہزار جان و دل سے **جناب نواب مکرم الدولہ بہادر دام اقبالہم** کا شکریہ دست بستہ ادا کرتے ہین جنکو اپنے قوم مین علوم و فنون پہیلانے کا شوق و ذوق ایک فطری خیال ہے اور جنکی دریادلی اور فیاضی نیک کامون خصوصًا قومی کامون مین اظہر من الشمس ہے

جناب نواب ممدوح علوم اور فنون کے بڑے حامی اور مددگار ہین جیسا کہ مسلمانونکو کسی وقت مین علوم و فنون کی سرپرستی مین خلفای عباسی پر فخر تہا جنہون نے بڑی بڑی مدرسے اور یونیورسٹیان ممالک یورپ اور بغداد مین قایم کی تہین اسطرحپر اب آجکل دکن مسلمانون کو جناب نواب ممدوح پر ناز ہے جنہون نے کئی ایک مدرسے قایم کئے ہین اور جیسا کہ ایک زمانہ مین اسپین کو حاجب محمد ابو المنصور پر ناز تہا ایسا ہی آجکل ہمارے حیدرآباد کو جناب نواب ممدوح کی توجہہ اور شوق پر فخر ہے —

غرض کہ جناب نواب صاحب مستثنٰی نوابان عظیم الشان مین سے ہین اور علوم و فنون کے نسبت خیال کرنے سے منتخب ہین —

اگر ہمارے ملک کے چند امرا بہی ایسے متوجہہ اور علم دوست ہون جیسا کہ جناب نواب ممدوح ہین تو امید قوی ہے کہ ہم بہت جلد اس اپنے نازک حالت سے بہت ترقی کرسکتے ہین اور اس ادبار اور افلاس کے ہلاک دریا سے پار ہوسکتے ہین — خدا کرے ہمارے وطن کے امیرون اور رئیسون کے دلون مین ایک دلولہ علوم اور فنون کے پہیلانے کا پیدا ہوجاے اور جناب **نواب مکرم الدولہ بہادر دام اقبالہم** کی تندرستی اور دولت اور حشمت و جلال مین روزافزون ترقی ابدًا الآباد ہوتی جاے اللہم آمین ثم آمین —

# رسید زر از حضرات خریداران معلم

| نمبر | نام | رقم |
|---|---|---|
| ۲۸ | نواب مکرم الدولہ بہادر صدر المہام مالگزاری سرکار عالے دام اقبالہم | سے ر |
| ۲۹ | نواب سلیمان یار جنگ بہادر دام اقبالہم | سے ر |
| ۳۰ | نواب میر غضنفر علیخان بہادر عرف چاند پادشاہ دام اقبالہم | سے ر |
| ۳۱ | نواب رسول یار خان بہادر صدر الصدور | سے ر |
| ۳۲ | مولوی سید حسین صاحب بلگرامی بی - اے - معتمد جناب مدار المہام سرکار عالے علاقہ متفرقات دیوانی | سے ر |
| ۳۳ | مولوی محمد صدیق صاحب میر مجلس عالیہ عدالت سرکار عالے | سے ر |
| ۳۴ | مولوی محمد چراغ علی صاحب مددگار معتمد مالگزاری سرکار عالے | سے |
| ۳۵ | محمد عبد الکریم صاحب صدر تعلقدار صاحب سمت غربی علاقہ سرکار عالے | سے ر |
| ۳۶ | حکیم محمد وزیر علی صاحب طبیب خاص حضرت بندگانعالی حضور پرنور دام اقبالہم | سے ر |
| ۳۷ | حکیم محمد مرزا صاحب صدر مہتمم مجالس سرکار عالے | سے ر |
| ۳۸ | مولوی سید غلام امیر اللہ شاہ صاحب اول تعلقدار | سے |
| ۳۹ | مولوی محمد عبد الغفار صاحب مہتمم تعمیرات و صفائی بیرون بلدہ | سے ر |
| ۴۰ | میر کاظم علی صاحب مہتمم میزاب و صفائی اندرون بلدہ | سے ر |
| ۴۱ | مولوی محمد انوار اللہ صاحب استاد حضرت بندگانعالی حضور پرنور دام اقبالہم | سے ر |
| ۴۲ | منشی گیا پرشاد صاحب ایم - اے - ایلچی سرکار عالے | سے ر |
| ۴۳ | وینکٹ پرتاب ریڈی صاحب دیسکھ | سے ر |
| ۴۴ | حاجی محمد سعید الدین احمد صاحب تاجر | سے ر |

الحکمة ضالة المؤمن حیث وجدها فهو احق بها
خذوا کلمة حق من سفیه ودعوا کلمة باطل من حکیم
نشان غرہ ماہ [illegible] سنہ ۱۳۱۲ مطابق [illegible] ماہ انگریزی سنہ [illegible]
جلد اول رسالۂ بے نظیر کیمیا تاثیر
کا نام
معلم
شفیق
مشتمل بر علوم و فنون قدیمہ وجدیدہ یعنی علوم متعلقۂ ذیل
ریاضیات۔ طبعیات۔ الٰہیات۔ تجارت۔ اخلاق۔
طب۔ تاریخ۔ جغرافیہ۔ ادب۔ کیمیا۔ نباتات۔ معادن۔
در مطبع نظامی واقع حیدرآباد دکن مطبوع شد

# مقدمہ

یہ رسالہ ہر قمری مہینے کی پہلی تاریخ طبع ہو کر خریدارونکی پاس روانہ ہوگا اس مین

علوم و فنون قدیمہ اور جدیدہ یعنے ریاضیات - طبعیات - الٰہیات

تجارت - اخلاق - طب - تاریخ - جغرافیہ - ادب - کیمیا - نباتات - معادن

وغیرہ سے بحث کیجاتی ہے -

عمدہ عمدہ مفید کتابون کے ترجمے جنکی آجکل ہماری قوم کو اشد

ضرورت ہے تحریر کیجاتی ہین ...

مفید چیزون کے تیار کرنے کے مجرب نسخے اور ولایتی اشیا

کے بنانے کی صحیح صحیح ترکیبین بتصریح لکھے جاتے ہین -

زراعت اور دیسی پیداوار کی ترقیون کی تدبیرین مندرج ہوتی ہین

زراعت کے متعلق مختلف زبانون کے رسالون سے ترجمہ ہو کر شایع ہوتے ہین -

شرح قیمت بحساب ذیل مندرجہ ذیل ہے -

| نمبر | تفصیل | قیمت |
|---|---|---|
| (۱) | جو صاحب بلدہ مین تشریف رکھتے ہین اون سے سالانہ پیشگی | [illegible] |
| (۲) | ششماہی | [illegible] |
| (۳) | سہ ماہی | [illegible] |
| (۴) | فی رسالہ | [illegible] |
| (۵) | اور جو صاحب بلدہ مین تشریف فرما نہین ہین اون سے سالانہ معہ محصول ڈاک پیشگی | [illegible] |
| (۶) | ششماہی | [illegible] |
| (۷) | سہ ماہی معہ محصول ڈاک | [illegible] |
| (۸) | فی رسالہ | [illegible] |

# فہرست مضامین



## فہرست تصاویر

# رسالہ حافظ صحت

(۱) یہہ رسالہ عرصہ سے ہر مہینہ کے ۱۵ و ۳۰ کو نکلتا ہے (۲) اسمین
حفظ صحت کے لئے خوراک پوشاک خواب و بیداری اور کثیر الوقوع امراض کے
خاص علامات و طریق تشخیص و علاج و تجربہ ہای انگریزی و یونانی اور اُن تدابیر کا ذکر
بحسب تغیر موسم بطور علاج حفظ ما تقدم عمل مین لانے سے بیماری رُک سکتی ہے
درج ہوتے ہین - (۳) جناب نواب لفٹنٹ گورنر پنجاب و سنٹری کمشنر و ڈائرکٹر
میڈیکل ہلکلی و چیف کمشنر میسور و راجہ صاحب جودھپور و لیور تبلہ د نواب بہاولپور معاون
ہین - (۴) قیمت معہ محصول سالتام کے ۲؎ رؤسا سے عنقریب ستعد رہین -

رسالہ دافع آتشک　　رسالہ قیافہ　　المشتہر
۱؎　　حکیم غلام نبی زبدۃ الحکما مہتمم رسالہ حافظ صحت لاہور موچی دروازہ

# اشتہار

## مجرب !!!

ادویہ مندرجہ ذیل شرطاً تا حصول صحت بادای نقد قیمت لاہور موچی دروازہ مین
دارالشفای حکیم غلام نبی زبدۃ الحکما مالک مہتمم رسالہ حافظ صحت سے مل سکتی ہین -

۱ - روغن دافع سستی و باریکی و کجی محلوق بچپن کی خرابی سے اگر رگ پٹھی کمزور
ہوگئے ہون تو اسکی چند روز مالش سے حالت اصلی پر آتی ہین فی تولہ ۱۰؎ روپیہ

۲ - ادویہ جو سوزاک و قرحہ کو جو سالہای سال سے ہو جلد دور کرے فی تولہ
۵؎ روپیہ -

۳ - شربت دافع نامردی و رقت منی و جریان و احتلام و ضعف اعضای رئیسہ
و معدہ و کمزوری اعصاب و تپش و درد کمر و تاریکی چشم و خشکی بدن و درد سر جو کثرت

# جر ثقیل

## بقیہ مضمون پانی چڑھانے کے طریقے

۱۱ اوس پانی بھرنے کے طریقہ مین جو شکل ۵ معلم نشان سے واضح ہے اور وہ سرے اسی قسم کے طریقون مین رسّی کا بوجھ دونون طرف تلتا ہے کیونکہ جب بھرا ہوا پانی کا ڈول اوپر چڑھنا شروع ہوتا ہے تو اگرچہ اوس ڈول کی رسّی کا بوجھ بوجہ اسکے کہ اسطرف کی رسّی بہ نسبت دوسرے طرف کے رسّی کے بڑی ہوتی ہے چڑھانے والی قوت کو روکتا ہے لیکن تاہم یہ بوجھ رفتہ رفتہ کم ہوتا جاتا ہے یہان تک کہ چڑھتا ہوا اور اوترتا ہوا ڈول دونون برابر ایک نقطہ پر ملجاتے ہین۔ اسی نقطہ پر جہان یہ دونون ڈول برابر مین چڑھتے اور اوترتے ہوے دونون رسی کی جز برابر ہونگے اور ایک دوسرے کے ہم وزن ہوگا اور بعد اسکے وہ رسی جو کنوے مین اوترتی جاتی ہے خود بھاری ہوکر اوس چڑھانے والیکے قوت کو اوسیقدر مدد پہونچتی ہے جسقدر کہ پیشتر چڑھتی ہوی رسی اوسکو روکتی تہی۔ اسواسطے رسی نے دونون طرف کے جزون کی قوت مین ایک تغیر اور تبدل کی قوت ہے۔

۱۲ اسی طریقے اور اسی آلہ سے ملک فرانس مین وسیدے کھینچے قایم کرکے بڑے بڑے گھرے پتھرون کی کانون یا معدنون سے پتھر اوپر چڑھانے جاتے ہین۔

۱۳ اگر بعوض رسی اور ڈول کے کنوے مین ایک نل سیدہا اور اوس نل مین ایک مقباض یا پسٹن داخل کرین اور [illegible] کھولتا ہوا ہو اور اس پسٹن کو موافق معمول کے اوپر نیچے حرکت دین تو پانی ذریعے

نل کے اوپر چڑہیگا - اس قسم کے آلہ کو پانی چڑہانے کا آلہ کہتے ہین جو تصویر نشان ۱۵۴ سے ظاہر ہے -

شکل نمبر ۱۵۴

"الف" کنوئے کا پانی ہے "ب ج" مقباض یا پسٹن ہے "د" پسٹن کا صندوق ہے جو اوپر کہلا ہوا ہے جب پسٹن کو نیچے حرکت دیتے ہین تو یہ صندوق یا ویلو کا مونہہ کہل جاتا ہے اور اوس مین ہوکر پانی اوپر گذرتا ہے اور جب پسٹن کو اوپر حرکت دیتے ہین تو وہ پانی اوپر چڑہتا ہے اور ویلو یا صندوق کا مونہہ پانی کے دباؤ سے بند ہو جاتا ہے اور "ب ج" کے اوپر ایک دوسرا ویلو یا صندوق "س" مستقل طور سے قایم کیا جاتا ہی جسمین ہوکر پانی اوپر گذرتا ہی جبکہ پسٹن اوپر حرکت کرتا ہے - اور یہہ دوسرا ویلو پانی کو نیچے واپس آنے سے روکتا ہے کیونکہ یہہ دوسرا ویلو یا صندوق پانی کے دباؤ کی وجہ سے بند ہو جاتا ہے اس پانی کو جسکو پسٹن اوپر چڑہا لیجاتا ہے بذریعہ نل "ص ف" کے جسقدر طبیعت چاہے اوپر چڑہا لیجا سکتے ہین - اس قسم کے آلہ مین قوت حرکت پانی کے برابر ہو جسکو پسٹن اوپر چڑہاتا ہے اور "پ ر" یعنی لوہے کے سلاخ کے جو پسٹن مین لگی ہوی ہوتی ہے اور اوسکے فریم یا چوکہٹے کے جسکی ذریعہ سے پسٹن کام دیتا ہے اور حرکت کرنے ہوے اجزاے پسٹن کی یہہ قوت حرکت برابر یا مساوی ہو -

۱۴ ایک نہایت ہی عمدہ پانی چڑہانے کی کل کی طرز جو اگرچہ صورت مین نل مذکورہ بالا کے مختلف ہے لیکن اصول دونون کے ٹہیک ایک ہی ہین شکل نشان سے واضح ہوتی ہے - اس کل مین یہہ فائدہ ہے کہ اسمین رگڑ بہت ہی کم ہوتی ہے اور وہ ایک جانور کے سیدہا پہرنے سے حرکت کرتا ہے یہہ طریقہ بہت عمدہ ہے جسمین جانور کی قوت سے کام لیا جاتا ہے -

۱۵ " د ج " ایک کاٹہ کا نل گول یا چوکور تیار کرو اور کنوے یا تالاب کے پانی مین اوسکو اسقدر ڈوبا رکہو جسقدر کہ اوپر بلندی پر اوسکا پانی چڑہا لیجانا منظور ہو یعنے جسقدر بلندی پر پانی چڑہانا چاہو اوس ناپ سے وہ نل پانی مین غرق رکہو - مثلاً اگر "ص ض" وہ بلندی کنوے کے پانی کی سطح سے ہے جسپر تم پانی چڑہانا چاہتے ہو تو " ص ج " کو برابر " د ص " کے ہونا ضرور ہے - ل م ایک بہاری پنجر یا لٹہ ہے جو ایک زنجیر مین باندہا جاتا ہے اور جو اپنے خود بوجہہ کے دباؤ سے پانی مین اوترتا ہے اور پہاپہا سوراخ " ف ی " مین ہوکر نیچے اوپر گذرتا ہے - وہ نل جو کنوے مین ڈالا جاتا ہے اوسکی تلی کہلی ہوئی ہوتی ہے اور اوس تلی مین ایک ویلو یا کواڑ دار دروازہ لگایا جاتا ہے - اپنے دباؤ سے پانی نل مین ویلو ہوکر اوپر گذرتا ہے اور جو کچہ

جس سطح تک جو کنوے کے پانی کی سطح سے بھرتا ہے اور "س ع" ایک چھوٹا نل ہے جو اوس بڑے نل کی ایک طرف کنوے کے پانی کے سطح کے برابر اڑا لگایا جاتا ہے اور یہہ چھوٹا نل ایک کھڑے نل ق ی سے بذریعہ ویلو ع کے ملایا جاتا ہے جو اوپر کے طرف کہلتا ہے "ک" پانی کے نکلنے کا موہنہ یا ٹونٹی ہے - پلنجر یا ٹھہ ل م اوس بڑے نل مین ہوکر ڈھیلا طور سے گذرتا ہے اسطرح سے کہ وہ نیچے اوپر سوا سے اوس جگہہ کے جو حروف ف ی سے ظاہر ہے او جسمین چکنائی لگائی جاتی ہے بغیر رگڑ کہانے کے یعنے ڈھیلا گذرتا ہے جب یہہ پلنجر اپنے دباؤ سے اوس پانی مین نیچے اوترتا ہے جو نل کے نیچے کے حصہ مین بھرا ہوا ہے تو ویلو یا دروازہ بند ہوجاتا ہے اور پانی پلنجر و ب کر اور ویلو "ع" مین گذر کر چھوٹے نل ق ی مین جاتا ہے اور جب پلنجر اوپر اوٹھتا ہے تو ویلو "ع" بند ہوجاتا ہے اور وہ پانی جو چھوٹے نل ق ی مین بھر جاتا ہے وہ پھر نیچے نہین لوٹنے پاتا ہے اور پھر کنوے کا پانی بڑے نل مین س ص سطح تک چڑھکر بھر جاتا ہے - پھر جب دوبارہ یہہ پلنجر یا پسٹن نیچے حرکت کرتا ہے تو زیادہ پانی کو چھوٹے نل ق ی مین ڈھکیلتا ہے اور اسطرح سے پانی اسوقت تک کنوے سے چڑھتا رہتا ہے جب تک کہ وہ پلنجر یا پسٹن کام کرتا ہے - جسطرح کہ یہہ آلہ ایک آدمی یا جانور کے دباؤ سے کام دیتا ہے وہ طریقہ شکل نشان سند جو ذیل سے ظاہر ہے - اسیطرح سے ایک بڑے کنوے مین دو پلنجر یا پسٹن اور دو نلون کے ذریعہ سے پانی اوپر جلد جلد چڑھایا جاتا ہے اور جب ایک پلنجر نیچے جاتا ہے تو دوسرا اوپر آتا ہے - ان دو نلون کے ذریعہ سے پانی

شکل نشان ۸

ایک سید ہی نل مین جاتا ہی جو اون دونون کے بیچ مین قایم کیا جاتا ہے اور اس بیچ کے نل مین پانی دم بدم چڑہتا ہی کیونکہ جب ایک نل کا پسٹن اوپر جاتا ہی تو دوسرے نل کا پسٹن پانی کو دباتا ہی اور اسیطرح سے پانی کے چڑہاؤ کا سلسلہ منقطع نہین ہونے پاتا ہی - ایک آڑے تختہ پر جو اون دونون نلونکے پسٹنون کے اوپر قایم ہوتا ہے اور جسکا بیچ بیچ کے نل پر جایا جاتا ہی ایک آدمی ایک طرف سے دوسرے طرف ٹہلتا ہی اور جب اوس آدمی کا بوجہ ایک جانب پسٹن کے اوپر پڑتا ہے تو وہ پسٹن نیچے جاتا ہی اور جب وہ دوسرے طرف جاتا ہے اور دوسرے پسٹن پر دباؤ پڑتا ہی تو وہ پسٹن نیچے جاتا ہی اور پہلا پسٹن اوپر آتا ہے

۱۶ چونکہ ویلو یا کواڑ دار دروازہ ہر قسم کے نل مین کارآمد ہوتا ہے اسواسطے اِس جگہہ اوسکے مختلف قسمون کا مختصر بیان کرنا نہایت مفید ہوگا -

۱۷ وِیلو عموماً وہ تدبیر ہے جسکی وجہ سے پانی یا رقیق چیز کو جو ایک نل یا سوراخ مین ہو کر بہتی ہی ایک طرف کو بلا روک بہنے دیتے ہین اور دوسرے طرف سے روکتے ہین - اوسکی ساخت ایسی ہوتی ہی کہ جب ایک طرف

پانی کا بوجھہ پڑتا ہی تو وہ یعنے ویلو بند ہو جاتا ہی اور جب اوسکے دوسرے طرف دباؤ پڑتا ہے تو وہ کھل جاتا ہے۔

۱۸ چونکہ تمام قسم کے نلون سے پانی اوپر چڑہانا مقصود ہوتا ہی اسواسطے تمام ویلو ضرور اوپر کے جانب کہلتے ہین اور نیچے کے طرف بند ہوتی ہین

۱۹ ویلو کے چند قسمین ہین

"کلیک ویلو" صندوق کے ڈہکنے کی طرح ہوتا ہی (شکل نشان ۹ کو دیکھو) وہ اوپر کے جانب کہلتا ہے اور ایک چول پر حرکت کرتا ہے اور جب پانی اوسکو نیچے دباتا ہی تو وہ بند ہو جاتا ہی۔

اس قسم کے ویلوون مین سی نہایت سادہ ایک مفرد "کلیک ویلو" ہے اور اسکو عموماً اسطرح تیار کرتے ہین کہ کسی ایک دہات یعنی لوہے تانبہ پیتل وغیرہ کے تختہ پر جو اوس سوراخ سے بڑا ہوتا ہی جسکے ڈہکنے کے لئے وہ بنایا جاتا ہے ایک چمڑے کا ٹکڑا دونون جانب منڈہا جاتا ہے۔ اور جو چمڑا اوس تختہ کے نیچے کے طرف ہوتا ہی اوسکے نیچے ایک دوسری تختی یا ٹکڑا دہات کا جو سوراخ سے چہوٹا ہوتا ہی لگایا جاتا ہی۔ یہہ چمڑا بڑے تختہ سے کسیقدر بڑا ہوتا ہی اور مڑ بھی جاتا ہی اسواسطے اسکی نوک سے چول بنائی جاتی ہے جسپر ویلو مذکور حرکت کرتا ہی۔ اس قسم کا ویلو خود اپنے ہی بوجھہ سے بند ہو جاتا ہے اور پانی کے زور سے کہلتا ہی جو اوسمین ہو کر نیچے سے اوپر گذرتا ہی اور اس کے

شکل نشان ۹

بہی زیادہ وہ اوس پانی کے بوجہہ سے بند ہوجاتا ہی جو اوپر چڑہکر نیچے واپس
آتا ہی اور جس کے روکنے کے لئے یہہ ویلو تیار کیا جاتا ہے ۔

۲۰ ویلو کو اوسقدر کہلنا چاہیے جسقدر کہ وہ باعتبار لنبائی
چوڑان کے سوراخ کے موہنہ کو ڈہانکتا ہی ۔ یہہ بات اوسوقت پیدا ہوگی جب
اوس چول کا زاویہ جسپر وہ حرکت کرتا ہی قریب تیس ۳۰ درجے کے ہو ۔

" ڈبل کلیک ویلو " دو نصف کروی تختون سے مرکب ہوتا ہی اور اوسکی
چولین ان نصف کرون کے قطر پر ہوتی ہین ۔ دیکہو شکل نشان ۱۰

۲۱ اون سب ویلوون مین سے
جو پانی کی سیدہی حرکت سے کہلتے ہین نہایت
سیدہا سادہ وہ ویلو ہے جسمین ایک چوڑا تختہ
تانبہ لوہے وغیرہ کا ہوتا ہے اور یہہ دہات
کا تختہ اوس سوراخ سے بڑا بنایا جاتا ہے

شکل نشان ۱۰

جسکے ڈہکنے کی غرض سے وہ تیار کیا جاتا ہے اور اوس تختہ کو اسطرح سی ریت کر
ٹہیک کرتی ہین کہ سوراخ کو اچہی طرح سے بغیر کسی سانس کے بند کرے ۔ اس قسم کے
ویلو مین ایک لوہے کی پتلی سلاخ مثل تکلے کے بیچا بیچ مین لگائی جاتی ہے اور
نیچے کے طرف اوس تکلے کا اخیر ایک سوراخ مین ہوکر پہسلتا ہی جو دوسرے
ترچہی سلاخون کے آپسمین ملنے سے پیدا ہوتا ہی (دیکہو شکل نشان ۱۱)

۲۲ اس قسم مین سے مخروطی ویلو جنکو اکثر
" اسپنڈل ویلو " کہتے ہین عموماً رایج ہین مخروطی
ویلو مین [illegible] کہنا مناسب سمجہا گیا ۔

شکل نشان ۱۲

شکل نشان ۱۱

بہت آسانی سے اِس قسم کا ویلو اپنی جگہہ کو ڈہانک لیتا ہی "ویلو بکس" کا رقبہ ویلو کی اوپر کے طرف سے دونا ہونا چاہیئے اور ویلو کو اسطرح حرکت کرنا چاہی کہ وہ اپنی جگہہ سے چوتہائی حصہ اپنے اوپر کی سطح کے قطر سے اوپر بلند ہوجاوے

۲۳ یہہ ویلو جو شکل نشان ۱۲ سے ظاہر ہین کروی یا نصف کروی شکل کے بنائے جاتے ہین اور ایک مخروطی جگہہ پر قایم ہوتے ہین اور اس صورت مین وہ خود اپنے ہی بوجہہ سے بند ہوجاتے ہین اور پانی کے زور سی کہلجاتی ہین جو اونہین ہوکر اوپر چڑہتا ہے —

۲۴ یہہ چند پانی چڑہانے کی تجویز ہین جو ہمنے اوپر بیان کین اوس پانی چڑہانے کے نل یا آلہ کے سامنے گرد اور سنے حقیقت ہین جو آجکل عام رایج ہی اور جو سکشن پمپ کے نام سے مشہور ہے۔ اس مفید آلہ کا ایک حصہ شکل نشان ۱۳ سے ظاہر ہے۔

۲۵ اس آلہ مین ایک نل یا پائپ س س و ہوتا ہی جسکو کنوے مین اوتارتے ہین۔ اِس نل کی لنبائی ۳۲ فٹ سے زیادہ ہرگز نہین ہونا چاہیئے اس نل کے موہنہ پر جسکو سکشن نل کہتے ہین ایک بڑی سی برنج پچکاری لگائی جاتی ہے جو اونہین عام اصول پر کام دیتی ہے جیساکہ عام پچکاری۔

جب اس نل سے پانی چڑہانی کی کارروائی کو شروع کرتے ہین تو

تو اول نل س س ی کو کنوے کے پانی کے سطح تک ہوا سے بہرتے ہین اور
پچکاری کو حرکت دیتے ہین - یہ پچکاری ہوا کو جو کنوے مین بہری گئی ہے
نل س س ی سے اوپر کہینچتی ہے - جب وہ پانی جو نل س س ی مین بہرا ہوا اُس
قدر سے ہوا کے دباؤ سے خالی ہوا تو اوس کرہ ہوا کا دباو جو
کنوے کے پانی کی سطح پر باہر کی جانب سے کنوے کے پانی کو نل س ی
مین ڈہکیلتا ہے اور جسطرح سے کہ ہوا پچکاری کے ذریعہ سے اوپر کہینچی
جاتی ہے اوسیطرح پانی اوپر چڑہتا جاتا ہے یہان تک کہ وہ پانی ویلو
"و" مین ہوکر اوپر گذرتا ہے - یہ ویلو اوپر کے جانب کہلتا ہے اور
پانی کو لوٹنے نہین دیتا ہے اسواسطے کہ جو پانی اوسکے اوپر ہوتا ہے
اوسکے دباؤ سے وہ بند ہو جاتا ہے جب پانی نل الف ج مین بہر جاتا ہے
تو پچکاری کو اسطرح حرکت دینے کی حاجت نہین رہتی ہے بلکہ پہر وہ فقط سبب
کے اصول پر جنکا ہمنے اوپر بیان کیا ہے حرکت کرتی ہے - جب پسٹن
نیچے جاتا ہے تو ویلو "و" بند ہو جاتا ہے اور ویلو "ل" کہلتا ہے اور
پانی پسٹن مین ہوکر اوپر گذرتا ہے - جب پسٹن کو اوپر کہینچتے ہین تو ویلو "ل"
بند ہو جاتا ہے اور جو پانی پسٹن کے اوپر ہوتا ہے وہ اوپر چلا جاتا ہے -
اس عرصہ مین کرۂ ہوا کے دباؤ سے جو کنوے کے پانی
کی سطح پر پڑتا ہے زیادہ پانی نل مین پچکاری کے ساتھ اوپر چڑہتا ہے -
کرہ ہوا کے دباؤ مین یہ قابلیت ہے کہ وہ ۳۴ فٹ کے
پانی کے ستون کو سنبہالے رکہتا ہے اسواسطے ظاہر ہے کہ اس قسم کا پانی
چڑہانے کا آلہ اوسی وقت کار آمد ہے جبکہ اوسکا پسٹن کنوے کے پانی

کے سطح سے ۴ ۳ فٹ سے بھی کم اونچا ہو کیونکہ اگر ایسا ہوگا تو ہوا کا دباؤ پانی کو پسٹن سے ملحق نہ رکھیگا —

اسواسطے جب سکشن پمپ اور لفٹنگ پمپ کو مقابلہ کرکے دیکھتے ہین تو معلوم ہوتا ہے کہ سکشن پمپ مین ۴ ۳ فٹ کی لمبی لوہے کی سلاخ کی ضرورت نہین ہوتی ہے اور سواے اسکے اور کوئی فائدہ اسمین نظر نہین آتا ہے — باقی آیندہ — راقم محب حسین

## تدبیر منزل

## غنا اور تونگری کی ترکیب

۱ اسباب مین جو اگلے حکیمون اور دانشمندون نے لکھا ہے اور جو اون مین وقتاً فوقتاً اور حکما اور عقلا کمی اور بیشی اور اصلاح اور ترمیم کرتے چلے آئے ہین اگر اون سب امورات کو تفصیل سے لکھا جاوے اور اون کے اسباب اور علل کو بیان کیا جاوے پھر اون اسباب اور وجوہ کی واجبیت اور ناواجبیت پر غور کیا جاوے تو ایک بہت بڑی کتاب مدون کرنا چاہیئے —

۲ — یہ امر ظاہر ہے کہ جسقدر دلون کا توجہ اور میلان اور اونکا سرور اور انبساط ایک مختصر تقریر کے سننے اور ایک مختصر رسالے کے دیکھنے سے ہوتا ہے ویسا سرور ایک بہت لمبی چوڑی سی تقریر کے سننے اور بڑی موٹی کتاب کے دیکھنے مین نہین ہوتا ہے بلکہ برخلاف اسکے ایک لمبی تقریر کے سننے اور ایک موٹی پوٹ کتاب کے دیکھنے سے طبیعت اوداس اور مضمحل ہوجاتی ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ انسان کی اصل اور فطرت مین یہ بات

رکھی گئی ہے کہ وہ ہر ایک کام کو جلد پورا کرنا چاہتا ہے اور بہت جلد اوسکے نتایج اور ثمرات کو دیکھنا چاہتا ہے اسی وجہ سے وہ ایک مختصر تقریر کو جو جامع اور مانع اور مفید مطلب ہو بہت پسند کرتا ہے ۔

۳ ۔ مختصر تقریر اور تحریر سے ایک یہ بہی فائدہ ہے کہ عمل کرنے والیکو بہت آسانی ہوتی ہے اور وہ بڑی تشفی اور دلجمعی سے اوسکے ایک ایک فقرہ کو اپنا دستور العمل بناتا جاتا ہے ۔

۴ ۔ اسی خیال سے مین چاہتا ہون کہ غنا اور تونگری کے اسباب کو جنپر اسگلے اور پچھلے حکیمون کا اتفاق ہے ایک مختصر تقریر مین بیان کرون ۔

۵ ۔ جس شخص کا دل یہ چاہے کہ مین دولتمند اور مالدار ہوجاؤن وہ ان تراکیب پر عمل کرے خدا سے یہ توقع ہے کہ وہ بہت جلد غنی اور تونگر ہوجاویگا ۔

۱ ۔ قناعت کے معنے سمجھنے مین جو غلط فہمی ہوتی ہے اوسکو رفع کرے قناعت کے یہ معنی نہین ہین کہ انسان اپاہج اور کاہل الوجود بنکر بیٹھ رہے اور ذرایع دولت کے حاصل کرنے سے ہاتھ پانون پسار دے یا جس وقت اوسکو دولت بقدر کفایت مل جاوے تو وہ اوسکی ترقی اور افزایش کے فکر چھوڑ دیوے قناعت کے صحیح معنی یہ ہین کہ جسقدر مال اللہ جل جلالہ اوسکو مباح ذریعون سے عنایت فرماوے وہ اوسپر شاکر رہے خداوند کریم کے درگاہ مین سے ادبی اور ناشکری کے کلمے زبان پر نہ لاوے اور اپنے بنی نوع کے اموال پر ناواجب اور ناجایز طریقون سے دست درازی نکرے اور نہ دست درازی کا خیال دل مین لاوے جب قناعت کے یہ معنی ہوے

تو طمع کے معنی یہ ہون گے کہ خداوند کریم کی ناشکری اور شکایت اور اپنے بنی نوع کے اموال پر ناجایز طریقون سے دست درازی کرنا یا ایسی دست درازی کی نیت اور تدبیر کرنا۔

اس معنی کے صحیح اور درست ہونے کے دلایل قرآن اور حدیث سے بہت لا سکتے ہین پر اس مقام پر اون کے بیان کرنے کا کوئی موقع نہین ہے مگر عاقل آدمی سمجھ سکتا ہی کہ جب قرآن اور حدیث مین جابجا کسب حلال اور تحصیل مال کی ترغیب دی ہے پھر کسب کو چھوڑ دینا اور ذرایع تحصیل کو قطع کر دینا کیونکر محمود ہوگا ہمارے دلون کی تشفی کے لیے صرف یہ آیت کافی ہی وَلَا تَنْسَ نَصِیْبَکَ مِنَ الدُّنْیَا ۔جب قناعت کے صحیح معنی ہمکو معلوم ہوئے پس اگر ہزارون لاکھون روپے ہمارے پاس موجود ہون اور ہم اوس سے زیادہ کی فکر کرین اور جتنے ذریعے دولت کے ہین اون سب پر عمل کرنے کی کوشش کرین تو ہمارے قناعت پر ایک ذرا سا دھبہ بھی نہین لگ سکتا۔

۲ ہر بات مین سچائی اور ایمانداری کو لازم کرلے اس بات کا دھیان رکھے کہ کبھی بھولے سے بھی جھوٹ زبان سے نہ نکلے اور جو وعدہ کرے اوس مین سرمو خلاف نہو جب یہ کریگا تو اوسکا اعتبار لوگون کے نظر مین ہوگا اور ہر ایک شخص اوسکو قرض دیگی اور اوسکے تجارت اور سوداگری اور ہر معاملے مین شریک ہونیکی آرزو کریگا۔

۳ — بعوض اون بیکار دوستون کے جنکی مثال بے پھل درخت کی سی ہے اور اونکے ساتھ بیٹھنے یا زندگی بسر کرنے سے بجز بے فائدہ اوقات رایگان ہونے کے اور ضرورت کے وقت ندامت اور حسرت لاحق ہونے کے

کچھہ حاصل نہین ہوتا بڑے بڑے متمول تاجرون اور ذوی استطاعت بیوپاریون اور خوش معاملہ اور متدین ساہوکارون اور بنیون سے دوستی پیدا کرے اور اوقات فرصت کے وقت اون کی صحبت مین بیٹھے اور شادی اور غمی مین اون کے شریک رہ کر دوستی کا حق اون کے ساتھہ ادا کرتا رہے۔

۴　کسی قسم کی تجارت اور پیشہ مین شرم نہ کرے جو شرع اور مذہب کے روسے حلال ہے اور لوگون کے طعن تشنیع کے طرف ہرگز التفات نہ کرے۔

۵　اپنی آمد اور خرچ کا حساب ہمیشہ لکہا کرے اگر فرصت کثیر ہو تو حساب تفصیلی لکہا کرے ورنہ حساب اجمالی پر قناعت کرے۔

۶　ہر مہینے کے بعد اپنے خرچ کے فرد کو دیکھے اور جسقدر مدات اوسمین ہون اون کو خوب غور سے جانچے اور باستثنا اون مدات کے جو ضروری ہون فضول اور بیکار مدات کو چھانٹ کر اونکا خیال رکہے کہ ماہ آئندہ مین اون مدات مین کچھہ صرف نہ ہو۔

۷　جب ضروری اور لازمی مدات معین اور علحدہ ہوجاوین تو اونکی ایک فہرست نمبروار اس طور سے بناوے کہ جس مد کی رقم سب سے کم ہو سب سے پہلے اوسکو لکھے پھر جو اوس سے زیادہ ہو اوسکو لکھے پھر جو اوس سے زیادہ ہو اسیطرح اخیر تک۔

## مثال

### مدات مصارف ماہانہ

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | بابت دیا سلائی | ۰؎ ر |
| ۲ | بابت ظروف گلی | ۱؎ ر |

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | روغن سیاہ | ۳/ |
| ۴ | خاکروب | ۴/ |
| ۵ | گاذر | ۶/ |
| ۶ | سقا | ۸/ |
| ۷ | خرچہ خطوط محصولی بحساب اوسط یکسالہ | ۹/ |
| ۸ | متفرقات حجامت وغیرہ تفریح طبع | ۱۰/ |
| ۹ | محصول اخبارات و رسایل علمی | عہ |
| ۱۰ | چندہ مجالس قومی و خیرات وغیرہ | عہ ۲/ |
| ۱۱ | پان تماکو وغیرہ | عہ ۴/ |
| ۱۲ | تنخواہ ماما | ععا |
| ۱۳ | تنخواہ ملازم | للعہ |
| ۱۴ | کرایہ مکان | صہ/ |
| ۱۵ | خرچہ خوراک مع دعوت احباب وغیرہ | عے |

میزان کل

عسہ

۸ جب فہرست بموجب طریقہ مذکورۂ بالا کے اچھی طرح کئی مہینون کے تجربے سے تیار ہو جاوے اور سوا اون مدات کے جو مندرجہ فہرست ہین اور کوئی نئی مد معمولی خرچ کی پیدا نہ ہو اوس وقت جسقدر رقم آمدنی مین سے بعد ان مصارف ضروری کے ماہانہ بچ رہے اوسکا ایک فنڈ علیحدہ قایم کرے جب وہ اس مقدار کو پہنچے کہ وہ اپنی ماہانہ منفعت سے کم سے کم والی مد کو

ہو اول نمبر مین ہے مٹانے کے لایق ہوجاوے تو اوسکو فوراً کسی منفعت کے
کام مین شریک کرے منفعت کے کام یہ ہین -
اوس رقم سے خود کچھہ سوداگری کرے کسی تجارتی کمپنی مین داخل کرے جہان
بد دیانتی کا خوف نہ ہو اور وقت پر نفع ملنے کا ہمیشہ اطمینان ہو چہوٹے چہوٹے
دوکانداروں اور بنیوں کو جنکی ایمانداری پر بہروسا ہو نفع کا اندازہ ٹہراکر
دیوے اور وقت پر وہ ان سے منافعہ وصول کرتا رہے کہیتی کرنے والونکو
فصل سے پہلے روپیہ دیوے اور فصل پر اون سے جنس ٹہرا لیوے
ہر ایک پیشہ والے اور ضروری اشیا کے بنانے والیکو دیوے جسکے
امانت اور دیانت پر بہروسا ہو اور اوس سے مال کا نرخ کر لیوے
یا منفعت مین شریک ہوجاوے مکان یا دوکان یا باغ یا مقطعہ مول لیوے
جسکی آمدنی ہمیشہ ہوتی رہے اگر ان صورتون مین سے کوئی صورت ممکن
نہ ہو تو روپیہ سرکاری بنک یا معتبر مہاجن کے وہان جمع کرے جسکا نفع
ہمیشہ ملا کرے -

## تمثیل و تشریح

مثلاً فرض کیجئے کہ ایک مہینے مین بعد مصارف ضروری کے اوس شخص کے
پاس ۵ روپیہ بچ رہے تو اس رقم کو حقیر سمجھہ کر بیکار نہ ڈال دیوے بلکہ
اوس پانچ روپیہ سے کوئی تجارت کرے یا کسی کمپنی مین داخل کرے اسلئے
کہ اگر کم سے کم منفعت رکھی جاوے تب بھی روپیہ سیکڑے کے حساب
سے پانچ روپیہ کے ۵ سالانہ ہوتی ہے اور وہ ضرورت نمبر ایک سے
مٹانے کے لئے کافی ہے پہر فرض کیجئے کہ دوسرے مہینہ مین یا تیسرے مہینہ مین

ذخیرہ جمع ہوئے تو اوسکی منفعت سے رقم ماہواری جو نمبر ۲ کی ضرورت کے مٹانے کے لئے کافی ہے اسی طرح سے وقتاً فوقتاً ہر ایک ضرورت معمولی کے لئے جب اسقدر روپیہ جمع ہوجاوے کہ اوسکا نفع اوس ضرورت کے مٹانے کے لئے کافی ہو تو فہرست مدات مین سے اوسپر قلم تنسیخ کھینچدیوے اور جسقدر رقم ماہواری اوس ضرورت کے لئے بچتی جاوے اوسکو بھی رقم بچت مین شریک کرتا جاوے غرض اس سے یہ ہے کہ چند ہی روز مین اوسکے سارے معمولی اخراجات رقم منافع سے ادا ہونے لگین گے اور کل آمدنی ماہواری بچتی جاویگی علاوہ اسکے ایک معتدبہ رقم یعنی دو ہزار دو سو ایسے غریب شخص کے پاس جسکا ماہواری مصارف سے زیادہ نہ ہو جمع ہونا کسقدر مفید اور باعث مسرت اور خوشی کا ہوگا۔

۹　کبھی روپیہ کو بیکار نہ رکھنا خواہ قلیل ہو یا کثیر بلکہ ہمیشہ ایسے کام یا جائداد مین لگا دینا جس سے منفعت حاصل ہوتی رہے اور اصل مین نقصان کا اندیشہ نہ ہو۔

۱۰　سودی قرض کبھی نہ لینا چاہیئے اگرچہ کتنی ہی ضرورت ہو اسلئے کہ ہر ایک ضرورت کو پورا کرنا جب ہی واجب ہے کہ اپنے پاس مال ہو ورنہ پرائی مال سے اپنی ضرورت نکال لینا پھر ساری عمر اوسکی تکلیف اوٹھانا عقل سے بعید ہے۔

۱۱　غیر سودی قرض بھی نہ لینا جب تک کہ ضرورت شدید مہلک نہ ہو۔

۱۲　کوئی چیز بغیر ضرورت شدید کے نہ لینا اسوجہ سے کہ جب کسی موقع پر روپیہ کی ضرورت ہوتی ہے تو گھر کے سامان اس لایق نہین ہوتے کہ وہ فوراً

بک جاوین اور اون سے روپیہ حاصل ہو یا جب سفر کا اتفاق پڑتا ہے اوان چیزون کے نیلام اور فروخت کی ضرورت ہوتی ہے تو بہت نقصان ہوتا ہی اسی وجہ سے جہان تک ہوسکے نقد روپیہ یا سونا چاندی اپنی پاس رکہنا ضرور ہے البتہ جس چیز کی بہت ضرورت ہو کہ اوسکے بغیر گذارہ دشوار ہو تو اوسکو خ یدکرلے ۔

۱۳ جب کوئی ضروری شے خریدے تو اوسمین چند باتون کو دیکہے ایک یہ کہ وہ شے مضبوط ہی یا نہین دوسری یہ کہ وہ اچہی قیمت پر ملتی ہے یا اوس سے گران تیسری یہ کہ وہ ایسی شے تو نہین ہے کہ چند روز مین محض بے قیمت ہو جاوے جیسے ملع کی چیزین اور انگریزی سونا چاندی وغیرہ یا چہوٹا گوٹا پٹہا یا زیور وغیرہ ۔

۱۴ جس قدر آمدنی ہو اوسکے نصف سے زیادہ صرف نہ کرے اگر بہت ہی سخت ضرورت لاحق ہو تو دو ثلث تک صرف کرسکتا ہی مگر ایک ثلث حوایج اور ضروریات اتفاقی اور غیر معمولی کے لئے بچا رکہنا ضرور ہے ۔

۱۵ اپنا وقت بیکار نہ گذرنے دینا کوئی ایک کام تحصیل معیشت اور مال کا اوسمین تجویز کرنا فرض کیجئے کہ دس بجے سے چار بجے تک ہماری نوکری ہوگئی تو ہرگز مناسب نہین ہے کہ ہم اسکو کافی سمجہکر اپنی صحت اور تندرستی محفوظ رکہکر دوسرے اوقات فرصت مین کوئی کام نہ کرین مثلاً صبح سے دس بجے تک یا چار بجے سے چہہ بجے تک یا چہہ بجے سے آٹہہ یا دس بجے تک اگر ہوسکے تو ہم ایک اور جگہہ نوکری کرین اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو اجرت کا اور کوئی کام کرین ۔

۱۶ جب سب اوقات معمور ہو جاوین اور شرایط صحت کے رعایت کے بعد کوئی وقت بیکار نہ رہے تو اب بھی ہمکو ضرور نہین کہ تحصیل معاش سے غافل ہو جاوین بلکہ یہ ضرور ہے کہ اب ہم اورون سے کام لیوین اور اونکے محنت کا اجور اور دیگر منفعت کے ایک حصے سے ہم متمتع ہوون مثلاً کسی سے مضاربت یا شرکت کرین یا انجمنہا سے تجارتی مین شریک ہوون ۔

۱۷ اگر ایک معاملہ مین ہمکو اتفاق سے خسارہ ہو تو ہمت ہار کر اوس معاملہ کو چھوڑ نہ دین بلکہ نقصان کی وجہون پر غور کرکے آیندہ اون سے احتراز کرین اور پھر وہی معاملہ شروع کرین یہان تک کہ منزل مقصود پر پہونچین ۔ ع

بہر کارے کہ ہمت بستہ گردد ٭ اگر خارے بود گلدستہ گردد ٭

۱۸ ذرایع تمول یعنی تجارت اور صنعت اور حرفت اور زراعت اور نوکری مین سے جسمین ہم اپنی لیاقت کو زیادہ پاوین اوس کام کو کرنا چاہیئے اور اسکو منتظر نہ رہنا چاہیئے کہ ایک کام ہمکو نہین آتا مگر سعی اور سفارش سے اوسکو حاصل کر لین گے کیونکہ اخیر مین وہ ساعی علحدہ ہو جاتے ہین یا مر جاتے ہین پھر ندامت اور شرمندگی حاصل ہوتی ہے اب اصلی کام بھی ایک مدت چھوٹ جانے کی وجہ سے نہین ہو سکتا نہ یہ کام چل سکتا ہے ۔

۱۹ ہم وہ علم حاصل کرین جو ہمارے زمانہ مین کارآمد ہو اور جسکی ہمارے زمانہ مین قدر و منزلت ہو اگرچہ گزشتہ زمانہ مین اوسکی کچھ قدر و منزلت نہ ہو یا ہمارے بزرگون نے اوسطرف التفات نہ کیا ہو ۔

۲۰ اگر فرصت کثیر ہو اور اشغال ضروری مانع نہون تو ہمیشہ ہر ماہ کا بلحاظ اخراجات ماہ گذشتہ کے ایک موازنہ بناوے جس سے زیادہ صرف ہونے نہ پاوے

اور جو فرصت قلیل ہو تو سالانہ موازنہ پر قناعت کرے۔

اس موازنہ سے مقصود یہ ہے کہ ہر ایک مد کا سالانہ خرچ معلوم اور معین ہو پھر اُسکے زیادتی یا کمی یا واجبیت اور ناواجبیت پر غور کرنے کا موقع حاصل ہوا اور یہ غرض نہیں ہے کہ اگر کوئی ضرورت شدید غیر معمولی درپیش ہو جاوے تو وہ پوری نہ ہو سکے اسلئے کہ بانی موازنہ خود یہ شخص ہے جسکو اپنے گھر کے تمام امورات مین بحسب مصالح تبدل اور تغیر کا اختیار کلی حاصل ہے۔

۲۱ ہم اپنے اولاد اور بی بیون اور لونڈیون اور غلامون اور کنبے والون کی تعلیم و تربیت مین ایسی کوشش کرین جسکی وجہ سے اشخاص مذکورہ بالا مین سے ہر شخص اپنی روٹی کمانے کے لایق ہو جاوے اور ہمارے تکفل کا محتاج نہ رہے گو ہم قرابت اور یگانگت کے خیال سے ہر ایک کے ساتھ رعایت و مراعات کرتے رہین۔

جس گھر مین ایک کمانے والا ہو اور دس کھانے والے وہ گھر ہرگز غنی اور مالدار نہین رہ سکتا برخلاف اسکے اگر دس کمانے والے ہون اور دو ایک معذور کھانے والے تو وہ گھر نہایت بے فکرا اور مالدار رہیگا۔ جب ہم عورتون کو لکھنا اور پڑھنا اور طرح طرح کے مطعومات اور ملبوسات کا تیار کرنا سکھلا دینگے تو وہ ہرگز محتاج نہین رہ سکتین فقط راقم وحید الزمان

## معدن

### بقیۂ مضمون میتلر سنحے

مثال جسوقت سے کہ انسان کی نظر اس شریف فلز پر پڑی کوئی اور فلز

قدر و قیمت مین اسکے مقابل ابتک پیدا نہین ہوا - ہر چند کہ انسان کے
ہر روزہ امور مین لوہے کی نہایت ضرورت ہے یعنی بغیر لوہے کے کوئی کام
باسانی ہو نہین سکتا تاہم سونے کی لون و رنگ مین کچہہ عجب دلفریبی ہے کہ جسکے
دیکہنے سے طبیعت کو فرحت حاصل ہوتی ہے گویا قرآن مین بہی صفراء فاقع
لونہا تسر الناظرین اسی کے شان مین آیا ہے -

ف ۱۱ قدیم زمانہ مین سونا بہت کم مقامات مین نکلتا تہا - مگر اب تحقیقات
حال سے یہہ ظاہر ہوا ہے کہ تمام عالم مین پہیلا ہوا ہے اگرچہ اوسکا نفع کے
ساتہہ اور کثرت سے پیدا ہونا موقوف تہوڑے مقامات پر ہے - انگلستان مین
عیسوی سولہوین صدی مین کثرت سے نکلتا تہا اور اب بہی بقدر پانچ سو یا چہہ سو
سیر فی سال کے شمالی ویلز کے خطہ مین پیدا ہوتا ہے - ہونگالیہ مین بہی
سالیانہ بقدر تیس لاکہہ روپیہ کے سونا استخراج کیا جاتا ہی - مگر ہر صورت مین
اسکے نکالنے مین نہایت حکمت اور خبرداری سے کام کرنا لازم پڑتا ہے

ف ۱۲ کرۂ زمین پر تین خطہ مشہور و معروف ہین کہ جنمین سونا بکثرت
پیدا ہوتا ہے یعنی اورل کے پہاڑ ونکا سلسلہ مملکت روس مین اور کلیفارنیہ
امریکہ مین اور جزیرۂ آسٹریلیہ مین - گو اورل کے پہاڑون مین اب پیداوار
بہت کم ہے مگر سیبریہ مین (جو شمال ممالک اشیائے روس مین واقع ہے)
البتہ چند سال تک بہت ہی زرخیز معادن پیدا ہوئے - حال مین کلیفارنیہ
کے معادن مشہور ہین جو ۱۸۴۸ عیسوی مین نکلے تہے اور آسٹریلیہ
کے بہی سونے کے کہیت جو ۱۸۵۱ عیسوی مین ظاہر ہوئی تہی نہایت ہی
نامور معدن ہین یعنی حال مین جتنا سونا تمام عالم مین پیدا ہوتا ہے

کلیفارنیہ اور آسٹریلیہ سے آتا ہی۔ آسٹریلیہ کے ملک مین اور اکثر مقامو مین جہان سونا پیدا ہوتا ہی یہہ دیکھا گیا ہے کہ سونا طبقات پلنا مارنیک سیلوریہ مین واقع ہوتا ہی۔ اگرچہ کلیفارنیہ کے سونے کے معدن طبقات جوراسیہ مین واقع ہین جو سیلوریہ طبقات سے جدید تر ہین۔

ف۱۳ یہہ جاننا چاہیئے کہ سونا سامات مین سخت پتھر کے اوس کثرت سی پیدا نہین ہوتا جیساکہ پہل پہلے چکنی مٹی مین پیدا ہوتا ہے۔ کلیفارنیہ اور اوسکے اطراف کے اضلاع کے سونیکا محاصل سالیانہ آٹھ کرور سے دس کرور روپیہ تک کا ہی۔ اور آسٹریلیہ کا محاصل طلا سات کرور اور ممالک روس کے سونیکا محاصل ساڑھے تین کرور روپیہ ہے اور کل جنوبی امریکہ کا محاصل کوئی دو کرور سالانہ ہے۔ ۱۸۴۸ء کے آگے کل محاصل تمام عالم کے سونیکا سال مین سات کرور کا ہوا کرتا تہا مگر اب کوئی انتیس[۲۹] کرور روپیہ کے قریب ہوتا ہی یعنے ۲۹ کرور روپیہ کا سونا سال مین پیدا ہوتا ہے

ف۱۴ سونے کے سامات کے اطراف وجوانب کے پتھر کسی قسم کیون نہون مگر جس پتھر مین کہ سونا ہوتا ہی وہ اکثر اوقات کوارٹس یعنی بلور کا پتھر ہوا کرتا ہی کلیفارنیہ کے سامو مین فی ٹن نصف اونس سے پانچ اونس تک سونا نکلتا ہی یعنی فی ہندی ٹن تخمینا آدہ ماشہ سے نو تولے تک سونا پیدا ہوتا ہے مگر کبھی کبھی اس سے بہت زیادہ بھی نکلتا ہی بعض وقت فی ٹن تین سو[۳۰۰] اونس تک یعنی پیدا ہوتا ہوئے فی ہنڈرویٹ (۵۴۰) تولہ سونا ہوتا ہے۔

ف۱۵ ندیون کی مٹی مین جسکو ڈرفٹ کہتے ہین سونا پیدا ہوتا ہی جبکہ مدتون مین سخت پتھرون سے ذرات ریزہ ریزہ ہین شامل ہو گیا ہی۔ سونا اکثر گنگا اور قدیم ندیون

اور در ۔ ؤن سے تلیوشین پیدا ہوتا ہی اور ایسے زردار طبقات ایک فٹ سے بارہ فٹ تک ضخیم ہوا کرتے ہین ۔

ف[16] جب پانی کسی زرخیز مقام پر دستیاب نہہ سکتا ہو تو ایسے سونے کے معدن کو نہایت حکمت اور احتیاط سے نکالتے ہین جیسے کہ آسٹریلیہ مین اور جب پانی افراط سے دستیاب ہو سکے جیسے کہ کلیفارنیہ مین تب ان قدیم دریا کے تلیونکو جنمین سونا ہی پانی کے ذریعے سے ہوتے ہین اور اسکو ہیڈرالیک ورکنگ یعنی پانی سے معدن نکالنے کا کام کہتے یعنے پانیکو جو پچاس سے دو سو فٹ تک کے بلندی پر واقع ہو بذریعہ کاربٹ کپڑے اور چمڑے کے نلون کے لاکر سطح پر اوس مٹی کے بہاتے ہین اور چونکہ وہ پانی کسیقدر زور سے اوس سطح پر پڑتا ہے وہ مٹی دہل جاتی ہے اور بڑے بڑے حوضون مین یا نالابون مین سونے اور پانی کے ساتھہ بہہ جاتی ہے ۔ چونکہ سونا کئی درجہ مٹی اور پتھر سے بھاری ہے فوراً تہ نشین ہوجاتا ہی اور اون حوضون کے دروازے کہولدینے سے وہ مٹی اور چہوٹے پتھر باہر نکلجاتے ہین ۔ قدیمی لوگ یا وہ اقوام جنمین عمدہ طریقے استخراج کے نہین پائے جاتے ہین اکثر سونیکے مٹی کو چوڑے ظرف مین ڈالکر پانی سے دہوتے ہین جو مٹی ہے وہ دہل جاتی ہے اور سونا رہجاتا ہے بہرکیف دونون طریقون مین کوئی فرق نہین ہی کیونکہ سونے کے ثقیل الوزن ہونے سے سونا تہ نشین ہوجاتا ہے اور مٹی پانیکے ساتھہ بہجاتی ہے ۔

ف[17] فطری[1] سونا اکثر چاندیکی ساتھہ شریک نکلتا ہی ۔ جو سونا آسٹریلیا سے آتا ہی اوسمین تین جزو سے اٹھہ جزو تک ہر سو جز مین چاندی ہوتی ہی ۔ مگر بعض اوقات ہر سو جز فطری سونے مین چالیس جزو تک بھی چاندی شریک ہوتی ہے فی زماننا

[1] فطری سونا اسکو کہتے ہین جو کان سے حالت فلزی مین نکلے اور ایسا ہی دوسرے فلزات کو بھی فطری کہینگے جب وہ حالت فلزی مین معدن سے نکالے جائین ۔

بجتنے طریقے سونیکے استخراج کے ہین ان سب مین سونیکو چاندی یا تانبے کے ساتہہ شریک کرکے اونکا الوی یعنی ممزوج تیار کرلیتے ہین۔

ف۱۸ خاک آلودہ سونیکا دہونا سب سے آسان طریقہ ہے۔ مگر جب سونا کسی قسم کے پتہر مین بہت بکہرا ہوا ہوا ور بہت ہی مہین حالت مین شریک ہو یا زرخیز کوارٹس کے ساتہہ شریک پیدا ہو تب ایسے پتہر کو بوسیلہ ایک آلہ کے جسے اسٹامپ کہتے ہین چور کرتے ہین تاکہ وہ بالکل مثل سفوف کے ہوجاسے۔ اوسوقت اس چورسے مین پارا شریک کرتے ہین اور وہ پارا کل سونیکو جذب کرکے ایک ممزوج بنالیتا ہے یعنی سونا پارے مین حل ہوجاتا ہے (یا جیسا کہ عوام کہتے ہین پارا سونیکو کہا جاتا ہے) جو فضلہ مثل پتہر کے چورے اور مٹی کے ہو وہ الگ ہوجاتا ہے اور سونے اور پاریکا ممزوج الگ کرلیا جاتا ہی۔ اس ممزوج طلا وزیبق کو لوہے کے انبیق مین ڈ اسکے آنچ اوسکے نیچے دیتے ہین تب وہ پارا کل بخار بنکے اوڑتا ہے۔ اور بانکی ظروف مین سے اوس بخار کو اگر گذارین تو کل پارا حاصل ہوتا ہی اور دوسرے بار پہر کام اسکتا ہی۔ جو کچہ انبیق مین رہجاتا ہے وہ سونا ہے۔ اوسکو گلا لیتے ہین اور اگر اوسمین تانبا یا چاندی شریک ہو تو اوسکو دوسرے طریقون سے صاف کرلیتے ہین جو ذیل مین مندرج ہین۔

ف۱۹ آج کل ایک اور طریقہ بھی سونیکے حاصل کرنیکے لئے رایج ہی۔ نمک کو پانی مین حل کرکے اوسمین سے کلورین گیس کو (جو ایک قسم کا زرد رنگ ہوائی مادہ ہی) گذارتے ہین اور اس محلول نمک مین سونیکے مٹی یا زر آلود پتہر کے چورےکو بہگوتے ہین۔ اثر اس محلول کا سونے پر

(اور اوس چاندی پر جو سونیکے ساتھ ممزوج ہے) یہہ ہوتا ہے کہ بالکل سونا حل ہوجاتا ہے۔ بعد اوسکے اس محلول طلا مین تانبے کے ٹکڑے ڈال دینے سے سونا مانند بھورے رنگ کے درد کے تہ نشین ہوجاتا ہی اور چاندی بھی سفید درد کے مانند تہ نشین ہوتی ہے اور تانبا اوسکے عوض مین حل ہوجاتا ہی۔

ف ۲۰ سونیکو کئی طریقون سے چاندی سے الگ کرتے ہین مگر بہترین طریقہ بوسیلہ تیزاب کے ہے۔ اسمین بھی دو قسم ہین اول طریقہ تربیع ہے یعنی اگر سونا چاندی کے ساتھہ شریک ہے تو اوسمین اور بھی چاندی گلا نیمین شریک کیجاتی ہے جب تک کہ نسبت سونیکی چاندی سے ایک اور تین کے ہوتی ہے۔ یعنی ایک جزو سونا اور تین جزو چاندی کا ممزوج تیار کرلیا جاتا ہے بعد اس ممزوج کو پتلے لوح یا ورق کے شکل مین تیار کرکے شوریکے تیزاب (نیٹرک اسڈ) مین جوش دیتے ہین۔ شوریکا تیزاب کل چاندی کو حل کرتا ہی اور خالص سونا شیشے مین رہجاتا ہی۔ اور دوسرا طریقہ گندہک کے تیزاب (سلفیوریک اسڈ) کا ہی اور یہہ طریقہ ارزان تر اور آسان تر ہے طریقہ تربیع سے ہے۔ اس طریقہ مین دستور یہہ ہی کہ کچھہ نسبت سونے اور چاندیکے وزن مین ضرور نہین فقط تین یا چار برابر اوسمین ناصاف سونیکے چاندی شریک کردیجاتی ہے (یعنی گلانے سے) اور اس ممزوج نقرہ و طلا کو گندہک کے تیزاب مین جوش دینے سے چاندی حل ہوجاتی ہی اور سونا باقی رہجاتا ہی۔ چھان لینے سے سونیکو تھانک الگ کرلیکے گلا لیتے ہین اور اوس محلول مین تانبے یا لوہے کے ٹکڑے ڈال دینے سے چاندی بھی تہ نشین ہوتی اور گلانے سے حاصل ہوجاتی ہے۔

ف ۲۱ فلزات مین فقط سونا زرد رنگ ہی اور نہایت کوفت پذیر ہے یعنی اوسمین
قابلیت طرق بہت اعلی درجہکی ہے - اور دو لاکہہ بیاسی ہزار ورق ملکر ایک انچ
موٹے ہوتے ہین یعنی ہر ورق کی موٹائی ۱/۲۸۲۰۰۰ انچ کے ہوتی ہی - اور
سونیکا ورق جو کنارے وغیرہ کے چاندی کے تار پر رہتا ہی وہ اس سے بہی
کہین پتلا ہوتا ہی - اس صورت مین چاندیکے سلاخ پر سونا مڑہتے ہین اور
اوس سلاخ کو کہینچ کے رفتہ رفتہ تار بناتے ہین - اِس بات سے سونیکی خاصیت
امتداد ہی نظر آتی ہے اگرچہ خالص سونیکا نہایت مہین تار کہینچ سکتا ہی -

ف ۲۲ خالص سونا نرمی مین قریباً سیسے کے ہی اور ہوا اور پانی کے اثر سے
دُہندلا اور میلا نہین ہوتا کوئی تیزاب بذات واحد سوای سیلنک اسڈکے
اوسکو حل نہین کرتا مگر نائٹر (یعنی تیزاب نمک اور شورہ کے ممزوج)
وزن اضافی سونیکا ۱۹۲۵ (۱۹ ۱/۴) ہے -

ف ۲۳ سونا جو یورپ مین سکہ یا زیور کے لئے مستعمل ہے اوسمین ہمیشہ
تانبا یا روپا ممزوج کیا جاتا ہی تاکہ اوسمین کچہہ سختی پیدا ہو - انگلستان کے
سونیکے سکہ مین ہر چوبیس جزو مین بائیس جزو سونا اور دو جزو تانبا ہوتا ہی
اور اسکو استانڈرڈ گولڈ یعنی طلائی مقیاس کہتے ہین - اور ہر جزو کو
سونیکے ایک کرٹ کہتے ہین اور زرخالص کو چوبیس کرٹ کا سونا کہتے ہین
اور اس قیاس سے انگریزی سکہ کے سونیکو بائیس کرٹ خالص یا بائیس جزو
خالص کہینگے یعنی چوبیس جزو مین بائیس جزو خالص سونا ہی - زیور اور
گہڑیکے تاب اور زنجیر وغیرہ مین کم سے کم آٹہہ جزو خالص سونا ہوتا ہی مگر ہرگز
اٹہارہ جزو خالص سے زیادہ کا سونا مستعمل نہین ہی اور زرگر اور دوسرے

کاریگر ایسے ممزوج سونے کو مخصوص طریقون سے خالص سونیکے رنگت لاتے ہین یعنی بعض دواؤن اور تیزابون کے استعمال سے اوسکے اوپر سطح کا تانبا حل ہو جاتا ہی اور خالص سونا رہجاتا ہی۔ بعد جلا کرنے سے مثل زر خالص کے اوسمین آب وتاب آتی ہے۔

(۲۴) سونا ملمع کے کام مین بافراط صرف ہوتا ہی اور یہہ ملمع یا ورق سے ہوتا ہی یا بوسیلۂ قوۂ کہربائی کے اور شیشے یا چینی کو جو یاقوت یا قرمزی رنگ دیا جاتا ہی ممزوج طلا اور رنگ سے ہی۔ راقم میرزا مہدی

## ادب

## سوسائٹی (انجمن) یا کلب

ہر ملک کے لئے نہایت ضرور ہے کہ وہان عمائد اور اعزا کے چند سوسائٹیان ہون یا کلب۔ ہندوستان مین یہہ امر مروج ہو گیا ہی گو اہی وہان ہی اعلی درجہ کے سوسائٹیان بہت ہی کم ہین مگر امید تو ہے کہ رفتہ رفتہ وہ اپنے فرایض منصبی کو پورا کرینگے اور بمصداق اس ضرب المثل کے۔ بے کار مباش کچھہ کیا کر ہم یہہ کہہ سکتے ہین کہ این ہم غنیمت است مگر وہ ملک یا شہر جسکے کان نے کبہی سوسائٹی کا لفظ نہ سنا ہو ہمکو اس سے کیا امید ہو سکتی ہی کہ وہ اسکے فوائد اور نتایج کو سمجھے گا۔ دیکھو ہمارے ہی شہر مین بعض مہذب اور نیک اندیش حضرات نے کچھہ کچھہ اسکی بنا ڈالے ہین مگر جب تک یہان کے امرا اور عمائد کو اسطرف رغبت نہو کچھہ امید ہو سکتی ہے کہ اسطرحکے کام اعلی درجہ کی ترقی کر سکینگے۔

مین چاہتا ہون کہ سوسائٹی کے فوائد اور نتایج کو بالتصریح بیان کرون مگر جب رسالہ معلم کے خریدارون کے رجسٹر کو دیکہتا ہون تو ہمت پست ہو جاتی ہے کیونکہ یہان کے

بہت کم امرا بالفعل اسکے خریدار ہین اور جو خریدار ہین وہ سوسائٹی کے فوائد اور
نتائج سے بخوبی واقف ہین غرض کس بشنود یا نشنود من گفتگو ئے می کنم۔
مین ابھی اس بحث کو چھیڑنا نہین چاہتا کہ سوسائٹی کسطرحکی ہونا چاہیے کیونکہ اب بھی
بہت سے سوسائٹیان صبح و شام نظر آتے ہین۔
مین صرف اپنے اوپر کے قول کی پابندی کرتا ہون اور میرے قول کی تائید مین
ایک بہت بڑی دلیل پیش کرتا ہون۔
سوسائٹی یا انجمن سے اصل مطلب باہمی میل جول ہی اور اسکے فوائد سب پر ظاہر ہین
مگر ہمکو شکر کرنا چاہیئے کہ ہمارے شارع کا بھی یہی مقصود تہا جیسے دن مین پانچ وقت
ایک خاص جای پر جمع ہونیکو بہت مستحسن بتلایا اور گھر مین اوس کام کے کرنیکی (جو ایک
خاص جای پر کرنیکو حکم دیا ہے) اسقدر عزت نہین کی اور اسی کام کو آٹھہ دن مین
ایکدفعہ بہت ہی زیادہ معزز کیا کہ کوئی کاہل وجود ہی کیون نہو مگر اس سعادت سے
مشرف ہو۔ اسی طرح بہت سے کام ایسے بتلائے جس سے آپس مین میل جول
ہو مگر یہان بیان کرنا کچھہ میرے مطلب سے متعلق نہین ہے۔
سوسائٹی مین متعدد دیار و امصار کے اخبارات آتے ہین لائبریری بہت قرینے سے
مہیا کیجاتی ہے ہر وقت وہان دس پانچ لوگ جمع رہتے ہین کوئی روز کہانے کا
بھی مقرر کر دیا جاتا ہی بلیرڈ اس ٹیبل بھی وہان رکہا رہتا ہی۔ اوسمین لکچر دی جاتے ہین
وہان پر ہر ایک امر کی بحث ہوا کرتی ہی۔ باکار لوگون کے ستانے اور بیکار حضرات
کے آرام کے لیئے بہت ہی مفید جاہی آدمی کو کیسی ہی فکر ہو مگر دو گھڑی وہان دل
بہل جاتا ہی نئی پرانی خبرین سننے مین آتی ہین دور دراز کے حالات معلوم ہوتے ہین
ہمجنس مین محبت و الفت بڑہتی ہے مگر ہان یہہ بھی اہتمام ہوتا ہے کہ سوسائٹی مین ہمجنس

اشخاص شریک ہون یا واداد اکا حسد سو سائٹی مین نہ نکلا کرے غرض ہر ہر شخص اپنے اپنے کام مین مصروف رہی کوئی کتاب دیکہتا ہے کوئی اخبار پڑہتا ہی کوئی بلیرڈ کہیلتا ہی کوئی اپنے دوست سے باتین کرتا ہی کوئی سوڈا لیمونیڈ پیتا ہی کوئی شغل کرتا ہی اگر ہمارے شہر کے امرا چاہین تو مین بدل اسطرحکی سوسائٹی یا کلب کے قایم ہونیکا مشتاق ہون اور حتی الوسع دامے درمے قدمے سخنے سے دریغ نہیں کرنیکا اور جب وہ معزز لوگ اس امر پر کمر باندہینگے تو اسکے نتایج بہی انکو معلوم ہوجاینگے اب نتایج بیان نہ کرنیکی معافی چاہتا ہون اسلئے کہ جتنے فوائد اور قواعد بتلا دیے اب آپ اوس کام کو کرکے نتیجے اسکے دیکہہ لو والسلام —

راقم خاکسار غضنفر علے

## نباتات

### جمال گوٹا

جمال گوٹا ـ جمال گوٹیکو انگریزی زبان مین کرُوٹن آیل کہتے ہین اور جمال پور کے قریب جو پہاڑیان ہین اونکے جڑون کے پاس سلسل نیچے زمین مین جمال گوٹے کے درخت بکثرت خود رو اوگتے ہین ـ اور لوگ قیاس کرتے ہین کہ اس جگہہ کا نام اسی وجہ سے جمال پور[×] ہوا کہ وہان جمال گوٹیکے درخت بہت پیدا ہوتے ہین

جمال گوٹا ایک مفید شی ہے اور اسکا درخت سایہ دار ہوتا ہی ـ اسکا بیج آٹہانہ سیر فروخت ہوتا ہی ـ جمال گوٹے کے ایک درخت مین سے سالانہ دس سیر جمال گوٹا پیدا ہوتا ہی اور اس حساب سے پانچ روپیہ سالانہ ایک درخت کی منفعت ہوی ـ جمال گوٹے کی درخت کافی کی درختونمین پندرہ فٹ کی فاصلہ سے بغیر کسی نقصان کے لگای جاسکتے ہین ـ اور اس حساب سے ایک ایکڑ زمین مین ۱۹۰ درخت جمال گوڑکے بوی جا سکتے ہین جنکی آمدنی بعد چار سال کے نوسو پچاس ۹۵۰ روپیہ سالانہ ہوگی ـ اور اس ایک ایکڑ زمین مین جسمین درخت مذکور بوے جائین اور درخت بہی بوے جاینگے خواہ وہ کافی کے ہون یا اور کسی چیز کے اور اونکی پیداوار کی آمدنی علاوہ جمال گوٹونکے درختونکے آمدنی کے ہوگی ـ فقط راقم محب

× مغربی شمالی مین ہے ـ

# طب

## بقیۂ مضمون طب کی تاریخ کا مختصر بیان

اور اہنین دونون پر عربی طبابت کا اختتام ہوا یعنے بعد انکے کوئی مشہور عربی حکیم نہین ہوا غرض عربی اطبا نے بہت سے نئی دوائین جو ملک عرب و فارس و ہند مین میسر آئین ظاہر کین اور کئی طرح کے نمک فلزات (اسڈ) و عرق کھینچنے کی ترکیب ایجاد کی سواے اسکے جو دوائین کہ کیمیائی ترکیب سے بنائی جاتین ہین ظاہر کین عرب کے لوگ اس تدبیر سے شایق تھے کہ فلزات کو متبدل کرکے سونا چاندی بناوین مگر سونا چاندی تو نہین بنا کئی دوسری کیمیائی اشیا معلوم ہوئین یہہ شوق ملک یورپ مین بہی جاری تہا مگر اب متروک ہے سونا یا چاندی بسیط عنصر ہے انسان کئی عناصر کو ملانے سے یا جس چیز مین کہ کئی عناصر ہون جدا کرنے سے طرح طرح کے کیمیائی اشیا بنا سکتا ہی مگر نئی عنصر کو سواے خداے تعالی کے کوئی شخص نہین بنا سکتا ہی خلاصہ عرب کا علم طبابت بہت وقت ۶۰۰ سنہ ہجری تک جاری رہا اور سنہ مذکور سے عربی علم طب کی ترقی موقوف ہوئی بعد سنہ مسطور سے یہہ علم یورپ مین آیا اہل یورپ نے عربی کتابون کا ترجمہ کیا اور بہرہ مند ہوئی اس امر کے تمامی یورپ بہت ممنون و مشکور ہین غرض نوسو ہجری تک ملک یورپ مین علم فقط مشائخ لوگون مین تہا اسکے بعد علم طب کی ترقی ملک یورپ مین کئی اسباب سے ہونے لگی پہلے یہہ کہ انگلستان و فرانس کے لوگونکے پاس لاٹن طبابت کے کتابین تہین بعد اسکے جبکہ وہ لوگ ملک یہودیا کے جنگ سے جو کہ بیت المقدس کے لینے کے واسطے تہے

ملے تو عربی و یونانی کتابین اپنے ہمراہ لیتے آئے انکا ترجمہ کیا یہہ تینون طرح کے علم طب
یعنی لاٹن یونانی عربی یورپ کے علم طب کی بنیاد ہوئین یہہ جنگ ۱۰۹۶ء مین شروع ہوئی
اور ۱۲۹۱ء مین آخر ہوئی اس جنگ سے واپس ہونیکے وقت سے یورپ کے لوگون نے عربی
یونانی اور لاٹن زبانین سیکہنا شروع کین اس سبب سے یورپ کی لوگونکے زبان مین عربی
یونانی اور لاٹن کی اکثر الفاظ مروج ہین گویا یورپ کے زبان کی بنیاد ان تینون زبانون سے ہے
۱۳۱۵ء مین شہر بلونا مین مونڈینا نام شخص نے انسان کی تشریح کرنا شروع کی اسی سن مین
متاخرین کی طبابت متقدمین سے جدا ہوئی ۔ دوسرا سبب علم کی ترقی کا یورپ مین یہہ ہوا کہ ۱۴۵۳ء
مین شہر قسطنطنیہ کو محمد نام بادشاہ نے فتح کیا اس شہر کی خانقاہون کے عالم جو کہ عیسوی تہے وہان
سے نکلکر یورپ کیطرف آئے اور اپنے ہمراہ کتابونکو بہی لائے یورپ مین ان کتابونکا ترجمہ
ہونا شروع ہوا اور درس تدریس شروع ہوئی ان لوگونکے آنیکے باعث یورپ کے لوگونکی
جہالت اور نادانی کی تیرگی علم کے چراغ سے روشن ہوئی ۔ تیسرا سبب یہہ ہوا کہ خود یورپ کے
لوگونکو بہی علم سیکہنے کا شوق ہوا بسبب ان کتابونکے ملنے اور اُن عالمون کے آنے کے ۔ چوتہا سبب
علم کے پہیلنے کا یہہ ہوا کہ اسی عرصہ مین چہاپنے کی ترکیب ایجاد ہوئی جسکے سبب جلدی
علوم ملک یورپ مین پہیلنے لگے ان کلہم امور کے سبب علم طب کی ترقی ہوئی اور ۱۶۰۰ء مین
اطبا کے تین حصے ہوئے ایک طبیب دوسری اہل کیمیا تیسری اہل تشریح ان تینون مین سے
علم تشریح نے بہ نسبت دوسری علوم کے زیادہ ترقی پائی ۔ یورپ مین طبابت کا علم سنہ ۱۸۰۰ء
کے آخر تک اسیطرح جاری رہا اور ترقی پای جیسا کہ مذکور ہوا اس صدی کے آخر سے
ابتک علم طب مین مثلاً علم نباتات علم کیمیا وغیرہ کی ترقی ہوتی جاتی ہی یہہ زیادتی اور ترقی علم کی
کسی ایک شخص سے اور کسی ایک ملک سے نہین ہوئی کہ جسکا فخر اور بزرگی اوس شخص

یا اوس ملک کو ہو بلکہ بہت سے شخص کئی ملکون مین اسکے درپے ہین ایسے
وے سب اِس فخر و بزرگی کے مستحق ہین فقط باقی آیندہ —

راقم میرزا اصفدر علی سپیز آسس ٹنٹ سرجن سوم بلیٹن باقاعدہ

## تاریخ

## عبدالمومن بن علی سلطان ملک ہسپانیا

سلطان عبدالمومن بن علی نے جب آفریقہ کے امورات کے انتظام کو بخوبی تمام سرانجام دیا تو توسن توجہ کے عنان کو اپنی دارالسلطنت مرافعہ کو آرایش و زیبایش دینی کے طرف گرم جولان کیا اور اوسنے عدالت کے محکمون اور مکتبون اور مدرسون سے رونق بخشا۔ اور اوس نے وہان ایک ایسے دارالعلوم کی بنیاد ڈالی کہ جہان نوجوان لڑکون کی نہ صرف علم و ہنر مین بلکہ پیشہ نبرد آزمائی مین اور ایسے ایسے کسب و کمال مین جو ہر سرفروشی کو ضرور ہو۔ تعلیم و تربیت کی جاوے۔ کیونکہ اوسکو فقط قاضیان قابل کی اور ناظمان لایق صوبجات۔ اور حاکمان شہر کی حاجت نہ تہی بلکہ اوسکی تمنا یہہ تہی کہ عمدہ عمدہ سپہ سالار اور اچھے اچھے سپاہ جرار اپنے مدارس سے تیار ہوکر نکلتے دیکھے غرض اوس سلطان نے نامی گرامی اعلیٰ ترین خانوادون کے لڑکون کو اور دوسرے قبیلون کے بچون کو اُن مکتبون اور مدرسون مین داخل فرمایا چنانچہ اونکا شمار تین ہزار کا تہا۔ اور اونکا حسن ایسا برابر بلا فرق و تفاوت تہا کہ ہر ایک دیکھنے والے کو

ایسا معلوم ہوتا تہا۔ کہ ان سب لڑکون نے ایک ہی دن کتم عدم سے کشور
ہستی میں قدم رکہا ہے یہہ کل لڑکے حافظ اور بعض وقت طالب عالم کے
لقب سے ملقب کئے جاتے تہے ۔ کیونکہ وہ عقائد و فقہ کی نہایت عمدہ
عمدہ کتابیں پڑہتے تہے ۔ اور اونکو یاد رکہتے تہے۔ اور بہت سے
... جب کتابون میں ہی اونکا درس ہوا کرتا تہا ۔

سلطان عبد المومن کی یہہ عادت تہی کہ ان سب حافظون کو جمعہ کے دن
اپنے بارگاہ شاہی میں فراہم کرتا۔ اور اونکو حکم دیتا کہ ہفتہ بہر جو کچہہ کہ
انہون نے پڑہا سیکہا تہا اپنے حضور میں اعادہ کرین ۔ پس اسطرح سے
اول نوجوان حافظون کو واسطے تحصیل علوم و فنون کے ترغیب و تحریص
دیتا تہا ۔ تاکہ آخر کار وہ عالم فاضل اور مستعد و مجتہد اور راے صاب
دینے میں قابل و کامل بن جائین ۔ اور دوسرے روز سلطان عبدالمومن
بن علی کے سامنے وہ اپنے اپنے گہوڑون کی سواری کا اور ہتیار چلانیکا
ہنر بتلانے میں نیزہ پہینکنے اور گہوڑدوڑ میں پہرتی اور شتابی دیکہا دیتے
اور کبہی ایسے ایسے کمالات و فنون جو اونکی وضع سپاہانہ و طرز دلاورانہ
سے مناسبت رکہتی تہی ۔ کر بتلاتے تہے اور تیسرے روز اونکی غلیل
بازیکی مشاقی و چابک دستی کا ۔ برچہیون کی پہینک مار کا پتہرون کا
نشانہ لگانیکا ۔ اور پہینک کر مارنیکے دوسرے ہتیارون کو استعمال مین
لانیکا امتحان لیاجاتا تہا ۔ اور ایک دن پہر وہ سلطان اون حافظون سے
شناوری یعنی تیرنیکا شغل کرواتا تہا ۔ باقی آئندہ ۔ راقم خیرخواہ انام صدرالاسلام

# علمی خبرین

لنڈن کے اخبارون مین سے "ڈیلی ٹیلیگراف" ۲۲۰،۰۰۰ پرچہ فروخت ہوتے ہین اور "ڈیلی نیوز" کے ۱۶۰،۰۰۰ پرچہ اور "ٹائمس" کے ایک لاکھ پرچہ اور "کرانیکل" کے ۹۰،۰۰۰ پرچہ اور "گرافک" اور "لنڈن نیوز" معہ تصاویر اور پولس نیوز معہ تصاویر انین ہر ایک اخبار کے ایک ایک لاکھ پرچے فروخت ہوتے ہین+

پروفیسر پیر وسینو جو منڈوی کے رہنے والے ہین اور ڈاکٹر ایچ - ای لکس صاحب نے جو بتھلم کے باشندہ ہین یہہ دیکھا یا ہی کہ تار برقی کے ذریعہ سے چیزون کی شکل اور رنگت ایک مقام سے دوسرے مقام تک منتقل ہوتی ہی جیسے کہ آلہ ٹیلی فون کے وسیلہ سے آواز سنائی دیتی ہے اور امید ہے کہ یہہ لوگ بہت جلد ایک ایسا آلہ ایجاد کر لین گے جسکے ذریعہ سے وہ آدمی جو ہزارون کوسون کے فاصلہ پر ہونگے اور جنکے درمیان مین بڑے بڑے سمندر حائل ہونگے ایک دوسرے کو دیکھینگے اور آپسمین بات چیت کرینگے

خبر ہے کہ روس کے شاہی مجلس علوم و فنون کے ایک شعبہ کے لوگ ایک ہوائی جہاز کے ایجاد کرنے کی کوشش کر رہے ہین جو ہوا مین اوپر چلے گا - ان ایجاد کرنے والونکا اقرار ہے کہ اوہنون نے ایک کشش دریافت کی ہے جو زمین کے کشش ثقل کے برخلاف عمل کر سکتی ہے جو ہوائی جہاز کہ اوہنون نے تجویز کیا ہی وہ ۴۰ فٹ کا لمبا اور ۴۲ فٹ کا چوڑا اور ۱۶ فٹ کا اونچا ہوگا - اس جہاز کی شکل عموماً مخروطی ہوگی اور یہہ جہاز

+ حاشیہ ایڈیٹر معلم
افسوس صد افسوس کہ ہمارے ملک کے علمی اخبارون کی یہہ نا قدری ہی کہ اگر سو پرچہ بھی فروخت ہوے تو غنیمت ہی باوجود کہ ہمارے ملک کی ولایت کی تعداد آبادی کے حصہ زیادہ ہی لیکن پھر بھی کرور کے+

دو پیچون کے ذریعہ سے چلے گا اور ان پیچون پر ایک خاص ساخت کے آلہ سے قوت
دی جاویگی اس جہاز کا وزن باوجود اس معتد بہ لنبائی چوڑائی کے دو سو سیر ہوگا
اور کہتے ہین کہ یہہ ایک غبارہ وغیرہ سے مختلف ہوگا کیونکہ اگر اس جہاز مین کوئی
چیز ٹوٹ جاویگی تو وہ ایک بارگی گر نہ پڑیگا بلکہ آہستہ آہستہ زمین پر اوتریگا

چند روز گذرے کہ مقام وینرنیسدت مین دفتر تلغراف کے
پاس ایک شہاب ثاقب ٹوٹ کر گرا اور پختہ سڑک مین دور تک دہس گیا۔ اس واقعہ
کو بہت سے لوگون نے ملاحظہ کیا اور بیان کیا کہ شہاب ثاقب مذکور بڑا چمکدار تہا
۔ جب اس آسمانی پتہر کو بغور ملاحظہ کیا تو معلوم ہوا کہ اوس مین ایک مثلث سوراخ
پانچ سانٹ (سانٹ زیادہ ہوتا ہے $\frac{۳۹}{۱۰۰}$ انچہ سے) کا چوڑا موجود تہا جسوقت
یہہ شہاب ثاقب گرا تہا تو وہان کے آس پاس کی زمین جہان وہ پڑا تہا اوسوقت
جہم گئی تہی بعد اسکے ڈاکٹر اسکویر کے روبرو جو وینرناسدت کے مدرسہ اعلی کے
مدرس تہے یہہ پتہر زمین سے نکالا گیا یہہ آسمانی پتہر مثلث الشکل تہا اور ہر طرف سے
مبلر یا جوہر دار تہا جسکے طرفین ہورے اور زردی مائل سرخ اور قدرے
سیاہ رنگ کی ہتین۔ اسکا وزن ۳۷۵ گرام کا تہا۔ اسکی تشریح اب کیجاتی ہے

ملک سائبریا یعنی شمالی روس کے ایک ضلع مین جسکا نام "درکویانسکی"
ہے ایک بہت بڑے گینڈے کا مردہ جسم ملا ہے یہہ جسم ایک دریا کے کنارہ
جو دریا جانا کے متعلق ہے یعنی اوسمین بہکر جاتا ہے ملا ہے اور پانی کی رگڑ سے
کہل گیا تہا۔ جسطرح کہ ۱۷۹۹ء مین دریا لینا کے کنارہ ایک بہت بڑے ہاتہی کا
جسم ملا تہا جسکو میمنتہ کہتے ہین (یہہ قسم ہاتہی کی اب دنیا مین نیست و نابود ہے)
اور اسیطرح سے اب یہہ گینڈ ملا ہے جو بالکل تر و تازہ ہے کہ گویا ابہی مرا ہے۔

اسکا چہرا کسی جانب سے ہٹا نہین ہے اور بانون سے ڈہکا ہوا ہے ۔

برقی روشنی کا تجربہ الہ آباد کے ریلوی اسٹیشن پر

قریب ہونے والا ہے اسکا انتظام مسٹر لاڈس اسکو ینڈر جو پروشیا کے باشندے ہین کرینگے ۔ چار لیمپ مختلف مقامون پر اس غرض سے رکھی جاینگے تاکہ روشنی تمام اسٹیشن مین ہو ۔ ہر لیمپ کے پیچھے ایک چاندی کا بہت صاف آئینہ نما عکس انداز لگایا جاویگا ۔ اور یہہ عکس انداز روشنی کی سید ہے اور معکوس شعاعون کو ایک سفید سطح پر ڈالیگا کیونکہ اس روشنی کی شعاعین آنکھون پر سیدہی نہین پڑنی پاوینگی ۔

ایک آلہ استماع صوت کلکتہ کے دفتر تلغراف مین قایم

کیا گیا ہے ۔ اور خوب اچہی طرح سے کام دیتا ہے ۔ بطور تجربہ کے بذریعہ اس آلہ کے گفتگو دو شخصون مین کرائی گئی جو دور دور کے مقامون مین تہے اور نزدیک کے مقامون مین بہی اس تجربہ کو کیا گیا ۔ غرضیکہ ہر طرح سے یہہ آلہ مکمل اور پورا پایا گیا ہے ۔ جب رانی گنج اور کلکتہ کے آدمیون سے بذریعہ اس آلہ کے گفتگو ہوی تو اوسکو قابل اطمینان پایا ۔

مقام ٹیبورن سے یہہ کیفیت آی ہے کہ فاسفورس کو

چہاپے کی روشنائی مین ملا سکتے ہین اور اسکی وجہ سے حروف اندہیری رات کو چمکدار ہونگے ۔ خبر ہے کہ مقام ٹیبورن مین ایک روزانہ اخبار اسیطرح فاسفورس کی روشنائی سے چہاپا جاویگا جسکی وجہ سے اندہیری رات مین لوگ بغیر چراغ کے پڑہ سکینگے ۔

# زراعت

## تماکو بونے کے لئے کس قسم کی زمین ہونا چاہیے

صرف تجربہ سے معلوم ہو سکتا ہے کہ کونسی زمین تماکو کی زراعت کے قابل ہوتی ہے۔
لیکن مشہور ہے کہ ہوانا تماکو کی خوبی لوہے کی مقدار اور حالت پر منحصر ہے جو زمین میں ہوتا ہے
ہماری ملک میں ہوانا اور ورجینیا تماکو سرخ قسم کی زمین میں پیدا ہوتی ہے۔ جو زمین سرخ اور
سرخی مائل بھوری رنگ کی ہوتی ہے اس میں اکثر لوہا یعنی لوہے کا "آگزائیڈ" (خاک یا کشتہ)
جسکا رنگ سرخی مائل بھورا ہوتا ہے شامل ہوتا ہے۔ اور جس زمین کا رنگ ہلکا ہوتا ہے اوس میں
کالا آگزائیڈ لوہے کا ملا ہوا ہوتا ہے۔

شمالی امریکہ اور یورپ کے ملکوں میں تماکو کی زراعت کے لئے بابت زرخیز زمین
کی ضرورت ہے لیکن اون ملکوں میں جنکی آب ہوا گرم ہے یا جہانکی ہوا میں تری بمقدار
ضرورت نہیں ہے۔ ملک ورجینیا میں تماکو کی زراعت کے لئے ہلکے سرخ رنگ کی زمین اور
پہاڑی زمین اور ہلکی کالی زمین جو پہاڑوں کے غاروں میں ہوتی ہے اور زرخیز نیچے
زمین تلاش کیجاتی ہے۔

ہند کے بعض بعض حصوں میں مثلاً اون جایوں میں جو دریائے گنگا کے کنارے
واقع ہیں اور ناروَرن سرکار (جنوبی سرکار) میں تماکو عمدہ اور تیز پیدا ہوتا ہے۔
جب نیک مرتبہ سے عمدہ اور مزہ دار تماکو پیدا ہو جاتی ہے تو اوسکا بونے والا مالدار ہو جاتا ہے

فقط ایگری کلچر۔ راقم محب حسین

## غزل

سوسن کچھ کہہ نہ شعلہ نہ کچھ کوہ طور ہے — ظاہر ہوا ہمیں کہ اوسی کا ظہور ہے
ہم سجدہ پھر بتوں کو نہ کیونکر کریں بتا — زاہد خدا کا جلوہ تو انہیں ضرور ہے

شراب خواری و اقسام فواحش مثل کثرت جماع و اغلام و جلق سے ضعف جگر و کمی اشتہا
رہا تہہ پاؤں کا پہولنا و سستی - تکاہل بدن دایمی قبضی لاحق ہون دور ہوتے ہین
فی بوتل ۱۰ روپیہ -

۴ - تریاق مایوسین یہہ دوائی جسکی نصف چاول خوراک بہی نامردی و
سرعت انزال و نسیان و ضیق النفس کہانسی - دمہ درد شقیقہ عرق النسا
وجع مفاصل و جلدی کہنہ امراض اور پرانے زخم خنازیر ناصور دور ہوتے ہین
جنکا دودہ و روغن زرد نہ ہضم ہوتا ہو اس سے اچہی طور پر ہضم کر سکتے ہین
فی خوراک ۸ / ۳۰ خوراک -

۵ - حب دافع ذیابیطس ان گولیون کے کہانے سے بار بار آنا پیشاب کا
و تشنگی بند ہو جاتی ہے سلسل البول و ضعف مثانہ و پیچش و اسہال دیرینہ
دریائی کے لاگ جو تاثیر آب و ہوا یا کثرت کار سے نظام عصبی مین بگاڑ ہوا ہو
دور ہوتے ہین عہ -

۶ - حب قایم مقام افیون اس سے بے ضرر و حرج نشہ افیون و چنڈو
چہوٹ جاتے ہین بہوک کہلتی ہے نیند آتی ہے سستی بدن و نزلہ و زکام و ریزش
جو گلے مین گرتی ہو و کہانسی و تپ ربعہ دور ہوتے ہین - صہ روپیہ

۷ - ہلاس اسکے سونگہنے سے پڑوال دور ہوتے ہین عمہ ؍ -

۸ - حب دافع آتشک کیسی سخت آتشک ہو زہر یا مادین بلا تکلیف مونہہ و
دوست جاتا رہتا ہی ۱۰ روپیہ -

۹ - ماء اللحم یہہ پہول میوجات و طیور کے گوشت سے طیار کیا ہوا عرق نامردی
و قرار شکم و نعوظ و استرخاء و مالیخولیا مراقی و خفقان و کمی خون کو کہوتا ہے -
فی بوتل عمہ -

## ایک عرق بطور علاج حفظ ما تقدم

مرض جانکاہ آتشک و سوزاک وغیرہ سے بچنے کے لئے تجربہ کیا گیا فی بوتل عا ایک بوتل چھ مہینے کیواسطے کافی ہے مفصل حال آدہ آنہ کے ٹکٹ کے بھیجنے سے معلوم ہو سکتا ہے نمبر ۱۵۰

## رسید زر از حضرات خریداران معلم

| | |
|---|---|
| نواب شوکت جنگ بہادر دام اقبالہم | سے ر |
| نواب اکرام جنگ بہادر دام اقبالہم | سے ر |
| نواب وزارت علیخان بہادر دام اقبالہم | سے ر |
| نواب احمد علیخان بہادر دام اقبالہم | سے ر |
| مولوی حافظ محمد انور اللہ صاحب اوستاد حضرت بندگان عالی حضور پرنور دام اقبالہم | سے ر |
| حکیم سید علیخان بہادر میر مجلس صفائی | سے ر |
| مولوی محمد حسن عطاء اللہ خان صاحب منصرم معتمد صدر المہام عدالت سرکار عالی | سے ر |
| مولوی محمد اعظم صاحب ابو الجلال نائب سررشتہ دار دفتر معتمد مالگزاری سرکار عالی | سے ر |
| مولوی محمد غضنفر علی صاحب مہتمم دفتر معتمد مدار المہام سرکار عالی علاقہ تعمیرات عامہ | سے ر |
| منشی کشن راؤ صاحب میر منشی دفتر معتمد مالگزاری سرکار عالی علاقہ مال | سے ر |
| غلام نبی صاحب جاگیردار پوکلن پلی | للعہ |

# فہرست مضامین



## فہرست تصاویر آلات

# جر ثقیل

## بقیہ مضمون پانی چڑہانے کے طریقے

۳۰ بادی النظر مین معلوم ہوتا ہے کہ ہوا کا دباؤ جو پانی کے ستون کو سکشن پائپ مین سنبھالے رہتا ہی اوس قوت کو مدت دیتا ہے جو پانی چڑہانے کے کام مین آتی ہے ۔

۳۱ لیکن جب اچھی طرح سے اون قوتون پر غور کرتے ہین جو اس طریقہ مین کام دیتے ہین تو معلوم ہوتا ہی کہ یہہ بات نہین ہے ۔

۳۲ ان قوتون مین سے بعض ایسے قوتین ہین جو اوس پانی کے ستون کی چوٹی سے جسکو پسٹن نے اوپر چڑہایا ہے اوپر سے نیچے کو کنوے کی تلے کے طرف زور کرتی ہین اور بعض ایسے ہین جو نیچے سے اوپر کی طرف زور دیتے ہین ۔ اب یہان سے یہہ بات ظاہر ہے کہ وہ قوت جرثقیلی جو پسٹن کو اوپر کہینچنے کے لئے استعمال کیجاتی ہے تمام اوس زور یا قوت پر غالب آتی ہے جو اوپر سے دبانے والی قوت مین بعد منہا نیچے سے دبانے والی قوت کے باقی رہتی ہے ۔ یعنی وہ قوت جو نیچے کی طرف زور دیتی اوس قوت سے جو نیچے سے اوپر کی طرف زور دیتی ہے زیادہ ہوتی ہے اور پسٹن کو اوپر کہینچنے مین اس قوت کو مغلوب کرنا پڑتا ہے جو نیچے کے طرف زور دیتی ہے ۔ اب ہم تصریح کے لئے اوس پانی کے ستون کو قیاس کرتے ہین جو ویلو مین گذر کر پسٹن کے اوپر رکہا ہوا ہی اس پانی کے ستون کے اوپر کی سطح پر کرہ ہوا کا دباؤ پڑتا ہے اسواسطے پسٹن کو ہوا کا دباؤ سنبہالنی پڑتا ہی ۔ اور پسٹن کو اوس پانی کے ستون کا بہی بوجہہ سنبہالنے پڑتا ہے

جو اوسکے اوپر واقع ہے - کرۂ ہوا کا وہ دباؤ جو کنوے کے پانی کی سطح پر پڑتا
پانی کے ذریعے سے پسٹن کے تلے تک پہونچتا ہے - لیکن یہہ اثر کرہ ہوا کی دباؤ کا
پسٹن کے تلے تک پہونچنے مین اوس پانی کے ستون کے وزن کی وجہہ سے
گہٹ جاتا ہے جو پسٹن کے تلے اور کنوے کے سطح کے درمیان مین واقع ہے
کیونکہ کرہ ہوا کا دباؤ جو کنوے کے سطح پر پڑتا ہی اول اوس پانی کے ستون
کے بوجہہ کو سنبہالتا ہی جو پسٹن کے تلے اور کنوے کے پانی کے سطح کے
درمیان واقع ہے - اور پسٹن کے تلے پر صرف اوسقدر زور ڈالتا ہی جو اس
پانی کے ستون کو سنبہالنے کے بعد باقی بچتا ہی - اسواسطے جو اثر پسٹن کے
تلے پر پڑتا ہی وہ ویسا ہی ہوتا ہے جیسا کہ اگر وہ پانی کا ستون جو پسٹن کے
تلے اور کنوے کی سطح کے درمیان مین ہی پسٹن کے اوپر ہوتا اور اوسکو
نیچے دباتا - اور نیچے سے کرۂ ہوا کا دباؤ جو کنوے کے پانی کی سطح پر
پڑتا ہے اوس پسٹن کو دباتا - پس پسٹن کو نیچے کے طرف دو قوتین
دباتی ہین ایک تو کرۂ ہوا کا دباؤ جو اوس پانی کے سطح پر پڑتا ہی جو پسٹن کے
اوپر واقع ہے دوسرے پانی کے ستون کا بوجہ جو پسٹن کے اوپر بہرا ہوا
اور دوسرے پسٹن کو کرہ ہوا کا وہ دباؤ اوپر ڈہکیلتا ہے جو کنوے کے پانی کے
سطح پر پڑتا ہی اور بذریعہ اوس پانی کے ستون کے پسٹن کے تلے تک
پہونچتا ہے جو پسٹن کے تلے اور کنوے کے پانی کے سطح کے درمیان
بہرا ہوا ہی - اور یہہ ہوا کا دباؤ جو پسٹن کے تلے پر نیچے کے طرف سے پڑتا ہے
اور پسٹن کو اوپر اوٹہاتا ہے اوس کرہ ہوا کے دباؤ کو توڑتا ہی جو اوس
پانی کے سطح پر پڑتا ہی جو پسٹن کے اوپر بہرا ہوا ہے اور پسٹن کو اوپر سے

دباتاہی ۔ پس پسٹن کو نیچے دبانے والی قوت صرف اوسہی پانی کی باقی رہے جواو
اوپر بہرا ہوا ہے ۔

۳۳ پس اوپر کے بیان سے ظاہر ہوتا ہے کہ پمپ پانی سے
پانی بہرنے کے لیئے اسقدر قوت دینا چاہیئے جو اوس تمام پانی کے بوجہ کے
برابر ہو جو نل مین بہرا ہوا ہے اور یہہ کہ کرہ ہوا کا دباؤ پانی بہرنے یا پانی
چڑہانے کی قوت کو کسیطرح کی کچہہ مدد نہین دیتا ہے ۔

۳۴ چونکہ پمپ کی حرکت پانی چڑہانے مین ٹہیر ٹہیر کر ہوتی ہے
اسواسطے وہ دہار پانی کی جو ٹونٹی کی راہ سے نکلتی ہے وہ بھی ضرور رُک رُک
کر بے ترتیب طور سے نکلے گی اگر کوی تدبیر اس بے انتظامی کے دفع کرنے کی
کی جا دیگی ۔ پمپ کی چوٹی پر ایک چہوٹا حوض اوس بے انتظامی کے دفع کرنے
کے لیئے اوسطور کا تیار کر سکتے ہین جو شکل نشان ۱۳ سے ظاہر ہے ۔
اگر پمپ کو مثلت مثلاً اسطرح حرکت دین کہ پانی ایک معین عرصہ مین اسقدر
زیادہ کنوے سے اوپر چڑہے جو مقدار مین اوس پانی سے زیادہ ہو جو
ٹونٹی سے نکلتا ہی تو یہہ پانی ٹونٹی کے اوپر نل کے پیپے مین ضرور جمع
ہوتا جا یگا اسواسطے م ن حوض پانی سے بہر جا یگا ۔ اور اس حوض مین پانی
بہرتا رہیگا یہان تک کہ اس پانی کی سطح بلند ہو جاویگی اور یہہ پانی ٹونٹی کی دہار پر
ایک دباؤ ڈالیگا اور دہار مین اسقدر تیزی یا تندی پیدا کریگا جو اوس زور کے
برابر ہوگا جو اوس پانی مین ہے جو بذریعۂ پسٹن کے کنوے سے اوپر چڑہایا
جاتا ہی ۔ اسواسطے حوض کے پانی کی سطح زیادہ بلند ہونے سے موقوف ہوگی
لیکن جب پسٹن اوپر حرکت کرتا ہی تو حوض کے پانی کی سطح مین ایک خفیف تغیر البتہ

واقع ہوتا ہی کیونکہ جب پسٹن نیچے جاتا ہے تو حوض کا پانی ٹونٹی کی راہ سے نکلتا رہتا ہی اور اس عرصہ مین پانی کنوے سے اوپر نہین آتا ہے اور اسکا نتیجہ یہہ پیدا ہوتا ہے کہ حوض کے پانی کی سطح مین ایک کمی واقع ہوتی ہے۔ اور جب پسٹن اوپر آتا ہے تو پانی بہی اوپر چہڑتا ہے اور حوض کے پانی کی مقدار بہ نسبت اسکے کہ وہ ٹونٹی سے نکلے زیادہ ہوجاتی ہے۔ اور اسکا نتیجہ یہہ ہوتا ہی کہ حوض کے پانی کی سطح بلند ہوجاتی ہے اور اسطرح حوض کے پانی کی سطح پسٹن کے ساتہہ کم و زیادہ ہوا کرتی ہی۔ لیکن اگر بہ نسبت پمپ کے اندازہ کے حوض کا طول و عرض اور عمق بڑا ہو تو یہہ اختلاف پانی کی سطح مین کم ہوگا کیونکہ وہ مقدار پانی کی جو پیپے کے ایک حصہ مین بہری ہوی ہے اور جو اوس پانی کے برابر ہے جسکو پسٹن ایک مرتبہ مین کہینچ لاتا ہے بہت تہوڑا تغیر پانی کی سطح پر پیدا کریگی۔ اور پانی اس موری کی راہ سے برابر نکلا کریگا۔

۳۵ شکل نشان ۱۴ مندرجہ ذیل سے اس قسم کے پمپ کی حرکت بآسانی سمجہہ مین آتی ہے۔ اور یہہ شکل سیکشن پمپ کی ہی جو اکثر بروقت لیکچر دینے کے شاگردون کے سمجہانے کے لئے کارآمد ہوتا ہی چ چ پمپ ہنڈل یعنی پیچ چلانے کا ہاتہہ ہے جو پسٹن راڈ الف یعنے اوس سلاخ کو جو پسٹن مین لگی ہوی ہے اوپر نیچے اوٹہاتا ہے۔ اور پمپ بیرل یا پانی چڑہانے کا نل شیشہ کا بنا ہوا ہے جسمین سے پسٹن دیکہائی دیتا ہے۔ اور اسمین ایک ویلو ہے۔

اور اس آلہ مین دوسرے جزا وہین جزون کے مطابق ہین جو شکل نشان ۱۳ سے ظاہر ہوتے ہین

۳۶ ایک اور دوسری وضع پانی چڑہانے کے نل کی ہی جسکو فورسنگ پمپ کہتے ہین

یہہ نل بہت مروج ہے اور اسکے استعمال مین بہت فائدے ہین - یہہ الہ شکل نشان ۱۵ مندرجہ ذیل سے ظاہر ہوتا ہے -

سکیشن پائپ س ی مین سیطرح کا فعل ہے جو سکیشن پمپ مین ہے - لیکن اسکا پسٹن س و ایک ٹھوس لٹو ہے جسمین ولو نہین ہے

۳۷ فورسنگ پائپ ج ج اپنے بنیادی ف کے اوپر ایک ولو ورو رکہتا ہے جو اوپر کے جانب کہلتا ہے - جب پسٹن س و کو اوپر اوٹہاتے ہین تو ولو و کہلجاتا ہے اور پانی سکیشن پائپ سے پمپ بیرل مین جاتا ہے اور جب پسٹن س و کو نیچے دباتے ہین تو ولو و بند ہوجاتا ہے اور پانی پسٹن کے دباؤ سے ولو ,, د،، مین زور سے گذر کر فورسنگ پائپ مین اوپر چڑہتا ہے - اسیطرح سے جب تک یہہ پانی چڑہانے کا الہ چلا کرتا ہے تب تک پسٹن کو اوپر حرکت دینے سے پانی سکیشن پائپ مین سے پمپ بیرل مین جاتا ہے اور اوسکو نیچے حرکت دینے سے پمپ بیرل مین سے فورسنگ پائپ مین جاتا ہے -

۳۸ اس غرض سے کہ فورسنگ پائپ مین سے متواتر پانی نکلتا رہے ایک ظرف ہوائی (یہہ وہ ظرف ہے جسمین ہوا بہری ہوئی ہوتی ہے) اکثر فورسنگ پمپ پر لگا دیتے ہین - ایسے فورسنگ پمپ کی وضع جسمین ظرف

ہوا ای بہی لگایا جاتا ہے شکل نشان ۱۶ مندرجہ ذیل سے واضح ہے -

شکل نشان ۱۵

۳۹ جب پسٹن کو نیچے حرکت دیتے ہین تو پانی ویلو "د" مین ہوکر
اوس ظرف مین جاتا ہی جو چارونطرف سے بند ہوتا ہے اور جسمین ہوا بہری ہوی
ہوئی ہے اور فورس پائپ یا نل ج ج اس ظرف مین اوتار آجاتا ہی اور اوس
ظرف کے تلے مین ختم ہوتا ہے پانی زور کیکر اس ظرف مین بلند ہوتا ہے اور
سطح "و" "و" تک چڑہجاتا ہے اور جو ہوا اس پانی کی سطح پر ہوتی ہے وہ
دبتی ہے - اور جب یہہ پانی لوٹنے سے بذریعہ ویلو "و" کے جو بند ہوجاتا ہے
محفوظ رہتا ہے تو ہوا کا دباؤ جو اس ظرف م ن مین بہری ہوی ہے اوسپر
پڑتا ہے اور یہہ ہوا کا دباؤ پانی کو زور دیتا ہے جو نل ج ج مین ہوکر اوپر
چڑہتا ہی اور وہان سے متواتر ایک لگاتار دہار مین بہتا رہتا ہے -

۴۰ فورسنگ پمپ معہ اپنے ظرف ہوا ای کے جو عام استعمال
کے واسطے تیار کیا جاتا ہے شکل نشان ۱۷ سے واضح ہے - اس جگہہ
اوسکے تمام اجزا کو اونہین حرفون سے ظاہر کیا ہے جن سے کہ شکل
نشان ۱۵ اور ۱۶ مین ظاہر کیا تہا -

شکل نشان ۱۶

شکل نشان ۱۶

۴۱ جن فورسنگ پمپون مین پانی بڑے زور کے ساتہہ پمپ

کو دباتا ہے اونمین بہت ضروری ہے کہ پسٹن پمپ بیرل کے ساتہہ بخوبی ملکر
رگڑکہاتا ہوا حرکت کرے - یہہ ترکیب ایک عمدہ پلنجر کی وجہ سے ہوسکتی ہے
جو پ شکل نشان ۱۵ سے ظاہر ہے - یہہ پلنجر ایک چمڑے کے پٹے الف
ب مین ہوکر حرکت کرتا ہے - اور یہہ پٹا پہتہ کا پلنجر کے ٹہیک مناسب
بنایا جاتا ہے - یہہ پلنجر اوس پٹے سے خوب پہیان رہتا ہے اور ذرا بہی
سالس ہنین ہوتی ہے کہ پانی جاوے یا ہوا آوے - اور اس مین چربی
یا تیل لگایا جاتا ہے جسکی وجہ سے وہ پہسلتا ہوا حرکت کرتا ہے - جب یہہ
پلنجر اوپر اوٹہتا ہے تو وہ جگہہ جسکو وہ چہوڑتا ہے پانی سے بہر جاتی ہے
اور یہہ پانی ویلو دو مین ہوکر فورسنگ پائپ مین جاتا ہے -

۴۲ اگر ہم اوس فورسنگ پمپ کو بغور دیکہین جو شکل
نشان ۱۷ سے ظاہر ہے تو ہمکو معلوم ہوگا کہ وہ اصول جنپر پسٹن نیچے
اوپر حرکت کرتا ہے نہایت صاف صاف ہین - جب پسٹن اوپر اوٹہتا ہے
تو وہ سکیشن پائپ مین سے پانی کو کہینچکر پمپ بیرل یعنے نل مین اس کے اندر
لیجاتا ہے اور جب نیچے حرکت کرتا ہے تو پمپ بیرل مین سے پانی کو فورس
پائپ مین ڈکہیلتا ہے -

شکل نشان ۱۸

۴۳ اس جگہہ پسٹن ٹہوس ہے اور اوسمین کوی ویلو نہین ہے اس مقام پر اسباب کا کوی سبب معلوم نہین ہوتا ہی کہ کیون پسٹن کے اوپر کی سطح پانی کے اوٹہانے مین کام نہین دیتی ہے جیساکہ اوسکے نیچے کی سطح کام دیتی ہے ۔ چاہیے یہہ تہا کہ جیسے پسٹن کے نیچے کی سطح پانی کو سکشن پایپ سے کہینچتی ہے اوسیطرح سے اوسکے اوپر سطح پانی کو فورس پایپ مین ڈہکیلتی ۔ یا یون کہو کہ جب پسٹن نیچے اوترتا تو چاہیے تہا کہ جیسا اوسکے نیچے کی سطح پانی کو فورس پایپ مین ڈہکیلتی ہے اوسیطرح سے اوسکی سطح بہی پانی کو سکشن پایپ مین سے کہینچتی ۔ اس تدبیر کو عمل مین لانے کے لئے صرف یہہ ضرور ہے کہ پسٹن کے بیلن کی چوٹی کو بند رکہین اور پسٹن کی سلاخ خوب چپان ایک سوراخ مین ہو کر حرکت کرے اور پسٹن کی چوٹی یا سر فورس پایپ اور سکیشن پایپ اور کنوے کے تلے مین برابر پہونچے ۔

۴۴ تدبیر مذکورہ بالا کا عمل شکل نشان ۱۹ سے بخوبی ظاہر ہے ۔

شکل نشان ۱۹

۴۵ جب پسٹن کو اوپر کہینچتے ہین تو سکشن ویلو "ف" کہلتا ہے
اور پانی کہنچکر پمپ بیرل مین جو پسٹن کے نیچے ہے بہر جاتا ہے اور جب پسٹن
کو نیچے دباتے ہین تو وہی سکشن ویلوف بند ہو جاتا ہے اور پسٹن کا زور
پانی پر پڑنے سے جو اوسکے نیچے بہرا ہوا ہے ویلو ج کہلتا ہے اور پانی
فورس پائپ س ح مین چہڑتا ہے - اور جب پسٹن کو نیچے دباتے ہین
تو پانی سکشن ویلو "ی" مین ہی ہوکر گذرتا ہے اور اوس نل مین جاتا ہے
جو پسٹن کے اوپر واقع ہے - اور جب پسٹن کو اوپر کہینچتے ہین تو پانی اوپر کو
دبتا ہے اور سکشن ویلو ی کو بند کرتا ہے اور ویلو "د" کو کہولتا ہے اور
فورس پائپ مین بزور چہڑتا ہے - اس تدبیر سے متواتر پانی فورس پائپ مین
پمپ بیرل سے جاتا رہتا ہے اور کوئی ہرج واقع نہین ہوتا ہے اور اسیطرح
سے پمپ بیرل مین برابر پانی سکشن پائپ سے آتا رہتا ہے - اگر غور کرین
تو معلوم ہوگا کہ "ی" یا "ف" دونون ویلوون مین سے ایک کہلا رہتا ہے
جب پسٹن نیچے جاتا ہے تو ویلو ی کہلتا ہے اور ویلو "ف" بند ہو جاتا ہے
اور جب وہ پسٹن اوپر جاتا ہے تو ویلو "ی" بند ہو جاتا ہے اور ویلو "ف"
کہلتا ہے - سواسطے ایک متواتر دہار ایک نہ ایک ویلو مین ہوکر برابر پمپ
بیرل مین جاری رہتی ہے - اسیطرح سے خواہ پسٹن کو اوپر اوٹہاین یا نیچے
دباین "ج" اور "د" ویلوون مین سے ایک ضرور کہلیگا -

۴۶ جن سادے پمپون سے باغون مین پانی دیا جاتا ہے
وہ اوس شکل سے ظاہر ہین جو اس پانی چڑہانے کے رسالہ کے شروع مین مندرج ہے -
یہہ آلہ ایکہرا یا دوہرا فورس پمپ ہوتا ہے جسمین سے ایک پانی کا فوارہ نکلتا ہے

اور آب پاشی کا کام دیتا ہے۔

۴۷ "فایر انجن" یا آگ بجہانے کا الہ ایک دوہرا فورسنگ پپ ہوتا ہے جسکا ہر نل اصول مندرجہ بالا پر کام دیتا ہے۔

۴۸ اس آلہ کا عام نمونہ شکل نشان ۲۱ سے بخوبی ظاہر ہوتا ہے۔

۴۹ اس آلہ مین "الف" "الف" دو ٹہوس پسٹن ہین جو یکے بعد دیگرے نیچے اوپر حرکت کرتے ہین اور اوس پانی کو زور سے دباتے ہین جو حسب اصول متذکرہ بالا اوسکے دونون نلون یا پیپون مین پہنچا آتا ہے اور پہر یہہ پانی زور سے ایک ہوای ظرف "ج" مین جاتا ہے۔ پہر اس پانی کو وہ ہوا جو ظرف مذکور مین بہری ہوی ہے دباتی ہے اور یہہ پانی زور سے بذریعہ فورس پایپ "د" ایک بڑے لنبے چمڑے کے سونڈ سے نل مین جاتا ہے اور اس نل کے سرے پر ایک بڑا فوارہ لگایا جاتا ہے۔ آگ بجہانے والے اس چمڑے کے نل کو اوس مکان کے پاس لیجاتے ہین جسمین آگ لگی ہوتی ہے اور اوسکی ذریعہ سے پانی کو بڑے بلندی تک چڑہا لیجاکے جلتی ہوی آگ پر پانی چہوڑتے ہین اور اس تدبیر سے آگ بجہہ جاتی ہے۔ فقط

شکل نشان ۲۱

راقم محب حسین

ادب

## باقی مقالۂ گذشتہ اسباب حقیقیۂ سعادت وشقای انسان

میل انتقاد آثار واعمال ارباب صنایع واصحاب اختراعات وحبّ خُردہ گیری در
تألیفات وتصنیفات وافکار وخُطَب حُکما وعُلما وخدا وندان دانش عجیبہ میلیست
وغریبہ خواہش الیست کہ مُبدِع کون در افراد انسانیّہ نہادہ است۔ وفائدۂ این میل
وثمرۂ این خواہش در ترقیات از سعی ہزارہا مُربّی شفیق واز کوشش ہزارہا معلّم
دل سوز بیشتر است۔ واگر این میل در افراد این نوع نمیشد تساہُل وتسامُح
واہمال وتہاوُن انسانہارا فرا گرفتہ عُقُول صافیہ وقرائح ذکیۂ ایشان از خطّہ
نقص وحضیض ناتمامی ہیچ گاہے باوج کمالات وذروۂ فضائل عروج وصُعود
نمیکرد۔ وآثار عظیمہ ونتائج جلیلۂ خرد ودانش ایشان صورت ہستی نمیگرفت۔
واین صنائع بدیعہ وحِرَف انیقہ وعلوم دقیقہ بعالم شُہود جلوہ گر نمیشد۔ وغالب
قُوای مقدسۂ انسانہا کہ مخازن اسرار وحِکَم الٰہیّہ است در نہان خانۂ کمُون عاطل
وباطل ماندہ بلاثمر وبے فائدہ میگردید۔ پس این میل انتقاد واین خواہش
خُردہ گیری دعوت میکند انسانہارا بتحقیق وتدقیق وایشانرا برین میدارد کہ
در صنایع وحِرَف وعلوم ومعارف تَعَمُّق وتَدَبُّر نمایند وتساہُل وتہاون نورزند
وبودن این میل در افراد بشریّہ برین دلالت میکند کہ کمالات انسانیّہ را نہایتی
نیست وقدرت بنی آدم را اندازۂ نیباشد۔ وہر اثرے کہ از انسان
سر زند اگرچہ در نہایت حُسْن وغایت اِتقان واحکام بودہ باشد باز نظر بقوای
فعالۂ نکہ در وگذاشتہ شدہ است خالی از نقص وعیب وناتمامی نخواہد بود۔
وشور استعمال این میل اینست کہ دارای آن بواسطۂ حسدیکہ از آثار خسّت نفس است

آنقدر خواهش انتقاد را قوت بدهد و حب خرده گیری را بدان پایه برساند که از سرعت حرکت در عیب جوئی فرصت نظر بمحاسن او را دست یاب نگردد - و بغیر عیب و نقص چیز دیگرے در آثار حسنهٔ ارباب دانش و بینش بدیدهٔ غبار آلود حسدش نیاید - و اگر فساد این میل در قومی عمومی گردد البته فتور همت آن قوم را فرا گرفته افکار عالیه و آثار عظیمه و کارهائے سترگ از ایشان ظهور نخواهد نمود - چونکه غایت قصوی و مطلب اقصی و منظور اوّل هر کسے در ارتکاب اعمال شاقه چه بدنیه بوده باشد و چه فکریه جلب تحسین و استحسان محمدت است از دیگران - و اگر مدح و ثنا و تحسین و ستایش در اعمال و افعال نازل شده بغیر از تشنیع و تقبیح اثر دیگرے بر آثار انسانیه مترتب نشود قوای عقلیه لامحاله از حرکت باز خواهد ماند و قوای بدنیه را وهن و سستی فرا خواهد گرفت -

میل لقاء اسم بعد از وفات و خواهش پایداری نام پس مردن انسان را برین بر میانگیزاند که آنچه در وی گذاشته شده است از قوت و توانائی و طاقت همه را بلا تهاون و بدون مساهله در استحصال امر سترگی که فوق طاقت دیگران بوده باشد بکار برد - چونکه تلبس بحالات حیات و حب نام آوری در زنده کافی برین میدارد که بقاء نام را پس از مرگ چون نام آوری در حالت زنده کافی بداند و بقدر توهم امتداد مدت آن در باندازهٔ تخیل لذت مساعی خود را بدون سستی در اکتساب اسباب آن بکار برد - و بودن این میل در انسان برین دلالت میکند که این نوع در بقاء و کمال سعادت خود محتاج است باموری بسیار دشوار و افعالی بسیار شاق که هرگز بر آنها قادر و توانا نخواهد شد مگر بدین گونه سببی فعال و باعثی مؤثر که خواهش بقاء نام بوده باشد پس از مرگ - و اگر میل بقاء اسم در بعضے

از نفوس کبیره متمکن نمی شد از کجا این اختراعات عجیبه و این صنایع غریبه و این علوم حکمیه عالیه و این فنون ریاضیه دقیقه ئیکه با خارق عادات سر مبارات و مجارات دار داین نوع را دست یاب می شد و این عالم جدید را که هر کسے بنوعی از آن بهره ور است از کجا استحصال مینمود — و اگر کسے بنظر بصیرت غور کند بروظاهر خواهد شد که ترقیات و تنزلات امم بر حسب قوت و ضعف این میل است در احاد آنها — و سوء استعمال این میل اینست که شخصی بخواهد چون (چنگیز خان) بسبب ریختن خون ملیونها از نفوس مقدسه انسانیه اسمی در عالم بگذارد و البته این گونه اسم گذاشتن همیشه بالعنها و نفرینها مقرون خواهد بود — و یا آنکه بخواهد چون آن احمق یونانی که در شب تولد اسکندر معبد زهره را آتش زد ابقار نامی کند و اسم خود را تا اید قرین خنده ها و قهقه ها ی سامعین و قارئین نماید — و این نوع ابقار نام را البته هیچ گونه لذتی و مسرتے نه بوده باشد بلی ابقار نام را آنوقت لذت خواهد بود که انسان مصدر امر سترگی گردد که در و منفعت عموم خلق بوده باشد — و چنان گمان نشود که اشخاصیکه حاشیه سے بر حاشیه فلانیه نوشته اند و یا آنکه دیباچه آن حاشیه را شرح کرده اند و یا آنکه در زاویه خاموشی نشسته در نزد مغفلین کسب شهرتی نموده اند از جملهٔ اصحاب نفوس کبیره سے میباشند که بذل جهدے کرده نامهای خود ها را درین عالم باقی گذاشته اند — بلکه باید دانست که بقار نامهای این گونه اشخاص در لوح عالم مثل بقار نام (عبید زاکانی) و (ملا دو پیازه) و مثل بقاء اسم (ابلیس) مصر است — و انسان عاقل را نشاید که باین گونه بقار نام خورسند گردد —

میل آزادی در افکار و حب حریت در افعال — باقی آینده

جمال الدین حسینی

## بقیہ مضمون ماخذ العلوم

**چوتہا مقدمہ** مسلمانون کے تواریخ مین اور حدیثون مین ہر کہ حضرت آدم علیہ السلام اور اونکے ذریت کی زبان طوفان کے قبل تک سریانی تہی شیعون کے حدیث مین ہے کہ حضرت نوح وحضرت صالح وحضرت ہود وحضرت لوط وحضرت شعیب بدران حضرت موسیٰ وحضرت خاتم پیغمبران علیہم السّلام کی زبان عربی تہی لیکن لغتون مین لکھتے ہین کہ حضرت نوح وحضرت ہود وحضرت لوط علیہم السّلام کے نام عجمیہ ہین یعنی عربی ہنین میرے سمجھ مین ہنین آتا اون نامون کے وزن اور شتقات سب عربی ہین تو عجمیہ کیون ہوسنے لگے اور یہہ کہ شہر بابل کے بنانے مین فلیح بن عیبر کے وقت مین غلل پڑا اور زبانین اونکی بدل گئین مین یہہ سمجھتا ہون کہ وہ سب جب وہان سے متفرق ہوسے تینون بزرگون کی اولاد کو تین زبانین کہ جو اصلی تہین ملی پہلے زبان کہ بنا اوسکے حروف مفرد پر ہے اور بمنزلہ ابجد کے ہے اور عوام کے واسطے ہی اور جتنی زبانین اوسکے قاعدون کے تحت مین ہین اوسکا نام مین سنے فارسی رکہا ہے دوسری زبان کہ بنا اوسکی دوحرفی پر ہے اور جتنی زبانین اوسکے قاعدہ کے تحت مین ہین اوسکا نام مین سنے ترکی رکہا ہی تیسری زبان کہ غالب بنا اوسکی برعایت صنعت قلب سہ حرفی پر ہی اور جتنی زبانین اوسکے قاعدہ کے تحت مین ہین اوسکا نام مینے عربی رکہا ہے اور ایک حرف تنہا زبان سے نہ نکل سکیگا جبتک دوسرے حرف سے ملایا جاوے اوسکی واسطے خاصہ الف ووا دیا ہے اگرچہ ان تینون حرفون کے اور معنے بھی ہین اور دوسرے اور تیسرے معنی حاصل کرنیکے واسطے اور حرفون سے بھی ہو سکتے ہین اور فارسی وترکی مین فقط لفظ کی تفخیم کے واسطے بہت حرف

ملائے جاتے ہین اور حرف نسبت اور نسبت در نسبت اندنون مین خصوصاً فارسی
مین بہت ہین اور عربی مین حرف کے بڑہنے سے معنی بڑہ جاتے ہین یہہ
تینون زبانین الہام سے حضرت آدم علیہ السّلام اور اون کے بعد کے پیغمبرون
کو عطا ہوے ہین یعنی کلیت وجنسیت ونوعیت وصنفیت کے واسطے جیسے
انسان یا آدمی نوعیت پر دلالت کرتا ہے اوسکے سب فرد ہین ابتداے
خلقت سے آخر تک ہے اور جتنے اسماء واعلام واسمآء اصوات واصطلاحات
کے الفاظ ہین لوگون کے بنائے ہوے ہین اور بنتے جاتے ہین اصل زبان سے
کچہہ علاقہ نہین رکہتے ایرانی کا لقب حضرت ابراہیم علیہ السّلام پر پڑا جب سے اونکو
حکم ہوا صحرا گردی ودشت نوردیکا اسواسطے کہ اوسکے معنے کثیر السفر کے ہین
اور یہہ کہ ندی کے عبور کرنے سے اونکا لقب عبری ہوا دوریہ گویا وہ زبان
بسبب کثرت سفر اور لوگون کے اختلاط سے پیدا ہوئی جیسے اردو زبان مثلاً
اب وہ زبان صرف آسمانی کتابون مین ہے کسی قوم کی بول چال مین نہین ہے
اون آسمانی کتابون کے محاورے مین بہی آپس مین بڑا اختلاف توراة سے
لیکے ملاخیا نبی کے رسالے تک کہ اکتیس کتاب ہی ایک وتیری اور محاورے پر نہین ہے

**پانچوان مقدمہ** حضرت سام کی اولاد مین بہی بڑے بڑے بت پرست
اور سرکش گذرے ہین یہانتک کہ بعض اونکے سلاطین اپنے تئین خدا
کہتے اور کہلواتے تہے لیکن یہہ بات تو مین جنکو کچہہ جاہ ومنصب ہی اون مین
بہی پاتا ہون کہ اپنے واسطے سامان بزرگی والقاب ونصب نامے بزرگی کے
تیار کرنے لگتے ہین خصوصاً بڑے بڑے حکام کا تو کچہہ کہنا ہی نہین چین کے
تاتاری بادشاہ اپنے تئین چاند کی اولاد جانتے ہین مین یہہ سمجہتا ہون کہ کوئی شخص

اونہین اوسکا نام آنی دغاہی ہوگا ترکی مین آئی چاند کو کہتے ہین اور دغای بمعنی
زادہ یعنی ماہ زادہ یہہ نام ترکونکا ہوتا ہی خوشامدیون نے اوسکو حقیقت ٹہرادیا
اسیطرح سے تاتار اور مغل کی بڑی ماں جنسے ایک ذی بی الانقوا نام تہی اوسنے اوس
بڑہ نے ظاہر کیا کہ مین سورج سے حاملہ ہون اور سورج سی لڑکی جنی اوسی لڑکی کی
ذریت سی تاتاریہ ومغولیہ ہین اور مغولیہ کی ذریت سی سلاطین تیموریہ ہین جنہون نے
کئی سو برس ہندوستان کی سلطنت کی اونکو علم مین سورج کے تارے بہی یہہ شعر فارسی
لکہا ہوا تہا ؎ ازان بلند بود قدر آستانہ ما * کہ آفتاب قدم می نہد بشانہ ما *
عالمگیر اورنگ زیب نے کہ بڑا عالم تہا اوس بدعت کو موقوف کیا اور ان گذشتہ
قوم کے نام یہہ ہین عاد وثمود وجرہم اولی قوم عاد سے عمالقہ ہین اور فراعنہ مصر
قوم عمالقہ سے اور کنعان ان سبکو عرب بائدہ بہی کہتے ہین یعنی اونکی مفصل خبرین
اور آثار کچہہ باقی نہین ہین۔ کنعانی کو لکہا ہی کہ کنعان بن سام کی اولاد سے
ہین اور کنعانیون کی زبان مشابہ عربی زبان کے تہی۔ اور کنعان کے
ملک کو فینیقیہ یا فونیقیہ اور غور بہی کہتے ہین اور یہہ کہ کنعان بیٹا حضرت حام کا ہے
زمین کی تقسیم کے مخالف ہی اسواسطے کہ حام کی اولادکو افریقیہ ملا اگرچہ ان
قومون کی خبر مفصل معلوم نہین لیکن مجمل خبر اوسی زمانے کے اشعار مین عربی
کے ابتک موجود ہین اور عرب اپنے تاریخون کو اشعار مین لکہتے تہے اور مثلون
مین درج کرتے تہے خصوصًا لڑائیون کے دنون کو وہ اس فن مین
اور بہی کئی فنون مین ضرب المثل ہین حافظہ اونکا مشہور ہی اور بڑی دلیل
اون قومون کے ہونیکی یہہ ہی کہ اونکا احوال اجمالی قرآن مجید مین مذکور ہی
اور قرآن مجید مین اونہین قومون کا احوال مذکور ہی جنکو عرب بہود خوب جانتے تھے

۲- ادویہ جو سوزاک و قرحہ کو جو سالہا سال سے ہو جلد دور کری فی تولہ صہ

۳- شربت دافع نامردی و رقت منی و جریان و احتلام و ضعف اعضای رئیسہ و معدہ و کمزوری اعصاب و چشم و درد کمر و تاریکی چشم و خشکی بدن و درد سر جو کثرت شراب خواری و اقسام فواحش مثل کثرت جماع و اغلام و جلق سے ضعف جگر و کمی اشتہا و ہاتھ پاؤن کا پہولنا و سستی و تکاہل بدن دایمی قبضی لاحق ہون دور ہوتے ہین فی بوتل للعہ روپیہ۔

۴- ... یہ سین یہہ دوائی جسکی ضعف چانول خوراک بھی نامردی و سرعت انزال و نسیان و ضیق النفس کہانسی تر دمہ درد شقیقہ عرق النسا وجع مفاصل و جلدی کہنہ امراض اور پرانے زخم خنازیر ناصور دور ہوستے ہین جنکو دودہ ور وغن زرد نہ ہضم ہوتا ہے اس سے اچہی طور پر ہضم کر سکتے ہین فی خوراک ۸ر ۲۴ خوراک۔

۵- حب دافع ذیابیطس ان گولیون کے کہانے سے باربار آنا پیشاب کا و تشنگی بند ہو جاتی ہے سلسل البول و ضعف مثانہ و پیچش و اسہال دیرینہ و پانی کے لاگ جو تاثیر آب و ہوا یا کثرت کا رسے نظام عصبی مین بگاڑ ہوا ہو دور ہوتے ہین عہ۔

۶- حب قایم مقام افیون اس سے بے ضرر وجع نشہ افیون و چنڈو چہوٹ جاتے ہین بہوک کہلتی ہے نیند آتی ہے سستی بدن و نزلہ و زکام و ریزش ہو گلے مین گرمی ہو و کہانسی و تپ ربعہ دور ہوستے ہین صہ روپیہ۔

۷- ہلاس اسکے سونگنے سے پر ڈال دور ہوتے ہین عہ ۱۱۔

۸- حب دافع آتشک کیسی سخت آتشک ہو نر ہو یا مادین بلا تکلیف مونہہ و دست جاتا رہتا ہے للعہ روپیہ۔

۹ — ما ر اللحم یہہ پہول میوجات وطیور کے گوشت سے طیار کیا ہوا عرق نامردی
و قراقر شکم ولقوۃ و استرخا و مالیخولیا مراقی وخفقان وکمی خون کو کہوتا ہے ۔
فی بوتل عہ ۱۱ ۔

## ایک عرق بطور علاج حفظ ما تقدم

مرض جانکاہ آتشک و سوزاک دیدہ سے بچنے کے لئے تجربہ کیا گیا فی بوتل عہ
ایک بوتل چہہ مہینے کیواسطے کافی ہے مفصل حال آدہ آنہ کے ٹکٹ کے
بہیجنے سے معلوم ہوسکتا ہے نمبر ۱۵۰ ۔

## رسید زر از حضرات خریداران معلم

میر عبد السلام خان صاحب
اول تعلقدار اطراف بلدہ — سے ۲

# فہرست مضامین

| مضمون | نام مضمون نگار یا مولف | صفحہ |
|---|---|---|
| **ادب** | | |
| بقیہ مضمون ماخذ علوم | مولوی کرامت علی صاحب | ۲۰۶ |
| **معدن** | | |
| کروسن آیل یا مٹی کے تیل کے کنوے | محب حسین | ۲۱۱ |
| **حفظ صحت** | | |
| آنکھون کی بینائی قایم رکھنے کی ترکیب | ایضاً | ۲۱۸ |
| **فلسفہ** | | |
| فلسفہ وحدت جنسیت و حقیقت اتحاد لغت | مولوی جمال الدین صاحب حسینی | ۲۲۱ |
| **زراعت** | | |
| بقیہ مضمون زراعت | مولوی وحید الزمان صاحب | ۲۲۸ |
| **نبات** | | |
| سورج مکھی | محب حسین | ۲۳۲ |
| بانس صدہا کامون مین آتا ہے | ایضاً | ۲۳۳ |
| علمی خبرین . . . . . . . . . . . . . . . . | | ۲۳۵ |

## رسالہ حافظ صحت

(۱) یہہ رسالہ عرصہ سے ہر مہینہ کے ۱۵ و ۳۰ کو نکلتا ہے (۲) اسمین حفظ صحت کے لئے خوراک پوشاک خواب و بیداری اور کثیر الوقوع امراض کے خاص علامات وطریق تشخیص وعلاج وتجربہ ہای انگریزی و یونانی اور اُن تدابیر کا ذکر جو حسب تغیر موسم بطور علاج حفظ ما تقدم عمل مین لانے سے بیماری رُک سکتی ہے درج ہوتے ہین - (۳) جناب نواب لفٹنٹ گورنر پنجاب و سنڈری کمشنر و دارکٹر و مڈیکل فکلٹی و چیف کمشنر میوار وراجہ صاحب جودھپور وکپورتھلہ و نواب بہاولپور معاون ہین - (۴) قیمت معہ محصول سالتمام کے لئے رؤساسے عیلہ مقرر ہین - رسالہ دافع آتشک عصہ رسالہ قیافہ ۸ر

المشتہر

حکیم غلام نبی زبدۃ الحکما مہتمم رسالہ حافظ صحت لاہور موچی دروازہ

# اشتہار

## مجرب !!!

ادویۂ مندرجۂ ذیل شرطاً تاحصول صحت باداے نقد قیمت لاہور موچی دروازہ مین دار الشفای حکیم غلام نبی زبدۃ الحکما مالک مہتمم رسالہ حافظ صحت سے مل سکتی ہین -

۱ - روغن دافع سستی دباریکی وکجی مجلوق بچپن کی خرابی سے اگر رگ پٹے کمزور ہوگئی ہون تو اسکی چندروز مالش سے حالت اصلی پر آتی ہین فی تولہ عہ روپیہ -

۲ - ادویہ جو سوزاک دقرحہ کو جو سالہای سال سے ہو جلد دور کرے فی تولہ عہ روپیہ -

۳ - شربت دافع نامردی ورقت منی وجریان واحتلام وضعف اعضای رئیسہ ومعدہ دکمزوری اعصاب وچشم ودرد کردنا یکی چشم وخشکی بدن ودرد سر جوکثرت شراب خواری وافعال فواحش مثل کثرت جماع واغلام وجلق سے ضعف جگر وکمی اشتہا وہاتھہ پاؤنکا پھولنا وسستی وتکاہل بدن ان دائمی قبضی لاحق ہون دور ہوتے ہین فی بوتل عہ روپیہ -

# ادب

## بقیۂ مضمون رسالہ ماخذ علوم

غیر قوموں کا احوال جسکو وہ لوگ نہین جانتے تہے اوسمین مذکور نہین ہے اگر ان
قومونکا وجود نہوتا اور وہ سب احوال جہوٹا ہوتا تو وہ سب خصوصًا اعراب
یعنی بادیہ نشین انکار کرتے مگر اونہون نے انکار نکرکے یہی کہا کہ یہ سب قصے
پیشینیون کے ہین اور انکے نام بہی سب عربی ہین دیکہو لغتون کی کتابون کو
اور مشتقات سب دریافت کرو اگر ایک قوم کا احوال دوسری قوم نہ جانے تو
اس سے یہہ لازم نہین آتا کہ اوس قوم کا وجود ہے یا انکا احوال سب بے اصل ہی
جنہون نے کہا ہی کہ عرب سب حضرت اسمعیلؑ بن حضرت ابراہیم علیہ السلام کے اولا
ہین محض بے دلیل ہی عرب حضرت اسمعیلؑ علیہ السّلام کو ابو الفصاحت کہتے تہے
یعنی فصاحت کا باپ اور ایسا ہی ہے کہ ابتک حجازیون کی زبان فصاحت مین
سب عرب کی زبان سے ممتاز ہی اور اونکی بیٹی قیدار کو ابو العرب کہتے ہین کہ وہ
عرب کے مربی تہے باپ کے مانند نہ اس معنی سے کہ سب عرب اونکی اولاد ہین
بنی اسمعیل کو عرب مستعربہ کہتے ہین یعنے عرب مین داخل ہوے اور پہلے اسکے
عبرانی تہے حضرت اسمعیلؑ نے جرہم ثانی کے قبیلہ کی بیٹی سے شادی کی ہو سکتا ہے
کہ مصری عورت سے بہی شادی کی ہو جیسے توریت مین ہی بنی اسمعیل کی بزرگیان
ثابت ہین بلکہ اونکے سبب سے سائر عرب کو بہی بزرگیان حاصل ہو ئین دیکہو
حضرت موسی علیہ السّلام مدت تک اونکے صحرا مین رہے باوجودیکہ سب اپنے
بہائیون سے لڑے جیسے بنی عمون و بنی مواب ابنا حضرت لوط علیہ السلام
اور بنی قنطورہ کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے صلب سے تہے او بنی عیصو کہ عیصو

حضرت یعقوب علیہ السّلام کے بڑے بہائی تھے اور توام پیدا ہوے تہے سب سے لڑے
لہ عرب بنی اسمعیل سے نہین لڑے اسیطرح سے کوئی پیغمبر یا بادشاہ بنی اسرائیل کا
عرب بنی اسمعیل سے نہین لڑا تو اس سے صاف اونکی بزرگی ثابت ہے یہہ بڑی دلیل ہے
حقیقت اسلام پر اور یہان عرب سے سوای عمالقہ و فراعنہ وکنعانیون کے مراد ہے
چہٹا مقدمہ سورستان وکنعان کے ملک مین عمالقہ اور کنعانی اور دوسرے
دوسرے قوم اور قبیلہ عرب ضجاعمہ کہ عرب سلیح قوم قضاعہ بن مالک بن سبا یا بن مالک
بن عمرو بن مرہ بن زید بن مالک بن حمیر بن سبا سے تہے اور یمن سے جاکے وہان
بسے تہے وہان بستین تہین بنی اسرائیل نے جب اون ملکون مین چڑہائی کی
سوری وکنعانی جو اہل علم وفضل وقوی تہے اپنے ملکون کو چہوڑ یونان کے ملک
مین جا بسے جو لڑے مارے گئے جو رہگئے بنی اسرائیل کے جزیہ گذار ہوے عرب
ضجاعمہ شاید بنی اسرائیل کے مددگار تہے وہین رہی اور ریاست کرتے تہی تابع مین
بنی اسرائیل اور دوسرے بادشاہون کے جبکہ بنی اسرائیل کا زور کم ہوگیا تب بہی
تہے بعد اسکے چہ سو یا چار سو برس قبل ہجرت کے جبکہ سد مارب ملک یمن کے
جسکو ملکہ بلقیس یا حضرت سلیمان علیہ السلام نے بنایا تہا بڑی سیل سے جسکو سیل
عرم کہتے ہین وہ سد ٹوٹ گئے وہان کے رہنے والے بہاگے اونمین سے
بنی عمرو بن مازن بن ازد بن غوث بن نبث بن مالک بن ادد بن زید بن کہلان
بن سبا تہی اونکو غسان کہتے ہین اسواسطے کہ ایک پانی کا نام شامات مین غسان
ہے وہ پہلے وہان جاکے اترے بعد اوسکے بنی سلیح سے لڑے اوسکے
بادشاہ ثعلبہ شاہون کو قتل کیا اونکی جگہون کو چہین لیا تب عرب قضاعہ نے اور رومیون نے
جو شامات مین رہتے اور حکومت کرتے تہے اونکو مانا اور قبول کیا وہ غساسنہ

ملوک روم کی عمال وتابعین سے ہوئے اونمین اکتیس بادشاہ گذرے ہین پہلا اونمین جفنہ بن عمرو بن ثعلبہ بن عمرو بن مزیقیا تہا کہ بنی سلیح کو مار نکالا آخر اونکا جبلہ بن ایہم بن جبلہ تہا کہ مسلمان ہوا خلافت مین خلیفہ ثانی رضہ کے بعد اسکے بہاگ گیا اور نصرانی ہوا اونہون نے چہہ سو یا چار سو برس یا درمیان اسکے بادشاہی کے اونکے آثار سے بہت سے برکہ اور دیر ہین اونمین سے دیر حالی ودیر ایوب ودیر ہند وصرح غدیر وحفیر وبرکہ اوس کا اور دیر زخم ودیر بنوت اور بہت سے پل وادرج وقسطل وقصر سویدا وشاید قصر برقع کچہہ کچہہ ابتک موجود ہین اوس ملک کا مذہب بہتونکا صابی تہا وہ مذہب مین ایسا سمجہتا ہون کہ اسگلے فارسیونکا سا ہے کہ ستارے اور فرشتونکو مانتے ہین اور انکی پرستش گاہین بہی ہین اور بہت عیسائیونکا مذہب اور کچہہ یہودیونکا مذہب تہا قبل اسلام کے اور کچہہ تہوڑے بت پرست تہے اوس ملک کی عربی سریانی عبرانی تہی خواص مین بیشتر یونانی وکمتر لاطینی بہی کچہہ کچہہ تہے اسواسطے کہ یونانی ولاطینی زبان اونہین حکماکی جو سورستان وکنعان سے گئے بنائی ہوئی ہے **ساتوان مقدمہ**

اصلی یونان کا ملک بہت وسیع نہین ہی اور بڑا زمین کو لرزہ ہوا کرتا ہے سیل پانی کی بہت ہولناک وہان ہوتی ہے اور بڑے بڑے پہاڑ ہین اور آگ کا پہاڑ ہے جسے برکان یا بلکان یا ولکان کہتے ہین اب جہان کہین آگ کا پہاڑ ہو یہی نام ہو گیا ہی انہین سببون سے وہ ملک زمین قارہ سے جدا ہو گیا ہے تاریخ ابن خلکان مین حاء مہملہ کے حرف مین ترجمہ مین ابو زید حنین کے لکہا ہے کہ یونانی اولاد سے یونان بن یافث بن نوح ع کے ہین مین کہتا ہون اولاد در اولاد سے ہوگا غرض ابتدا مین وہ لوگ وحشی تہے

یا بطور دائرہ کے لکھتے ہین اگرچہ پیچھے طرف کو اولٹے یا نون سے لیلنا ممکن ہے
لیکن ٹھیک چلنا موہنہ کیطرف کا ہی اور بعض صورتین لکھنے کی تو ہو ہی نہین سکتین اور
حروف مفردہ کی صورت دلالت کرتی ہی کتابت پر کتابون کے مفردہ ہی صورت پر
اورکوئی کشش اونہی حرفون مین دہنے سے بائین کو یا برعکس نہین بلکہ سب کشش مین
اوسکی نیچے اوپر ہے ان جہتون سے میرا قیاس یہی ہے کہ بائین سے دہنے کو
لکہنا بعد کی ایجاد ہی دیکھو عربونکو کہ ہندسہ کی رقمون کو بائین طرف سے لکھنے والون سے
لیا ابتک اوسی طور سے لکھتے ہین وہ سب یہ تا نہون نے جب خوب اطمینان حاصل کیا
تب علوم اور صنعتون کیطرف متوجہ ہوسے اور بڑے مشہور ہوے یہانتک کہ اگر
کوئی اون کے احوال کو نجانے اور اونکی حکمتون اور صنعتون کو نہ پہچانے تو جاہل
گنا جاتا ہی اونہون نے بڑے بڑے بت خانہ بنائے ہر قسم کی تصویرین بنائین
اوس بت خانےکے کاہنون سے اگر کوئی آیندہ کا احوال پوچھتا تو وہ مبہم گول گول
جواب دیتے اوس جواب کو بتون کے طرف منسوب کرتے جو کوئی ایک نیا کام
مفید نکالتا اوسکو خدا کہتے اوسکے صورت کی پرستش کرتے حکیمون سے صرف
آئین بنواتے اگر اوس آئین کو پسند نکرتے تو بدلواتے سولون حکیم کہ پیشینون سے
ہی معاصر طالیس ملیطی کا اوسکے آئین ناقص تہتے تو کہتا اثینا ئیون کے لئے اس سے
بہتر نہین چاہیئے جب آئینون کے بدلنے سے تہک گیا تو اون سے رخصت لیکے
دس برس کے واسطے اوس ملک ہی نکل گیا جب کسی حکیم سے خفا ہوتے تو ایک
بہانے سے مار ڈالتے نام کے بنانے مین اور تحریف کرنے مین بڑے اوستاد
تہے اونکی تواریخ کی کتابین جیسے سارے جہان کے بت پرستون کے ہوتے ہین
خرابات سے بہرے ہین ہرودطس مورخ جو ابتک ابو المورخ گنا جاتا ہی جسکو حکیم فیثاغورث نے

جہنم کے سیاحت و سیر مین اور ہومیر شاعر کو بسبب جہوٹ کہنے کے جہنم مین بتر سے عذاب
مین دیکہا اوسنے اپنی تواریخ بشری مین جو سب احوال اور ملکوت کا لکہا ہی اور اون کے
نام تراشے ہین سنکے تعجب ہوتا ہی شاید انبیا بنی اسرائیل کے رسالون مین جو یہود کے
جنگ مین ہین ایسے نام اوس کتاب سے لئی ہین یونانی سب اور اونکی ذریت اور اون کے
حکما کی ذریت سب منقرض ہو گئی کوئی اونمین سے باقی نہین ہے یونانیون کے بعد
رومیون نے نام نکالا ۔ روم کا ملک روم بن عیصو بن اسحاق بن ابراہیم ع
سے آباد ہوا شاید روم عیصو کی اولاد در اولاد سے ہو ۔ لوگ ہی بنی اسرائیل
کی جز ہانی سے اپنا ملک سورستان چہوڑ وہان آئے سے یونانیون کے بعد اونہون
نے سلطنت کی اونکی سلطنت مین کچہہ حکما خصوص اطبا اپنے فن مین کامل ہوئی ہین
انہین کے زمانہ مین حضرت عیسی روح اللہ علیہ السلام خدا کی قدرت سے بن باپ کے
حضرت مریم علیہا السلام سے پیدا ہوے اور مبعوث ہوے لاکہون بیمارونکو جنکو آنکہ
بہر کے مہربانی سے دیکہا اچہا ہو گیا جتنے اونکا کپڑا صدق دل سے چہوا اچہا ہو گیا
جسکی آنکہ کا نشان تک بہی نہا بینا ہو گیا مردون کو بہی خدا کے حکم سے جلایا جسکا
وصف خدا نے اور خاتم پیغمبران پیغمبر آخر الزمان نے کیا ہے ہین اوسکا وصف کیا لکہون
میری بشری زبان و قلم سے کیا ہو سکتا ہی اون رومیون نے اپنے شیطانی خیال سے کہ
کہین ہماری بادشاہی نہ چہین لین اونکو بہت دکہہ دیا در پے شہادت کے ہوے
حضرت کے حواریون اور اونکے اصحاب جلیل الالقاب کو اور اونکی بعد جتنے پیغمبر مبعوث ہوے سبکو شہید کیا
اصلی عیسائی کو اتنا شہید کیا کہ اونکی خون سے ندیان بہا دین بت پرستی مین سب بت
پرستون سی بڑہ چڑہ کر نکلے جب بدین عیسائی مشرف ہوے تب لوہی قسم کی بت پرستی نکال
پیشوایان دین کی صورتون کو پرستش کرنے لگی اتبک یہی احوال ہے باقی آیندہ راقم کرامت علی

# معدن
## کروسن آیل یا مٹی کے تیل کے کنوی

۱ اس صدی کے پہلے سالون مین بہت بڑے تغیر روشنی کرنے کے سامان یعنی تیل مین ہوے ہین جس سے مکان اور عمارت اور سڑکون پر روشنی ہوتی ہے - اور ہر ایک تغیر مین ایک ترقی پنہان تہی جو ظہور مین آئی تہوڑا عرصہ گذرا کہ تیل جو چند قسم کے نباتات سے نکالا جاتا تہا سب جگہہ روشنی کے واسطے مروج تہا اور اسہی تیل کی روشنی گہر گہر اور بڑے بڑے مکانون اور مقامون پر ہوا کرتی تہی - بعد اسکے تہوڑی مدت گذری کہ جب سے کروسن آیل یعنی مٹی کا تیل استعمال ہونے لگا ہی اور اب یہان تک اسکا رواج پہنچا ہے کہ گہر گہر یہہ تیل جلایا جاتا ہے* اور اب اوس نباتی تیل کا کوئی نام تک نہین لیتا ہے - اب بہت جلد اس مٹی کے تیل کا رواج بہی اوٹہہ جاویگا اور اسکی جگہہ پر برقی روشنی کا رواج پہیلیگا -

۲ یہہ کروسن آیل یا پیٹرولیم یعنی مٹی کا تیل ایک ایسا تیل ہے جسمین نہ نباتی اور نہ حیوانی مادہ ہے اور یہہ نباتات سے جیسے کہ اور تیل مثل نارجل اور تل وغیرہ سے نکالیجاتی ہین نہین نکالا جاتا ہی - پہلے مٹی کے تیل کا نام اصلمین پیٹرولیم رکہا گیا تہا کیونکہ لوگون کا یہہ خیال تہا کہ مٹی کا تیل پتہر کے چٹانون مین سے نکلتا ہی - مگر بعد تحقیقات اور صحیح واقفیت کے اوسکا نام بجای پیٹرولیم کے کروسن آیل استعمال ہوا مٹی کا تیل ایک رقیق شے ہے جو پتہر کے کونیلون میں سے نکالی جاتی ہے اور جسمین بیچ ملی ہوتا ہے - مٹی کا تیل دو اجزا سے

* پیچو مین ایک شے ہے جو بہت مدد جلتی ہے -

یعنی ہائڈرو کاربن سے مرکب ہے۔ یہہ تیل تمام ہمارے ناظرین کو بخوبی معلوم ہے
کہ ایک شے تجارتی ہے جو تمام ہند مین مروج ہے۔ اسواسطے اسکے زیادہ
بیان کرنے کی ضرورت نہین ہے۔ صرف اسیقدر بیان کرنا کافی ہوگا کہ کہان سے
وہ نکالا جاتا ہے اور کسطرح نکالا جاتا ہے۔

۳ مٹی کا تیل اون بڑے بڑے قطعات زمین مین سے
نکالا جاتا ہے جہان پتھر کا کوئلہ ہوتا ہے اور جہان اگلے جنگلون کے لکڑیان وغیرہ
دبے ہوئے ہوتے ہین۔ اس قسم کے مقامات جہان یہہ تیل نکل سکتا ہے دنیا کے
تمام حصون مین کم و بیش پائے جاتے ہین۔ لیکن اب تک یہہ مقامات جہان سے
مٹی کا تیل بکثرت نکلتا ہے خاصکر "یونائیٹڈ اسٹیٹ" مین جو امریکہ مین واقع ہے
دریافت ہوئے ہین۔ اور "یونائیٹڈ اسٹیٹس" مین سے بھی مقام "پینے سالوینیا"
مٹی کے تیل کے واسطے ایک عمدہ معدن ہے۔ بیس برس کے عرصہ سے ان مقامات
کی دریافت ظہور مین آئی ہے لیکن امریکہ کے باشندون کو اس تیل کا علم اس
عرصہ سے بہی بیشتر حاصل تہا۔ یہہ لوگ اس تیل کو گہٹیا بائی اور جاڑے بخار مین
استعمال کیا کرتے تہے۔ گہٹیا بائی مین یہہ لوگ اس تیل کو اوپر سے لگاتے تہے
اور جاڑے بخار مین اسکا اندرونی استعمال کرتے تہے۔ کم سے کم چالیس برس
آگے سے "یونائیٹڈ اسٹیٹ" کے لوگ اس تیل کو گہٹیا بائی کے عارضہ مین بطور
دوا کے استعمال کرتے تہے۔ جو مزدور وغیرہ اس تیل کے نکالنے کے واسطے
مقرر ہوتے ہین وہ اس تیل کو برابر ایک وقت معینہ پر پیا کرتے ہین اور یہہ اس
غرض سے پیتے ہین کہ زکام اور ڈہنڈ سے محفوظ رہین اور ان لوگون کی حالت
تندرستی سے بہی ظاہر ہوتا ہے کہ یہہ تیل ایک عمدہ دوا ہے اگرچہ اور دوسرے لوگ

اسکو نہین پہچانتے ہین —

۴ عموماً اس تیل کے زمین مین موجود ہونے کی شناخت آس پاس
کی ہوا کے بو سے ہوا کرتی ہے اور بعض وقت اس سے بھی ہوتی ہے گرد و نواح
کے چشمے اور کنوئے کے پانی کی سطح پر یک قسم کی چکناہٹ ہوتی ہے - جس جگہہ
یہہ تیل ہوتا ہی وہ اکثر نیچے اور دلدلی جگہہ ہوتی ہے اور سطح جہان کہین یہہ
تیل موجود ہوتا ہے وہان پانی پر چکنائی اور گندی ہوا باسانی دریافت
ہو جا سکتی ہی - جہان کہین یہہ علامتین ظاہر ہوتی ہین تو وہان ایک آلہ جسکو
"ڈیرک" کہتے ہین قایم کیا جاتا ہے اور اوس سے کام لیا جاتا ہی - یہہ آلہ تیل
نکالنے کا جسکو ڈیرک کہتے ہین ایک لمبے ستون کیسی شے ہے جسکی بلندی پچاس
فٹ کی ہوتی ہی اور نیچے سے اوپر کو مخروطی شکل کا نوک دار ہوتا ہے اس
آلہ کی چوٹی پر ایک چرخی لگائی جاتی ہی اور اس چرخی پر سے ایک رسی لٹکائی
جاتی ہے اس رسی کے چھور مین ایک برمہ کا سا آلہ زمین مین سوراخ کرنے کی
لئے باندھا جاتا ہی اور ایک دوسرا آلہ اس رسی کے قریب چھپر مین قایم کیا جاتا ہی
جو اس برمہ کو زمین مذکور مین گھوساتا ہے اور اس برمہ کو پانچ سو یا چھہ سو فٹ
زمین مین نیچے گھوسا دیتے ہین یہان تک کہ تیل مذکور نکل آتا ہے اگر تیل
موجود ہوتا ہے تو وہ فوراً خودبخود اس سوراخ مین ہوکر اوپر بہنے لگتا ہی -
اس صورت مین صرف اوسکو پیپون مین بہرتے ہین - یا جس صورت مین
وہ خود اوپر بہہ کر نہین آتا ہی تو اس سوراخ مین اوسی رسی کے ذریعہ سے
جسمین برما بندہا ہوا تہا ڈول بہا ستے ہین اور تیل کو اس کے ذریعہ سے اوپر
لاتے ہین - لیکن اگرچہ بہت سے علامتین پائی جاتے ہین اور اوسکے علاوہ

بخوبی عمل مین آتی ہے تاہم ہمیشہ تیل نہین نکلتا ہی۔ اور بعض وقت ایسا ہی
ہوا ہے کہ جن کنوؤن مین یہہ معلوم ہوتا ہے کہ تیل کبہی خالی نہین ہوگا اونمین سے
یکبارگی تیل نکلنا بند ہوجاتا ہی اور وہ بالکل سوکہہ جاتے ہین اور بعض وقت
ہوتا ہی کہ جو کنوے سوکہے ہوتے ہین اونمین سے پہر ایکبارگی تیل بہنا شروع
ہوجاتا ہی۔ چونکہ یہہ بہروسا نہین ہوتا ہی کہ کس زمین مین تیل نکلیگا اسواسطے اس
تیل کے نکالنے کا کام بہت مشکل ہے اکثر بہت روپیہ صرف کرنے کے بعد بہی کچہہ
ہاتہ نہین آتا ہے اور کبہی ایسا بہی ہوتا ہے کہ بغیر زیادہ سعی اور کوشش کے
تیل نکل آتا ہی اور دولت کا چشمہ ایکمرتبہ جاری ہوجاتا ہے۔ جس زمین مین
تیل نکلتا ہے وہان اسوجہ سے کہ اس تیل کا جاری رہنا قابل اعتبار نہین ہے
اسقدر انقلاب ظہور مین آتے ہین جسکا کچہہ بیان نہین ہوسکتا۔ جنگل کے کیسے
ویران گوشہ مین جہان تیل نکل آتا ہی وہان ایکبارگی ایک شہر اسقدر جلد آباد
ہوجاتا ہی گویا وہ شہر جادو کے زور سے بسایا گیا ہے۔ اور جب ایک چند
مہینون تک تیل کا نکلنا بند ہوجاتا ہی تو وہ شہر بہی غائب ہوجاتا ہے۔ ان شہرونکی
وضع یہہ ہے کہ غارون اور ترخی ہوئی زمین کے درمیان مین جابجا جہوپڑیان
ہوتے ہین اور ایک جنگل کا جنگل تیل نکالنے کے آلات کا ہوتا ہی۔ لوگ بیان
کرتے ہین کہ ان مقامون پر رات کے وقت ایک بڑی وحشت اور ہو کا عالم
ہوتا ہی۔ ایک صاحب جنہون نے شہر ”پائی تہول“ کو بچشم خود دیکہا تہا اپنا مشاہدہ
مندرجہ ذیل مین بیان کرتے ہین۔

”جب رات ہوتی ہی تو تیل نکالنے کے آلات پر جو لوہی کے
ڈہلے ہوے ہوتے ہین اونکے موںہہ کو یکے بعد دیگرے بند کردیتے ہین اور

اونمین سے ایک خفیف توپ کیسی آواز نکلتی ہے - اور بڑے بڑے شعلے گوسبجتے
ہوے ادہرادہر چمکتے پہرتے ہین اوران شعلون کی روشنی مین وہان کے گردو
جنگلون اورجہاڑیون مین اوسہی آسانی سے اپنا کام کرتے ہین جیسا کہ کوی
دنمین کرتا ہی - یہہ حالت راتکی وہان ایک بڑی خوف ناک اورتعجب انگیز ہوتی ہی
اورسایہ اورروشنی ملکر ایک عجیب اثر پیدا کرتی ہے جسکا بیان [illegible]

۵ ان مقامون کی ہوا جہان مٹی کا تیل نکلتا ہے [illegible]

نئے لوگون کو جو وہان جاتے ہین نہایت ناگوار معلوم ہوتی ہے - لیکن چند
روز مین اونکو اوسکی بو سونگنے کی عادت ہوجاتی ہے اورپہر یہان تک نوبت
پہونچتی ہے کہ وہ ایسی ہوا سونگنے کو جو مٹی کے تیل سے آلودہ ہوتی ہی دوسری
ہوا کے سونگنے پر ترجیح دیتے ہین - جو بخارات کہ مٹی کے تیل کے کنوون
اورمٹی کے تیل مین سے پیدا ہوتے ہین وہ بہت شعلہ پذیر ہوتے ہین [illegible]
انہین فوراً آگ لگ جاتی ہے - اورآگ جلانے مین ذراسی بے احتیاطی
ہونے سے ایک خوف ناک آگ لگ جاتی ہے - مشہور ہے کہ ان مقامون [illegible]
رہنا زیادہ تر خوف ناک بہ نسبت اون مقامون مین رہنے کے ہے جہان
بارود بکثرت ہو لیکن باوجود اس خوف اوردہشت کے اورباوجود اسکے
کہ جابجا جگہ حقہ اورچلم پینے کی ممانعت مین اشتہار لگے ہوتے ہین مزدور جو تیل
نکالنے کے کام پر نوکر ہوتے ہین اپنے حقہ اورچورٹ پینے کی عادت کو نہین
چہوڑتے ہین - اوریہ لوگ جو اس تیل کے کاروبار پر متعین ہوتے ہین
کچھہ احتیاط زیادہ نہین کرتے ہیتے -

۶ مٹی کے تیل کا ایک بارگی [illegible] ہونے سے [illegible]

عام خواہش کی وجہہ اور با سانی کنووں مین سے نکلنے کے سبب سے ایک بہت بڑا انقلاب دولت کا ان لوگوں مین واقع ہوا ہے جو اسکے کارخانے کرتے ہین اور دفعتاً مٹی کے تیل کے کنوے نکل آنے سے بہت لوگ زیادہ مالدار ہو گئے ہین۔ مقام "فلاڈلفیا" مین ایک کمپنی اس تیل کے نکالنے کے لئے قایم ہوی اور اوسنے بتیس ہزار روپیہ کنووں کے کہدوانے مین صرف کئے اور قسمت سے ایک مدد تیل کا کنوا نکلا جسمین بکثرت تیل تہا۔ اس کمپنی نے ایک ہفتہ کے عرصہ مین بارہ گونہ نفع پر اس کنوے کو فروخت کر دیا اور اسمین سے نصف تیل لینے کی اپنے واسطے شرط کر لی جسکی آمدنی اونکو دو ہزار روپیہ روزنا بیج فروخت سے شروع ہوی۔ اور وہ غریب زمیندار جنکو اس زمین سے قوت بسری کے لئے بہی پیدا نہین ہوتا تہا اس تیل نکلنے کی بدولت ایک بہت دولتمند اور عظیم الشان مالدار ہو گئے۔

۷ پچہلے برسون سے یہہ تیل ہندوستان مین بکثرت آنے لگا ہے ۱۸۷۵ء اور ۱۸۷۶ء عیسوی مین ۵۰۰۶۳ گیلن مٹی کے تیل کے ہندوستان مین آنے اور پہر چار برس بعد ۳۰۲۰۳۱۰ گیلن کی آمدنی ہوی اور اسوقت تک روز بروز زیادہ اس تیل کی درآمد ہوتی جاتی ہی اور سال حال مین تخمیناً چالیس لاکہہ گیلن کی آمدنی ہو گی اس تیل کے عوض مین ہند سے قریب پچیس لاکہہ روپیہ کے ولایت کو جاتا ہی۔

۸ مٹی کا تیل ہند مین بہی نکل سکتا ہی اور وہ زمین جسمین یہہ تیل پیدا ہوتا ہی ملک برہما مین موجود ہے۔ اس ملک کے بعض مقامون مین مٹی کا تیل نہایت عمدہ قسم کا نکلتا ہے اور دوسرے مقامون مین گاڑہا اور

اور خراب نکلتا ہے - امید ہے کہ ہندوستان اور مقاموں مین بھی یہہ تیل نکلے اگر اسکے نکالنے کی کوشش کیجاوے -

۹ افسوس کا مقام ہے کہ ہمارے ہند مین جہان صدہا ایسے زمینین مل سکتے ہین اور اونمین یہہ تیل نکالا جا سکتا ہے اور ایک معتدبہ رقم پچیس لکہ روپیہ کے باہر جانے سے محفوظ رہسکتی ہے جس سے ہمارے ملک کے غریب وغربا پرورش پا سکتے ہین مگر ہم دیکھتے ہین کہ ہمارے ملک کے باشندون کو ان باتون کے طرف بہت کم میلان ہے -

۱۰ اس موقع پر ایک یا دو باتین بطور نصیحت مزید احتیاط کے لیے لکھنا خلاف محل نہونگے - چند برسون سے ہند مین مٹی کا تیل بہت برا اور خراب قسم کا آنے لگاہی - اس سے بہتر قسم کا تیل شروع مین آتا تھا - مگر یہہ تیل جو آجکل فروخت ہوتا ہے بہت کم درجہ کا ہی اسواسطے اس تیل کا استعمال کرنا ایک بہت بڑے خوف کی بات ہی کیونکہ یہہ تیل ذراسی گرمی پہونچنے سے جل اوٹھتا ہی اور اگر زیادہ ہو تو تمام گہر کو خاکستر کرسکتا ہی اور آدمیون کی جانین جاتی ہین -

۱۱ اون ملکون مین جہان تھرمامیٹر یعنے مقیاس الحرارت بہت درجہ تک بلند ہوتا ہے اس تیل کا استعمال قطعاً منع ہے خصوصاً ہندوستان مین اس تیل کا رواج ہرگز نہین چاہیئے کیونکہ ہند مین تھرمامیٹر بہت زیادہ درجہ پر رہتا ہے اور اسکے استعمال سے ہزارہا آفتین پیدا ہوتی ہین اسواسطے مین اپنے ناظرین کے خدمت مین التماس کرتا ہون کہ وہ فوراً اپنے گہرون مین اس تیل کے استعمال کی سخت ممانعت فرماوین - فقط

راقم محب حسین

## حفظ صحت

# آنکھون کی بینائی قایم رکھنے کی ترکیب

اکثر آدمی اپنے آنکھون کی حفاظت کرتے ہین اور اونکے آنکھین مرنے دم تک صحیح و سالم رہتے ہین اور بہت سے ایسے لوگ بھی ہین جو اپنے آنکھون کی احتیاط نہین کرتے ہین اور اونکے استعمال مین کسی قسم کی خبرداری کو کام مین نہین لاتے ہین - ایسے بے احتیاط لوگ اخر الامر اپنے آنکھون کی روشنی اور اپنے بینائی چشم سے ہاتھ دہوتے ہین آنکھون کو صحیح و سالم رکھنے کے لئے حکما نے جو قواعد معین کئے ہین انہین سے عمدہ اور مختصر نذر ناظرین کرتا ہون - (۱) تیز روشنی سے پرہیز کرنا چاہیئے (۲) ایکبارگی روشنی مین سے تاریکی مین اور تاریکی مین سے روشنی مین چلے جانا نہین چاہیئے اور جب گرم ہو تو دفعتاً سردی اور جب سرد ہو تو دفعتاً گرمی سے پرہیز کرنا چاہئے - (۳) آنکھون کو صاف رکھنا چاہیئے اور اونکو تازہ پانی سے جو نہ گرم ہو اور نہ سرد دھونا چاہیئے - (۴) روزہ دار آدمی کا لعاب دہن آنکھین آنے کی بیماری مین مفید ہے - اکثر جانور اپنے زخمون کو زبان سے چاٹ کر آرام کرتے ہین کیونکہ لعاب دہن مین خداوند تعالیٰ نے شفا کرنے کی بہت بڑی تاثیر رکھی ہے - اسواسطے اگر تمہارے آنکھون مین جلن ہو تو تمکو چاہیئے کہ اپنی انگلی دہوک سے تر کرکے آہستہ آہستہ آنکھون پر پہیرو - لیکن آنکھون کو ہرگز ملنا یا دبانا نہین چاہیئے ورنہ ضرور آنکھون کو نقصان پہونچے گا - (۵) بال یا تنکے کو آنکھ مین ہرگز نہین رہنے دینا چاہیئے اگر آنکھ مین بال یا تنکا چلا جاوے تو چاہیئے کہ تازہ پانی کو آنکھ مین اسطرح سے پہیرین کہ وہ بال یا تنکا تیرنے لگے اور پھر آہستہ آہستہ

× ایسے لوگ آنکھ کی حالت کے لحاظ سے بہت کم ہیں جو اپنے آنکھون کی حفاظت بہت کرتے ہین ...

اپنے انگلی کو آنکھ کے آر پار ناک کی طرف پھیرین تاکہ بال یا تنکا نکل جاوے۔
(۶) آنکھون کی بیماری وغیرہ مین آنکھون پر پلٹس ہرگز نہین باندھنا چاہیئے کیونکہ سیاہ اجابت وغیرہ دفعہ کرنے کی کوشش مین کہین خود آنکھین نہ نکل آوین۔
(۷) آنکھون کی تندرستی کے واسطے یہہ ضرور ہے کہ آدمی اپنے عام تندرستی کو تر و تازہ ہوا اور جسمانی ریاضت اور اعتدال مزاج اور جب ضرورت ہو تو دوا کے استعمال کے ذریعون سے درست رکھے (۸) آنکھون کو مختلف کامون مین اعتدال کے ساتھہ لگائے رکھے۔ لیکن کسی کام مین جس سے کہ آنکھین تھک جاتی ہین لگاتار اونکو لگائی نہ رکھنا چاہیئے۔ (۹) کمزور آنکھون کو بہ نسبت موٹی پٹیان باندھنے کے سبز کپڑا اون پر ڈالنے سے اور سبز یا نیلے رنگ کی عینکین استعمال کرنے سے زیادہ فائدہ ہوتا ہے (۱۰) بعد کھانا کھانے کے خصوصًا اوس کھانے کے بعد جب غذا خوب پیٹ بھر کے کھائی ہو مہین یا باریک خط کی کتاب پڑھنے سے پرہیز کرنا چاہیئے۔ (۱۱) چراغ یا موم بتی وغیرہ کے سامنے زیادہ پڑھنا نہین چاہیئے اور نہ کالے کپڑے کو زیادہ سینا چاہیئے چونکہ چراغ موم بتی وغیرہ سے روشنی کی شعاعین سیدھی آنکھون پر گرتی ہین اسواسطے چاہیئے کہ چراغ یا موم بتی وغیرہ پر ایک شیڈ رکھلین یا تیل کے کاغذ کی لالٹین بناکر استعمال کرین۔ (۱۲) آنکھون کو دھوئین وغیرہ سے بچائین اور تیز آگ کے سامنے زیادہ بیٹھہ کر اپنے آنکھون کو نہ جلائین۔ اگر کسی کام مین روشنی کی شعاعین ایک آنکھہ پر بہ نسبت دوسرے آنکھہ کے زیادہ پڑین تو چاہیئے کہ اوس آنکھہ کی حفاظت ایک سبز کپڑے یا شیشہ کے ذریعہ سے کرین۔ اور جب ضرورت ہو تو دوہرے شیشہ کی عینک استعمال کرین لیکن شرط یہہ ہے کہ اون دونون کا فوکس یا مرکز برابر ہو۔

(۱۳) ایسے کمرون یا مکانون مین بیٹھو جہان بخوبی روشنی ہوا اور روشنی تمام
کمرہ مین یکسان ہو۔ اپنے آنکھون کو طبعی روشنی اور ہوا کا عادی رکھو۔ جو لوگ
تنگ اور تاریک کمرون اور کوٹھریون مین رہا کرتے ہین وہ اپنے آنکھون کی رگون
(آپٹک نروس) کو جنکے ذریعہ سے وہ دیکھتے ہین ایک بہت بڑا نقصان پہونچاتے ہین
(۱۴) بہت زوردار منعکس شعاعون سے پرہیز کرنا چاہیئے خصوصا اون شعاعون
سے جو سپید اجسام مثل سفید دیوارون کہ یا مٹی کے پہاڑیون وغیرہ سے
منعکس ہون کیونکہ سپید رنگ شعاعون کو بالکل جذب نہین کرتا ہے حالانکہ دوسرے
رنگ شعاعون کو بہت جذب کرتے ہین۔ (۱۵) اپنے آنکھون کو دور اور نزدیک
کے مختلف چیزون کے دیکھنے کا عادی رکھو کیونکہ اس تدبیر سے تمہاری آنکھین
دونون قسم کی چیزون کو دیکھنے کی عادی رہینگے اور اونکی حرکت آزادانہ ہوگی
اور اگر تم نزدیک ہی کے چیزون کو دیکھا کروگے تو تم کوتہ نظر ہو جاوگے یعنی دور کی
چیزین اچھی طرح نہین دیکھائی دینگے اور علی ہذا القیاس اگر صرف دور ہی کی چیزون کو
زیادہ دیکھوگے تو نزدیک کی چیزون کے دیکھنے مین دقت ہوگی۔ (۱۶) چاہیئے
کہ کمرون کے کواڑون کے آیینے اور دیوارون کے کاغذ بہت تیز رنگ کے
نہون اور مناسب یہہ ہے کہ مکانون مین جو آیینے لگائے جائین وہ سبز اور آسمانی
رنگ کے ہون سرخ رنگ کے آیینے لگانے سے آنکھون کو نقصان* ہوتا ہے۔
(۱۷) چیزون کو ترچھی روشنی مین دیکھو تاکہ آنکھون پر روشنی کی سیدھی شعاعین
نہ پڑین جن سے آنکھ چوندھا جاتی ہین - (۱۸) عینکون کے شیشے زرد گون
نیلے رنگ کے ہونا بہت مناسب ہین (۱۹) جب تم لکھو یا پڑھو تو کاغذ پر
بہت تیز روشنی نہ پڑنے دو (۲۰) اعتدال مزاج سے آنکھون کو ٹھنڈا رکھو اور

ریاضت سے پاؤون کو گرم رکہو۔ (۲۱) جب آنکہین صرف کم زور ہون تو پہٹکری
کے پانی یا سبز چاے اور برانڈی کے پانی سے دہونا مفید ہوتا ہے۔ (۲۲)
صبح کے وقت کہانے سے پہلے کسی خاص کام کے کرنے سے آنکہون پر زور
نہ ڈالنا چاہیئے۔ (۲۳) جب پڑہو یا سیو پرو یا اور کوی باریک کام کرو تو
چاہیئے کہ اوسکے درمیان کبہی کبہی آدہی منٹ کے لئے آنکہونکو آرام دیتے جاؤ
یا دور کی چیزون پر نگاہ ڈالو یا آسمان کے طرف دیکہو کیونکہ اس طریقہ سے آنکہہ
کی اصل قوت نئے سرسے آسکتی ہے۔ (۲۴) کبہی کبہی آنکہون کو بند کرکے
اونہین انگلی کی گدی سے آہستہ آہستہ دباتے ہوے ناک کے طرف لیجانا چاہیئے
تاکہ آنکہون مین جو کچہہ پانی آگیا ہو وہ ایک چہوٹی نالی کی راہ سے جو ہر آنکہہ کے
کونے کی ناک سے ملی ہوی ہے نتہنون کے اندر چلا جاوے۔ اس نالی کی
خاصیت ہی کہ جب ذرا بہی جلن جسکی وجہ سے انکہون کی کمزوری ہوا کرتی ہے
اونمین سے پیدا ہوتی ہے تو وہ فورًا بند ہو جاتی ہے۔ (۲۵) جو نہین
آنکہین تہک جاوین اور یہہ معلوم ہو کہ اب زیادہ پڑہنے یا لکہنے یا سینے مین
آنکہون پر زور کرنا پڑتا ہے تو فورًا کتاب یا سوی کو الگ رکہہ کر گہنٹہ دو گہنٹہ
تک ٹہلے یا کوی ایسا کام کرے جسمین نگاہ جمانے کی ضرورت نہو۔ فقط راقم
محب حسین

## فلسفہ

## فلسفۂ وحدت جنسیت وحقیقت اتحاد لغت

لا سعادة الّا بالجنسيّة ولا جنسيّة الّا باللغة ولا لغة ما لم تكن حاوية لكلّ
ما تحتاج اليه طبقات ارباب الصناعات والخطط في الافادة والاستفادة

انسان واحد را اگر کسے ملاحظه کند خواهد دید که آن انسان واحد عبارتست از عناصر که تأثیر هر یکے از آنها مضاد تأثیر دیگریست ومؤلف است از اعضا وجوارحیکه اشکال وهیأت هر واحدے از آنها مباین ومخالف آخریست وروح حیات آن مختلفات را بصورت وحدانیّه درآورده وتأثیرات گونه گونه آنها را ازبراے استحصال مقصد واحد که مقصد کل است بکار برده وهر یکے از آن متضادات را خادم هیئت مجموعه قرار داده وحرکات مختلفهٔ آنها را بوحدت نتیجه متحد ومنتظم گردانیده وهر عضوے را بخدمتی مخصوص وهر جارحهٔ را بکارے جداگانه داشته وآن براے جلب مرغوباتیکه باعث پایداریست ودفع منفوراتیکه موجب تفرق اتصال است اعضا وجوارح ظاهره وباطنه را بکار برده است تاآنکه این واحد بوحدت شخصیّه یعنی این مجموع مختلفاتیکه اسم آن انسان واحد است بتواند زمانے در دائرهٔ هستی پایداری کند —

وهر قدر که آن روح الحیات در قوت وبرومندی خود بوده باشد التئام وائتلاف آن متباینات روی بازدیاد آورده اتحاد آن حرکات مختلفه در استحصال نتیجهٔ واحده افزونی خواهد پذیرفت بلکه اجزاء غیرحیّه خارجیّه نیز بسبب جذب روح حیات با اجزاء داخلیّه متحد شده در اداء وظائف واعمال آنها مشارکت ومعاونت خواهد ورزید —

وچون روح حیات روی به نقصان آورد اندک اندک آن التئام وائتلاف تناقص پذیرفته آن اتحاد باختلاف مبدّل خواهد شد تا آنکه بعد از مرور زمان قلیلی بالمرّه آن اجزاء وعناصر متلاشی گردد وآن انسان واحدیکه عبارت از هیئت مجموعه است نیست ونابود شود — اینست سبب وحدت شخصیه در عالم انسانی واینست موجب زوال آن وپس ازین واحد بوحدت شخصیه واحد بوحدت بیتیّه است وروح حیات این خویشی وقرابت قریبه است وبدین جهت جامعه اشخاص متعدده با اختلاف طبائع

وتباین اهوار اعمال وافعال خود ہا را بایکدیگر موافق نمودہ در استحصال نتیجہ واحدۂ
کہ مستلزم بقار کل است سعی مینمایند وہر یکے خدمت ہیئت مجموعہ را کہ فی الحقیقہ خدمت
خود او میباشد از جان و دل بجا میآورد پس وچون قرابت وخویشی اندکے دور شود
وحدت بیتیہ از میانہ برداشتہ شدہ وحدت عشیرۂ کہ عبارت از ارتباط بیوتات
متعددہ وجماعات متکثرہ است بمنصۂ شہود جلوہ گر خواہد شد و واحد بوحدت عشیرہ
صورت ہستی خواہد نمود و روح حیات این ہیئت اجتماعیہ قرابت مطلقہ است و این
قرابت مطلقہ آن عشیرہ را کہ عبارت از جماعات متعددہ است برین میدارد
کہ ہمہ یداً واحدۃً در استحصال منافع سعی خود ہا را بکار برند ومضار عمومیہ را باتفاق
یکدیگر دفع سازند وبا سائر عشائر ہمسری کنند و در اکتساب جاہ وشوکت با آنہا
مجارات ومبارات نمایند وعلی الدوام جویای برتری وتفوق باشند۔
وسپس این واحد بوحدت در عشیرہ واحد بوحدت جنسیت است واین وحدت را
ماہیت وحقیقت ممتازہ وروح حیاتے نیست مگر اتحاد در لغت و الحق این وحدت
لغت عجیبہ رابطہ ایست وغریبہ خویشی وپیوندیست واوست آن یگانہ وحدتیکہ
عشایر مختلفۃ الاغراض وقبائل متنوعۃ المقاصد را در تحت لوای وحدت جنسیت
بسوے مقصد واحد سوق میکند وقوای متفرقہ ایشان را جمع میسازد وہمہ را
در جلب منافع عامہ ودفع مضار شاملہ متفق الکلمہ مینماید وارکان تکاتف وتظاہر
واساس تعاون وتوازر را استوار میگرداند واز برای استحصال سعادت
عموم ونجات از شقاء وبدبختی جمع کثیر را یکدل ویک زبان میکند وخلق بسیار را
بحیات تازہ کہ حیات جنسیت بودہ باشد زندہ کردہ خلعت استقلال در وجود
بر آنہا می پوشاند۔ ودر عالم انسانی رابطۂ کہ دائرۂ آن واسع بودہ باشد

وجمع کثیر را بیکدیگر مربوط سازد از دو قسم خالی نخواهد بود یکی همین وحدت لغت است که از آن بجنسیت و وحدت جنسیت نیز تعبیر می شود و دیگرے وین و هیچ شکی درین نیست که وحدت لغت یعنی جنسیت در بقا و ثبات درین دار دنیا از وحدت در دین اَدْوم است زیرا که در زمان قلیلی تغیّر وتبدّل نمی پذیرد بخلاف ثانی از بینست که می بینیم جنس واحد که عبارت از اہل لغت واحده بوده باشد در ظرف ہزار سال دوست بار دین خود را تغیر وتبدیل میکنند بے آنکه جنسیت ایشان که عبارت از وحدت لغت باشد خللی حاصل شود بلکه میتوان گفت ارتباط و اتحادیکه از وحدت لغت حاصل می شود اثرش بیشتر است از ارتباط دینی در غالب امور دنیویه از آنست که یونانی نصرانی را میزیبد که بسبب وحدت جنسیت با فلاطون وارسطو وبقراط بت پرست افتخار کند ولکن نصرانی ہندی الاصل را ہرگز شایان نیست که بسبب وحدت دین به نیوتن و گلیلو نصرانی مباہات نماید — واین وحدت جنسیت که ماہیت آن وحدت لغت است اجانب را اندک در دائره نفوذ داخل کرده تا آنکه عشائر مختلفه که بدان وحدت متصفند قوام پذیرند ومنزلت و قدر ایشان درمیانه سائر اجناس بنی نوع انسان معلوم ومعیّن گردد وحقوق وواجبات جلّم منزلت وعلو مرتبت ایشان ۔ دیگر قبائل و شعوب اذعان نمایند و چون عشایر متصفهٔ بدان وحدت بدین پایه برسند بواسطهٔ قوای مجتمعه جمیع آن امور یکه در دار دنیا سعادات شمرده می شود لامحاله ایشان را دست یاب خواہد گردید — واین ہمه مزایا بر وحدت جنس که عین وحدت لغت است در آن وقتی مترتب خواہد شد که لغت آن جنس که نفس وحدت افراد اوست کافی از برائے حفظ وصیانت آن جنس بوده باشد ۔ ولغت کافی

کہ درخت کی رگین اوسمین خوب گہسین اور جب یہ صورتین نہ ہون تو ریتی کی زمین خراب
اور بری ہے مگر جب اوسمین کالی مٹی یا ترمٹی مل جاوے اور ضرور ہی کہ ایسے مٹی مین
پانی بہت نہ دیا جاوے اسواسطے کہ وہ پانی کو ہضم نہین کرتی اور جس شخص کو علم فلاحت
نہین ہے وہ گمان کرتا ہے کہ اوسمین موافق اوسکے خواہش کے پانی نہین دیا گیا
اسوجہ سے وہ حرص کرتا ہی اوسمین اور پانی دینے پر اور یہ باعث ہوتا ہے تخم کے
برباد ہوجانے کا کیونکہ اس مٹی کے اجزا خشک ہین اور وہ درحقیقت چہوٹے چہوٹے
کنکریان ہین تو پانی اوسکے اجزا کے اندر نفوذ نہین کرتا بلکہ کہڑا رہتا ہے اور یہ
مضر ہے تخم کو ابن حجاج کے مقنع مین جو مضمون تہا وہ ختم ہوا۔
کتاب الفلاحۃ النبطیہ مین بہی ایسا ہی ہی صغریت نے کہا زمینین ہر ایک وصف مین
مختلف قسمون کی ہوتی ہین یہان تک کہ سردی اور خشکی اور تری کے قبول کرنے
مین بہی فرق رکہتے ہین اور فلاحت جاننے والون کو اسکا پہچاننا ضرور ہے کیونکہ
زمین درخت کی تربیت اور پرورش مین اصل الاصول ہے جب کہیتی کرنیوالا
زمین کی طبیعت کو پہچانے گا اور ہر ایک زمین مین اوسکے مزاج کے موافق درخت
بوے گا تو اوسکی کہیتی فائدہ دیگی ۔
کبہی زمین مین برُے قسم کے مرے پیدا ہو جاتے ہین جو پیداوار کو تلف کر دیتے ہین
جیسے کہا راپن وغیرہ اسکی وجہ یہہ ہے کہ آفتاب کی حرارت زیادہ ہونے سے وہ
جل جاتی ہے اور سوا اسکے اور اسباب بہی ہوتے ہین پس بہتر اور عمدہ زمین
وہی ہے کہ جو سب قسم کی چیزون کو بہتر اوگاوے ۔
حضرت آدم علیہ السلام نے فرمایا بہتر زمین وہ ہی جسکا رنگ سیاہی مائل ہو اور
پانی کو خوب چوس لے نہ پانی اوسمین سے بہہ جاے اور نہ وہان اکٹھا رہے اور

خمیرا وسکا نہ ٹہوس ہوا ور نہ پہولی ہو یہہ زمین سب زمینون سے عمدہ ہی
مینو شادے نے کہا عمدہ زمین وہ ہے جسکا رنگ بنفشہ کاسا ہو جسکو بنفسجی کہتے ہین
اور اکثر اس رنگ کی زمین وہان ہوتی ہے جہان پر ایک مدت تک پانی کہڑا رہے
اور پہر وہان سے سرک جاوے اوسوقت یہہ رنگ پیدا ہوتا ہی اس مٹی کا مزہ ہمیشہ
شیرین ہوتا ہے —
فلاحۃ النبطیہ مین ہے کہ جب کسی زمین مین بارش کا پانی ٹہیرتا ہے تو وہ اوپر کی
زمینون سے چکنائی بہاکر لاتا ہے اسوجہ سے وہ زمین کی رنگ کو سیاہ کر دیتا ہی
بنفشہ کی طرح جب ایسی سیاہی زمین پر ظاہر ہو تو سمجھنا چاہیے کہ وہ زمین چکنی ہی
مگر بہت چکنا بہت بہتر نہین ہے اسیطرح پر بالکل کہرکہرا پن اور پہٹا پن بھی بہتر
نہین ہے اور یہہ دیکہنے سے معلوم ہو جاتا ہے —
مینو شادے نے کہا بعد اس زمین کے قریب وہ زمین ہے جس کا رنگ بہت تیرہ ہو
اور اسمین غلغلا پن ہو اور اوسکی مٹی کا مزہ شیرین ہو کڑوی مزہ اور اوسمین نہ ہو
اور قریب ہی اس زمین کے وہ زمین ہی کو حضرت آدم علیہ السلام نے گرم کہا ہی
ایک صفت اوسکی یہ ہی کہ وہ نرم اور ملایم ہوتی ہے اور جب سخت جاڑا اوس پر
پڑتا ہے مثلاً برف گرنے کے بعد تو اوسکی ظاہری سطح نہین بدلتا اور جب آدمی
اوسکے ڈہیلے کو توڑے تو جلدی ٹوٹ جاتا ہے اور قریب اس زمین کے
وہ زمین ہی جس کو شدیدہ کہتے ہین اور اوسکا رنگ ہلکا تیرہ مایل بہ سفیدی ہوتا ہی
نہ ایسی سفیدی جیسے کپڑے کی ہوتی ہے بلکہ سفیدی اور تیرگی کے بیچ مین اور یہ
صلابہ سے کچھ کم ہے اسمین کہیتی ہوتی ہے اور ہل آسانی سے چلتا ہی مگر ایسی زمین
درخت لگانے کے مناسب نہین ہی البتہ کہیتی اوسمین خوب ہوتی ہے اور صنوبر کے

اسکے خلاف کہا ہے وہ کہتا ہی درخت ایسی زمین مین خوب بڑا اور عمدہ ہوتا ہے
لیکن وہ زمین جو سرخ اور چکنی ہو تو وہ عمدہ ہے ہر درخت اور کہیت کے لئے سوا
کہجور کے اور اون درخت کے جسمین شیرین پہل لگتا ہے اوسکو موافق نہین ہے
باقی سب قسم کی عمدہ زمینین ہر ایک قسم کے درخت اور پیداوار کو مناسب ہین۔
لیکن وہ زمینین کوا طبا عمیقہ کہتے ہین وہ بھی عمدہ ہے اور ہر ایک قسم کی نبات
کو مناسب ہی سوا ترکاریون کے وہ اوسمین اچہی نہین ہوتین اور فلاحۃ النبطیہ
مین ہی کہ عمیقہ وہی وہ ہی جو چکنی اور کہرکہری کے بیچ مین ہو جسکو مسلہ کہتے ہین
(اوسکا بیان اوپر گذرا) لیکن وہ زمین جسکے سطح پر جاڑون مین سفیدی نمود ہوتی
اور یہ علامت ہے اوسکے شور ہونے کی تو وہ زمین خراب ہے کسی نبات کی لایق
نہین ہے مگر کہجور اور جو اور باقلا اور چقندر کے لئے اور جو اون کے مشابہ ہین
اور جسمین زمین کا مزہ بدلا ہوا ہو مگر وہ اوسی قسم کی زمین ہو جسکو آدم علیہ السلام نے
عارہ کہا ہے تو وہ قابل ہے انگور اور کدو اور خربوزے کے اور تمام بیلون کے
جو زمین پر پہیلتے ہین اور جڑ پر کہڑے نہین ہوتین اور پہلدار درختون کے
اور تنکون کے بھی مناسب ہی لیکن پہلون کے مناسب نہین ہی تو ثانی نے کہا
یہ قسمین ہین عمدہ اور بہتر زمینون کی جو اوپر مذکور ہوئین اب جو ان اوصاف کے
خلاف ہو وہ بری ہے اوسکا علاج کرنا چاہیئے تاکہ زراعت کے لایق ہو۔
کتاب الفلاحۃ النبطیہ مین ہی کہ عمدہ اور بہتر زمین دیکہنے سے معلوم ہو جاتی ہے یعنے
جو زمین گرمی اور جاڑے مین اور خشکی کے وقت بہت نہ تڑخے وہ عمدہ ہی اور خشکی
کا وقت وہ ہی جب پانی بند ہو جاوے خریف مین یا جاڑون کے شروع مین اسیطرح
جب بہت پانی برسے تو اوسمین کیس دار کیچڑ نہ ہو جو پانون مین چپٹ جاوے اور

ہاتھون مین چپک وے ہے جب کوئی اوسکو چھوڑے بلکہ جتنا پانی پڑتا جاوے وہ اوسکو
پیتی جاوے اور جب پانی تھم جاوے تو اوسکے سطح پر سفیدی نمود ہو یہ اسلیئے کہا
کہ بعضی قسم کی زمینین جو عمدہ نہین ہوتین اون پر بارش کے دوسرے یا تیسرے
روز ایک قسم کی سفیدی نمود ہو جاتی ہے جیسے کسی نے آٹا چھڑک دیا ہے یہ زمین
عمدہ نہین ہوتی اور ایک علامت عمدہ زمین کی یہ بھی ہے کہ سخت جاڑون مین
اوس پر ایک چیز مثل پھل ہوئی مٹی کے نمود نہین ہوتی — ایک امتحان عمدہ زمین کا
غیر عمدہ سے یون کر سکتے ہین کہ اوسمین سے سیر یا ڈیڑھ سیر مٹی لین اور سفالی
ہانڈی مین اوسکو رکھکر ہانڈی کا مونھہ خوب بند کرکے اوسی زمین مین ایک گڈھا
تین یا چار ہاتھہ کا کھود کر ہانڈی کو اوسمین گاڑدین اور چودہ روز تک یون ہی رہنے دین
بعد چودہ روز کے اوس گڈھے کو کھولین اور ہانڈی کو دیکھین اگر اوسکا اوپر کا
سطح پسیج آیا ہو تو ہانڈی نکالین اور جو نہ پسیجا ہو تو پھر گڈھا بند کردین اور سات
روز تک رہنے دین اور خوب مٹی اوپر سے چھپا دین سات دن کے بعد اوسکو کھولین
اور ہانڈی کو کھولکر دیکھین اگر اوسمین کوئی کیڑا پیدا ہو گیا ہو تو اوس کا رنگ دیکھین
اگر سیاہ یا نیلا سبز ہے تو وہ زمین عمدہ نہین ہے اور اگر سرخ یا زرد یا تیرہ یا ہلکا
سبز یا سفید ہو تو وہ زمین عمدہ ہے پھر اوس مٹی کو جو ہانڈی کے اندر تھی سونگھین
اگر اوسکی بو ویسی ہی ہو جیسے گاڑنے سے پہلے تھی یا اوسکے قریب قریب
باقی آیندہ —     راقم وحید الزمان

# نبات

## سورج مکھی

اس پھول کو سورج مکھی اسوجہ سے نہین کہتے ہین کہ وہ سورج کی طرف

پہرتا ہے بلکہ یہہ اوسکا نام اس سبب سے ہوا کہ وہ بعینہ سورج کے مشابہ ہی - جرارد صاحب کہتے ہین کہ مینے ایک ڈنڈی مین چار پہول سورج مکہی کے لگے ہوے دیکہے جنکا رخ چارون طرف تہا -

وہ کہتے ہین کہ لیٹن زبان مین سورج مکہی کے پہول کو فلاس سولس کہتے ہین اور یہہ نام اوسکا اون لوگون سے لیا گیا تہا جنہون نے یہہ بات بیان کی تہی کہ وہ سورج کے طرف پہرتا ہے - یہہ بات کہ وہ سورج کے طرف پہرتا ہے میرے مشاہدہ مین ہرگز نہین ائی اگرچہ مینے اس بات کی تصدیق مین بار بار کوشش کی - لیکن مین خیال کرتا ہون کہ اس پہول کی وجہ تسمیہ یہہ ہے کہ وہ سورج کے بہت مشابہہ ہے اور اوسمین سورج جیسے کرنے ہین اور اسہی وجہ سے اوسکو کارونا سولس بہی کہتے ہین - اوسکا نام "سول اندئیس" بہی ہے کیونکہ وہ ہند مین بہت ہوتا ہے اور اوسکو ڈوڈ کر سینیہ مم پیروانیم بہی کہتے ہین یعنی ملک پیرو کا سنہرا پہول - اور انگریزی زبان مین اسکا نام "سن فلاور" ہے - فقط

راقم محب حسین

## بانس صدہا کامونمین آتا ہی

کوئی درخت بنگال مین ایسا کارآمد نہین ہے اور جس سے ایسے مختلف مفید کام نہین نکلتے ہین جیسے کہ بانس سے - بانس سے کپڑا بننے کے اوزار بنائے جاتے ہین - جہونپڑون کی چہتین پاٹی جاتی ہین - اور اسکا نون کی چوکہٹین تیار کیجاتی ہین ہین - برات اور جلوس کے واسطے بانس سے عمدہ عمدہ آرایش کی چیزین تیار ہوتی ہین - محرم مین تعزیے اور دسہرہ مین راون اور لنکا بہی اسہی سے بنائی جاتی ہین لیا شو دیکہنے کے لئے اونچی سطح بہی اسہی سے تیار کیجاتی تہی - دریا مین مچہلیان پکڑنے کو جال کی

ہندوستانی صنعتون کی نمایش شہر کلکتہ مین ہوگی مجلس نمایش کے میر مجلس آنریبل مسٹر برنسیپ مقرر ہوئے ہین جملہ اشیاء مصنوعہ پہلے نومبر کے تا قبل کلکتہ مین پہونچ جاسکنگے نمایش گاہ ایک ماہ تک کھلی رہیگی —

سنا جاتا ہی کہ جناب حضرت قیصر ہند نے ارل بیکنس فیلڈ کی سخت علالت کی خبر سنکر مزاج پرسی کے واسطے اون کے مکان پر جانے کا اور اونکو دیکھنے کا ارادہ کیا لیکن طبیبون کی راے نہونے سے اس ارادہ سے باز آئین کیونکہ طبیبون نے اسبات کا خوف کیا کہ اونکو اس بیماری کی حالت مین اس بڑے عزت پانے سے ایک جوش ہوگا وہ سرور ہوگا جو کوی نقصان پیدا کریگا —

دو مہینے گذرے کہ جزیرہ "کیو مین" جو بحر الجزائر [illegible] ہو ایک سخت زلزلہ واقع ہوا تھا سنتے ہین کہ تقریبا تمام قصبہ کیو اور آس پاس کے دیہات اسکے صدمہ سے غارت ہوگئے جو مراسلہ سرکار یونان سے آیا ہی اوس سے تعداد مردون اور صدمہ رسیدون کے تین ہزار معلوم ہوتے ہین اس زلزلہ کا اثر شام اور سمرنا مین بھی معلوم ہوا ہے — قسطنطنیہ سے جو تار آیا ہے اوس سے معلوم ہوتا ہی کہ دوسرے روز بھی جزیرہ کیو مین تازے زلزلے واقع ہوے اور وہان کے باشندے جہاز پر سوار ہو رہے تھے —

سنا ہے کہ صوبہ جات سیویل - غرناطہ - قرطبا اور دیگر صوبہ جات جنوبی ملک اسپانیہ طوفان اور آندھی سے برباد ہوگئے ہین اور بیس لاکھ روپیہ کے قریب وہان کے باشندون کا نقصان ہوا ہے —

۴ — تریاق مایوسین یہ دوائی جنکی نصف چانول خوراک بھی نامردی و سرعت انزال و نسیان وضیق النفس کہانسی تردمہ درد شقیقہ عرق النسا و جع مفاصل و جلدی کہنہ امراض اور برائے زخم خنازیر ناصور دور ہوتے ہین جنکو دودہ و روغن زرد نہ ہضم ہوتا ہے اس سے اچہی طور پر ہضم کرسکتے ہین فی خوراک ۲۰ خوراک ـ

۵ — حب دافع ذیابیطس ان گولیون کے کہانے سے بار بار آنا پیشاب کا و تشنگی بند ہوجاتی ہے سلسل البول وضعف مثانہ و پیچش و اسہال دیرینہ و پانی کے رنگ جو تاثیر آب و ہوا یا کثرت کار سے نظام عصبی مین بگاڑ ہوا ہو دور ہوتے ہین ۵ ـ

۶ — حب قایم مقام افیون اس سے بے ضرر و حرج نشہ افیون و چنڈو چہوٹ جاتے ہین بہوک کہاتی ہے نیند آتی ہے سستی بدن و نزلہ و زکام و ریزش ہو گلی مین کرتی ہو و کہانسی و تپ ربعہ دور ہوتے ہین ـ ۵ روپیہ

۷ — ہلاس اسکے سونگنے سے پڑوال دور ہوتے ہین ۱۲ ـ

۸ — حب دافع آتشک کیسی سخت آتشک ہو نر ہو یا مادین بلا تکلیف مونہہ و قبے درست جاتا رہتا ہے ۱۶ روپیہ ـ

۹ — مار اللحم یہ بہوا میوجات و طیور کے گوشت سے طیار کیا ہوا عرق نامردی و قرا قر شکم و لقوہ و استرخا و مالیخولیا مراقی و خفقان و کمی خون کو کہوتا ہی فی بوتل ۱۲

## ایک عرق بطور علاج حفظ ما تقدم

مرض جانکاہ آتشک و سوزاک دیدہ سے بچنے کے لئے تجربہ کیا گیا فی بوتل ۶ ایک بوتل چہہ مہینے کے واسطے کافی ہے مفصل حال آدہ آنہ کے ٹکٹ کے بہیجنے سے معلوم ہوسکتا ہی نمبر ۱۵۰ ـ

# رسید زر از حضرات خریداران معلم

| | |
|---|---|
| نواب رفیع الدولہ بہادر دام اقبالہم | ے ر |
| مولوی سید علی صاحب جیالوجسٹ ایم - آئی - دوم تعلقدار | ے ر |
| مولوی محمد زکریا صاحب مددگار ناظم مردم شماری سرکار عالی | ے ر |
| مولوی حافظ محمد عبد اللہ صاحب رکن مجلس عالیہ عدالت | ے ر |
| مولوی محمد عبد القادر صاحب | سے ر |
| مسٹر ابد علی صاحب تحصیلدار اندول ضلع شوراپور | ے ۹ر |
| میر کاظم علی صاحب مہتمم صفائی اندرون بلدہ | سے ر |
| منشی گیا پرشاد صاحب ایم - اے - ایلچی سرکار عالی | سے ر |

# فہرست مضامین

# علمی خبرین

رنگون کے متمول اور ذی اقتدار باشندون نے باہم
مجتمع ہوکر ایک مجلس قایم کی ہے جسکی غرض یہہ ہے کہ وہان ایک بہت بڑا کتب خانہ
قایم کیا جاوے اور تمام کتابین جو برمی زبان مین ہون وہ طبع کیجائین — اس
اعلی کام کے واسطے چہہ لاکہہ روپیہ درکار ہے جو بذریعہ شیئر یا حصہ جمع کیا جاویگا۔

انگلستان مین عورتین دفتر تلغراف مین نوکر رکہی جاتی ہین
اور وہ مثل مردون کے تلغراف کا کام کرتی ہین — اب بہت قریب ہند مین
بہی یہہ رسم بطور تجربہ کے جاری ہوگی اور دفتر تلغراف مین عورات کام کرینگی۔

ایک دیسی اخبار مین لکہتا ہے کہ ہند مین اسوقت چہہ لاکہہ
بیوہ عورتین ایسی عمر کی موجود ہین جو شادی کے قابل ہین — لیکن وہ بیچاریان
رسم ملک کی وجہہ سے شادی کرنے سے معذور ہین —

نیپال مین بعد وفات مہاراجہ ادہراج کے کوی عورت
اونکے بی بیون مین سے ستی نہین ہوی اسکی وجہہ یہہ تہی کہ خود مہاراجہ ادہراج
نے اپنی وفات کے وقت فرمایا تہا کہ کوی عورت میرے بی بیون مین سے میرے بعد
ستی نہو اور اس جرم کا ارتکاب کرے —

مجالس جماعت علماء فرانساوی جو تین روز تک منعقد رہی
فی الحال برخاست ہوی ہے — مسٹر میلن ایڈورڈ جو اس مجلس کے مشہور رکن
ہین شعبہ علوم و فنون کے میر مجلس تہے — اس مجلس مین بہت سے مفید اور نادر
مضامین علمی پڑہے گئے۔ اور اونمین سے ایک نہایت کارآمد مضمون وہ تہا جسکو

# حفظ صحت
## پانی کا بیان

۱ اگلے لوگ پانی کو چار عناصر مین سے ایک عنصر خیال کرتے تھے جن سے تمام چیزین مرکب ہین لیکن گذشتہ صدی کے آخر مین یہہ بات تحقیق ہوی کہ پانی ایسے دو چیزون سے مرکب ہی جو اوس سے ماہیت اور شکل مین بالکل برخلاف ہین - پانی ایک بھاری رقیق شے ہے - وہ دو چیزین جن سے مرکب ہی ہلکی گیسین ہین - ایک انہین سے ایسی ہلکی شے ہے جس سے زیادہ ہلکی کوی اور دوسری شے آج تک دریافت نہین ہوی ہے - پانی آگ کا مخالف ہے

۲ وہ دو گیسین جن سے پانی مرکب ہی ہادروجن اور اوکسیجن ہین اور وزن نسبتی انکا یہہ ہے کہ پانی مین ہادروجن کے دو حصہ اور اوکسیجن کے سولہ حصہ ہوتے ہین - ہادروجن اور گیسون کی طرح سے ایک ہوا ہے جسمین کوی رنگ نہین ہوتا ہی اور وہ دیکھلائی نہین دیتی ہے اور جب وہ خالص ہوتی ہے تو اوسین کوی بو اور ذایقہ نہین ہوتا ہی - اور چونکہ یہہ گیس عموماً پیدا ہوتی ہے اسواسطے ذرا ذرا سی چیزین خراب اسمین ملجاتی ہین اور اس وجہ سے اسمین ایک خاص قسم کی بدبو پیدا ہو جاتی ہے جسکو ہر شخص گیس نایٹ کے نلون مین پانی ٹپکا کر معلوم کرسکتا ہی

تمام مادی چیزون سے ہادروجن بہت زیادہ ہلکی ہے اور مثل عام ہوا کے اوسکا وزن جسم بجسم چودہ گونہ سے بھی زیادہ سبک ہی

اوکسیجن جو دوسرا جزء پانی کا ہے مثل ہادروجن کے ایک ہوا ہے جسمین کوی ذایقہ اور بو اور رنگ نہین ہے - یہہ گیس عام ہوا سی جسم بجسم

وہ دو چیزین جن سے پانی مرکب ہی ہادروجن اور اوکسیجن ہین

ہادروجن سب چیزون سے ہلکی ہی

کسقدر بھاری ہے اور ایک سو مکعب انچہ اس گیس کا ۲۳۴ گرین پہر وزنی ہوتا ہے
خواص اس گیس کے یہہ ہین کہ وہ شعلہ پذیر ہوتی ہے یعنی فوراً جلتی ہے اور حیوان
اسکو دم کے وسیلہ سے کہاتا ہے ۔

پانی کی تین قسمین ہین رقیق منجمد اور بخاری

۳ پانی تین حالتون مین پایا جاتا ہے یعنی بارقیق یا منجمد یا بشکل
ہوا (بخار) ہوتا ہے - کرہ زمین کی سطح پر پانی بخاری یا ہوا ی حالت مین بکثرت
پہیلا ہوا ہے - لیکن چونکہ پانی بخاری یا ہوامی حالت مین ایسا اچہی طرح سے محسوس
نہین ہوتا ہے جیساکہ وہ دو حالتون دوسری یعنے انجمادی اور رقت کی حالت مین
محسوس ہوتا ہی اسواسطے اوسکو سوای اون لوگون کے جو علوم و فنون سے
واقف ہوتے ہین اور کوی شخص نہین معلوم کر سکتا ہے ۔

پانی اپنی طبعی حالت مین بہت صاف نہین ہے

۴ جب پانی بالکل صاف ہوتا ہی اور کوی چیز ذرا بہی اسمین شامل
نہین ہوتی ہے تو وہ بے ذایقہ ہوتا ہی - لیکن وہ اپنی طبعی حالت مین اسیطرح سے کہ وہ قدرتی طور پر کنوون اور چشمون اور دریاؤن مین بہرا ہوا ہی
ہرگز صاف نہین ہوتا ہی - کنوؤن اور چشمون کے پانی مین جو زمین کے تہہ سے
آتا ہی وہ نمکین اور خاکی اشیا شامل ہوجاتی ہین جو قابل حل ہوتی ہین - کوی شک
اسمین نہین ہے کہ زمین کے وہ اجزا جو پانی مین حل ہونے کی قابلیت رکہتی ہین
وہ ہر ایک پانی مین کم و بیش مل جاتے ہین جو اس زمین کے تہہ مین سے آتا ہی
یا اوسمین ہوکر بہتا ہے - دریا کے پانی مین ضرور کم و زیادہ وہ اجزا قابل التحلیل
شریک ہوجاتے ہین جو دریا کے سوتے یا کنارہ اور اوس زمین مین ہوتے ہین
جسپر دریا بہتا ہی علاوہ اسکے دریا کے پانی مین اون مختلف مرے ہوے جانورون
اور سڑے ہوے نباتات کے اجزا بہی قابل التحلیل شریک ہوجاتے ہین جو اوسمین پڑ جاتے ہین

سوڈا واٹر وغیرہ مین کاربونک ایسڈ گیس ہوتی ہے

۵ کل پانی اپنے حالت طبعی مین کم و بیش کسی خاص ہوا کو اپنے ساتھہ ضرور شامل رکہتا ہے - یہہ خاص ہوا اکثر کاربونک ایسڈ گیس ہوا کرتی ہے یہہ وہی گیس ہے جو سوڈا واٹر - لیمونیڈ - شامپین اور دیگر شرب مین ابال پیدا کرتی ہے اور پانی کے ذائقہ مین ایک ذرا عمدہ تیزی یا چرپراہٹ پیدا کرتی ہے -

آب معدنی

۶ آب معدنی وہ پانی ہے جسمین نمک کافی اس کثرت سے حل ہوتے ہین اور وہ نمک ایسے خاص قسم کے ہوتے ہین جس سے وہ پانی بالکل استعمال کے قابل نہین ہوتا ہے - اس پانی مین اس وجہ سے خاص دوائی تاثیرین آجاتی ہے اور وہ بطور دوا کے استعمال ہوتا ہے -

بہاری پانی

۷ پانی مین بہت سے مختلف ذائقے اور اوصاف ہوتے ہین اور یہہ مختلف ذائقے اور اوصاف اون مختلف اشیاء کے موافق ہوتے ہین جو پانی مین حل ہوتے ہین - کنوؤن اور چشمون کے پانی مین عموماً بلکہ اسوقت بھی جبکہ وہ بہت صاف ہوتا ہے چونا اور ایک قسم کی مٹی جسمین چقماق پتہر شامل ہوتا ہے حل ہوتی ہے - ان چیزون یعنے چونا اور چقماق مٹی کے ملنے سے پانی مین گرانی پیدا ہوتی ہے اور اس قسم کے پانی کو جسمین یہہ چیزین شامل ہوتی ہین بہاری پانی کہتے ہین - بہاری پانی سابون کے ساتھہ بآسانی نہین ملتا ہے - اور یہہ پانی کہانا پکانے کے کام کا نہین ہے -

ہلکا پانی

۸ برخلاف اسکے جس پانی مین وصف مذکور بالا نہ پایا جاوے اور اوسمین اجزای ارضیہ بہت کم حل ہون اوسکو ہلکا پانی کہتے ہین عموماً بارش کا پانی اور دریا کا پانی ہلکا ہوتا ہے اگرچہ دریا کا پانی اجزای ارضیہ سے بالکل خالی نہین ہوتا ہے -

۹ معمولی معتدل موسم اور ہوا مین صاف پانی ایک بیرنگ اور بے ذائقہ رقیق شئے ہے جسمین بہت چمک ہوتی ہے

۱۰ پانی کا وزن اوسکے جسم کی نسبت سے بآسانی یاد رہسکتا ہے کیونکہ تحقیقات سے یہہ دریافت ہوا ہے کہ ایک فٹ مکعب پانی کا وزن ایک ہزار اونس یعنے ۳۱ ۱/۴ سیر ہوتا ہے اور ٹمپریچر یعنے گرمی ۶۰ درجہ ہوتی ہے۔ اور اسہی درجہ کے صاف پانی کا وزن بحساب پانچ سیر فی گیلن ہوتا ہے بس اس حساب کے بروے فی پینٹ (گیلن کا اٹھوان حصہ) صاف پانی کا وزن آدہ سیر دو چھٹانک ہوتا ہے۔

جاننا چاہیئے کہ پانی کے پہچاننے کے لیئے اوسکا وزن کرنا بہت ضرور ہے۔ بس سبک پانی اکثر او صاف مین افضل ہوتا ہے۔ کبھی وزن پیمانہ سے پہچانا جاتا ہے اور یہی اسطرح سے کہ دو کپڑے خواہ دو ٹکڑے روئی کے ہموزن مختلف پانی مین بہگوئے جائین اور بعد اسکے دونون خشک کرکے وزن کئے جائین جسکا وزن زیادہ سبک ہو وہ پانی افضل ہے۔

وزنی اور سبک ہونا پانی کا پیمانہ کے ذریعہ سے بدون دریافت وزن صنفی کے ممکن نہین ہے۔ فن کیمیا مین تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ پانی بہ نسبت سونے کے اونیس حصہ کم ہے یعنے جس ظرف مین اونیس تولہ سونا سما دیگا اوسمین ایک تولہ پانی آئے گا۔ بس اس وزن صنفی کو مقیاس مقرر کرکے ہر پانی کا حال دریافت ہوسکتا ہے۔

۱۱ ہر حیوان اور ہر نبات کے لئے پانی کی بہت ضرورت ہے بغیر پانی کے ان دونون مین سے کسیکا وجود قایم نہین رہسکتا ہے۔

ہمارے جسم مین پانی زیادہ ہے - اگر کسی آدمی کو تولین
اور اوسکے جسم کا وزن ۵۰ سیر ہو تو اوسمین سے پانی قریب ۵۶ سیر کے ہوگا -
اسکا سبب یہہ ہے کہ جب ہم غذا کہاتے ہین تو وہ معدہ مین مثل کانجی کے ہوجایا کرتی
اور مفید حصہ اوس غذا کا جو کچہہ دودہ کی طرح پر ہوتا ہے خون ہوجاتا ہی - اور فضلا
علحدہ ہوجاتا ہے اور خون جسم کے تمام اعضا کے رگ وریشہ مین دوڑتا ہی اور اونکو
پرورش کرتا ہے - پس اگر خون مین کافی پانی نہو تو وہ اسقدر جم جائیگا کہ وہ چہوٹے
چہوٹے [illegible] ن مین جو بعض [illegible] بض اونمین سے بال سے بھی زیادہ باریک ہین نہین دوڑ سکیگا
اگر اسباب پانی استعمال کیا جاویگا تو ضرور ہماری تندرستی کو کوئی نہ کوئی نقصان
پہونچیگا -

[illegible] ہر دم ہمارے جسم مین بہت طرح سے داخل ہوا کرتا ہے
پانی [illegible] رقیق چیزون [illegible] کے پینے سے ہماری پیٹ مین نہین جاتا ہے بلکہ خشک
چیزون [illegible] کے ذریعہ سے بہی پانی ہمارے جسم مین داخل ہوتا ہی - اور [illegible] طرح بہت
راہون سے وہ ہماری جسم سے خارج ہوتا ہے یعنی گردون اور آنتون کی راہ سے
وہ بذریعہ بول و براز کے رقیق شکل مین خارج ہوتا ہے اور حلق اور مسامات
بدن کی راہ سے بذریعہ سانس بشکل بخار خارج ہوا کرتا ہے - ایک تندرست
جوان آدمی دن بہر مین بطریق اوسط ۲ ½ سیر پانی پیتا ہے اور اسیقدر پانی
اوسکے جسم سے روزانہ خارج ہوتا ہے - جو پانی کہ جسم سے خارج ہوتا ہی وہ کسیقدر
دو مساوی حالتون مین منقسم ہے - یعنی ایک رقیق اور دوسرے بخار - لیکن یہہ پانی
بحالت بخار کسیقدر زیادہ ہمارے جسم سے خارج ہوتا ہی - پانی جو بحالت رقت بذریعہ
ہمارے گردون کے خارج ہوتا ہی اور جو بحالت بخار ہمارے جسم سے خارج ہوتا ہے

اسکا اندازہ نسبتی موسم کے تغیر اور ہوا کی حالت پر منحصر ہے۔

اچھے صاف پانی کی اکثر لوگ قدر کم جانتے ہین۔جب کوئی شخص سفر کرتا ہے اور دوسری جگہہ کا پانی پینے سے بیمار ہوتا ہی تو وہ اکثر کہتا ہے کہ یہہ بیماری پانی کی وجہ سے عارض ہوئی ہے۔ لیکن آدمی بغیر اپنا وطن چھوڑنے کے بھی خراب پانی کے اثر سے بیمار ہوجاتے ہین۔ پانی کی وجہ سے اکثر بیماریان لاحق ہوتے ہین اسواسطے صاف پانی کی بہی ویسہی ضرورت ہے جیسے کہ صاف ہوا کی ضرورت ہے

صفائی اور پاک رہنے کے لئے بھی پانی کی ازحد ضرورت ہے

ہم پانی سے اپنے بدن کو صاف کرتے ہین۔ بارش سے نباتات کو تراوٹ پہونچتی ہے اور وہ دہل بھی جاتے ہین۔ بارش سے زمین دُہل جاتی ہے اور تمام ناپاکی بہجاتی ہے۔ باقی آئندہ۔ راقم محب حسین +

## معدن

(بقیہ مضمون پیشتر سے)

### چاندی۔روپا۔نقرہ۔فضہ۔سیم۔قمر

ف ۲۵ چاندی چمک اور لطافت مین سونے سے برابری کرتی ہے اور قدامت کے رو سے بھی جو قدر و منزلت اسکی ہے سوائے سونے کے کسی اور فلز کی نہین۔

ف ۲۶ چاندی حالت فلزی مین کثرت سے پیدا ہوتی ہے اور بعض اوقات حالت تیلر مین اور نہایت خوبصورت شاخون مین بھی نکلتی ہے۔ مگر اکثر فلزی چاندی چھوٹے چھوٹے ٹکڑون مین احجار مین پہیلے ہوئے پیدا ہوتی ہے۔ بعض اوقات ایک آدہ بہت بڑا ڈلا نکل آتا ہے جیساکہ ناروے کے ملک کے معدن کانگز برگ مین ایک ڈلا نکلا تھا جو وزن مین (۲۸۰) سیر کا تھا اور ٹوٹا ہوا ٹکڑا جو مین بجو وزن مین (۲۰۰) سیر کا تھا۔ اور ایک ڈلا گز یکو مین جسکا وزن ایک ہزار تین سے پچاس سیر کا تھا۔

ہم نے آگے بیان کیا ہے کہ سونا چاندی کے ساتھہ شریک پیدا ہوتا ہے جسمین سونیکی مقدار چاندی سے زیادہ ہوتی ہے مگر اب یہی اکثر ہوتا ہے کہ ایک معدن مین چاندی سونیکے ساتھہ ممزوج پیدا ہوتی ہے جسمین چاندی بہت زیادہ ہوتی ہے —

ف ۲۷ معدنیات چاندیکے بہت سے ہین مگر اکثر اونمین سے ایسے ہین جنمین چاندی گندہک کے ساتھہ مرکب ہی اور دوسرے فلز بھی کبھی کبھی چاندی کے معدنی مین شریک پائے جاتے ہین — چاندی کلورین اور برومین اور آیودین کے ساتھہ مرکب پیدا ہوتی ہے — اور شیشے کے معدنی یعنی گلینا مین اکثر شریک رہتی ہے اور بہت کثرت سے سیسے کے ساتھہ استخراج کیجاتی ہے —

ف ۲۸ چاندیکے معدنی بہت سے ہین مگر جو معروف و مشہور ہین یہہ ہین سِلورگلانس جسمین (۸۷) فیصدی چاندی نکلتی ہے اور اِستیفنیٹ جسمین (۷۰) فیصدی چاندی ہے (اور یہہ دونون گندہک اور چاندیسے مرکب ہین) — اور ریڈ آرجیر نٹیت جسے نقرۂ یاقوتی بھی کہتے ہین (۶۰) فیصدی چاندی رہتی ہے — اور کلورائیڈ آف سلور جسمین (۷۵) فیصدی چاندی نکلتی ہے — مخفی نرہے کہ یہہ مقدار چاندی کی جو ہم نے بیان کی عمدہ ترین اور پاک معدنی مین ہوتی ہے اور جو خراب اور کم مایہ معدنی ہوتے ہین اونمین اس سے بہت کمتر چاندی پیدا ہوتی ہے —

ف ۲۹ مملکت مگزیکو امریکا مین جہانتک چاندی کے معدن ملیسوی سوا دو ین صدیمین پیدا ہوئی تہی ایک زمان دراز سے سیم خیز ملکون مین اول محسوب ہوتی ہی مگر ۱۸۵۹ع مین نِواڈا اور اوسکے گرد و نواح کے اضلاع مین جو معدن چاندیکے پیدا ہوے ہین مگزیکو کے چاندی کے معادن کے برابری کرتے ہین — ان دونون ملکون مین جتنی چاندی نکلتی ہے تین چوتہائی (¾) تمام عالم کے کل چاندیکے

پیدا وار سے ہے - بعد اسکے قدیم معادن پیرو اور بلیویہ کے ہین - پیرو مین دو بڑے سام ہین ایک کا طول تین ہزار دو سو گز ہے اور عرض ایک سو تینتیس گز اور دوسرے کا طول دو ہزار ایک سو تیس گز اور عرض ایک سو تیس گز ہے - یورپ مین اسپین یعنے اندلس چاندی کے معدن کے لئے نہایت مشہور ہے - بعد اسکے مملکت آسٹریا اور بعد سکسنی اور پروشیا اور انگلستان ہین - دوسرے ملکون مین بھی چاندی کسیقدر پیدا ہوتی ہے مگر اتنی چاندی کہین نہین نکلتی -

ف ۱ چاندی کے نکالنے اور استخراج کے طریقے متعدد ہین - سب سے قدیم طریقہ وہ ہے جو مملکت مکسیکو مین سولہوین صدی عیسوی مین ... لیا گیا تہا اور اب تک بھی وہی طریقہ مکسیکو اور جنوبی امریکہ مین مستعمل ہے - موافق اس طریقہ کے چاندی کے معدنی کو پیس کے نہایت مہین سفوف بنا لیتے ہین اور ... پانی کے ساتھ ممزوج کر کے مثل خمیر کے تیار کرنے کے بعد پتھر ... پر اوسکی ڈھیر لگاتے ہین اور تھوڑا نمک اوسکے ساتھ شریک کرتے ہین - سب ... ازآن ایک مقدار معین کاپر پائریٹیز (جو تانبے اور لوہے اور گندہک کا ایک معدنی مرکب ہی) اوسمین شریک کیا جاتا ہے جو عمل کیمیاوی سے ہیر کیسس بنجاتا ہے - اس ڈھیر کو کئے گھنٹون تک خچر پہروسنے گوندہتے ہین - جب یہہ عمل کئی گھنٹون تک جاری رہا تب اوس ڈھیر پر تھوڑا پارہ چھڑک دیا جاتا ہے اور اسکے بعد خچرون سے ایکروز درمیان گوندہلا دیا جاتا ہے کہ وہ خوب سے ممزوج اور یک جسم ہو جاتا ہے -

ف ۲ اس عمل مین بعض عمل کیمیاوی اسطرح کے ہوتے ہین کہ چاندی الگ ہو جاتی ہے اور فوراً پارہ اوسکو جذب کر لیتا ہے - تب اس کل مادہ کو ڈھیر کے بہت سے پانی مین ملا دینے سے پارہ اور چاندی کا ممزوج تہ نشین ہوتا ہی (بسبب ثقل کے) اور جتنا تانبا اور لوہا

اور دوسرا ارضی مادہ سب کل ڈہل جاتا ہے اور یہہ ممزوج نقرہ وسیم ہاتہہ آتا ہے
تب اس ممزوج کو گاڑہے کپڑے کے کیسون مین یا تہیلون مین ڈالکے نچوڑ لیتے ہین
تو جتنا زاید پارہ ہے چہن جاتا ہے اور کل چاندی اور کچہہ تہوڑا پارہ تہیلے مین ہتا ہے
تب اسکو ایک لوہے کے انبیق مین ڈالکے اوس پارہ کو جسطرح سے کہ فقرہ ۱۸
مین بیان ہوا ہے آنچ دینے سے الگ کر لیتے ہین ایسے انبیق کی شکل ذیل مین
دی گئی ہے جس سے کل حال ظاہر ہوگا —

شکل انبیق

آ انبیق ہے جسمین ممزوج پارہ اور چاندیکا دوتہائی تک بہر دیا جاتا ہے اور آنچ
دینے سے پارہ بخار بنکے سّ نالی سے حوض بّ مین جاتا ہے جو کہ قریب دو تہائی
(پانی) کے پانیسے بہرا ہوا ہے - جتنا پارہ کہ حالت بخاری مین ہے اوس سرد پانی مین
گذارنے سے اپنی اصلی حالت پر آجاتا ہے اور شاید کچہہ قلیل مقدار پارہ کی جو اسپر بہی
حالت بخاری مین باقی رہجاوے تو دوسرے نالے مین سے ہوکر حوض ثانی مین جاتا ہے
اور وہان کا پانی اوسکو سرد کرکے اپنے حالت پر لے آتا ہے - جو چاندی سے انبیق
آ مین بسپنج یعنے ابر مردہ کے شکل مین رہجاتی ہے اور بعد نکال لیجاتی ہے اور بڑے
ظرفون مین گلانیکے بعد اوسکے اقراص یا سلاخین بناتے ہین —

ف ۳۲ جو طریقہ کہ یورپ مین مستعمل ہے اس سے کچہہ زیادہ فرق نہین رکہتا ہے فقط

فرق جو ہے وہ یہہ ہے کہ یورپ مین چاندیکے معدنی اور کاپر پرئیٹیز اور نمک کو ممزوج کرکے جلا دیتے ہین یا جیسے کہ اصطلاح مین کہتے ہین بہون لیتے ہین اور بعد ازان اوسمین پارہ ملایا کرتے ہین اور باقی عمل کے اصول مین کسی نوع کا فرق نہین ہے ۔

ف ۳۳ چاندیکے استخراج کے اور بہی طریقہ ہین ۔ مثلاً چاندیکے معدنیکو سیسے کے ساتہہ گلا لیتے ہے اور چاندیکا الوئی یعنے ممزوج بنجاتا ہے اور چاندی بوسیلہ کوپیلشین سے نکال لیجاتی ہے ۔ یعنی ہڈی کے راکہہ سے ایک بڑا ظرف بناتے ہین جسے کوپل کہتے ہین اور جب چاندی اور سیسے کو اس پر رکہہ کے گرم کرتے ہین یہہ ہڈی کی راکہہ آہستہ آہستہ کچہہ سیسے کو جذب کرلیتی اور کچہہ سب جل کے اوڑ جاتا ہے اور اسکے سطح پر چاندیکا ایک بڑا قرص رہجاتا ہے ۔ اس عمل مین گلا ہوا سیسا اور دوسرے فلزات کو مثل تانبے وغیرہ کے اپنے ساتہہ شریک کرلیتا ہے اور جذب ہونے مین یہہ فلزات بہی جو بمنزلہ کسافت کے ہین بالکل جذب ہوجاتے ہین اور خالص روپا کوپل پر رہجاتا ہے ۔

ف ۳۴ چاندی اکثر سیسے کے معدنی مین شریک رہتی ہے اور فی ٹن آٹہہ یا دس اونس یعنے فی کہنڈی ۱۴ تولہ یا ۱۸ تولہ چاندی تو اکثر پیدا ہوتی ہے ۔ بعض سیسے کے معدنی ایسے ہین کہ اونمین فی کہنڈی ۴ تولہ سے ۵ تولہ تک چاندی نکلتی ہے اور بعض معدنی ایسے بہی ہوتے ہین کہ جنمین فی کہنڈی پانچ سو چہتیس تولہ تک چاندی موجود ہوتی ہے ۔

ف ۳۵ پیٹنسن صاحب نے ایک نہایت عمدہ طریقہ ایسے سیسے مین سے جسمین بہت ہی کم مقدار چاندی کی ہو نکالنے کا ایجاد کیا ہے ۔ اس طریقہ کا نام اونہین کے نام سے معروف ہوگیا ہے ۔ اس طریقہ کی بنیاد اسبات پر ہے کہ سیسا جسمین کچہہ چاندی شریک ہے

جب گلایا جاوے اور آہستہ آہستہ برد کیا جاسے تو ایک مقدار اوس سیسے کے مثل مصری کے ڈلون کے جمنے لگتی ہے اور انکے تجربہ کرنیسے یہہ ظاہر ہوا ہے کہ اونمین چاندی بہایت ہی کم مقدار مین باقی رہتی ہے اور بگلے ہوے سیسے مین چاندی زیادہ رہتی ہے اسیطرح سے بار بار گلانیسے اور اوس سیسے کے منجمد اجزا کو لوہے کے دستہ دار چہلنی سے الگ کر لینے سے دو قسم کا سبب حاصل ہوتا ہے ایک تو وہ جسمین بالکل چاندی نہین ہے اور وہ منجمد ہے دوسرا وہ کہ بہت دیر تک گلا ہوا رہتا ہے اور اوسمین چاندی زیادہ رہتی ہے ۔ اب جسوقت کہ یہہ سیسا اتنی چاندی سے غنی ہوجاسے کہ فی من سیسے مین چونتیس تولے چاندی جمع ہو تب اوس سیسے سے طریقۂ کیوپلیشن کے موافق جو فقرہ ۳۳ مین بیان ہوا ہے اوسکے چاندی نکالنے مین آتی ہے

ف ۳۶ فرض کرو کہ ایک کہنڈی یعنی بیس من سیسے مین بیس تولہ چاندی ہے اور ہم اسکو گلا لیتے ہین اور جب وہ آہستہ آہستہ سرد ہونے لگتا ہے اوسمین کرسٹل یعنی ٹکرے مثل مصری کے جمنے لگتے ہین اور ان منجمد ٹکرے یعنی کرسٹلونکو جب لوہے کے چہلنی سے بقدر دو تہائی کل مقدار کے نکال لین تو باقی سیسے مین یعنی ایک تہائی مین چاندی بحساب ساٹہہ تولہ فی کہنڈی کے جمع ہو جاتی ہے اور اس عمل کے بار بار کرنیسے جیسا کہ ہمنے فقرہ ۳۵ کے آخر مین بیان کیا چونتیس تولہ فی من یعنی قریب قریب ہزار تولے فی کہنڈی تک بھی اوسکو چاندی سے غنی کر سکتے ہین ۔ جتنی چاندی کہ انگلستان مین پیدا ہوتی ہے اکثر اسی طریقہ سے اوسکا استخراج ہوتا ہی اور انگلستان مین سالیانہ فقط اس طریقہ سے قریباً آٹھہ لاکھہ اونس یعنی پچیس ہزار سیر چاندی نکالی جاتی ہے ۔ باقی آیندہ ۔

راقم میرزا محمد یحییٰ خان دوم تعلقدار ضلع کہمم

## یاقوت کے کان کا بیان

یاقوت ایک بہت سنگہاے معدنی سے اور انواع اور اصناف اوسکے سرخ زرد و کبود و سبز و سپید و سفید ہین اور ہر ایک انمین سے اعلی اور متوسط اور کمرنگ ہوتا ہے اور بہترین اقسام سرخ رمانی آبدار صلب اور شفاف بیجرم اور بیداغ ہے اور جسقدر اس قسم کا ٹکڑا بڑا اور رنگ ڈہنگ کا اچھا ہو معتبر ہوتا ہے اور قیمت اوسکی اصناف سرخ خمری اور زردی اور نارنجی اور زعفرانی اور لیموئی سے زیادہ تر ہے اور اصناف کبود اور آسمان گونی اور کحلی اور لاجوردی اور سپیدی کمیاب ہین اور لعل اقسام سرخ یاقوت سے ہے اور بہترین ہر یک اون اقسام مذکورہ کا وہ ہے کہ صلب و صاف و شفاف یکرنگ یعنے اجزا اوسکی متساوی ہون اور وہ سواے الماس کے جمیع احجار سے سخت ہوتا ہے یاقوت کبود یاقوت سرخ سے اور سرخ زرد سے سخت ہوتا ہی اور سپیدی قریب لسرخ اور سفید سب سے زیادہ نرم ہوتا ہے کہ وہ خام ہے اور ہر ایک ہر ایک نام سے مخصوص ہے سرخ کو ہندی مین مانک اور زرد کو عربی مین اسراق اور ہندی مین پکھراج کہتے ہین ہندیمین اسکا معدن پیگو کی ایک قطعہ زمین مین ہے جہان یہہ کان ہوتی ہے بسبب حرارت گرمی کے وہان کوئی سکونت اختیار نہین کرسکتا ہی اور خاک اوسکی سیاہ اور صلب ہوتی ہے اور بو کبریت کے آتی ہی اور جس مقام پر یہہ کان ہوتی ہی وہان باد و بارش و طوفان و رعد و برق و صاعقہ سب ہوتا ہی اور اوسکی زمین شق ہوتی ہے اور اوسکے شگافون سے گندہک کی بو نہایت تیز اور تند آتی ہی یہان تک کہ وہان کہڑی ہونیسے آدمی متاذی ہوتا ہے اور اوس موضع کی اطراف مین درختہاے عظیم شب ہوتے ہین اور یہہ کان برازیل اور جزیرہ سیلان مین بہی ہی فقط راقم فرخندہ علی

# فلسفه

## بقیّهٔ مقالهٔ فلسفهٔ وحدت جنسیّت وحقیقت اتّحاد لغت

وچون مطلب بدینجا رسید اکنون میتوانم که هندوستان را محطّ انظار خود نموده بگویم آنهائیکه از اهل هند برقلهٔ کوه نور بصیرت برآمده اند ومعنی جنسیّت را فهمیده اند ومزایای آن را دانسته اند وبدقّت بین تدبّر در ازمان گذشته وآینده نظر انداخته اند وبذرّه بین التعمق دقائق حالات امم وقبائل را ملاحظه کرده اند چرا دربن امر سترگ غور نمی کنند وبچه سبب است که این کار ضروری را مهمل گذاشته در آن اهتمام نمی نمایند آیا نفهیدانند که بقاء جنسیّت واجتناء ثمار آن موقوف بر آنست که تعلیم وتعلم در مدارس بلغت وطنیه بوده باشد آیا تعجب نمی شود ازین که علومهای جدیده عالم را فرا گرفته است وفنون بدیعه کرهٔ زمین را احاطه نموده است وحال آنکه چیزی از آنها که قابل بوده باشد بزبان هندی ترجمه نشده است آیا ازین نکته غفلت ورزیدند که اگر در لغتِ جنسی از اجناس بنی آدم علوم نافعه در مدنیّت نبوده باشد آن جنس را پایداری نخواهد شد آیا ازین ذاهل شدند که اول فریضهٔ ذمّهٔ عقلائی هر قوم در توسیع لغت وطن است پس چرا کوشش نمیکنند در ترجمهٔ علوم جدیده بلغت وطنیه خصوصًا بلغت اُردو که بمنزلهٔ لغت عموم است وچرا استمداد نمیجویند از برای تتمهٔ آن لغت بسائر لغات متقاربه بدان چون سنسکریت ومرهٹی وبنگالی وچرا در وقت ضرورت از برای استکمال آن بلغت انگلیزیه استعانت نمیکنند سالهای دراز است که قوم انگلیز که استادهای علوم نافعه وفنون مفیده میباشند در ممالک هندوستان حکمرانی مینمایند پس از چه جهت است که دانشمندان هند از ایشان فائدهٔ نگرفته اند واز معارف ایشان از برای وطن خود ها ذخیرهٔ استحصال ننموده اند وچگونه میتوانند که از برای وطن خود ها ذخیرهٔ از آن علوم جدیده بدست آورند مادامیکه آنها را بزبان

وطنی ترجمه نکنند وچگونه میشود که معارف در نزد قومی عمومی شود بے آنکه آن معارف بلسان آن قوم بوده باشد ومعارفیکه بلسان بیگانه بوده باشد چگونه پایدار خواهد شد وچه فخر است کسے راکه هزارها کتب بلغت بیگانه در کتاب خانهٔ خود داشته باشد بے آنکه یک کتاب نافع هم بلسان وطنی در آن بوده باشد آیا هیچ عاقل فخر دیگران را فخر خود میشارد وآیا بغیر جنس خود هیچ خردمندی فخر میکند وفخر بجنس خسیس جاهل را هیچ هوشمند برخود می پسندد پس فخر بر جنس است بشرط شرافت وشرافتے نیست مگر بعلوم ومعارف وعلوم ومعارف در آنوقت موجب شرف جنس می شود که عمومی بوده باشد وممکن نیست که علوم ومعارف عمومی شود مگر در آن هنگامیکه بلغت آن جنس بوده باشد وآیا دانایان هندوستان را معلوم نیست که اگر علوم ومعارف بلغت وطنیه بوده باشد غالب معارف بسبب اخبارنامها وبجهت معاشرت با علماء در اندک زمانے عمومی شده بصیرت وبینائی همهٔ اهل وطن را فرا خواهد گرفت - واز آنچه گفته شد بخوبی ظاهر وهویدا گردید که جمیع طبقات هندیان را چه علماء بوده باشد وچه امراء وچه ارباب تجارت بوده باشد وچه اصحاب فلاحت واجب چنانست که اتفاق نموده تعلیم وتعلم مدارس کالج وغیر کلیه خودها را بلسان هندی قرار دهند وهمهٔ علوم ومعارف را کوشش نموده بزبان خود ها ترجمه نمایند تا آنکه جنسیت هندیت استوار شده براحت ورفاهیت مدنیت نائل گردند واز اکتساب فوائد جنسیت واتصال مزایا آن محروم نمانند ونشاید عقلاء هند را که بواسطهٔ بعضے از تخیلات فی اصل خود ها را مانند طائفهٔ (مان بهاو) کرده به خط موهومے را سد اسکندر خیال کنند وبواسطهٔ آن از صراط مستقیم علوم نافعه وراه راست معارف مفیده روگردان شوند چونکه هر عالم پرهیزگاری اگر باصل شریعت رجوع کند خواهد دانست که علوم ومعارف معاشیه را بهیچ وجه منافاة ومغایرتے بادین نیست بلکه اگر خوب غور شود معلوم خواهد شد

که این علوم معاشیه سبب قوت دین است چونکه قوت دین از قوت متدینین است
وقوت متدینین نتیجه غنا وثروت وجاه وشوکت است واین امور بدون این علوم
معاشیه هرگز صورت وقوع نخواهد پذیرفت — واگر یکے از (پیاچوها) یعنی (پهلوان
پنبه ها) بگوید که مقصود از علوم منافعه آنست چه آن علوم بلسان وطنی بوده باشد ویا
بلسان اجنبی وعلوم نافعه همه بلغت انگلیزیه موجود است وامت انگلیزیه از دیر زمانیست
که حکمران جمیع هندوستان است ومماثلت ومتابعت غالب در هر حال لازم است
پس ما هندیان راچنان زیبنده است که بجهت استحصال منافع واکتساب فوائد از
ان امت غالبه لباس هستی خود ها را خلع نموده وقید تعیین جنسیت را برداشته یکبارگی
فنا فی الغالب شویم وعلوم ومعارف را بلسان قوم فاتح تعلم نمائیم ولغت ایشان را
در هر چیز ترجیح داده بجاے لغت وطنیه استعمال کنیم بلکه سائر امور را هم یعنی ... باید
بدو گفت اولاً اگر این خواهش از غالب سر میزد باید آن را بر تعالی واستکبار وخروج
از حد اعتدال حمل نمود واگر مغلوب چنین امری را بزبان آرد بلاشک منشا آن جز تملق
چیز دیگرے نخواهد بود والبته این گونه تملق ظاهر غالب را هم مقبول نخواهد افتاد ثانیاً
جنس هندی اگر قلیل العدد می شد وآحاد آن میخواستند که خود ها را مانند ...
هر زمانے بشکل غالبی ظاهر سازند وهر قرنے بهیئت فاتحی جلوه دهند البته این
ممکن الوقوع بود اگرچه این روش برباد دهندهٔ غیرت وحمیت موجب آن می شد
همیشه بسفلگی وفرومایگی درمیان امم وقبائل بسر برند واز لذائذ ترقیات عظیمه وحظوظ
مزایای جلیلهٔ عالم انسانی که نتائج جنسیت است علی الدوام محروم مانند ولی عدد هندیان
دو وصد ملیون (بیست کرور) می شود واگر کسے سیر طبیعی عالم وجود را که اثر سنت
الٰهیه است ملاحظه کند خواهد دانست که این عدد کثیر را هرگز ممکن نخواهد شد که از خود ها

منسلخ شده بلباس غالبین وفاتحین برآیند ولغت اجنبیه را بجاے لغت وطنیه بکار برند بلکه
اگر کسے غور کند خواهد فهمید که این جمع کثیر صدها اقوام غالبین وفاتحین را فرو برده جزء
خود ها خواهند نمود وتغیر اسمی آنهم در تاریخ از آنها باقی نخواهند گذاشت چنانچه مغلها ودیگران
را با وصف غالبیت هندی کردند وبلباس خود ها درآوردند — وچنان گمان نشود
که مقصود ما از آنچه ذکر کردیم تشویق بر ترک تعلم لغت انگلیزیه است بلکه چنین باید دانست
که تعلم لغت انگلیزیه از چندین وجوه بر هندیان لازم است وجه نخستین آنست که حکومت
هندوستان حکومت انگلیزیه است وارتباط درمیان رعیت وحاکم واحقاق حقوق
طرفین ورفع تعدیات واجحافات هرگز حاصل نخواهد شد مگر بدینکه رعایا السنهٔ حکام خود
ها را بدانند ووجه دوّمی آنست که اهل هندوستان باشد احتیاج محتاج جمیع فنون
ومعارف وصنایعیکه در زبان انگلیزیست پس واجب است برایشان که آن زبان را
بنحوی اتقان نموده علوم وفنون را از آن لغت بلسان وطنی ترجمه نمایند واساس مدنیت
حقیقیه را که معارف بوده باشد در وطن عزیز خود ها استوار سازند وسیّمی آنست که تسهیل
طُرق معاملات وتمهید سُبُل تجارات واطلاع براحوال وعادات امم وفهمیدن سجایا
واخلاق قبائل ودانستن تواریخ دُول وممالک بے معرفت لغات آنها متعذر است
لهذا هندیان را باید که لغت انگلیزیه را خصوصًا وسائر لغات را عمومًا تعلم نمایند
تا آنکه بتوانند راههای تجارات ومعاملات را وسعت دهند وممکن شود ایشان را
که براحوال جهانیان مطلع شده دراصلاح عقول ونفوس خود ها بکوشند واز روش
دیگران عبرت گرفته خود ها را محل عبرت عالمیان نگردانند (چنانچه گردانده اند) — آنچه
پیش ذکر کردم بالنسبه بسوی اهل هندوستان بود واما بالنسبه بسوی امت انگلیزیه
که امت غالبه است پس باید دانست حرص وطمع دُول غربیه از حد تجاوز کرده است وتنافس

وتحاسد ایشان از اندازه درگذشته است و ما ها بترا دیدیم مفتوح گردیده است دولت
روسیه یک قدم پیشگاه (مرو) نهاده است و یکدست مقابل دروازهٔ (استانبول)
داشته است و دولت فرانسا بعد از هضم (تونس) چشم بر (طرابلس) و (مصر)
دوخته و دولت نمسه دل بر (سلانیک) و (قسطنطنیه) بسته و دولت ایتالیا (مصر)
و (طرابلس) را مطمع خود ساخته و دولت جرمن گاهی بجزیرهٔ (کریت) نظر انداخته
و گاهی بر سواحل شام بنا بر مستعمرات نهاده است و هر یک از آن دول عظام دولت
عظیمهٔ بریطانیا را از روی حسد دیده آتش حقدش مشتعل می شود خصوصًا در وقتیکه
سلطه او را بر بهترین اراضی عالم و مهد اجناس بنی آدم و کرسی بر بها مؤسس مدنیت یعنی
هندوستان ملاحظه میکنند لهذا انگلیزان را از برای صیانت اقطار هندیه و حراست آن
اراضی مقدسه وسائلی باید بسیار قوی و اسبابی باید بسیار محکم تا آنکه بتوانند بدانها قطع
آمال ارباب شره را نموده اطمینان قلب که حقیقت سعادت و غایت مطلوب انسانیست
ایشان را دست یاب شود و این حفاظت تامه که موجب آرامی دل است هرگز ایشان را
حاصل نخواهد شد بسبب استحکامات جبل طارق و جزیره مالطه و قبرس و باب المندب
و عدن و جزیره سقوطره و کیپ و دره خیبر و مضیق کرم و دره بلان و شهر قندهار و
هر فردی از عقلای انگلیز اگر غور کنند بیقین خواهند دانست که استحکامات خارجه از برای
صیانت امت عظیمهٔ اجنبیه موجب اطمینان خاطر و آرامی دل نخواهد شد ـــ بلی حفاظت
کامله و حراست تامه و اطمینان خاطر کلی و سکون قلب حقیقی در وقتی ایشان را دست یاب
خواهد شد که استحکامات پایداری مملکت خویشتن را در قلوب هندیان استوار نمایند
آیین بدین گونه می شود که لغت هندیه را نیز لغت رسمیه دولت قرار داده در جمیع
جلسات متعلقه بامور هندوستان استعمال کنند تا آنکه هندیان را معلوم شود که علاقهٔ کلیه

ورابطهٔ تامه درمیان ایشان وامت انگلیزیه حاصل شده است ویک نوع جنسیتی صورت وقوع پذیرفته است وامتیازات غالبیت رابرداشته هندیان را درجمیع حقوق حتی درمجلس (پارلمان) باخود هاشریک سازند چونکه امتداد مدت اجنبی بودن بقدر امتداد زمان وصف غالبیت است والبته انسان دل باجنبی نخواهد بست ودیگر آنکه اعانت نمایند هندیان را درترجمهٔ علوم وفنون ازلغت انگلیزیه بزبان هندی واز برای اجرای این عمل جمعیتی تشکیل نمایند وفنون جدیده را درمدارس ومکاتب بلسان وطنی هند تعلیم دهند واز برای صناعت وزراعت درممالک هندیه مدارس کلیه انشا نمایند وبالجمله بر هندیان بدان نظر نگاه کنند که برخود بانگاه میکنند وهمه تفاوتها وامتیازات را ازمیانه بردارند چنانچه حقانیت وعدالت وانسانیت اقتضا میکند وچنانچه مدعیان عدالت ازجنس انگلیز همین امر را ازدولت ایشان مطالبه میکنند ولیکه مساوات تامه درمیانه رعایای آنها نیست خواهش مینمایند وبلاریب چون هندیان ازثمار این مساعی جمیله بهره ورشوند بقاء وسعادت وشقاء وفناء خود یارا ببقاء وسعادت وشقاء وفناء جنس انگلیز مربوط دانسته چون شخصی انگلیزی الاصل درصیانت منافع آن جنس خواهند کوشید ودرین هنگام بیم وخوف بالمره زائل شده اطمینان کلی چنانچه باید وشاید دست یاب خواهد شد. واگر هندیان اجتنا رااین گونه ثمرات را ازامت انگلیزیه نکنند دل بستگی چگونه حاصل می شود وخیرخواهی بکدام نهج صورت هستی قبول خواهد نمود زیراکه اگر انسان خیرخود را درخیر دیگری نه بیند هرگز از برای صیانت خیرآن جان فشانی نخواهد کرد وعقل این امر را هرگز باور نخواهد نمود. ومن بیقین میدانم که کوته بینان امت غالبه ومغلوبه هردو برین اقوال اخیره بنظر تعجب خواهند نگریست ولکن چون زمانه شرح وتفسیر این اقوال را نماید البته اذکیا واغبیا همگی برصحت آنها اتفاق خواهند نمود اینست مجمل آنچه میخواستم بیان کنم در دواعی جالب التفات براهل آنها فقط

راقم جمال الدین حسینی

ادب

## حرص کا نتیجہ حریص کی بربادی

وہ لوگ خود اندہے ہین جو دولت کو اندہا کہتے ہین - میرے دنیا مین کوی ایسا معشوق دور بین اور بلند نگاہ نہین جیسی کہ دولت ہی جو اپنے عاشقون سب سے زیادہ محبت سے دیکھتی ہے اور اوسپر دور سے نظر ڈالتی ہے - لیکن ان لوگون کو اسکے ہاتہہ لگنے کی تمنا بالکل فضول ہے جو صرف اسکے تلاش مین سرگردان رہتے ہین اور کوی کام نہین کرتے ہین - دن بہر اسکے خیال مین دماغ کو بیکار رکہتے اور رات بہر اسکو خواب مین دیکہتے ہین مگر کوی تدبیر اسکے حصول کے لئے نہین کرتے اور تجارت اور حرفت سے عار ہی - ایسے اپنے عاشقون سے یہہ معشوق حیلہ باز اور مکار اور عیار عورتون کی طرح بہاگتا ہی اور ان کے ہاتہہ ہرگز ہرگز نہین آتا ہی - بلکہ وہ خود بخود ان لوگون کے گہرون پر بن بلاے جاتا ہی جو اپنے پیشون مین دل لگا کے مصروف رہتے ہین اور اپنے کامونکو دہیان سے کرتے ہین -

مجہکو نہایت تعجب ہی کہ کیون لوگ دولت کو اندہا کہتے ہین کیونکہ جب ہم ان لوگون کو خیال کرتے ہین جنکی دولت رفاقت کرتی ہے تو وہ نہایت محبت کرنے والی اور عمدہ رفیق نظر آتی ہے - جب کبہی تم کسی جگہہ عیش عشرت اور شراب دوی کا چرچا دیکہو تو تم یقین کرو کہ دولت اس جگہہ نہین ہے اور جب کبہی تم ایک گہر کو دیکہو جسکے دروازے ہر شخص کے لئے کشادہ ہین تم یقین کرو کہ دولت وہان نہین ہے اور جب تم کسی شخص کے جیب مین گوٹا لگا ہوا دیکہو تو یقین کرو اور مطمئن ہو کہ کہ دولت یہان نہین ہی اور جب تم کسی عورت کو بہت خوش اخلاق اور متواضع پاؤ جان لو کہ دولت یہان نہین ہے بلکہ دولت کا گہر وہ ہے جہان محنتی اور کفایت شعار لوگ ہون

پس اے میرے بھائیو اگر تم دولت کو اپنا دوست بنانا چاہتے ہو
یا استعارہ کو چھوڑ کر یون کہا جاوے کہ اگر تم دولت مند اور صاحب مال ہونے کی خواہش
کرتے ہو تو تمکو چاہیئے کہ روپیہ پیدا کرنے کی خواہش سے زیادہ اوسکے جمع کرنے اور
بچانے کی خواہش کرو - اور جب لوگ تم سے یہہ کہین کہ روپیہ وہان ملتا ہی اور یہان
ملتا ہے اور روپیہ فلان کام کرنے سے پیدا ہوتا ہے اور فلان پیشہ وحرفہ کے ذریعہ سے
پیدا ہوتا ہے تو تمکو چاہیئے کہ ان فضول باتون کی کچھہ پروا نکرو بلکہ اپنے پیشے یا کام پر
دہیان لگاؤ اور اوسکو دل سے کرو - رہو جہان تم ہو اور کرو جو کچھہ تم کرتے ہو -
جب تم سنو کہ تمہارے کسی ملاقاتی یا دوست نے ایک روپیون کی تہیلی راہ باٹ مین
پڑے پائی ہے تو تم لالچ مین آکر اوس جگہہ نہ دوڑ جاؤ اور روپیون کے تہیلیان پانے
کے لیئے ادہر اودہر متوحش نہ دیکھو - یا جب کبھی تمکو یہہ خبر ملے کہ کوئی شخص فلان پیشہ
یا حرفہ کی وجہہ سے مالدار ہو گیا ہی اور بہت جلد اسکے ذریعہ سے اوسکو دولت ہاتہہ لگی ہی
تو تم اپنا خاص پیشہ یا حرفہ چہوڑ کر اوس پیشہ کو اختیار نہ کرو اور اسکے رقابت مین مصروف
نہو - الغرض ایک مرتبہ دولت کے ہاتہہ آنے اور ایک بارگی مالدار ہونیکی خواہش نہ کرو
بلکہ ایک ایک پیسا صبر و استقلال کے ساتہہ اپنی آمدنی مین سے بچاتے جاؤ اور جمع کرتے جاؤ
مین خوف کہاتا ہون کہ شاید تم اس قلیل رقم کے جمع کرنے سے نفرت کروگے اور اسکو
حقیر سمجہوگے - لیکن ساتہہ ہی اسکے مین یہہ بھی کہے دیتا ہون کہ جو لوگ کوڑی کوڑی کو
محتاج ہین اور جنکا کوئی دوست اور آشنا نہین جو اونکو قرض دیوے اونکے لیئے یہہ
ایک پیسا اشرفی سے بڑہکر ہے - حریص خان بیوقوف پکی والیکو احتیاج کے وقت
معلوم ہوا ہیکہ اوسکو دو چار پیسون کی ضرورت تھی کہ کوئی دوست مصیبت کے وقت
نہین کہڑا ہوتا ہی اور ضرورت کے وقت قرض دام نہین دیتا ہے -

حریص خان چکی والا وہ شخص تہا جو قلیل رقم کو جمع کرنے سے نفرت کیا کرتا تہا اور بڑے بڑے خزانے جمع کرنے کی خواہش مین رہتا تہا - مین چاہتا ہون کہ اس شخص کی صوانح عمری مختصر طور پر یہان اس مضمون کی تائید کے لئے بیان کرون جس سے ہمارے ناظرین ہمارے مطلب کو بخوبی سمجھ لین اور اس شخص کے واقع سے عبرت پکڑین -

حریص خان چکی والا بالطبع ایک لالچی شخص تہا - اس سے بڑھکر کوی شخص روپیہ سے محبت نہین کرتا تہا اور نہ اس سے زیادہ کوی آدمی اون لوگون کی عزت اور خوشامد کرتا تہا جنکے پاس دولت ہوتی تہی - جب لوگ کسی صحبت یا جلسہ مین کسی امیر اور دولتمند آدمی کا ذکر کرتے تہے تو حریص خان صاحب خود بول اوٹہتے تہے کہ مین اونکو خوب جانتا ہون اور مجہہ سے اون سے بہت بڑی ملاقات ہی بلکہ وہ اور مین دوست ہون اور اون سے دانت کاٹی روٹی جلی دوستی ایک جہتی اور ایک دلی ہے - جب وہ پیدا ہوے تہے تو اونکی والدین نے اونکو میرے گودہ مین ڈالا تہا اور وہ میرے بچہ کے طور پر ہین - اور جب کبھی کسی غریب اور مفلس آدمی کا ذکر ہوتا تو حریص خان صاحب خاموش رہجاتے اور اگر کوی پوچھتا تو کہتے کہ مین انکو مطلق نہین جانتا - کوی ہونگے مین ہر شخص سے ملاقات کرنا پسند نہین کرتا بلکہ اپنے جلسہ اور صحبت سے محبت رکہتا ہون -

حریص خان باوجود اسقدر روپیہ کی خواہش اور محبت کے غریب اور فاقہ مست تہا اور اوسکے کہانے پینے کی گذران صرف چکی کی آمدنی سے چلتی تھی اور اوسی کے نفع پر یہہ سب شیخیان تہین لیکن اگرچہ یہہ منفعت قلیل تہی مگر یقینی تہی اور جب کبہین کسیکی شادی بیاہ ہوتا تو اوسکی چکی خوب چلتی اور آمدنی بہی ہوتی - اور [illegible] سے کہانے کی امید ہوتی - اور اسوقت وہ کفایت شعاری کرکے ہر روز کسیقدر بچ

ہی جمع کرلیتا تہا جنکو وہ فرصت کے وقت بڑی خوشی کے ساتہہ گنتا تہا اور بڑا اطمینان قلب اوسکو حاصل ہوتا تہا۔ مگر باوجود اسکے اوسکی روپیہ کی خواہش اس سے پوری نہین ہوتی تہی اور اپنے آپکو محتاج پاتا تہا اور بہت دولت جمع کرنا چاہتا تہا۔

ایک روز حسب اتفاق وہ اپنے خواہشون اور امیدون پر خیال کے گہوڑے دوڑاتا تہا کہ اتنے مین کسینے اوسکو خبر دی کہ تمہارے پردسی کو ایک روپیون کی بہری ہوی کڑاہی زمین مین گڑی ہوی ملی ہے اور اس روپیون کی کڑاہی کو اونہون نے تین روز متواتر آگے سے خواب مین دیکہا تہا۔ یہہ خبر اوسکے دل کو ایک خنجر خونخوار جیسی لگی جسکے سنتے ہی حریص خان بیتاب ہوکر بولا کہ "افسوس ہم صبح سے شام تک روز محنت کرتے ہین اور ہاتہہ پیر چلاکر چند پیسون کی مزدوری کرتے ہین اور اپنا پیٹ پالتے ہین اور ہمارا پڑوسی خوش نصیب نامی صرف دن بہر زمین اوڑاتا ہے اور رات کو آرام سے بستر پر سوتا ہی اور لاکہون روپیون کو صبح تک خواب مین دیکہتا ہی۔ افسوس صد افسوس کاش مین بہی اوسکی طرح روپیون کو خواب مین دیکہتا اور صبح کو کس خوشی سے اونکو زمین مین سے کہود کر نکالتا اور کس احتیاط سے اونکو چہپا کر گہر لیجاتا اور ایسی خبرداری کرتا کہ میری بی بی بہی اِسی راز سے واقف نہوتی اور تب افسوس کسیقدر خوشی روپیون مین کہونے تک ہاتہہ ڈالنے سے ہوتی اور کیا نہ خوش نصیب مین اپنے آپکو خیال کرتا"

ان خیالات کا نتیجہ صرف یہہ پیدا ہوا کہ حریص خان اپنے آپکو بدنصیب اور کمبخت سمجہنے لگا اور اوسنے اپنے معمولی کام اور محنت کو ترک کردیا اور چہوٹے چہوٹے فائدون سے نفرت کرنے لگا اور اوسکے گاہکون نے اوسکو چہوڑنا شروع کیا ہر روز وہ اپنی خواہش کو خیال کرتا اور اوسی قسم کے خواب دیکہنے کی غرض سے وہ چارپائی پر جاکر لیٹتا اور دولت کا تصور کرتا۔ دولت جو مدت سے اوس پر مہربان نہ تہی اب

اوسکی حماقت اور بیوقوفی پر مسکراتی ہوئی معلوم ہوئی اور آخرکار وہ اوسکو خواب مین نمودار ہوئے حریص خان نے خواب مین دیکہا کہ اوسکی چکی کی بنیاد مین ایک بہت بڑا کہڑا اشرفیون اور جواہر سے بھرا ہوا پوشیدہ ہی - اور یہہ کہڑا بہت گہرا گڑا ہوا ہے اور اسکی مونہہ پر ایک بہت بڑی بہاری پتہر کی سل رکہی ہوئی ہے - جب وہ خواب سے بیدار ہوا تو اوسنے خدا کا شکر بہت بڑی گرم جوشی کے ساتہہ ادا کیا اور کہا کہ خدا نے آخرکار میرے تکالیف پر رحم کیا اور غیب سے خزانہ مجہکو عنایت کیا - اوسنے اس خواب کو کسی سے نہین کہا جیسا کہ اکثر لوگون کا قاعدہ ہی کہ وہ خوشی کی خبر کو دوسرے لوگون سے پوشیدہ رکہتے ہین اور دل مین خیال کیا کہ اسکی تصدیق اوسوقت ہوگی جب مین متواتر دو یا تین راتین اسکو اسی طور سے خواب مین دیکہون - اوسکی یہہ خواہش پوری ہوئی اور اوسنے برابر تین رات تک یہی خواب دیکہا

پس اب تمام شک وشبہ جو کچہہ اوسکو تہا دور ہو گیا اور وہ تیسرے دن صبح کو خواب سے اوٹہکر ایک بیلچہ اپنے ہاتہہ مین لیکر چپ چاپ تنہا چکی کے پاس گیا اور اوسکے بنیاد کو کہودنے لگا - پہلا شگون خوش قسمتی کا یہہ تہا کہ اوسکو کہودنے مین ایک ٹوٹا ہوا مٹی کا آبخورہ ملا اور جب اوسنے اور زیادہ گہرا کہودا تو ایک نیا کہپرا سفال کا نکلا - اور آخرکار بہت کہودنے کے بعد اوسکو ایک چوڑی چٹان پتہر کی دکہائی دی جو ایسی بڑی تہی کہ ایک شخص سے اوٹہنا دشوار تہا - حریص خان اب خوشی مین آکر ناچنے لگا اور کود کود کر اپنے آپ سے کہتا تہا "کہ یہان ہے خزانہ یہان ہے خزانہ اور اس پتہر کی سل کی نیچے ضرور ایک کہڑا جواہرات کا پوشیدہ ہی مجہکو ضرور اب گہر کو جانا چاہیئے اور اپنے بی بی کو اس ماجرہ کی خبر کرنا چاہیئے اور اوسکو امداد کے لیئے لانا چاہیئے "

پس وہ دوڑتا ہوا اپنے بی بی کے پاس آیا اور اوسکو یہہ خوشخبری سنائی - یہہ خوشخبری سنکر اوسکی بی بی کا خوشی کے مارے جو کچہہ حال ہوا اوسکو ناظرین خود

خیال کرسکتے ہین - وہ فوراً اپنے پیارے خاوند حریص خان سے دوڑ کر چمٹ گئی اور اوسکے گلے مین ہاتھ ڈالدی اور اسکو خوشی کے مارے سینے سے لگا کر زور سے دبایا - لیکن افسوس ان تمام خوشیون کا نتیجہ جلد ظہور مین آیا یعنی جب وہ دونون خوشی کے مارے بے تاب وہان پر پہنچے اور انہون نے اوس سل کو ہٹایا تو بجای اوس خزانہ موہومہ کے دو پیسے اور ایک لوہے کی کیل اور دو کوئلہ ہاتھ لگے اور تمام چالی ایک بار گی گر پڑی - اور خزانہ ملنے کی عوض مین جو کچھہ روزانہ آمدنی بہی تہی وہ بہی ہوا باشد ہوگئی - حرص کا نتیجہ حریص خان کو مل گیا -

ہم دیکھتے ہین کہ یہی حال آجکل ہمارے بعض بعض ہم وطنون اور قومی بہائیون کا ہو رہا ہی کہ وہ بہی حرص مین مبتلا ہین اور دماغون کو فضول خیالات سے پکایا کرتے ہین اور ایک مرتبہ قوم کی درستی حالت اور دولت کے حصول مین مثل حریص خان مذکورہ بالا کے خیال کے گہوڑے دوڑاتے ہین اور کام کے باتین ایک نہین کرتے اور امیدون اور تمناؤن مین اپنی عمر عزیز کو صرف کرتے ہین -

ہمارے اہل وطن اور اہل قوم اس خیال فاسد مین پڑے ہوے معلوم ہوتے ہین کہ یورپ کیسی تہذیب اور دولت اور علم جو صدہا برسون کا نتیجہ ہے ہم بہت جلد حاصل کرلین اور مثل بازیچہ طفلان کے اسکو آنِ فانِ مین جیت لین - ہم دیکھتے ہین کہ یہہ اونکا خیال دن بدن ترقی پر ہی اور روز بروز اسکے نتایج بہی خیالی ظہور مین آتے جاتے ہین - بلکہ اکثر اوقات اپنے ہم وطنون کی مجالس قومی مین جانیکا اتفاق ہوتا ہی اور وہان ہر طرف سی یہہ صدا ہمارے کان مین آتی ہی کہ مسلمانون کے تنزل کا یہہ باعث ہی اور مسلمانون کے زوال کا یہہ سبب ہی اور اونکے ترقی کے یہہ راستے ہین اور یہہ تدبیرین ہین اور کوی کہتا ہی کہ مجلس کا فیصلہ یون قرار پایا ہی اور سب لوگ اسپر متفق ہین اور اونمین سے کوی جہٹ پٹ اوٹھہ کر ایک کتاب چندہ کی پیش کرتا ہی اور لوگون سے دستخط کراتا ہی - پس جب ہم اپنے اہل وطن کی مستعدی

اور اونکے خیالات اور بلند پروازیون اور اونکے افکار کو اوسوقت غور کرتے ہین تو ہمکو نہایت تعجب ہوتا ہے اور یقین ہوتا ہے کہ شکر خدا اب بہت جلد یہہ قوم ترقی کرنے والی ہے اور اوسوقت ہمکو ایک اطمینان خاطر ہوتا ہے اور اون لوگون کے خیالات کو غلط سمجھنے لگتے ہین جو ہمارے ہم وطنون کو کاہل اور سست کہتے ہین - لیکن قضیہ اسکے برعکس ہوتا ہے یعنی جب چند ماہ گذرتے ہین اور ہم انتظار کرتے کرتے تہک جاتے ہین کہ وہ دیکہین تجویز آج ظہور مین آتی ہے یا کل تو معلوم ہوتا ہے کہ اوسپر عمل آج ہے نہ کل وہ تو ایک خیالی پلاو تہا جسکے بڑے بڑے قابین حاضرین مجلس کے آگے بڑے تکلف سے چنے گئے تہین اور جسکو ہر شخص بڑے مزے سے لے کر سنتا تہا اور وہ تو حریص خان کا ساخواب تہا جسکی کچہ حقیقت نہین تہی -

ہمارے شہر مین ہی بہت سے جلسین علمی او رسالے اور اخبارات بعض بعض ہمارے اہل وطن نے اپنے بلند خیالی اور عالی ہمتی کو کام لاکر جاری کئے اور انہین کوشش اور سعی حتی الامکان کی - مگر وہ چند روز میں ایسے گم شد ہوئے کہ جنکا پتا بہی نہ لگا کہ کہان ہے اور کدہر گئے - میرے نزدیک انکی بربادی کا سبب وہی خیالات فاسد ہوے جنہون نے اوس بیچارے حریص خان کو برباد کیا تہا یعنے اسکے بانیون کے دماغون مین ان کامون کے شروع کرتے ہی وہ وہ عالی خیالات اور بندوبست ہفت قلمی گذرنے لگے اور ان کے مجلسون مین وہ وہ بلند آرا کا ڈہیر لگ گیا جسکا پورا ہونا ممکن نہ تہا اور جسکا نتیجہ بقول شخصے طلب الکل فوت الکل یہہ ہوا کہ اور دوسرے کامون کی حرص مین وہ کام جو شروع ہوگئے تہے اور جنہین کچہ کچہ ترقی بہی ہو چلی تہی مثل حریص خان کے جنکے ارادون کرکے اپنے بنیاد سے گر پڑے اور پہر نہ یہہ ہوا اور نہ وہ -

اب ہم جب حالکے حالات ... دیکہتے ہین جو ہمارے شہر مین آجکل

بعض بعض عالی ہمت اشخاص کی کوششون سے چل رہے ہین اور جنہین نے الواقع قوم کا بہت بڑا فائدہ ہے بشرطیکہ وہ کام چلاجاوے توہم ہر وقت خدا وند تعالیٰ شانہ کے درگاہ مین دست بدعا رہتے ہین اور اوس سے التجا کرتے ہین کہ اے ہادی گم گشتگان تو اسکے بانیون کو اس حرص کمبخت کے فساد سے بچا اور اونکے دماغون کو تخیلات فاسدہ سے پاک رکھہ اور اس لالچ کے دریا سے نکال جسمین وہ ڈوبتے ہوے نظر آتے ہین - ہمکو امید ہے کہ خداوند تعالیٰ اس ہمارے دعا کو قبول فرماویگا اور ان مجالس کے بانی اور ارکان اغراض موجودہ کے حصول مین کوشش کرینگے اور جن کامون کے واسطے یہ انجمنین قایم ہوے ہین اونہین مین دل لگا کر کام کرینگے اور فضول حریص نفس کی طرح بڑے بڑے کامون کی تمنا اور حرص مین اپنے دماغون کو نہ بچاوینگے ورنہ ہم صاف کہے دیتے ہین کہ اونکا بھی وہی نتیجہ ہوگا جو حریص نفس جکی والیکا ہوا تہا کہ فنا فی الحرص ہوجاوینگے اور بعوض فلاح قوم اور رفاہ عام کے بربادی قوم اور تباہی عام ظہور مین آویگی-

ما علینا الا البلاغ - راقم محب قناعت

# اخلاق
## دروغ گوئی

جب کسی کو نقصان پہونچانے کی غرض سے جہوٹ بولا جاتا ہی تو اس حرکت سے نہایت درجہ کی بدنفسی اور شرارت ظاہر ہوتی ہے اور جب اپنے بچاؤ کے لئے جہوٹ بولا جاتا ہے تو اس سے بڑی تقصیر اور بزدلی معلوم ہوتی ہے دونون طرح سے جہوٹ بولنے والیکا یہہ ارادہ ہوتا ہے کہ جہوٹے باتین بنا کر دہوکا دیوے اور فریب سے فائدہ اوٹھا دے - یقین جانئے کہ جا ہین جسقدر کیون نہ ہم حکمت عملی اور احتیاط سے کچھہ عرصہ تک جہوٹ بولکر اپنا مطلب نکالین اور اس سے علاوہ

برتاو رکہین لیکن اخیر مین کبھی نہ کبھی ہمیشہ جہوٹ کہلجاتا ہے اور جو کچہہ از حد نفرت اور
گلی در گلی کی پہٹکار اس جہوٹ کا نتیجہ ہوتی ہے اوسکا بیان کرنا نہایت مشکل ہے۔
نہین نہین اس سے بھی بڑہکر یہہ ہوتا ہے کہ جسقدر ہم نے جہوٹ بولکر پیشتر اپنی مطلبون
کو نکالا تہا اور جہوٹے باتین بناکر لوگون کی اتعریفین سنی تہین اب اوسیقدر زیادہ سخت
اور شدید ہم پر ملامت اور ندامت کی بوچہار پڑتی ہے۔ جب سے ہمارا جہوٹ کہلجاتا ہے
اوسوقت سے کوئی ہمارا اعتبار نہین کرتا ہے اور کوئی ہمارے ساتہہ معاملہ لین دین کا
نہین برتاہے اور کوئی ہمکو پاس بٹہانے کا روادار نہین ہوتا ہے کیونکہ ہر شخص
جہوٹے آدمی سے مثل دشمن کے اجتناب کرتا ہے۔ یہان تک اوسکی بے اعتباری ہوتی
کہ خود سچی بات اوسکے مونہہ مین کچہ وقعت نہین رکہتی ہے کیونکہ ہمیشہ لوگ اوسپر
شبہہ کرتے ہین اور اوسکی بات کا یقین نہین کرتے ہین۔

اسواسطے اگر تم اتفاقاً دہوکے سے کسی قصور کے مرتکب ہو
اور کوئی خطا تم سے ظہور مین آوے تو تمکو چاہئے کہ تم اوس خطا اور قصور کو جہوٹ بولکے
ہرگز نہ چہپاؤ۔ کیونکہ جہوٹ بولنا اوس قصور کو اور دوبالا کردیتا ہے اور جہوٹ بولنے
وہ قصور اور خطا معافی کے قابل نہین رہتی ہے۔ برخلاف اسکے جس خطا اور قصور کا
اقرار عاجزی سے کیا جاتا ہے وہ آسانی سے معاف ہوجاتا ہے اور ایک چہوٹے
سے قصور کے اقرار سے یہہ ثابت ہوتا ہے کہ ہم بڑے قصور سے مبرا ہین۔ فقط

راقم محب حسین

## تدبیر منزل
## مکان کے آراستہ کرنیکا بیان

اگر تم مکان آراستہ کرنا چاہو تو تمکو ا[illegible] اگر چہ تم کو اپنے رہنے

آراستگی مین سرف نکرو خواہ تمہارے پاس کم روپیہ ہو یا زیادہ - یہہ خیال کرکے کہ فلان چیز بہت
خوبصورت ہی اور فلان چیز بہت ارزان ہی بے ضرورت چیزون کو نہ خرید کرو - اس بارہ مین ڈاکٹر
فرنیکلن صاحب کا اصول بہت خوب تہا - اور وہ یہہ ہے کہ "کوئی شے سستی نہین جسکی تمکو
احتیاج نہین" صرف بالفعل کی ضروری چیزون کو خرید کرو - یہہ بات صرف تجربہ سے تم
کہہ سکتے ہو کہ تمہارے گہر مین کس چیز کی ضرورت اور احتیاج ہوگی - اگر تم اپنا سب روپیہ
صرف کردوگے تو تمکو معلوم ہوگا کہ تمنے اون چیزون کو خرید لیا ہے جنکی تمکو احتیاج نہین
تہی اور اب تمہارے پاس اون چیزون کے خریدنے کے لئے روپیہ باقی نہین رہا جنکی تمکو
فی الحقیقت احتیاج ہے - اگر تمہارے پاس اسقدر کافی روپیہ ہو جس سے تم اپنے حیثیت
کے موافق ہر ضروری چیز خرید کر سکتے ہو تو اوس روپیہ کو تم بالکل صرف نکر ڈالو صرف
یہہ خیال کرکے کہ اتفاقاً وہ تمہارے ہاتہ آگیا ہے - شروع مین غریبی سے زندگی بسر کرو
اور جون جون دولت بڑہتی جاتی ہے تون تون آرام کے سامان مین بہی ترقی کرنا آسان
ہوتا جاتا ہی اور اوسکے جمع کرنے مین خوشی معلوم ہوتی ہے - لیکن روپیہ کا گہٹنا ہمیشہ
تکلیف اور رنج کی بات ہے - آخرکار جو لوگ سچے عادل اور معزز ہین وہ ان باتونکو
اعتدال کی نظر سے دیکہتے ہین - چہوٹے سے گہر کے بندوبست اور انتظام فرش فروش مین اوسہی
قسم کا تکلف اور خوبصورتی اور نزاکت ہونا چاہئی جیسے کہ بڑی بڑی گہرون کے بڑی بڑی سامان مین
ہوتی ہی یہہ چہوٹی چہوٹی صفتین ہمیشہ تعریف اور عزت کے قابل ہین اور انپر ہمیشہ توجہ رکہنا چاہئے
جو لوگ اپنی آمدنی سے زیادہ اس غرض سے خرچ رکہتے ہین کہ اونکی عزت ہو یا دوسرون کی آمد
صرف کرکے اپنا فخر جتاتے ہین وہ بے فائدہ رنج اور دکہہ بڑہاتے ہین - یہہ ظاہری اور جہوٹی
بناوٹ ایک دہوکا ہی اور اس بناوٹ سے نہ اوسکے بہت سے دوست ہوتے ہین اور
نہ اوسکی عزت بڑہتی ہے - فقط

راقم محب حسین

# زراعت
## بقیۂ مضمون زراعت

تو وہ زمین نہایت عمدہ ہی اور اگر اوسکی بو بدل گئی ہو تو اوس بو کو دیکھنا چاہیئے اگر اوس مین ترشی یا کڑواہٹ یا کہٹا پن ہی تو اوسی کے موافق حکم کرین اور اگر اس قسم کی بوؤن سے پاک ہو تو وہ زمین بہتر ہے لیکن اس مٹی کو نکالنے کے بعد آدہے گہنٹے تلک چکہنا چاہیئے اگر اوس کا مزہ مثل اوس مٹی کے ہو جو گرم اور سرخ ہوتی ہے اور کنوؤن سے نکلتی ہے جب وہ خشک ہو جاتی ہے تو وہ مٹی عمدہ ہے اور جو اوسکا مزہ کہارا یا کڑوا یا کہٹا ہو تو اوسکے موافق حکم کرنا چاہیئے۔

ایک اور طریقہ امتحان کا یہہ ہے کہ اوس مٹی مین سے ایک مٹھی بہر لیکر میٹھے پانی مین ملا دین اور ایک گہنٹہ رہنے دین پہر کئی بار اوسکو گہولین پہر چہوڑ دین پہر ملا دین پہر چہوڑ دین اسیطرح کئی بار کرین پہر اوس پانیکو چکہین اگر اوس پانی کا مزا اپنے حال پر باقی ہو تو وہ مٹی نہایت عمدہ ہے اور اگر اوسکا مزا بگڑ جاوے تو وہ مٹی بری ہے اور اس سے بہتر طریقہ یہہ ہی کہ خوب گرم پانی مین جو شیرین ہو اوس مٹی کو گہولین اور کئی دفعہ اوسکو ہلا دین اور چہوڑ دین جب پانی ٹہنڈا ہو جاوے تو اوسکو پیکر دیکہین جیسا مزا ہو اوسکے موافق حکم لگا دین ایک اور طریقہ امتحان کا یہہ ہے کہ اوس گڑہے مین سے اچہی بہت سی مٹی نکالین اور اوسکو سونگہین اگر بو اوسکی اوس مٹی کی سی ہو جسکا مزا بدلا ہوا ہو اور پاک صاف ہو تو وہ مٹی عمدہ ہے پہر جب سونگہہ چکین تو اوسکا مزا دیکہین اسطرحپر کہ ایک برتن مین اوسکو رکہین اور اوسپر میٹہا پانی بارش کا ڈالین اور خوب مٹی کو اوسمین گہولین پہر جب مٹی تہ نشین ہو جاوے اور صاف نتہرا ہوا پانی اوپر رہجاوے تو اوسکو چکہین بعد اوسکے جیسا مزا معلوم ہو اوسکے موافق حکم کرین

اس لئے کہ مٹی کا مزہ اچھی طور سے معلوم ہے نہین ہو سکتا جبتک پانی مین ملاکر اوسکو نہ چکہین اور یہہ بھی ضرور ہے کہ پانی صاف اور شیرین ہو اسلئے کہ اگر پانی مین کہاری یا اور کوئی صفت موجود ہوگی تو معلوم نہوگا کہ یہہ مزا مٹی کا ہے یا اوس صفت کی وجہ سے ہے جو پانی میں موجود تھی۔

ایک اور طرح کا امتحان اوس زمین کا جسمین زراعت نہو یون کرنا چاہیئے کہ اوسمین کانٹے اور گہاس وغیرہ جو اوگتے ہین جو روئیدگی اوسکی قوت دار اور بہت اور گنجان بلند ہو وہ زمین بہت اچھی ہے اور جو روئیدگی اوسکی ایسی نہو وہ زمین اچھی نہین ہے۔

قوثانی نے کہا ہے کہ بعضے آدمی زمین کا امتحان دیکھنے سے کر لیتے ہین اوس زمین کی روئیدگی سے اگرچہ ایک گھانس ہو مانند سوسن اور عوسج اور شوک اور علیق وغیرہ کے پس اوسکی ایک شاخ یا ایک پیچ کے پتی کو لیکر کوٹین اور چکہین اور اوسکے مزہ کو اوسکے ہمجنس کے مزے سے قیاس کرین جو اچھی زمین مین اوگی ہے اگر اوس کا مزہ اسکے موافق ہے تو وہ زمین اچھی ہے اور اگر اسکے خلاف ہی تو وہ زمین اچھی نہین ہے

فلاحۃ النبطیہ مین لکہا ہے کہ امتحان اچھی اور بری زمین کا اوس گہانس سے کرنا چاہئے جو خودرو ہو۔

قوثاقی نے کہا کبھی اوس زمین مین جو کھاری یا تر یا پانی مین ڈوبی ہوئی یا نرم یا چکنی بہت چکنی ہوتی ہے یا قابض اور ترش اور گرم اور بہت غلیظ اور بہت سخت اور بہت ترش مین جو عمدہ نہین ہوتین ایسی خودرو گھانسین اوگتی ہین جنکو لوگ درست نہین کہتے ہین بمثل جعدہ اور افسنتین اور زوفا اور قیصوم اور رہند بار بری اور خربق اسود کے زہرو ان مین سے ایک زہر ہے اور عوسج احمر وغیرہ پس یہہ گھانسین بری زمین مین اوگ آتی ہین لیکن جو زمین گرم اور بدبو دار ہو اوسمین کچھ نہین اوگتا اور کھاری

عوسج خار دار درخت کو کہتے ہین اور شوک کانٹے کو علیق سرکنڈے کو کہتے ہیں اور بیر کہتے ہیں ہ

بشور زمین مین عکرشس پیدا ہوتا ہے جسکو شیل کہتے ہین اور جو زمین ملایم کم سختی والی ہو
اوسمین شیح اور قیصوم پیدا ہوتے ہین —
ینبو شاد نے کہا کہ چکنی اور سخت ٹہوس زمین مین کبھی سوسن سفید اور نرگس اور ایک
قسم کی پیاز اوگتی ہے یعنے وہ گھانسین جو پہلے زمین مین رگین پہیلا لیتی ہین پہر پتی
نکالتے ہین تو جب یہ گھانسین نرم اور تر زمین مین اوگین تو معلوم ہوتا ہے کہ وہ زمین
اچھی ہے اور پیداوار اوسکی بہتری کے قریب ہے اور جو زمین نہایت سخت ہو اوسمین
ایک قسم کا کبر پیدا ہوتا ہے چہوٹے پتون کا اور کبھی بڑی قسم کی پیاز پیدا ہوتی ہے جسکو
رومی مین اشکلہ کہتے ہین اور وہ چوہے کی قاتل ہوتی ہے فی الفور اور کبھی یہ پیاز
اوسس زمین پیدا ہوتی ہے جو بہت چپک دار ہو اور اوسکی طبیعت کچھ نمک کے طرف
مایل ہوتی ہے اور اوسکا مزاج مٹی کے نسبت کنکر سے زیادہ قریب ہوتا ہے اور
ایسے زمین اکثر خشک پہاڑون مین اور بڑے بڑے ٹیلون مین ہوتی ہے اور
کانٹون دار درخت اوگاتی ہے اور سخت ہوتی ہے ہموار اور پہاڑون اور پتھرون
اور کانٹون مین اور اکثر اس قسم کے درخت اون مقامون مین اوگتے ہین جو سوکھی
اور خشک ہون اور دور ہون تری سے حاصل کلام یہ ہے کہ اکثر گہانسین تر جگہ
مین خوب پیدا ہوتی ہین اور اچھی طرح پہیلتی ہین اور تہوڑی گہانسین خشک مقامون
مین پیدا ہوتی ہین جیسے بقل الفار جسکا بیان اوپر گذرا اسیطرح جنگلی گہانسین عمدہ
زمین مین پیدا ہوتی ہین جو سالم ہو برے اسباب سے مگر شوریت سے سالم ہونا ضرور
نہین کیونکہ شوریت اکثر جنگلون مین ہوتی ہے اور بہت سے گہانسین ایسی ہین جنکو
شوریت موافق ہے اور وہ شور زمین مین اوگ آتی ہین مگر کبھی ناتوان اور کم رو
ہوتی ہین اور کبھی زمین کے حال پر اوسکی پیداوار سے استدلال کیا جاتا ہے اسطرح کہ

جو گہاسین شور زمین مین پیدا ہوتی ہین اگر وہ کسی اور زمین مین پیدا ہون تو معلوم ہوتا ہے کہ اوس زمین پر شوریت غالب ہے اسیطرح باریک کانٹے جیسے حسک جسکو شوک البصر بہی کہتے ہین جب وہ عمدہ زمین مین اوگ آوے تو دلیل ہے اس بات کی کہ وہ زمین ضعیف ہو گئی ہے بوجہ کثرت اور تکرار زراعت کے یا اور کسی وجہ سے ۔

## زمین کے اون قسمون کا بیان
## جو علاج اور تدبیر سے درست ہو سکتے ہین

ان مین سے ایک وہ زمین ہے جو بہت چکنی اور بوجھل ہو جو نرم ہوتی ہے اور اوسکے اوپر تری ہوتی ہے اکثر اس قسم کی زمین کا رنگ مایل بہ سیاہی ہوتا ہی اور کبھی ملخلی بہی ہوتی ہے اور اوسکے بعض اوصاف اوپر مذکور ہو چکے ہین اس زمین کی اصلاح اسطرح ہو سکتی ہے کہ جب شدت کی گرمی ہو اوسوقت اوسمین ہل چلا دین ہر مہینے مین دو بار تاکہ ہر سہ ماہی مین وہ چہ سات مرتبہ اولٹ پلٹ کی جاوے اور یہ بہتر ہے ایسی زمین کے لئے پہر اوسکی مٹی کوٹی جاوے اون آلات سے جو مٹی کو باریک کر دیتے ہین اسکو کوٹنے کے وجہ سے اوسکی مٹی گرم ہو جاویگی اور اوسکی چکناہٹ اوٹھہ آوے گی اور آفتاب کی حرارت بھی اوسکی چکنائی کو دفع کریگی تو اوسکا بوجھل پنا اور چکنا پن جاتا رہیگا اور چکنا پن جاتے رہنے سے یہ غرض نہین ہے کہ بالکل اوسکی چکناہٹ جاتی رہے بلکہ کچھہ چکناہٹ کم ہو جاوے اور سوا اسکے ایسی زمین کا کوئی علاج نہین ہے اسیطرح جو زمین رقیق ہو اوسکی رقت دور کرنے کے لئے علاج کرنا چاہئے اور یہ قریب قریب ہے چکنی زمین کے اور مشابہ ہے اسکے وہ زمین جو ہمیشہ بسیجتی ہو جسکو عرقہ کہتے ہین تو یہ تینون قسم کی زمین ایک دوسرے کے مشابہ ہین اور بعضے فلاحت کے جاننے والے کہتے ہین رقیقہ وہ زمین ہی جو نمناک ہو اور بعضے عرقہ کو رقیقہ کہتے ہین۔ باقی آیندہ۔ راقم وحید الدین

مسٹر گیو لیری نے بابت استعمال "سولین" کے پڑا جو روشنی کے کام مین لاے جاسکتی ہے ایک شے ہے جو رال دار چیزون مین سے بذریعہ قرنبیق کے نکالی جاتی ہے۔ جن ملکون مین درخت صنوبر بکثرت ہون وہان یہ شے بہت زیادہ دست یاب ہوسکتی ہے۔ اس شے سے روشنی خوب شفاف اور تیز ہوتی ہے اور خرچ مین بھی کفایت ہوتی ہے۔

سلطنت اٹالیہ نے ارادہ مصمم کیا ہے کہ اس موسم گرما مین ایک جماعت بحری بحیرہ روم مین علمی تحقیقات کے لئے روانہ کی جاوے مقام فلارنس مین پروفیسر جگلیولی صاحب جو علم حیوانات مین ماہر ہین ضروری بند وبست کر رہے ہین۔ یہی صاحب اس جماعت کے اون کارروائیون کی نگرانی کرینگے جو علم حیات سے متعلق ہونگے۔ اور کپتان میگنا گامی صاحب کے سپرد اس کام کا شعبہ طبعی ہوگا۔ اور وہ جہاز پر حکومت بھی کرینگے۔ امید ہے کہ اس علمی تحقیقات کے نتیجے بہت کارآمد ہونگے کیونکہ اب تک کوئی تحقیقات اس دریا کے ظہور مین نہین آے سوا اسکے کہ ۱۸۸۱ء مین جہاز آفیصر ہند جسکا نام پورکیو پائین تھا اسمین تھوڑا سا دورہ کیا تھا۔

## رسید زر از حضرات خریداران معظم۔

مولوی آغا میرزا صاحب استاد حضرت بندگان عالی حضور پرنور دام اقبالہم ۔۔۔ ۵
ڈاکٹر محمد حمید صاحب ولد ڈاکٹر محمد اشرف صاحب مرحوم ۔۔۔ ۵
میر اکبر علی صاحب کارپرداز نواب نظام یار جنگ بہادر دام اقبالہم ۔۔۔ ۵

| | |
|---|---|
| مولوی سید محمد ابراہیم صاحب واعظ صدر مدرس مدرسہ اعزہ | [illegible] |
| مسٹر کاؤس جی دادابھائی صاحب مترجم دفتر نظم و نسق سرکار عالی | [illegible] |
| منشی محمد قادر حسن خان صاحب سررشتہ دار دفتر ناظم تعمیرات و معتمد صدر المہام متفرقات علاقہ تعمیرات و صفائی | [illegible] |
| سید غلام امر اللہ شاہ صاحب اول تعلقدار ضلع ناگر کرنول | [illegible] |
| محمد حسین خان صاحب نیازی مہتمم کوتوالی ضلع شوراپور | [illegible] |
| حافظ عبد الرحمن صاحب وکیل | [illegible] |
| مولوی غلام علی صاحب قریشی مددگار تعلقدار اطراف بلدہ | [illegible] |
| خواجہ غلام علی صاحب تاجر دوشالہ | [illegible] |

# فہرست مضامین



## ہیضہ یا وبا سے محفوظ رہنے کے خاص خاص قاعدے

ف ۱ سب سے زیادہ ضروری یہہ بات ہی کہ جب ہیضہ ہو تو فوراً ڈاکٹر یا حکیم سے رجوع کرنا چاہیے اور علی ہذا تمام بیماریون مین ہی یہی بات لازم ہے - کیونکہ ذرا ذرا سے بیماریان اور علالتین بے پرواہی سے بہت بڑے بڑے سخت اور مہلک مرض ہوجاتے ہین

ف ۲ اگر ذراہی پیٹ مین کیسطرح کا خلش معلوم ہو تو فوراً اوسکا علاج کرنا چاہیئے - اس تدبیر سے مرض وبا یا ہیضہ کا اثر بہت جلد رک جاتا ہی —

ف ۳ ہر طرح کی غلاظت کو خواہ وہ حیوانی ہو یا نباتی بہت جلد آبادی سے دور پہنچانا چاہیئے - مثلاً ذبیح - جانورون کی سکونت اور تمام غلاظتون کو مکانون سے دور ڈلوانا چاہیئے —

ف۴ کھلی ہوئیں موریوں اور بدروں کو ہوشیاری تمام اور اکثر صاف کرانا اور دھونا چاہیئے۔

ف۵ مکانوں کے اندر اور باہر کی زمین کو ایسا ڈھالو کرنا چاہیئے کہ تمام رطوبت اور میلا پانی بہہ جاوے۔

ف۶ مکان کے اندر اور باہر سے ان پردوں کو دور کرنا چاہیئے جو ہوا کو روک سکتے ہوں

ف۷ ہر روز تمام کمروں یا دالانوں اور کوٹھریوں کے دروازوں اور کھڑکیوں کو کھول دینا چاہیئے تاکہ تر و تازہ ہوا اندر داخل ہو جاوے۔ اور یہ عمل دوپہر کے وقت کرنا چاہیئے جس وقت اکثر گرم ہوا میں خشکی ہوتی ہے۔

ف۸ بعوض پانی کے خشک کپڑے سے روزمرہ مکان کی چیزوں کو صاف کرنا چاہیئے۔

ف۹ زیادہ تھکاوٹ اور سردی اور تری سے خصوصاً رات کے وقت بچنا چاہیئے۔

ف۱۰ جب جسم گرم ہو اور پسینا آرہا ہو خصوصاً جب محنت سے تھک گئے ہو تو فقط شربت لیموں یا ٹھنڈا پانی وغیرہ پینا چاہیئے۔ ف۱۱ پھل پھلاری اور ترکاریوں وغیرہ خصوصاً ایسے پھلوں کو استعمال نکرو جو سرد ہوں اور جنمیں ایسڈ زیادہ ہو۔ ف۱۲ تیز شرابوں اور تماکو کو بکثرت استعمال نکرو۔ ف۱۳ غریبی کھانوں اور ثقیل چیزوں کے استعمال سے پرہیز کرو اور میلے پانی کو کھانے اور پینے کے کام میں نہ لاؤ۔ ف۱۴ تر کپڑوں کو نہ پہننا چاہیئے اور نہ تھوڑے کپڑے یعنی اسقدر کم جن سے جسم کی حرارت قوی نرہے پہننا چاہیئے۔ ف۱۵ فلالین یا اونی کپڑے کی پٹی پیٹ پر باندھے رہنا چاہیئے۔ ف۱۶ جسمانی صفائی اچھی طرح سے رکھنا چاہیئے۔ ف۱۷ جس امر سے قوی بدنی یا روحانی میں اضمحلال پیدا ہو اوس سے پرہیز کرنا چاہیئے اور سخت گرمی اور سردی سے بچنا چاہیئے۔ ف۱۸ مکانوں اور کمروں کے اندر لوگوں کا مجمع نہونا چاہیئے۔ ف۱۹ پست اور مرطوب جگہوں پر سونا نہیں چاہیئے

ف۱۹ سونے کے کمروں میں یا اون کے قریب رات بھر آگ رکھنا چاہیئے۔ کیونکہ ہیضہ اکثر رات کے وقت خاصکر تری یا سردی جب ہو تو خوف ناک ہوتا ہے۔

ف۲۰ [illegible]

# طب

## والدین کی عمر مین فرق اولاد پر کیا اثر رکھتا ہے

قدرتی قاعدہ ہے کہ ہم عمر ہمسر کے طرف بالطبع میل کرتا ہی دونو باہمی صحبت سے نہایت خوش ہوسے ہین دکہہ سکہہ کی باتین دل کہولکر کرلیتے ہین اور پوشیدہ راز بہی ایکدوسرے سے بیان کرتے ہین تامل نہین کرتے۔ نوجوانون کی مجلس مین اگر دو کم سن لڑکے بیٹھے ہوے ہون تو انکی افسردہ دلی اور سراسیمہ حالت سے ہمین یقین ہوتا ہی کہ بچون کو جوانون کی صحبت سے دلی مسرت نصیب نہین ہوتی بلکہ بمنزلہ قیدیون کے انکی دلی آرزو یہی ہوتی ہے کہ جسطرح ہو رہائی پائین اور ہمجنسون مین جلکر کہیلین اور کودین علے ہذا القیاس ہمنے کئی بار تجربہ کیا ہے (کسی صاحب کو اس سے انکار نہو گا) کہ اگر کسی مسن آدمی کو ایسے محفل مین بلایا جاسے جسکے کل ممبر نوجوان ہون تو غالبًا شیخ صاحب عذر معذرت کرکے پیچہا چہوڑا سینگے اور جو کسی لحاظ سے آپ شامل ہوگئے تو ایکدو گہنٹہ سے زیادہ نہ بیٹہین گے وجہ اسکی یہی ہے کہ مناسبت اور موافقت نہوسنے کے سبب باہمی میل جول سے فریقین کو فرحت اور خوشی حاصل نہین ہوتی اور یہہ قدرتی قاعدہ ہے کیسکا بنایا ہوا نہین کیونکہ ہم دیکہتے ہین کہ شیرخوار بچہ جو اپنے والدہ کے آغوش سے باہر نہین نکلتا جب اپنے ہم جنس کو دیکہہ لیتا ہے تو بلا تحریک اسکے پاس جانیکی کوشش کرتا ہی یا یہہ چاہتا ہی کہ دوسرا بچہ اسکے ساتہہ آنکر کہیلے اور یہہ ایسی کافی نظیر ہے کہ منطقی دلائل سے اسکے ثابت کرنیکی حاجت نہین —

خصوصًا اہل ہنود مین جب لڑکی یا لڑکے کی شادی کیجاتی ہے تو ماں باپ عمر کا چندان لحاظ نہین کرتے اور اس بے احتیاطی سے نہ صرف گناہون کی ترقی ہوتی ہے بلکہ

ایسے میان بی بی کی اولاد مین جنکی عمر مین بہت فرق ہو گئے نقص رہ جاتے ہین اور
بہت سے بیماریون کی استعداد انمین موجود رہتی ہے ہم روزمرہ دیکھتے ہین کہ چالیس
پچاس سال کے عمر کے آدمی بارہ چودہ برس کے لڑکیون سے شادی کر لیتے ہین
نہ لڑکی کی والدین کو اپنے عزت و حرمت کا خیال ہوتا ہے نہ دولہا کو اپنے عمر و قوت کا
لحاظ غرض جانبین آنکھین بند کر کے شادی کی رسوم بخوشی پورے کر لیتے ہین اور دولہا
دولہن کی خوشنودی کا خیال کسیکو نہین ہوتا لڑکی کے والدین تو اپنے آنکھین بند کر لیتی ہین
کہ الامان انکے دلمین تو ذرا خوف خدا اور رحم نہین اتنا بھی نہین سوچتے کہ اس معصوم کو
اس پیر کہن سے کیا نسبت ہے اور یہہ کیونکر اپنی زندگی بخوشی بسر کریگی اور معصوم کو کیونکر
گرگ کہن کی صحبت پسند آئیگی کیا ماں باپ کا یہی فرض ہے کہ اپنے صغیر سن لڑکی کو ایک
عمر رسیدہ آدمی کے گلے منڈہ دین - کیا انہون نے اپنے زعم مین فرائض مادری
و پدری سے فراغت حاصل کی - کیا انہون نے آج خالق کا منشا پورا کیا اور اپنے حقوق سے
سبکدوش ہوے - نہین ہرگز نہین - یہہ شادی نہین بلکہ والدین نے اپنی ہاتون سے
عزیز بیٹی کو ایسی سزا دی جو سزاء دائم الحبس سے کئی درجہ بڑہ کر ہے - اس شادی کا
پہلا پھل یہہ ہوگا کہ میان بی بی مین نا اتفاقی ہوگی بی بی میان کی صورت دیکھہ میکہ مین رہنا
پسند کریگی لیکن سسرال کی ماں کی تھتی جیو تڑی منظور نکریگی میان گھر ویران دیکھکر
سر پیٹین گے اور قسمت کو روئینگے اور والدین کی آنکھین کہلینگے (جو صاحب شرم و حیا
ہوے تو) اور اپنی نادانی پر افسوس کہاینگے غرض دونو گھر دن مین ساری عمر یہی رونا
پٹینا رہیگا - اگر لڑکی ذرا عقلمند ہوئی تو اوراسنے یہہ سمجھہ لیا کہ قسمت کا لکہا تو ملگیا اب بجز صبر چارہ
نہین یہہ زنجیر ایسا نہین کہ قبل از موت ٹوٹے جسطرح ہو اب سسرال ہی مین گذارا کرنا میرے
حق مین بہتر ہے تو تو میان کی خوش نصیبی کہنی چاہئے (ایسے خوش نصیب بہت کم ہوتے ہین)

گو بی بی کو میان سے دلی محبت نہوگی اور نہ میان کو حقیقی خوشی نصیب ہوگی تو بھی اُس شخص کی
چندروزہ زندگی پہلے کے نسبت چین سے گذریگی اب اگر میان صاحب کے قوے درست
ہوے تو جیون تیون کئے دن کٹ جاوینگے نہ ایسی قیامت برپا ہوگی کہ میان اپنے
پسینہ مین آپ ہی ڈوب مرینگے گھبرا کی جوانمردی کا چرچا ہوگا نتیجہ سے میان بی بی
مین جنگ وجدل شروع ہوگا سسرال تک خبر پہونچے گی رفیق واشنا ملامت کرینگے
اور علاج ومعالجہ کی صلاح دینگے اگر باوصف عقلمندی کے بی بی پاکدامن ہوئی تو جنگ
وجدل پر ہی خیر گذریگی ورنہ ماں باپ اور عزا وندسب کی عزت خاک مین ملجائیگی - اگر
خوبی قسمت سے بی بی مین عقل اور پاکدامنی دونوجوہر ہوے (کلجگ مین یہہ خوبیان
کہان لیکن فرض کیجئے) تو محلہ کی عورتین اولاد کیواسطے اس نیک بخت کو کچھہ کچھہ
تجویزین بتلائنگے آخر کو صحبت کا اثر بہت بڑا ہوتا ہے امید نہین کہ وہ ناتجربہ کار عورت
پہلے سیرت اور چلنے پر قائم رہے اور جب وہ دو جوہر اوسمین نہ ہے تو جو خرابیان
اس عورت سے ظاہر ہونگی انکی تشریح کی ضرورت نہین (کیونکہ ہمارے مضمون سے
انہین تعلق نہین) قطع نظران سب کے اگر ہم عورت کو بے عیب فرض کرین
اور اسکا بھی تصور کرین کہ خدا کی عنایت سے شیخ صاحب کے گھر مین بال بچہ پیدا ہوے
تو اسحالت مین اولاد کی صحت مین جو جو نقص ظاہر ہونگے انکی تفصیل ہم ذیل مین نذر
ناظرین کرتے ہین -

واضح رہے کہ کبرسن کے باعث حسب قاعدہ جیسے ہر قوت مین ضعف
واقع ہوتا ہے ویسے ہی مرد کی تخم کی عمدگی (یعنی منی کی) اور قوت گھٹ جاتی ہے.
اور اس گھٹیل تخم سے جو کچھہ پیدا ہوتا ہے (خواہ لڑکی ہو یا لڑکا) وہ بھی ناقص - چاہیئے
ایسے بچون کی پرورش اور حفاظت مین زیادہ سے زیادہ کوشش کیون نہ کی جاے

مگر انکے جسم کی بالیدگی اور توانائی کی ترقی ایسی واہیی اور سست ہوتی ہے جیسے خشک اور ویران زمین کے پودہ کی ہوا کرتی ہی جو ادسے گرمی و سردی سے مرجہا جاتا اور زرد ہوجاتا ہے اور ایکدن پانی نہ ملنے کی باعث اسکے پتے جہڑ جاتے ہین اور سوکہے لکڑیون کے سوا کچہہ نظر نہین آتا - یہی حالت بوڑہون کے اولاد کی ہوتی ہے اول تو مشایخ کی اولاد نرینہ کم ہوتی ہے اور جو ہوتی بہی (خواہ نر ہو یا مادہ) وہ جنم روگی اور بالکل نقیہ دوم ایسے والدین کے بچے جنکے عمر مین فرق ہو اکثر مرض خنازیر مین جلد تر مبتلا ہو جاتے ہین اور یہہ نقص عمر مین زیادہ فرق ہونیکے سبب سے پیدا ہوتی خدا ہمارے ہموطنون کو دور اندیشی اور سمجہ عطا کرے اور ہدایت کرے کہ وہ ایسے ایسے رسم و رواج کی ترک کرنیکی بدل کوشش کرین جسمین انکا اور انکی اولاد کا صریح نقصان ہے اسموقعہ پر ہم مرد و عورت کی عمر مین تناسب بہی بیان کرنا مناسب سمجہتے ہین تاکہ عوام کو پورا پورا فائدہ حاصل ہو - اگرچہ تعین عمر کی بارہ مین حکیمون نے زیادہ سعی نہین کی مگر تجربہ اور دیگر امور کے لحاظ سے معلوم ہوتا ہی کہ مرد و عورت کی عمر مین قرب بہتر ہی لیکن ایسا قرب جو مساوات کا حکم رکہتا ہو مناسب نہین بہر حال عورت کی عمر مرد سے ۵ - ۶ - سال کم اور مرد کی عمر عورت سے ہمیشہ کیسقدر زیادہ ہونی چاہئے مثلاً مرد کی عمر اگر بیس سال کی ہو تو عورت کی عمر ۱۵ سال کی ہونی چاہئے اور جو اس اندازہ سے ایک آدہ سال کی کمی بیشی ہوجاوی تو بہی مضایقہ نہین لیکن دوگنا فرق یا اس سے کیسقدر کم کسی صورت مین جایز نہین - اخیر مین ہم مسلمان بہائیون سے بہی درخواست کرتے ہین کہ وہ اس مفید قاعدہ کے پابندی لازمی سمجہین اور اپنے ہمسایون کی پیروی چہوڑ دین (متمول مسلمانون مین خصوصاً دولہا دلہن کی عمر کا لحاظ نہین کیا جاتا) ہان اگر کسی مفید کام مین انکی تقلید کرین تو مضائقہ نہین فقط

راقم حافظ فخر الدین ایڈیٹنگ پروپرائٹر حافظ صحت لاہور

# حفظ صحت

## بقیہ مضمون پانی

اب ہم پانی کو ان جگہوں کے اعتبار سے علحدہ علحدہ بیان کرتے ہین
جہان سے وہ لائے جاتے ہین اور ہر ایک مقام کے پانی کے خوبیان اور مضرتین ترتیب
وار مندرج ذیل کرتے ہین ۔

بارش پانی مہیا کرنے کے لئے ایک بہت بڑا وسیلہ ہے جتنے
دریا ہین وہ سمندر مین گرتے ہین اور اسپر بھی سمندر خوب پر نہین ہوجاتا ہے ۔ اسکا
سبب یہہ ہے کہ جہان سے دریا جاری ہوتے ہین پھر وہین واپس جاتے ہین ۔

جب آفتاب کی شعاعین پانی پر پڑتی ہین تو اونکی گرمی سے پانی بصورت
بخار اوپر چڑھتا ہے اور پھر اوپر جاکر بارش اور برف اور اوس کی شکل مین متبدل ہوجاتا ہے
اور زمین پر گرتا ہے ۔ جب پانی برستا ہے تو بہت سا دریاؤن اور تالابون اور ندی
نالون مین چلا جاتا ہے اور بہت سا زمین مین جذب ہوجاتا ہے اور زمین کو تر کرتا ہے
اور کنوؤن اور چشمون کو ترقی دیتا ہے ۔ جہان بہت سردی ہوتی ہے جیسے کہ کوہ ہمالہ
کی چوٹی ہے وہان پانی برف کی شکل مین آسمان سے آتا ہے اور گرمیون کے موسم مین پگھلتا ہے

برسات کے دنون مین ندی نالے چڑھ جاتے ہین دریا طغیانی
پر ہوتی ہے اور کنوے اور چشمے پر ہو جاتے ہین اور گرمیون کے موسم مین دریا
اور تالاب اوتر جاتے ہین بلکہ سخت گرمیون مین بالکل خشک ہو جاتے ہین ۔

بس اس طرح سے پانی چکر کہایا کرتا ہے اور بار بار گھوما کرتا ہے
یعنی جب پانی برستا ہے تو وہ بذریعہ دریاؤن کے سمندر مین جاتا ہے اور پھر وہان سے
بخار ہوکر اوپر چڑھتا ہے اور اوپر سے زمین پر گرتا ہے اور وہان سے پھر دریا

پانی کو بیان باعتبار ... (حاشیہ)

بارش کا پانی

نالے اور ندی کے وسیلہ سے سمندر مین جاتا ہی

تمام قسم کے پانیون سے جو اپنی طبعی حالت مین پائی جاتے ہین آب باران نہایت صاف اور پاکیزہ ہوتا ہے - لیکن جب وہ پہلے آسمان سے آتا ہی تو مکانون کی چھتون اور زمین پہ گرتا ہی اور وہان سے براہ پرنالون اور موریون اور نلون کے تالابون اور دریاؤن مین جاتا ہے اور وہان جمع ہوتا ہے - اس صورت مین اور ہر طرحکی غلاظت اور کثافت پانی مین مل جاتی ہین جو اوسکے راہ مین واقع ہوتی ہین - اسواسطے بارش کا صاف پانی لینے کے لئے صاف اور پاکیزہ برتن رکھدین اور پانی سیدہا انہین آسمان سے گرے - اسپربھی اس پانی مین جو آسمان سے سیدہا صاف برتنون مین آتا ہی اور اوسمین کوی غلاظت نہین ہوتی ہے کاربونک ایسڈ شرکیہ ہوتا ہی اور جب پانی برستا ہی تو وہ کرہ ہوا مین سے کاربونک ایسڈ کو جذب کر لیتا ہے - برسات کے پانی مین چہوٹے چہوٹے ذرّے نمک کے بھی پائی جاتے ہین جسمین نوشادر شرکیہ ہوتا ہی اور جو پانی سمندر کے قریب برستا ہی اوسمین عام نمک بھی محلول ہوتا ہی جو پانی بادلون سے بہت گرج اور کڑک کے ساتھہ برستا ہی اوسمین شورہ کا تیزاب بہت قلیل مقدار مین پایا جاتا ہی اور غالبًا یہ شورہ کا تیزاب کرہ ہوا کے قوت برقی کی وجہ سے پیدا ہو جاتا ہے -

شیخ بوعلی سینا بھی اپنے کتاب قانون مین بارش کے پانی کو تمام دوسرے قسم کے پانیون پر ترجیح دیتا ہے اور کہتا ہی کہ " عمدہ پانی کے قسم سے آب باران ہے خصوصًا جو گرمیون مین برسے گرجتے ہوے بادل سے اور جو پانی ایسی بدلی سے برسے جسکے ساتھہ سخت ہوائین چلتی ہین اوسکے بخار مین کدورت ہوتی ہی اور جو پانی ایسے ابر سے ٹپکتا ہے اوسمین بھی کدورت ہوتی ہے پس جو بخار اس پانی کا

خالص نہین ہوتا بلکہ مغشوش ہوتا ہے۔ عفونت آب باران مین بہت جلد آجاتی ہے
اگرچہ یہہ پانی جمیع اقسام آب سے بہتر ہے اسکی وجہ یہہ ہے چونکہ رقت اسمین زیادہ
ہوتی ہے مفسد ہوا اور ارضی اسمین جلد اثر کرتا ہے اور اسکی عفونت سے اگر استعمال
کیا جاوے بعض اخلاط پیدا ہوتے ہین اور اوازا اور سینہ کو بہت ضرر کرتا ہے۔
ایک قوم نے جلد متعفن ہونا اسوجہ سے تجویز کیا ہے کہ اسکی پیدایش ایسے بخارات
سے ہوتی ہے جو مختلف رطوبات سے اوٹھتے ہین اور اگر یہی بات صحیح ہو تو آب باران
لایق مذمت کے ہوا اور عمدہ اقسام مین شمار نکیا جاوے بلکہ سبب یہی ہے کہ اوسکے
جوہر مین لطافت زیادہ ہوتی ہے اور جوہر لطیف کا قوام قابلیت انفعال کی زیادہ
رکھتا ہے۔ اگر آب باران کو آگ پر چڑھا کر جوش دین پھر عفونت کو کم قبول کرتا ہے
اگر ترش چیزین کہائی جائین اور آب باران کے پینے کی ضرورت ہو جو قابل عفونت
ہے تو اسوقت اسکے ضرر سے امان ہوتی ہے۔

بارش کے پانی کے بعد دریا کا پانی صاف ہوتا ہے۔ اکثر بڑے
بڑے دریاؤن مین اچھا پانی ہوتا ہے۔ برسات کے دنون مین انکا پانی بباعث
اسکے کہ بذریعہ آب باران انمین مٹی بہکر جاتی ہے گندلا ہو جایا کرتا ہے۔ یہہ گندلا
پانی کچھہ دیر برتن مین رکھنے سے صاف ہو جاتا ہے اور اسکا میل تہہ نشین ہو جاتا ہے
یا ذرا سی پھٹکری ڈالنے سے ایسا پانی جلد صاف ہو جاتا ہے۔ جو پانی جنگلون اور
دلدلون مین سے بہکر آتا ہے اسمین اکثر سڑے ہوے نباتات اور دیگر مردہ چیزین
شامل ہو جاتی ہین اگرچہ وہ بظاہر صاف اور پاکیزہ دیکہائی دیتا ہے اور ایسے
پانی پینے سے بخار اکثر پیدا ہوتا ہے۔ اگر کسی کو ایسا پانی پینے کا اتفاق ہو اور اوسکو کوئی
دوسرا پانی میسر نہ آوے تو چاہیئے کہ اس قسم کے پانی کو جوش دیوے تاکہ اوسکا زہر

سب دفع ہو جاوے —

دریا کا پانی کپڑے دہونے اور جانورون کو نہلانے سے خراب ہو جاتا ہے جس جگہہ سے پینے کے واسطے پانی لیا جاوے اوس جگہہ پر کپڑے دہونے اور جانورون کو نہلانے کی سخت ممانعت کرنا چاہیئے - بلکہ کپڑے دہونے وغیرہ کے لئے ایسی جگہہ مقرر کرنا چاہیئے جو بہت دور پر اوسطرف کو ہو جدہر دریا بہتا ہے اسواسطے کہ اونکی غلاظت اودہر بہکر چلی جاوگی اور اسطرف نہین آئیگی

اکثر لوگ دریا کے کنارون اور اوسکے متصل پاخانہ پہرتے ہین اور بارش کا پانی اس غلاظت کو بہاکر دریا مین لیجاتا ہے - مردون کو دریا مین ڈالتے ہین اور اکثر اون لوگون کی لاشین بہی دریا مین ڈالی جاتی ہین جو بعارضہ متعدی لینی ہیضہ اور چیچک مرتے ہین اور بہت لوگ اپنے مردون کو جلا کر اونکی راکہہ کو دریا مین بہاتے ہین - اور اکثر دریاؤن کو لوگ تمام غلاظت اور کسافت ڈالنے کی جگہہ خیال کرتے ہین - اور علاوہ ازین شہر کی موریان اور قصاب خانون اور چمڑے کے کارخانون کی کسافتین سب دریا مین بہکر جاتی ہین —

اسطرح سے بڑے بڑے دریا خراب ہو جاتے ہین اور بہت بڑا نقصان جب ہوتا ہے کہ ایک بہت چہوٹا چشمہ ہو جسکا پانی بہتا نہ ہو اور وہان اس قسم کی غلاظت اور کسافت پائی جائین - بہتا پانی ہوا کے وسیلہ سے آہستہ آہستہ خود بخود صاف ہوتا رہتا ہے - اسواسطے لازم ہے کہ دریا کے پانی کو صاف رکھنے کے لئے تدبیرین کیجاوین ورنہ صدہا امراض پیدا ہو کر اوس مقام کے باشندون کو ہلاک کرینگے

اس شہر حیدرآباد دکن مین بہی جو ایک خشک ملک ہے ایک چہوٹی خوشنما ندی جسکو موسی ندی کہتے ہین بیچ آبادی مین ہو کر آر پار واقع ہے - یہہ ندی ہمیشہ

رہتی ہے اور کہین کہین ذرا ذرا سا پانی نظر آتا ہے لیکن جب بارش ہوتی ہے تو
ایکبارگی یہہ پانی سے پر ہوجاتی ہے اور وہ ایک دن خوب جوش مارتی ہے بلکہ کبھی کبھی
ایسا بھی دیکھا گیا ہے کہ بعد ہی چند ساعت کے وہ اتر جاتی ہے - اس ندی کا پانی پینے
اور پکانیکے کام کا ہرگز نہین اور نہ لوگ اوسکو اس مصرف مین لاتے ہین - یہہ
ندی معادن غلاظت اور کثافت ہے - لوگ بیچ آبادی مین اسکے کنارون پر نجاست
پہیرتے ہین اور دہیڑ اور چمار اپنے مردون کو اسکے کنارون پر تہوڑی زمین کہود کر
گاڑتے ہین - اور دوسری قومین اپنے مردون کو یہان جلاتے ہین اور مسلمانون
کے چند قبرستان بھی اسکے قریب ہین - اور اکثر شہر کی غلاظت اور کثافت بھی
یہان ڈالی جاتی ہے اور شہر کے بڑے بڑے بدررو ئین بھی یہان اکر اسمین شامل
ہوتی ہین - غرضیکہ اسکے کنارون پر جو بیچ آبادی مین واقع ہین تمام کثافتین
اور سڑی ہوی چیزین جمع رہتی ہین اسواسطے کہ یہہ ندی مثل جمنا اور گنگا کے
عمیق اور پر از آب نہین جو تمام میلی چیزون کو بہا کر لیجاوے -

پس جب یہہ معلوم ہوا کہ یہہ تمام غلاظتین اوسکے کنارون کے
آبادی کے بیچ مین پستہ پڑے رہتے ہین اور بہت کم بہکر جاتے ہین تو صاف
ظاہر ہے کہ وہ تری کے ذریعہ سے بہت جلد سڑینگے اور اونمین سے طرح طرح کی
خراب گیسین یا ہوائین مثل کاربونک ایسڈ - سلفیٹ - ہاڈروجن - فاسفرس
اور دیگر چیزین مضر صحت انسان پیدا ہونگے اور وہ کرہ ہوا کو بہت متعفن اور خراب
کر دینگے جسکا نتیجہ امراض وبای اور دیگر امراض متعدی کا پیدا ہونا نکلیگا اور
صد ہا آدمیون کی جانون اور صحت مین خلل آویگا - اسواسطے مناسب ہوگا کہ جہان تک
ممکن ہو اسکے کنارون پر شہر کے اس پاس کسی قسم کا کوڑا کرکٹ وغیرہ [illegible] پاوے

بند آب و ہوا درست اور پختہ بنانے چاہیئں

تالاب اور چشمے کے پانی کی بہت بڑی خبرداری کرنا چاہیئے

اور ہمیشہ انکو صاف رکھنا چاہیئے کیونکہ ان میں پانی مثل دریا کے بہتا ہوا نہیں ہوتا ہے سوا اسکے انکا پانی بہت جلد خراب ہو جاتا ہے۔ لوگ انمین نہاتے ہیں اور منہ دہوتے ہیں اور کپڑے دہوتے ہیں اور بعضے لوگ پیشاب کے برتنوں کو اس میں دہوتے ہیں اور اسکے کناروں پر پاخانہ پہرتے ہیں اور دست لیتے ہیں اور اکثر انمین مویشی بہینس سور وغیرہ جاکر پڑے رہتے ہیں۔ بعض وقت گانون اور دیہات وغیرہ مین لوگ انمین درختون کو سڑنے دیتے ہیں باوجود ان سب باتون کے لوگ انکا پانی پینے اور کہانا پکانے کے کام مین لاتے ہین۔

جو چشمہ اور تالاب گرمی کے موسم مین خشک ہو جاوے یا بہت کم رہجاوے اسکا پانی خراب ہوتا ہے۔ چہوٹے چہوٹے تالاب جو گہرون کے پاس ہوتے ہین انکو بہروا دینا چاہیئے اور گانون کے آدمیون کو چاہیئے کہ وہ سب ملکر ذرا آبادی سے دور ایک بہت گہرا تالاب کہودین اور اسکا پانی پیا کرین تالابون اور چشمون مین مچہلیان رکہنا اور درخت ابی لگانا بہت مفید ہے لیکن گرے ہوئے پتے اور مرجہائے ہوئے اور سڑے ہوئے درخت بہت مضر ہین کسی قسم کی غلاظت تالابون اور چشمون کے آس پاس نہونا چاہیئے تاکہ بارش کے پانی سے وہ بہکر انمین نہ چلے جاوے اور زمین مین ہوکر انمین جذب نہ جاوے۔

اگر ممکن ہو تو ایک بڑا دوسرا تالاب جانورون کے نہلانے دہلانے کے لئے علیحدہ کہدوا دیا جاوے اور اسمین بہی اچہے پانی کی رعایت

ہونا چاہیئے - جو کپڑے غلیظ اور میلے پانی مین دہوئے جاتے ہین وہ انسان
کی صحت کو مضر ہوسکتے ہین - جیسا کہ صاف پانی انسان کے لئے ضروری ہی اسیطرح
وہ جانورون کے لئے بھی مفید ہے - جانور اکثر برے پانی کی وجہہ سے امراض
مختلف مثل کرم وغیرہ مین مبتلا ہوجاتے ہین -

دریاؤن اور تالابون کے کنارے چہوٹے چہوٹے کنوے
کہودنے سے اکثر اچھا پانی دستیاب ہوتا ہے اور پانی زمین مین چہن کر انمین آتا ہے

شیخ بوعلی سینا اپنی کتاب قانون مین کہتا ہے کہ بہتر قسم
پانی کی چشمہ کا پانی ہے - مگر سب طرح کے چشمہ کا پانی افضل نہین ہے بلکہ اوس زمین
کا چشمہ جو زمین سنگلاخ ہو جسکی مٹی پر کوئی حالت اور کیفیت غریب ایسی غالب نہو
جو پانی مین اثر کرے یا زمین پتہر کی ہو کہ اوسمین قابلیت عفونت ارضی کی نہو مگر زمین
سنگلاخ کا چشمہ سنگی زمین سے بہتر ہے پہر ہر ایک زمین سنگلاخ کا چشمہ
بھی بہتر نہین ہے بلکہ وہ چشمہ جسکا پانی جاری ہو - پہر ہر ایک چشمہ جاری بھی زمین
سنگلاخ کا اچھا نہین ہے بلکہ اوس زمین سنگلاخ کا جاری چشمہ جسپر دہوپ
پڑتی ہو اور ہوا کے سامنے کہلا ہوا اس صورت مین چشمہ جاری ایک فضیلت
حاصل کرتا ہے اور جو چشمہ جاری نہو بلکہ راکد ہو اوسکو مواجہت آفتاب اور ہوا
سے ایسی ردارت حاصل نہوتی ہے کہ اگر اوسپر دہوپ نہ پڑے اور ہوا
اوس تک نہ پہنچے اتنی ردارت نہین ہوتی ہے -

یہہ بھی جاننا ضرور ہے کہ جو چشمے مٹی پر جاری ہوں اونکا
پانی اون چشمون سے بہتر ہوتا ہے جو پتہرون پر جاری ہوان اسلئے کہ مٹی پانیکو
صاف کر دیتی ہے - باقی آیندہ - محب حسین

# اخلاق

## قانون سخن

جب ہم تنہائی مین بیٹھکر کبھی اپنے قوم کے اخلاق اور عادات پر ذرا غور کرتے ہین اور اوسکے اخلاق اور برتاؤ کو دوسرے قومون کے عادات اور اطوار سے مقابلہ کرکے دیکھتے ہین تو ہمکو زمین اور آسمان کا فرق معلوم ہوتا ہے اور ایک آہ سرد دل پر درد سے بے ساختہ اوٹھتی ہے اور زبان پر بے تہاشا افسوس کا لفظ آتا ہے اور دل مین خیال آتا ہے کہ یا تو کسی زمانہ مین ہم تہذیب اخلاق نیک عادات - شایستگی مین ضرب المثل تھی یا اب ایک یہ زمانہ ہے کہ اخلاق درست ہونا تو کجا اخلاق کے معنی تک نہین سمجھتے اور اچھی عادتین نزکہان - روزمرہ کے برتاؤ مین ہی قصور ہے اور شایستگی تو ایسی سب کی آنکھون مین حقیر اور وحشی اطوار مشہور ہین -

سچ تو یہ ہے کہ ہمنے اخلاق کو درست کرنا اور اچھی عادتون کو سیکھنا بالکل ترک کر دیا اور ہمکو اچھے برے مین مطلق تمیز نہین ہی نہ ہمکو بات کرنے کا سلیقہ رہا اور نہ لوگون سے ملاقات کا ڈھنگ معلوم رہا - نہ غمی و شادی کے آداب سے آگاہ ہین اور نہ یار و آشنا کے ساتھ برتاؤ رکھنا جانتے ہین - بات چیت کی تمیز جلسون اور مجلسون مین موقعہ کی گفتگو کرنا بالکل چھوڑ دیا ہے -

چونکہ اخلاق انسان کے لئے ایک زیور ہے جسکے بغیر اور حیوانون سے بھی بدتر ہے اور کج اخلاقی اور بدتمیزی کے مضر نتیجے کثیر ہین اسواسطے لازمی ہر صاحب فہم اور خیرخواہ ملک پر فرض ہے کہ وہ عمدہ اخلاق اور اچھی عادتون کو

غلطی کی مین اوسوقت چار مینار کے پاس تہا لیکن عمرو بہی وہان تہا وہ اسبات کو کہہ سکتا ہے۔ تاہم مجہکو یقین ہے کہ یہہ بات اوسی وقت ہوئی کیونکہ مین چار مینار کے پاس ایک دوکان پر شام کو چاے پیتا ہون۔ خیر کچہہ مضایقہ نہین یون ہی ہوگا۔"
اس قسم کی باتین محض بے فائدہ اور فضول ہین اور اس سے سننے والیکو ایک بار علوم ہوتا ہی اور اگر متکلم کسی وجہہ سے گفتگو بند کردے تو کچہہ مطلب نہ معلوم ہوگا۔ اسی طرح وہ لوگ بہی لغو اور فضول گو ہین جو دوسرون کی بات کاٹتے ہین اور ایک شخص کو مین تکلم مین بات کہنے سے باز رکہتے ہین اور فضول اپنے دلائل بے فائدہ اوسکی کسی بات کے رد کرنے مین لاتے ہین مثلاً اگر کوئی شخص کہتا ہے کہ "مین نے آج صبحکو زید سے نوبجے ملاقات کی تہی اور وہ مجہکو بازار مین چار مینار کے پاس ملے تہے۔" تو ایسا شخص جو بات کو بیچ مین سے کاٹتا ہے کہنے لگتا ہے کہ "قصور معاف ہو جناب مین آپکی مخالفت نہین کرنا چاہتا ہون تو آج نوبجے کے بعد مجہکو افضل گنج مین ملے تہے۔"

ف بعضے لوگون مین یہہ عادت ہوتی ہے کہ جبتک وہ باتین کرتے ہین اونکا ہاتہہ پکڑ لیتے ہین یا اون کے کندہے پر ہاتہہ رکہتے ہین یا اون کے شیروانی کا بوتام چہوتے ہین تاکہ مخاطب اون کی بات کو خوب سنے۔ اور غالبًا ایسا متکلم خوب جانتا ہے کہ اوسکی باتین لوگون پر بار ہوتی ہین۔ اسواسطے آدمی کو چاہیے کہ ایسا کبہی نہ کرے۔ اگر وہ شخص جس سے تم باتین کرتے ہو تمہاری باتین اس خوشی سے نہ سنے جس خوشی سے تم اوس سے کہتے ہو تو بہتر ہے کہ تم باتین کرنے سے اوسوقت باز آو کیونکہ اگر تم اوسکو ایک مرتبہ اپنے باتون سے پریشان کروگے تو ثانی "تمہاری باتین سننے سے اجتناب کریگا۔

ف : بعضے لوگون مین یہہ عادت ہوتی ہے کہ جب وہ باتین کرتے ہین تو

مخاطب کو ڈ یکیلتے ہین یا ایکطرف کو دھکا دیتے ہین اور ہر فقرہ کے اخیر مین اوس سے یہہ پوچھتے جاتے ہین کہ "کیا یہہ سچ نہین ہے" "تم جانتے ہو کہ مینے تم سے ایسا کہا تھا" "تمہاری کیا راے ہے" اور اسیطرح کے سوال کرتے جاتے ہین - یا کبھی اپنے مخاطب کو جس سے وہ باتین کرتے ہین کہو نی سے دکھیاتے جاتے ہین - خدا کے واسطے ایسی حرکت سے پرہیز کرو اس عادت سے لوگ تمہاری صحبت کو ترک کرینگے۔

ف بہت باتین کرنے والے لوگ جنار یا کہتے ہین اکثر کسی بیچارے آدمی کو جلسہ مین بنانے لگتے ہین یا اوس سے تمسخر شروع کرتے ہین اور یہہ لوگ اکثر اوسی غریب بیچارے کو زیادہ بناتے او چھیڑتے ہین جو اوس جلسہ مین زیادہ خاموش یا چپ ہوتا ہے - یا اونکے قریب بیٹھا ہوا ہوتا ہے لگا تار ایک گھنٹہ تک یہہ بلی لوگ اوس غریب کو بناتے ہین اور آپسمین اوسکا ذکر کھس پھس کرتے ہین اس حرکت سے زیادہ کوئی بات خلاف تہذیب نہین ہے - اگر کوئی ان بے رحم فضول گو لوگون مین سے تمکو بنانے اور تمسخر کرے اور تم اوسکو شرمندہ کرنا چاہو تو مین تمکو نصیحت کرتا ہون کہ تم اوسکی باتون کو جو وہ تمہارے بنانے اور چھیڑنے کے لئے کہے چپ چاپ بیٹھے ہوے سنو - اور ایسا ہی کرنا چاہئے کیونکہ اگر یہہ نکروگے تو اس سے زیادہ اور کیا کر سکتے ہو کہ وہان سے اوٹھکر چلے آو یا کسیطرح کا طیش مین تکلم مین ظاہر کرو -

ف دوسرون کی باتون مین دخل دینا ایک بہت بڑی ناپسندیدہ حرکت ہے اور ایسے لوگ صحبت کے قابل نہین ہین - اس سے بڑھکر کوئی بات خلاف تہذیب اور بیہودگی نہین ہے کہ دوسرے کے موہنہ سے بات لیلین اور خود گفتگو کرنے لگین

مشتہر کرے - یہہ خیال کرکے اس خادم قوم نے بھی چند قاعدے بات چیت کرنے کے جو اچھے معلوم ہوے کتابون سے انتخاب کرکے درج ذیل کئے ہین - وہو ہذا -

## بات چیت کرنے کے عمدہ قاعدے

**ف ۱** اکثر بات چیت کرو مگر لگاتار باتون کی جہوڑ نہ باندہو - شاید جن لوگون سے تم باتین کرتے ہو وہ سنتے سنتے تہک جائین - کیونکہ بہت کم ایسے لوگ ہوتے ہین جو کسی چیز کو ایسی خوبی سے بیان کرسکتے ہین جس سے سننے والے ایک عرصہ تک مخاطب رہین اور اونپر بار نہ گذرے عموماً بات چیت عجز و انکسار کے ساتھہ کرنا چاہئے اور جہان تک ممکن ہو باتین بامعنی اور پرمطلب ہون اور جلسہ اور صحبت کے خلاف اور متوہین آمیز نہ ہون -

**ف ۲** جلسے اور مجلس مین کہانی یا حکایت بیان کرنے سے اجتناب کرو مگر بشرطیکہ وہ بہت مختصر ہو اور ہمارے مطلب کے مناسب اور برمحل ہو - اور اگرچہ وہ حکایت مختصر ہو لیکن اسبات کا خیال رکہنا چاہئے کہ جہان تک ہوسکے اوسکو چند لفظون مین بیان کرو اور اوس حکایت مین دوسری حکایت شروع نکرو اور بات چیت مین پیشتر حکایت شروع کرنے کے مخاطبون سے معافی مانگو تاکہ معلوم ہو کہ تم خود کہانی اور حکایت بیان کرنے سے نفرت کرتے ہو لیکن اوسکی اختصار کی وجہ سے مجبور ہوتی ہے اور اگر تمہاری حکایت مین کوئی بات ہنسی کی ہو تو خود اپنے آپ پہلے نہ قہقہہ مارو اس سے اوسکا مزہ جاتا رہتا ہے - طول وطویل حکایت سے زیادہ کوئی شے ناقابل پسند اور لغو نہین ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حکایت کہنے والا غبی اور لغو مزاجکا آدمی ہے اور غور و فکر کا عادی نہین ہے اور اس حرکت سے بڑھکر کوئی بات لغو اور قابل تبسم نہین کہ حکایت بیان کرنا اور خود ہنسنا تاکہ اوسکی

انحراف معلوم ہو۔

۳ — گفتگو مین ایک بات کو بار بار نہ کہو اور کسی الفاظ کو مثلاً " وہ کہتا ہے "
اور " وہ کہتی ہے " دہورا دہورا کر نہ کہو۔ بعض لوگ ان الفاظ کو ایسا زیادہ دہوراتے ہیں
کہ مخاطب کا دہیان اوس بات سے باطل ہوجاتا ہے اور اسکی مثال ایسی ہے جیسے
کہ ارگن باجے مین کوی سور برابر بجتا ہو اور وہ اوس گیت یا راگ کو خراب کردے
جو اوسمین گایا جاتا ہو۔

۴ — جملہ معترضون سے یعنی ایک بات کہتے کہتے دوسری باتین شروع کرنے سے بھی
اجتناب کرنا چاہیئے جو بات یا حکایت مسلسل بیان کی جاتی ہے وہ بہ نسبت اسکے ہمیشہ
اچھی معلوم ہوتی ہو کہ بیچ بیچ مین سے اصل مقصد کو چھوڑکر دوسرے قصے بیان کئے جاوین
مثلاً کتنا برا معلوم ہوتا ہے جب کوی شخص ایک بات بیان کرے اور اوسمین کسی
دوسرے شخص کا ذکر آجاوے تو وہ یہہ کہنے " کہ جس شخص کا ذکر مین آپ سے کرتا ہون
وہ زید کے لڑکے ہین جو محلہ افضل گنج مین رہتے ہین۔ آپ ضرور اونکو جانتے ہونگے
اون کے بہای کے پاس ایک گہوڑا تہا جسکو اونہون نے پارسال کی گہوڑدوڑ مین
جیتا تہا۔ اگر آپ اونکو نہین جانتے تو آپ کچھہ بھی نہین جانتے ہین " یا وہ یہہ کہنے
لگے کہ وہ صاحب طویل قد راست قامت اور بوڑہے ہین۔ اونکے سر پر لمبے لمبے بال
ہین۔ کیا آپکو یاد نہین ہی " یہہ کلمے کسقدر بے فائدہ اور بے محل اور خلاف مطلب ہین
اسیطرح اور بھی بے موقع گفتگو کے ڈہنگ ہین جو آجکل بکثرت استعمال کئے جاتے ہین
جہوٹ نہ بولنے مین اسقدر احتیاط کرتے ہین کہ وہ حد اعتدال سے گذر جاتے ہین
اور بے فائدہ باتین کرتے ہین مثلاً یہہ کہنا کتنا فضول ہے کہ " مجھکو یاد ہے کہ یہہ
بات اوسوقت ہوی جبکہ مین اور میرا بہنوئی رپد نامی چوک مین تہے۔ نہین نہین مین نے

# فواید فلسفہ

الحکمة تنادی العلماء علی صوتها و تطالبهم بحقها فی محکمة العقل

فلسفہ یعنی حکمت چہ — و غایت و فائدۂ آن چیست و سبب حقیقی حصول آن در عالم انسانی کدام چیز تواند بود و موجب اصلی انتشار آن در مسلمانان چہ بودہ باشد و نسخۂ جامعہ و گرامی نامہ اش کدام است و پایان و نہایت اش کجاست آیا بتالیفات فارابی و ابن سینا و تصنیفات ابن باجہ و ابن رشد و کتب شہاب الدین مقتول و میر باقر و ملا صدرا و سایر رسائل و تعلیقاتیکہ متعلق است بفلسفہ کفایت حاصل می شود یا نہ — اگرچہ پیشینیان فلسفہ را بعبارات شیرین و چست و چسپان تعریفہا و تحدیدہا نمودہ اند و لکن آن تعریفات بسبب اصطلاحات عجیبہ و صعوبت ترکیب و غرابت وضع و بجہت ربط نفوس بامور بدیعہ الفاظ آنہا مقصود بالاصالہ معلمین و مطلوب بالذات متعلمین و محط انظار متفلسفین و مجال افکار متمنطقین گردیدہ است و معانی و مفاہیم شان چنان متروک و مہجور شدہ کہ گویا معرفین را ہرگز مقصد و مرادے از تعریفات خود بجز بحث جامعیت و مانعیت و ذکر جنسی شامل و فصلی مانع نبودہ است لہذا چشم از آنہا پوشیدہ و قید عادت را اگرچہ بر نفوس دشوار باشد برداشتہ میگوئیم فلسفہ خروج از مضیق مدارک حیوانیت است بسوے فضای واسع مشاعر انسانیت و ازالہ ظلمات اوہام بہیمیہ است بانوار خرد عزیزی و تبدیل عمی و عمش است بہ بصیرت و بینائی و نجات است از توحش و تبربر جہل و نادانی بدخول در مدینۂ فاضلہ دانش و کاردانی و بالجملہ صیرورت انسان است انسان و حیات اوست بحیات مقدسۂ عقلیہ — و غایت آن کمال انسانی است در عقل و نفس و معیشت و کمال در معیشت و رفاہیت در زیست شرط اعظم است کمال عقلی و نفسی را و محرک و سبب است از برائے حرکات عقلیہ انسان و خروج آن از دائرۂ حیوانات و [illegible]

موجبیست بجهت انتقال قبائل وامم از حالت بداوت و توحش بعالم حضارت ومدنیت
واوست علت اولی انتشار معارف وایجاد علوم واختراع صنایع وابداع حرف
زیرا انکه انسان در کمال معیشت خویش محتاج است بزراعت وغرس اشجار وحراست
اثمار واقتنای حیوانات وصیانت آنها واستنباط میاه وحفر انهار وانشاء جسور وقناطر
وغزل ونسج بطوریکه شایان ودلپذیر بوده باشد وبناء عمارات بنهجیکه زیست
انسانی را شاید وحفظ صحت خویشتن ومعالجهٔ امراض طاریه بر بدن خود ومجموع اینها
حاصل نمی شود مگر بقلع وقطع وکسر وتحت وتثقیب ورفع وحمل ونقل وتسویه وتعدیل
وموازنه ومعرفت فصول وازمنه وحوادث جویه وشناختن طبایع اراضی وخواص
اقالیم وتاثیرات اهویه ودانستن امزجه مرکبات وفعل وانفعال بسایط وکیفیت تحلیل
وترکیب وادوات آن وچون قیام شخص واحد بدین [illegible] کثیره متعسر بلکه متعذر است
لابد تعاون وتبادل درعمل که آنرا معامله گویند ناگزیر خواهد بود پس کلیهٔ انسانی
در معیشت محتاج شد بجزئیات متکثره که حد وپایان ندارد بهذا واجب شد بر انسان
که جمع نماید آن جزئیات را در تحت قواعدی کلیه وقوانینی عامه وچون قواعد کلیه
در نزد او بسیار شد آنها را بر حسب تناسب وتلازم افراز نموده بتاسیس علوم وتبویب
فنون اشتغال ورزید چون فن فلاحت ونباتات وعلم حیوانات وبیطره وعلم هندسه
ومثلثات ومساحت وعلم حساب وجبر ومقابله وعلم طب وجراحت وتشریح وفیسیولوجیا
وخواص ادویه وکیفیت ترکیب آنها وعلم فلک وجغرافیه واسطرلاب وقطع بحار وعلم معادن
طبقات الارض وعلم طبیعت وجر اثقال واحوال میاه وحوادث جویه وعلم کیمیا که
عبارتست از علم تحلیل مرکبات وترکیب بسائط وخواص آنها وعلم تدبیر منزل وفن قوانین
مدنیه وانتظامات بلدیه وسیاست دولیه وچون مقصود اصلی ازین فنون اعمال و

اشتغال بود سعی بلیغ نمود در تطبیق و توفیق میانہ علم و عمل: ہر قدر کہ افراد انسان تنزاید
پذیرفت و حاجات در معیشت افزودنی یافت این فنون را ترقی حاصل شدہ مسائل اش
روی بازدیاد و کثرت نہاد و آن بود کہ گفتم علت اولای جل علوم و معارف و صنایع کمال
در معیشت است و انسان را پس از آسایش اندکے در معیشت نظر توجہ بجانب
نفس خویش افتادہ دانست کہ کمال معیشت با فساد اخلاق و تمامی اسباب راحت
بدنیہ با سوء ملکات باطنیہ عین نقصان است چونکہ بودن مضطرب از حوادث و کوارث
متوہمہ و شرہ مستسقی مبتلای بجوع البقر و حسود محزون ازنعم غیر و غضوب ملتہب از زلات
حقیرہ و بخیل محروم از لذائذ را اگرچہ اسباب معیشت حاضر بودہ باشد چہ راحت و رفاہیت
دست خواہد داد و لہذا بقوہ فلسفہ اخلاق فاضلہ را از ملکات رذیلہ تمیز دادہ تا انکہ
بتحلیہ و تخلیہ او را کمال نفسانی حاصل گردد و از برائے مراقبہ نفس خویش و محافظت
ملکات مقدسہ آن فن تہذیب الاخلاق اختراع نمود و چون عقل از اصلاح بدن
و معیشت آن و تعدیل و تقویم اخلاق نفس پرداخت عطف عنان فکر را بجانب خویش
نمود جویاے کمال منتظر و حیات حقیقیہ و سعادت ابدیہ و لذائذ معنویہ خود گردید
و بہدایت حکمت بحث از پیدایش و حقیقت خویش نمودہ و اسباب مشاعر و علل مدارک
وارتباط آنہا را بجسمانیات بدنیہ طلب و نتائج و معلولات ہر یکے را جویا و دواعی صلاح
و فساد ہر واحدے را خواہان و در فہمیدن علاقہ عقول با بدان و ارواح با جساد
سعیہاے بلیغ بجا آوردہ و باعث اختلاف اخلاق امم و علت حصول ہر خلقی را جداگانہ
در یافت نمود ... مقتضی عروج و ہبوط ملل را در مدنیت و علوم و معارف و صنایع
موضوع بحث قرار دادہ و علل شرایع و بواعث تشریع را جویا گردید و عالم را محط فکر
و نظر خود ساختہ و در مبدأ و منشار و اصل و مادہ و عوارض و حوادث و علل و معلولات او

بہیچ عموم وخصوص تدبرہا وتعمقہا نمودہ واسباب تجاذب وتدافع وتقارب وتباعد وفعل وانفعال اجزاء عالم را تحقیق کردہ وحرکات وبواعث آنہا را استکشاف وموجب تکوین جانیم نباتات وحیوانات ومقتضی تبدل آنہا ہیأت منتظمہ واشکال متقنہ محکمہ وغایت وجود آنہا را آنقدر کہ حکمت مساعدہ نمودہ است فہمیدہ ودر بقا وسعادت خویشتن افکار دقیقہ بکار بردہ پس از آن از برائے جمع قوانین کلیہ وضبط جزئیات منتشرہ ایکہ متعلق بدین امور است فنونے چند وضع نمودہ است چون فن فلسفہ عقلیہ وفن فلسفہ اخلاق، وفن فلسفہ تاریخ وفن فلسفہ شرائع وقوانین وفن فلسفہ اولی وحکمت علیا۔

وچون غایت حکمت معلوم گردید ظاہر وہویدا شد کہ سبب اولی وباعث حقیقی پیدائش آن در عالم انسانی اولاً حاجت ودشواری راہہائے معیشت انسان است وصعوبت زیست اوست چون سایر حیوانات وثانیاً عقل فطری وخرد غریزی است زیرا انکہ قوام وحیات او با دراک اسباب وعلل ولذت ومسرت آن در کشف مجہولات ودانستن خبایای عالم ہستی میباشد — واما موجب انتشار آن در مسلمانان پس باید دانست کہ افکار علیہ ہر قومی بلکہ ہر شخصے برحسب ادراکات کلیہ ابتدائیہ آن قوم [illegible] والشخص میباشد وادراکات کلیہ ابتدائیہ بمقدار معلومات جزئیہ ومعلومات جزئیہ باندازہ ضروریات معیشت ووضع زندگانی ایشان خواہد بود واین مطلب از مقایسہ طفل دہقانی بہ بچہ شہرے بوضوح خواہد پیوست بنابراین قومے کہ متوغل در بداوت وعریق در توحش بودہ بصلاحت [illegible]نتی وخشونت تعیش در ملبس وماکل ومسکن وطبیعت خود کردہ باشد لامحالہ لوازم [illegible]یشت وضروریات حیات وسامان زندگانی آن در نہایت قلت وزیست ومعیشت آن قوم قریب بعیش وزندگانی حیوانات خواہد بود وچون بدین رتبہ خسیسہ بودہ باشد ودرین دائرہ

ضیقۂ حرکت و جولان نماید البتہ ادراکات جزائیہ اش بدان نسبت اندک خواہد بود
و در وقتیکہ ادراکات جزئیہ کہ منشأ انتزاع است در نہایت کمی بودہ باشد ہرگز ادراکات
کلیہ ابتدائیہ منتزعۂ او بدرجہ کثرت نخواہد رسید و ہیچ وقت آن قوم صاحب افکار عالیہ
نخواہد گردید بلکہ درادراکات نیز نزدیک بدرجہ حیوانات خواہد بود و ہر کسے راکہ
اندک المامی بفن تاریخ بودہ باشد خواہد دانست کہ در قرون ماضیہ و ازمان سالفہ
ہیچ امتی یافت نمی شد کہ ابعد از مدنیت و اعرق در بداوت و امکن در توحش
بودہ باشد از امت عربیہ و لہذا این است را در ازمان غابرہ بغیر اشعار چندے
کہ بناے آنہا بر تخیلات است معارف دیگرے نبود و از حرکات فکریہ عالیہ
و ادراکات کلیہ عقلیہ و فنون حکمیہ جلیلہ بالمرہ محروم بود تا آن زمانیکہ مبدأ اول
و حق مطلق بواسطہ گزیدہ پیغمبر خود گرامی نامۂ فرستاد و دران گرامی نامہ
بعد از دعوت بوحدانیت و سپس طلب اعتراف بانبیاء کہ مہابط حکمند
جہل و غباوت و عمی و عمش و اتباع ظنون و اوہام و پیروی تقالید را در مواضع
چند بنمائم مذموم و علم و حکمت و معرفت و تدبر و تفکر و بصیرت را بدائع بلیغہ
در مواقع بسیاری مدح نمود و مفاسد اخلاق رذیلہ را بآیات شافیہ بیان و
منافع ملکات فاضلہ را بعبارات محکمہ آشکارا ساخت و شرح احوال امم سابقہ
را دادہ و در تلو آن جزاے دنیوی استقامت و اعتدال و سزاے عاجل
اعوجاج و انحراف ہر یکے را از براے عبرت گرفتن ذکر فرمود و اساس
قوانین کلیہ معاملات منزلیہ و مدنیہ را چنانچہ موجب سعادت شاملہ گردد تبیین و
مضرات ظلم و تعدی کہ نتیجۂ توحش و تبربر است توضیح کرد و کفت انسانی کہ
انچہ در مہین است از بہر تو خلق شدہ پس ترحم کن و انزل لذائذ آن متمتع

عدل بهرهٔ خویشتن بگیر و خود را از زینتی که نفسی آلهی است محروم مساز و کملین در عقل
و نفس را که عبارت از صالحین بوده باشد ابشارت همهٔ روی زمین نوید داد
و بالجمله و ران گرامی نامه بآیات محکمه جراثیم فنون حکمیه را در نفوس مطهره نهاد و داد
انسان شدن را بانسان وانمود و چون امت عربیه بدان گرامی نامه ایمان آوردند
از عالم جهل بعلم و از عمی به بصیرت و از توحش بمدنیت و از بداوت بحضارت منتقل گردید
احتیاجات خود را در کمال عقلی و نفسی و در معیشت فهمید و آن جراثیم وارد نمها اندک
اندک بالیدن گرفت و افکار در تزاید شد و عقلها در دائرهٔ وسیعهٔ عالم از برای
اکتساب کمالات در جولان آمد تا آنکه جماعتی در زمان منصور دوانقی ملاحظه نمودند
که قطع این مراحل و طی این منازل بی پایان بدون استعانت بافکار عقلای
مشارکین در نوع خالی از صعوبت و دشواری نخواهد بود و دانستند که تکبر نمودن در
تعلم بجهل راضی شدن است لهذا در عین شوکت و سطوت و عزت اسلام و مسلمین
بجهت شرف و رفعت علم و علو مقام آن به پیش اذل رعایای خود که نصاری و یهود
و مجوس بوده باشد سر فرود آورده اظهار فروتنی نمودند تا آنکه بواسطه آنها فنون
حکمیه را از فارسی و سریانی و یونانی بعربی ترجمه کردند و ازین معلوم شد که آن
گرامی نامه نخستین معلم حکمت بود مسلمانان را — و نسخه جامعه فلسفه این عالم کبیر است
که هر شخصی در وی حرفی و هر نوعی کلمهٔ و هر جنسی سطری و هر عالم صغیری صفحهٔ
و هر حرکتی و تغیری شرحی و حاشیهٔ از برای او بیا شد و این کتاب کبیر را
پایانی پیدا نیست و حروف و کلمات و سطور و صفحات آن بشمار بشر در نیاید و در هر
کلمهٔ بلکه در هر حرفی از آن آنقدر رموز و اسرار مضمر است که اگر جمیع حکمای
گذشته و موجوده را عمر نوح بودی و هر یکی در هر روز هزار رمز را حل و هزار سر را

کشف نموده‌اند با وجود این آنگاه آن عاجز و بر قصور خویش اعتراف کرده‌اند پس اگر
کسی دعوی آن کند که بدوستی ورق پارینه که در دست دارد احاطه تامه بعالم نموده و همگی
اسرار آن را فهمیده است البته آن مبتلا بجهل مرکب و یا مالیخولیا خواهد بود و این اخیر اقرب است
بلی هر کس هر چه نوشته است بر حسب قوت و ضعف ادراک و حدت و انفلال بصیرت
خویش از روی کتاب عالم نوشته است. و چون کمال انسان در عقل و در معیشت باندازه
علم او ست بکتاب عالم و حال او ظاهر شد که [illegible] کمال انسانی را حدی و نهایتی نخواهد بود
و لهذا واجب است بر هر شخصی بانفراده و بر هر استی بهیئت مجموعه که آن نسخه جامعه را
از برای عروج بمدارج کمال عقلی و کمال معیشت پیش نهاد خود کرده و در و بنظر بصیرت
غور نموده هر روز بهره تازه و حظی جدید استحصال نماید. و چون این مطلب آشکارا شد
پس هر کس را ظاهر و هویدا گردید که فلسفه را حدی و پایانی نیست و اندازه‌ای ندارد و هر درجه
از درجات آن اگر فی حد ذاتها ملاحظه شود کمال است و چون بدرجه عالیتر نظر افتد نقص
شمرده می‌شود و وقوف در درجه از درجات آن یا ناشی است از غفلت و ذهول
و یا از کوری جهل مرکب و یا از دون همتی و خست فطرت. و تالیفات حکمای اسلامیه
بقطع نظر از عدم کفایت [illegible] اضعاف آنها از برای حصول کمال انسانی از چندین وجه
نقص و ناتمامی میباشد وجه اول آنست که مطالب مندرجه در ان کتب چنانچه فی نفس الامر
و الواقع [illegible] نزد حکمای یونان بود بر ما آشکار نگردید بلکه حکمای مسلمین آنها را
بزیور کمال و حلیه عصمت از خطاها جلوه داده‌اند و ارباب جون چرا را برده می از اذهان
صافیه بستند و سببش این بود که آنها اعتقاد نمودند براینکه فلاسفه اغریقیین
بکلی صاحب عقل مطلق و ارباب ملکات مقدسه و عاری بودند از قوای قدسیه و مکاشفات
حقه میباشند و افق مشاعر و مدارک آنها فوق افق مشاعر سایر انسانها است و لهذا

اقوال آنها را مانند وحی آسمانی قبول نموده تقلید نمودند ایشان را درهیچ وادی چنانچه
عوام تقلید میکنند پیشوایان خود را در مطالب و مقالات حتی ابن سینا با جلالت قدرش
در وقتیکه خواست مخالفت نماید مرشد خود ارسطوی اغریقی را در مسئلهٔ نفوس فلکیه
این امر را بسیار بزرگ شمرده وحشت و دهشت بر او غلبه کرد و خوف و خشیت او را
فرا گرفت و بجهت این اولاً با کمال انفعال و تأثر اشارهٔ خفیفه برأی جدید خود کرده
پس از آن در جلسهٔ دیگر با غایت عجز و اضطراب آن را بیان نمود و ملا صدرا را
قوت اعتقاد بدان قوم بران داشت که کفر و زندقه و الحاد را از حق آنها محال شمرده
در صدد محامات از دیمقراطیس و تالیس و انباذقلس و ابیقور وغیره برآمد و هر یک
از اقوال ایشان را که صریح در انکار صانع بود تاویل نموده عذرها می جست از طرف آنها
آوردن گرفت و شهاب الدین مقتول دائرهٔ تقلید را وسعت داده اقوال زردشت
را نیز باعتقاد تام بلا بینهٔ حقه و حجج صدقه پذیرائی نمود و قول بنور و ظلمت را رونقی تازه
داد و این حسن اعتقاد حکمای مسلمانان را از آن دست داد که گمان کردند آن
فلاسفهٔ اقدمین هر یکی در فلسفه فنون چندی را با غایت اتقان و نهایت احکام بدون
مساعدهٔ افکار دیگران اختراع نموده با غموضت مسائل و صعوبت مطالب آنها
و از این غافل شدند که علوم فلسفیه چون سائر فنون و صنایع بتلاحق افکار و تتابع
آراء بدان پایه رسیده است و اول پیدایش اساس جمیع آن فنون هندوستان
بوده و از آنجا ببابل رحلت و از بابل بمصر انتقال و از مصر ببلاد اغریق در دارا رفت
و در هر انتقالی هیئت جدیدهٔ اکتساب و در هر رحلتی پیرایهٔ نوی استعمال نموده
از حالتی بحالت دیگر منتقل گردید چنانچه جراثیم نباتات و حیوانات از حالت نقص بکمال
متحول می شود و حکمای اغریق در دارا در آن فنون بغیر از چیزی تازه تمهید و اقوال

معدوده چیزے دیگرے نبود ولکن چون آنها اسامی اساتذه خود را معرفۃً ذکر نکردند حکماے اسلام را چنان گمان شد که این فنون را از کتم عدم بلا سابقۂ بعالم وجود آورده اند و بمنصۂ شهود جلوه داده اند و بعضے از علماے اسلام در میان دائره تقلید بهر آن مسترشد اشکالے چند از مناقشات موهومه و مباحثات مزوقه بر صفحات نقش نموده بجهت قافیه حکمت یونانیه آنها را حکمت یونانیه نام نهاد و وجه ثانی مخلوط بودن مسائل فلسفیه آن کتب است غالبًا بمطالب کلامیهٔ صابئین و سبب آن این است که اغریقیین و رومانیین صابئی المذهب بوده اند و با فلاک و کواکب ایمان و با لهه متعدده اعتقاد داشتند آنها معتقدات خویش را بادلهٔ مموهه و بکلمات مزوقه و باقوال مزینه و به بیانات محسنه و بخطابیات شیرین و اقناعیات دلپذیر درج الواح فلسفه نمودن و آنها را مسائل حقهٔ حکمت انگاشتند چون قول بمثل افلاطونیه و ارباب انواع که عبارت از آلهه ایشان بوده باشد و چون حکم بعدم جواز خرق و التیام بر افلاک و بودن آنها از عنصر خامس و اثبات عقول و نفوس ناطقه از برائے آنها و جل مسائلیکه متعلق با فلاک است و حکماے مسلمانان برین نکته ملتفت نشده جمیع آن مسائل را ثقةً بقائلها قبول نموده در مؤلفات خود ثبت کردند و اگر منصفی اندک غورے بنور بصیرت در آن مطالب نماید برو ظاهر خواهد شد که یک برهان هم از برائے اثبات آنها ذکر نکرده اند بلکه عقائد خود را چنانچه عادت متکلمین است مزین به بعضے از مموهات از برائے سامعین جلوه داده اند و وجه ثالث آنست که مسائلی که در آن کتب مندرج است فی حد ذاتها ابتر و ناقص میباشد اما مسائل جبر و مقابله و مسائل هیئت بجهت آنکه خود مؤلفین در کتابهاے خود بنا تمامی آنها حکم کرده اند اینک خلاصة الحساب و تذکره طوسی حتی طوسی نیز پس از آنکه بقوه فکر خود مساعدهٔ سابقین را نموده از برای

اتمام مسائل هیئت چندین افلاک نو از نهان خانهٔ خیال خود بعالم سماوات عطا فرموده است
باز در بعضی از جاها اعتراف بعجز خود میکنند و اما مسائل طبیعیات پس باید دانست که
تمامی مسئلهٔ ترکیب جسم از هیولی و صورت و متعلقات آن موقوف است بر اینکه لازم
جسم بر فرض بساطت اتصال دائمی و لازم مقدار ذراعیت بوده باشد مثلاً تا آنکه لازم آید
از وقوع انفصال انعدام آن بالمرّه و وجود چیز از عدم بحت و اجتماع اتصال و انفصال
در شیٔ واحد و در اینجا مؤلفین بسرعت در گذشته اند بلکه در جائی که بعد مبنای این مسئله
تصریح نموده گفتند که قابل انفصال بالذات مقدار است فقط پس از آن آگاه شده تحکّماً
حکم نمودند بفرق میانهٔ انفصال تقدیری و انفصال انفکاکی و حال آنکه ثانی فرع اول است
و بیان کردند که واسطهٔ در میان قوه و فعل نیست و حرکت بمعنی القطع وجود ندارد بلکه
موجود حرکت بمعنی التوسط است و آن دفعیه میباشد پس از آن حکم کردند که حرکت
خروج شیئ است از قوه بعالم فعل تدریجاً و این عین ناتمامی کلام است و تصریح نمودند که
زمان موجود است و آن مقدار حرکت است سپس آن تقریر کردند که بغیر از آن سیال
چیز دیگری موجود نیست و آن غیر زمان است و میگویند طبیعت مقدار به هر حیثیت
ممتد و مقدار بعد لیست عرضی متصف با متداد و استنکاف مینمایند از بعد مجرد [illegible] حال آنکه
محذور متوهم در وجود بعد مجرد با وصف تغیری در هر یک از صورت جسمیه و مقدار [illegible] جاری
میگردد و اعجب از این آنست که انکار وجود بعد مجرد را مینمایند پس از آن کیفیت وقوع
حرکت اینیه را بیان نمیکنند و آب و باد و خاک و آتش را بسیط میشمارند و عجز خود را
بر تحلیل آنها دلیل قرار میدهند و انحصار عناصر را بتردید ناقصی ذکر میکنند گویا ممکن نبود
که تردید دیگری بر آن تردید افزوده گفته شود هر یک از آنها یا قابل اشتعال است
یا نه و هر یک از آنها یا قابل طرق است یا نه و هکذا و هیچ شکی نیست که اگر این نکته ملاحظه

می شد عدد عناصر از زمان ارسطو تاکنون بچهار منحصر می شد و در استحاله عناصر بمجرد
ظنون اکتفا کرده اند و در بعضی مسائل کائنات جو چون قوس قزح منصفین آنها
اقرار بعجز کرده و غیر منصفین اقوال مضطربه بیان نموده اند و در بعضی دیگر چون رعد
و برق و شهب و ریاح غالباً اتباع اوهام خود کرده هیچ دلیلی در دست ندارند و بعضی
آن را چون اعصار و زوابع بالمره ترک کرده اند و در معادن و زلازل بتخیلات
خورسند گشته اند و در نباتات و حیوانات سخنان ناتمام گفته بر اسباب نمو و حیات
و علل اختلاف اشکال و هیآت واقف نگشته اند و سخنان شافی که مبنی بر برهان
یا بر تجربهٔ صادقه بوده باشد در حواس باطنه نرانده اند و در ابصار توهم خود را
بلا دلیل ذکر کرده اند و در الوان و طعوم و روائح متحیر مانده اند و در مجره و عظم و صغر
ثوابت سکوت ورزیده اند و در حرارت آفتاب و سوادیکه در ماهست و الوان مختلفه
ایکه در سیارات است سرگشتگی اظهار نموده اند و حکم نموده اند بر اینکه قواسے آلهٔ جسم
معانی جزئیه ایراکه جزئیت اش عبارت از مجرد اضافه است و خطوط شخصیه ایکه
بنقاط منتهی می شود و ملتقای خطوط را ادراک میکند پس از آن بسبب ادراک
معقولات بسیطه ایکه دراذ ہان جز از معانی حاکیه و صور کاشفه چیز دیگری نیست
بر تجرد نفس ذاهب شدند و این جای عجب است و ارتباط نفس را ببدن نامی
کیفیت تأثیرش را بکلام مبهمی بیان کردند و تجویز نمودند بودن ماده را محل زیرا
امکان نفس ناطقه در ازل الآزال و پس از ارتباط نفس ببدن و حصول
علاقهٔ تامه استنکاف نمودند که قابل فساد نفس بوده باشد بر فرض آنکه فساد چون
چون عوارض خواهان محلی بوده باشد و حال آنکه فساد بمعنی انعدام و نابود شدن است
اما مسائل الٰهیات دانسته باد که آنها حکم کردند اولاً بوجوب سنخیت و مناسبت تامه

درمیانه علت و معلول (بجا کلمات رجوع شود) پس ازان گفتند که خدای تعالی علت است
از برای جمیع ممکنات بعضی را بلاواسطه و بعضی را بالواسطه و از بیان سنخیت و مناسبت
میانه واجب تعالی و ممکنات سکوت ورزیدند و در سعادت و شقاوت نفس باقوال شعریه
قناعت کردند و بالجمله غالب مسائل آن کتب ناتمام است و اما کتب متاخرین همهٔ آنها
مشحون است از ابحاث بسمله و حمدله و صلعمه و منازعات لفظیه و مناقشات در عبارات
و خلط مباحث عادم بیکدیگر و هیچ شبهه درین نیست که کتب متقدمین حکمای مسلمین باهمه نقایص
بهیچ وجوه بهتر است از تألیفات متاخرین چنانچه مسلمانان پیش در هر چیز بهتر بودند از
مسلمانان این زمان --- و چون فلسفه و غایت و کمالیت آن و حال کتب فلاسفه مسلمانان
معلوم گردید اکنون علما و فضلای هندوستان را مخاطب ساخته میگویم ای اصحاب
قرائح زکیه و ای ارباب غرائز طیبه طاهره و ای خداوندان اذهان ثاقبه و اسے
دارایان ا[illegible]ر واسعه چرا انظار خود را یکبار ازان کتب ناقصه بر نمیدارید و بدین عالم
وسیع نظر نمی افکنید و در حوادث و علل آنها بی حجاب آن مؤلفات تدبر و تفکر بکار نمیبرید
و چرا آن عقول عالیه را همیشه درین مسائل جزئیه استعمال میکنید (که آیا علم از جمله بدیهیات
مستغنی از تعریف و یا نظری محتاج بتعریف است و آیا علم از مقوله فعل است و یا از مقوله
انفعال است و یا از مقوله اضافه است و یا از مقوله کیف و موضوع منطق معقولات
ثانویه است و یا تصورات و تصدیقات بدیهیه واللامکرر فی الذهن والخارج کلیت او
بچگونه تصور می شود و کلی اعم از جنس است و جنس اعم از کلی پس چه چاره باید گزید وچه
فرق است میان جنس و ماده و تصدیق بسیط است یا مرکب و متعلق تصدیق چیست و
جعل مرکب است یا بسیط) و هیچ صرف فکر نمیکنید درین امر کلی مهم لازم بر هر عاقلی که آیا سبب
فقر و فاقه و بیچارگی و پریشان حالی مسلمانان چیست و این حادثهٔ عظمی و بلیهٔ کبری را

علاجی ہست یا نہ و آیا مبدأ اول و حق مطلق از برای اصلاح انان سببی مقتضی و موجبی قرار داده ہست یا نہ و آیا نفس اصلاح این امت ممکن ہست یا محال و اگر ممکن است آیا وقوع میتواند پذیرفت و یا ممتنع بالغیر است و اگر ممکن الوقوع ہست آیا اسباب و شرایط و معدات آن چہ باشد و علت مادیہ و صوریہ آن کدام است و موجد آن چہ و جزء اخیر علت تامہ آن را چہ نام است و ہیچ شکی و ریبی نیست کہ اگر کسی صرف عمر خود را درین مسئلہ جلیلہ نکند و این حادثہ محزنہ را محط فکر خود قرار ندہد عمر خویش را ضایع و تباہ ساختہ است و نہ شاید آن را حکیم یعنی عارف باحوال اعیان موجودات نامید (ولو کان ہذا العین تکلی صبابتہ سنے غیر لیلی فہو دمع مضیع) دوبارہ ندا در دادہ میگویم ای علمای ہندوستان ای ینابیع انظار دقیقہ و ای معادن ارا سدیدہ و ای منابع افکار عمیقہ و ای اصحاب تألیف و تصانیف کثیرہ و ای ارباب رسائل و تعلیقات انیقہ آیا طینت طاہرہ و فطرت مقدسہ الہیہ شما واقعا برین راضی و خوشنود می شود کہ اذہان و قادہ خود را درین مباحث صرف نمائید کہ آیا در وقت تصور تصدیق اتحاد مختلفین لازم میآید یا نہ و اگر زید بگوید انچہ فردا بگویم کذب خواہد بود و چون فردا شود بگوید انچہ دیروز گفتم کذب ہست آیا کذب آن مستلزم صدق و صدقش مستلزم کذب خواہد بود یا نہ و چون ممتنع در خارج ممتنع است و در ذہن پس حکم بامتناع ممتنعات چگونہ خواہد بود) و ہرگز یک بار ہم بر اسلاک تلغرافیہ ایکہ ممتد است بجمیع ارجاء ہندوستان نظر نکنید و از اسباب آن سوال نمائید و کہربا را کہ منشاء اعمال عجیبہ و افعال غریبہ است جولانگاہ فکر خود نسازید و ہر روزہ تقریر کنید کہ رؤیت بخروج شعاع است و این فتوگرافیکہ اکنون منتشر است در ہمگی بلاد ہاذہان شما را تحریک ندہد و بہیچ وجہ عطف عنان فکر را بطرف او نکنید و از قوت بخاریکہ احمال و اثقال را بسرعت تمام بر روی قضبان آہن حرکت دادہ از ملکی بملکی نقل میکند پرسش نمائید و آلات ظلم

و اقالۂ العصور و نظارتِ رصدیہ و نظارتِ [illegible] و امثال آنہا را محلِ موضوعِ بحث قرار ندہید
و آیا چاہتے کہ مباحث درین امور جدیدہ را ترک نمائید بحث آنکہ در شفاء ابن سینا و حکمت
اشراق شہاب الدین مذکور نیست و آیا نہ واجب بر شما کہ خدمت کنید آیندہ گان را بافکار
عالیہ خود چنانچہ سابقین کرام از برائے شما خدمت کردند آیا نہ لازم است بر حکیم بلکہ بر ہر عاقل
کہ بجہل راضی نشود و بغفلت خورسند نگردد آیا نقص نیست انسان را کہ فکرش از برای
طلب اسباب حرکت نکند آیا عیب نمی باشد از برای عالم دانا و حکیم بینا کہ جمیع عالم را
فنون جدیدہ و اختراعات نو و انشارات تازہ فرا گرفتہ باشد با وجود این او را از علل
و بواعث آنہا ہیچ گونہ خبرے نباشد و عالم از حالی بحالی دیگر متحول شدہ باشد و او سر از
خواب غفلت بر ندارد آیا لایق است محقق را کہ سخنہا در مجہول مطلق براند و معلوم مطلق را
نداند و در ماہیات موہومہ موشکافیہا کند و از معرفت امور ظاہرہ باز ماند این است مجمل
آنچہ میخواستم درین معنی بیان کنم و انشاء اللہ باز بدین موضوع رجوع کردہ مفصلاً سخن
خواہم راند و امید دارم از علمای اعلام ہندوستان کہ بدین مقالہ نظر دقت فرمایند
و البتہ بعد از نظر صحیح خلوص نیتم بر آنہا ظاہر خواہد گردید والسلام

راقم مولوی جمال الدین حسینی

## ریویو
## مولوی وحید الزمان صاحب

ہمارے چاروں طرف جو چیزیں موجود ہیں اونمیں قدرت خدا کے اسرار پوشیدہ
ہیں اور ہر ذرہ میں وہ صنعتیں اور وہ باریکیاں اس وحدہ لاشریک کی پائی جاتی ہیں جنکے
دیکھنے سے انسان کو حیرت ہوتی ہے۔ وہ سبزہ جو فرش زمرد کو شرماتا ہے اور جسکو ہم روندتے ہوے
جاتے ہیں اور وہ باریک باریک چھوٹے چھوٹے گھاس جنکو بے تکلف ہم کچلتے ہوئے چلے جاتے ہیں
اور وہ ریتے کنکر پتھر کہ جنپر ہماری نظر ہی نہیں پڑتی ہے اور وہ انقلاب آب و ہوا کے جو دن رات

ہوا کرتے ہین اسکے سب ایک طلسم انگیز اور حیرت خیز صنعتون اور باریک حکمتون کو ظاہر کرتے ہین
جو عام لوگون کے نظر مین ہرگز نہین آتے ہین لیکن اس قدرت کے تماشے کو وہی لوگ دیکھتے ہین
جو صاحب بصیرت ہوتے ہین اور ان حکمتون کو وہی اشخاص سمجھتے ہین جنکے دل اور خیالات علم کی
روشنی سے منور ہوتے ہین اور جنکے دلونکے آئینون کو علوم اور سائنس کی صیقل نے صاف کر دیا ہے
کیا ہر شخص یہ معلوم کرسکتا ہی کہ یہ گہانس درخت و بودے مثل انسان کے ہردم سانس لیتے اور چھوڑتے ہین
کہاتے اور پیتے ہین - بیمار اور تندرست ہوتے ہین - اور کیا عوام الناس اوس تحلیل و ترکیب سے
آگاہ ہوسکتے ہین جو انکے جڑون اور پتون پہول اور پہلون مین ہوا کرتے ہین نہین نہین ہرگز
نہین ان باتون کو وہی لوگ دیکھتے ہین جنکو خدا نے علم کی آنکہہ دی ہی اور علم نباتات اور حیوانات
سے واقف ہین صدہا درخت ہمارے گہرون کے ٹوٹے ہوئے دیوارون پر ایسے پیدا ہوتے ہین
جنکے ڈال اور پتے مین بڑے بڑے بیماریون کے دور کرنے کی تاثیر پوشیدہ ہوتی ہی اور اونکے
پہلون مین وہ خوبصورتی اور دلفریبی پای جاتی ہی جنکے دیکھنے سے مبصران قدرت کو بہی حیرت
ہوتی ہی مگر اونکے پہولون کی خوبصورتی اور نزاکت کو کون دیکہتا ہی اور اونکے برگ و شاخ سے
کون فائدہ اوٹہاتا ہی - کیا وہ گہر والا جسکو جہالت کی تاریکی نے گہیر لیا ہی اور جسکے آنکہہ مین
علم کی روشنی نہین انکے خوبیون کو دیکہہ سکتا ہی اور کیا وہ صاحب خانہ جسکے گہر مین قدرت
کا خزانہ بہرا ہوا ہی بے علمی چراغ کے اس دفینہ غیبی کو پا سکتا ہی - نہین کبہی نہین -
بلکہ بعوض اسکے کہ صاحب خانہ اونکو دیکہے اور اونکے پہولون اور پتون سے
فائدہ اوٹہاوے یہہ خود رو درخت جو اسباب اتفاقیہ سے اوسکے گہر کے دیوار پر
اوگ آتے رہتے ہین مرجہا کر رہجاتے ہین اور اونکے خوبیان اور اونکے فایدے
اونکے ساتہہ چلے جاتے ہین -

اگر ہمارے ناظرین ذرا بہی اوس کی بات پر غور فرماوین اور اپنے

خیالات عالی ایک دم بھی قدرت خدا کے ملاحظہ مین مصروف کرین تو اونکو صاف معلوم ہوجاتا کہ یہی ہنیک شمال ہند کی ہی اور یہی حالت آجکل ہمارے ملک کی ہو رہی ہے سب کچھ ہمارے ملک مین موجود ہی لیکن ہم آنکھین کھولکر نہین دیکھتے - اعلی درجہ کی لیاقت کے لوگ ہمارے ہی ملک مین پیدا ہوا کرتے ہین مگر ہم اونکی لیاقت پر ذرا توجہ نہین کرتے ہین بڑے بڑے کام اون سے ظہور مین آیا کرتے ہین مگر ہم ذرا اوسطرف التفات نہین کرتے - صدہا طرحکی کتابین اور رسالے علمی ہمارے اہل وطن جاری کرتے ہین مگر ہم کبھی اونکو کھولکر بھی نہین دیکھتے کہ انمین کیا لکھا ہوا ہی - ہزارون مجلسین منعقد ہوا کرتے ہین اور انمین کیسے کیسے نوجوان کس کسطرح اپنے جوش طبیعت کو ایک زوردار تقریرین بیان کرتے ہین مگر ہمارے اہل وطن کبھی نہین آتے - افسوس صد افسوس کیون ہم اپنے آنکھین نہین کھولتے اور ان اوگتے ہوئے پودھون کی خوبصورتی کو نہین دیکھتے اور یہہ نہین خیال کرتے کہ اگر انہین نوجوانون کی کتابون اور رسالون کی قدر کی جاوے تو ممکن ہی کہ یہی لوگ ہند کے نیوٹن اور گلیلیو اور ملٹن اور شیکسپیر بن جائین اور کیون وہ ان ہونہار نوجوانون کی تقریرین نہین سنتے اور تعریفین نہین کرتے کیونکہ امید ہے کہ یہی لوگ ہند کے گلیڈاسٹون اور بیکنسفیلڈ ہوجائین

پس ہر مبصر اور صاحب عقل کا کام ہے کہ وہ پہلے اپنے ملک اور گہر کے صنعتون اور وہان کے قدرتی چیزون کو دیکہے اور اونکی قدر و منزلت کرے اسواسطے معلم کو بہی ضرور ہے کہ وہ اپنے ہم وطنون مین سے جنکو لایق اور فایق دیکہے اور جنمین آثار بلندی پاوے اونپر نظر ڈالے اور اونکی تعریف اور ثنا مین بخل نکرے اور جہان تک ہوسکے اون کے دلون کو بڑہاوے اور بڑے بڑے کامون کے کرنے کی ترغیب دیوے

ہمارے ملک کے ان اوٹھتے ہوئے پودہون اور ہونہار نوجوانون
مین سے ایک مولوی حاجی حافظ محمد وحید الزمان صاحب بہی ہین جنکی تصویر ہمنے
دی ہی اور جنکے نیک افعال وعلمی لیاقت اور قومی ہمدردی اور حکیمانہ خیالات کے ریویو
کرنے کا موقع ہمکو اسوقت ملا ہی اور جہان تک ہمکو علم ہی وہان تک ہم انکے باب مین رائے دیسکتے ہین

مولوی وحید الزمان صاحب بالطبع ایک تیز فہم اور ذہین آدمی ہین —
انکی لیاقت علمی ایک اچھی مشرقی مولوی کی طرح پر ہی خصوصًا علم فقہ اور حدیث مین انکو بہت بڑا ملکہ
حاصل ہی اور انہون نے بہت سی کتابین فقہ اور حدیث کی زبان عربی سے ترجمہ کی ہین۔
فلسفہ قدیم سے بہی خوب واقف ہین اور قوت لسان کو بہی تہوڑے دن ہوئے جب سے
اونہون نے خوب بڑہایا ہی۔ مالی اور عدالتی دفتری کامون مین بہی اونکو ایک عمدہ
لیاقت حاصل ہی۔

ان سب باتون پر فوقیت رکھنے والی بات اونمین یہہ ہی کہ وہ مسلمانون کے
خیرخواہ اور ہمدرد ہین اور جو کام مفید قوم ہوتا ہی اوسمین او دل بسروچشم شریک ہونے مین
مستعد ہوتے ہین۔ چنانچہ جب ہم نے پہلے تجویز جلسہ خیرخواہ ہند کے قیام کی ظاہر کی تو سب سے
پہلے انہین صاحب نے اوسکو پسند فرمایا اور تقویت دی اور جب ہم نے رسالہ معلم کے جاری ہونے کا
ارادہ ظاہر کیا تو اول اونہین نے ہمارے اس ارادہ کی تائید فرمائی اور مضامین اور عمدہ
صلاح اور محنت اور کوشش سے امداد فرمائی۔ ہم اسباب مین انکے بدل مشکور اور ممنون ہین

مولوی صاحب موصوف علاوہ اور علمی لیاقتون کے مضمون نگاری مین بہی لیاقت
رکہتے ہین اور اردو کی ایسی میٹہی سلیس عام فہم عبارت لکہتے ہین جس سے دلپر اثر ہوتا ہی
اگر ہم اونکو اردو زبان کا "اسٹیل" کہین تو درست اور زیبا ہی۔

ہمارے حضرات ناظرین معلم کو مولوی صاحب کی لیاقت کا حال اون کے
مضامین سے جو وقتًا فوقتًا رسالہ معلم مین مندرج ہوئے ہین بخوبی معلوم ہوا ہوگا اور یقینًا
وہ ایسے لایق شخص کے وجود کو مغتنمات سے سمجہتے ہون گے۔

# اطلاع

ہم اہل ہند خصوصاً اہل دکن کو مژدہ دیتے ہین کہ ہمارے مطبع مین سوانح عمری جناب نواب حافظ صدر الاسلام خان بہادر معتمد صدر المہام متفرقات سرکار عالی و میر مجلس خیر خواہ ہند طبع ہونا شروع ہوی ہے یہہ سوانح عمری اون صاحب کی ہے جو تمام ہند کے قومی کامون مین بدل امداد کرتے ہین اور اکثر مجالس اور [illegible] کے کامون مین محنت اور زر سے شریک ہوتے ہین —

علاوہ نیک نیت اور بلند ہمت اور عالی خیالات کے جو اونکی ذات مین موجود ہین اور جنکی وجہ سے یہہ مستحق اسبات کے ہین کہ انکی سوانح عمری لکھی جاوے انکا نو برس کا تجربہ جو انکو ولایت کے سفر اور وہان رہنے سے حاصل ہوا قابل بیان اور مفید اہل ہند ہے — ایسے صاحب کی سوانح عمری کو جنکی [illegible] نیک کامون اور قومی ہمدردی کے باتون اور یورپ کے سفر مین گذری ہے [illegible] کہ ہمارے اہل وطن نظر غور سے ملاحظہ فرماوینگے اور اوس سے فائدہ اوٹھاوینگے —

## رسید زر از حضرات خریداران مسلم

| | |
|---|---|
| محمد عنایت حسین خان بہادر کوتوال بلدہ | سلے ر |
| مستر فرام جی جمشید جی صاحب مددگار مہتمم بندوبست سمت غربی | سے ر |
| مولوی محمد فخر الدین صاحب مددگار مہتمم دریافت انعامات | سے ر |
| مولوی غلام دستگیر صاحب تحصیلدار نلگنڈہ | [illegible] |
| منشی سید احمد صاحب عرف احمد بادشاہ انچی | سے ر |
| مولوی غلام دستگیر صاحب مہتمم دفتر معتمد صدر المہام متفرقات سرکار عالی | سے ر |
| مولوی احمد سعید صاحب واعظ | سے ر |

تمت

# علمی خبرین

جو تخمینہ آمد و خرچ ہند کا آنریبل میجر بارنگ صاحب نے بابت سال ۸۲-۱۸۸۱ع کے بنایا ہے اوسکے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سال مین جملہ آمدنی ہند کی [illegible] ([illegible] ۰۰,۰۰۰) کی ہے اور اسمین سے مالگزاری زمین کی رقم ۲۲,۴۹,۵۰,۰۰۰ ([illegible] کروڑ) کی ہے۔

اس سال ۸۲-۱۸۸۱ع کے گذشتہ تین ماہ یعنی اپریل اور مئی اور جون مین درآمد چیز سوداگری کے چیزون کی ہند مین ہوئی اوسکی جملہ قیمت ۱۲,۹۰,۷۷,۹۰۴ ([illegible]) اور جو ماہ گذشتہ سنہ [illegible]ع مین ہوئی تھی اوسکی جملہ قیمت ۱۱,۵۱,۳۴,۲۷۲ ([illegible]) اور جو [illegible]ع مین ہوئی تھی اوسکی جملہ تعداد رقم ۱۳,۴۳,۰۰,۰۰۰ ([illegible]) تھی۔

انہیں تین گذشتہ مہینون مذکورہ بالا کی برآمد یعنی اسباب تجارتی جو ہند سے دوسرے ملکون کو روانہ ہوا حسب مندرجہ ذیل ہوئی۔

[illegible]ع عیسوی ۔ قیمت مال ۱۹,۵۸,۹۳,۳۳۱ ([illegible] کرور)

[illegible]ع عیسوی ۔ ۲۰,۴۷,۲۹,۱۹۶ ([illegible] لاکھ [illegible] کرور)

۱۸۷۹ع عیسوی ۔ ۱۷,۱۳,۴۹,۰۳۲ ([illegible] لاکھ [illegible] کرور)

اس حساب سہ ماہی درآمد و برآمد کے ملاحظہ سے معلوم ہوتا ہے کہ ہند سے سامان تجارت دوسرے ملکون کو بہت روانہ ہوتا ہے اور باوجود اسکے کہ برآمد بہ نسبت درآمد کے زیادہ ہے ہندوستان کی حالت افلاس روز بروز زیادہ ہوتی جاتی ہے۔ اس مسئلہ پر اگرچہ سرسری نظر سے ایک طرح کا تعجب معلوم ہوتا ہے مگر جب اسپر ذرا غور کیا جاتا ہے تو

# حفظ صحت

## بقیہ مضمون پانی

مگر ضرور ہے کہ جس مٹی پر پانی جاری ہو وہ مٹی سنگلاخ ہونی چاہیے اور ایسی مٹی نہو جیسے جسکے نیچے کبریت وغیرہ نکلتی ہے اور نہ شورہ زار ہو اور نہ اور کسی قسم کی مٹی ہو پھر اگر باتفاق یہہ پانی بہت گہرا ہو اور روانی مین تیزی ہو بوجہ اپنے کثرت کے جو چیز اوسمین ملتی ہو اوسکو اپنے طرف مستحیل کر لے اور دہوپ کے طرف جاری ہو یعنی پچھم کیطرف سے پورب کے طرف جاری ہو یہہ پانی سب سے بہتر ہے علی الخصوص جبکہ مبدء یا سرچشمہ دور ہو — جو پانی اوتر یا دکن یا پچھم کے طرف بہتا ہے وہ نہایت ردی ہے خصوصًا جسوقت ہوای جنوبی چلے اور جو پانی اونچے مقام سے گرتا ہو اور تمام صفات مذکورہ بالا بہی اسمین موجود ہون وہ سب سے بہتر ہے اور اوسکا ایسا حال ہے کہ پینے والے کو شیرین معلوم ہوتا ہے — شراب کو اوسکی مقدار زائد کا تحمل نہین ہے وزن مین سبک ہوتا ہی — ٹھنڈا اور گرم بہت جلد ہوجاتا ہی اسلئے کہ اوسمین تخلخل حالت برودت کا جاڑون مین زیادہ ہوتا ہے اور گرمیون مین حالت سخونت کا نہ کوئی مزہ اوسپر غالب ہوتا ہی اور نہ کوئی بو غالب ہوتی ہو اور جو چیز اوسمین پکائی جاتی ہے بہت جلد گلجاتی ہی اور بہت جلد پک جاتی ہی —

کنوئین اور باولی کا پانی مختلف صورتون مین صاف اور غلیظ دونون ہوسکتا ہی یہہ خیال کرنا کہ کنوؤن اور باولیون کا پانی ہمیشہ اچھا ہوتا ہی محض غلط ہی — اوتھلے یا کم گہرے کنوؤن کے پانی مین ہمیشہ شک کرنا چاہئے کیونکہ اسقدر گہری زمین کے طرف بالطبع آس پاس کے مدریون اور بدررؤن کے پانی کا میلان ہوتا ہی اور وہ کنوؤن مین آکر ملجاتا ہے —

کنوون کے پانی کی صفای اور آمیزش تین امور پر منحصر ہے

اوّل اوس زمین پر جسپر کنوا کہودا جاوے - دوسرے کنوے کے آس پاس کی
سطح زمین پر - تیسرے اون بندوبستون پر جو کنوے کے پانی کو خراب ہونے سے
محفوظ رکہنے کے لئے کیے جائین - جو بارش کا پانی زمین مین جذب ہوتا ہی وہ کنوون
مین جا کر جہرتا ہے اور اوس پانی مین وہ غلاظتین اور کثافتین حل ہو جاتے ہین جو
اوسکو اثنائے راہ مین ملتے ہین - اگر کنوون کے گرد و نواح مین سوریان
.. بدر روین ہونگے اور اوسکے نزدیک غلاظتون اور نجاستون کے [illegible]
پایخانے ہونگے تو اونکے پانی سڑی ہوی نباتی اور حیوانی اشیار سے خراب
ہو جاوینگے - اور اگر کنوون کے آس پاس کوڑا کچرا ڈالا جاویگا تو وہ زمین
جہان کنوئین واقع ہین غلاظت اور کثافت اشیا ر نباتی اور حیوانی سے خراب
ہو جاسیگے اور اوس زمین مین یہہ سب چیزین جذب ہو جاوینگے اور پہر وہی
کثافتین بذریعہ بارش کے پانی کے اوس زمین مین جہر کر کنوون کے پانی مین
ملجاوینگے -

علاوہ اون غلاظتون کے جو کنوے کے پانی مین بذریعہ
زمین کے جہر کر آتی ہین اوسمین اور بہت سے چیزین اوپر سے بہی گرتے ہین
اور پانی کو خراب کرتے ہین - جب پانی برستا ہی تو زمین کے سطح کا پانی بہکر
کنوون مین جا کر گرتا ہے اور بہت سے سڑی ہوی حیوانی اور نباتی چیزین بہا کر
اون کنوون مین لیجاتا ہی - کنوون مین جانورون کے گرنے سے بہی پانی
خراب ہو جاتا ہی - اکثر آدمی جو امراض شدیدہ اور تکلیف دہ مین مبتلا ہوتے ہین
اس تکلیف سے نجات پانے کے لئے کنوون میں گر کر مرجاتے ہین اور بہت سے لوگ

غصہ اور رنج اور حسد کے مارے کنوون مین گر کر اپنی جان دیتے ہین - اور ہوا اسکے
جہوکے بہی درخت اور دیگر نباتات کے پتے اور شاخین اوڑا کر کنوون مین لاتے ہین
اور لوگ کنوون مین پانی بہرنے کے واسطے میلے اور غلیظ ظروف پہانستے ہین
اور اونکے ذریعہ سے پانی بہرتے ہین - ان سب باتون سے کوئین کا پانی خراب
ہوتا ہے

اسواسطے کنوئین کے پانی کی صفائی اور عمدگی اسبات پر
منحصر ہے کہ وہ ایک عمدہ جگہہ مین واقع ہو جہان کوئی غلاظت اور کسافت آس پاس
نہو اور اوسکی حفاظت امور مندرجۂ بالا سے کیجاوے - جہان تک ممکن ہو کوئین کو
تمام غلاظتون اور کسافتون سے محفوظ رکہین اور خصوصًا جن کنوون کا پانی پینے
اور کہانے مین استعمال کرین اونکی حفاظت اوپری اور بیتری غلاظتون سے
اچہی طرح کرنا چاہئے ان مقامات کے قریب جہان قبرستان ہو یا غلیظ گھتّی ہون
یا بڑے بڑے موری یا ان غلاظت کی بیٹہے ہون یا نالے ہون (جہان آدمی پاخانہ
پہرتے ہین) یا چرم خانے ہون یا مذبحہ ہون یا غلیظ اور کسیف چہوٹے چہوٹے مکان
ہون یا تال تالیان ہون جہان لوگ نہاتے دہوتے ہین یا کہیت ہون جہان
کہاد ڈالی جاتی ہو کنوئین ہرگز نہین کہودنا چاہئے اور اگر ہون تو ایسے
کنوون کا پانی ہرگز ہرگز کہانے پینے کے کام نہین لانا چاہئے

کنوئین کے آس پاس کی زمین پر کسی قسم کی غلاظت حیوانی
اور نباتی نہین رہنے دینا چاہئے اور اوسکے نزدیک کسی جگہہ پانی بہا نہ آکر جمع
ہونے پاوے - کنوئین کے سونہہ پر ایک چہوٹی دیوار ڈہالو پختہ اینٹ اور چونے سے
تیار کرنا چاہئے تاکہ کوئی چیز مثل خراب پانی وغیرہ کے اودہین نہ جانے پاوے

اور جو کنوا مدت سے بے استعمال پڑا ہوا ہو یعنے اوسکا پانی صرف مین نہ آتا ہو
اور پہر اوسکا پانی استعمال مین لانا چاہین تو مناسب ہے کہ اس کنوئین کو پانی سے
خالی کرا کر صاف کرا لین اور پہر اوس مین پانی اوسکے سوتون سے آنے دین
اور کچہہ روز تک اوسمین سے پانی نہ بہرین تاکہ جو کچہہ چیزین پانی مین ملگئین ہون
وہ تہ نشین ہوجائین — باقی آیندہ — راقم محب حسین

## طبعیات

### خون کا مینهه

چونکہ اکثر لوگون کے زبانی ہم سنتے ہین کہ جب کوئی بڑا حادثہ
دنیا مین واقع ہوتا ہی تو آسمان سے خون کا مینهہ برستا ہی اور چونکہ ان واہی تباہی
خیالات اور سنے بے حقیقت باتون سے عوام الناس مین ایک تہلکہ پڑ جاتا ہے اور
جاہل آدمی خصوصًا ہمارے ملک کی عورتین جو حد درجہ کے جاہل ہین خوف کے مارے
نیم جان ہوجاتے ہین اسواسطے مین اس مسئلہ کو اچھی طرح کتابون سے تحقیق کرکے
نذر ناظرین کرتا ہون وہو ہذا —

ڈاکٹر ڈابنی ایف - ار - ایس لکھتے ہین کہ جب بادشاہ
رامیوس کے عہد سلطنت مین اول وبای عظیم جو مشہور او معروف ہے ملک روم
مین پہیلے تو اوسوقت خون کا مینهہ لوگ کہتے ہین کہ برسا تہا - جہالت کے زمانہ مین
اکثر لوگون کی توجہ ایسے واقعات کے طرف ہوتی ہے اور وہ اوسکے سبب کو
اچھی طرح نہین جان سکتے ہین - خون کے مینهہ کا سبب اب یہہ معلوم ہوا ہے کہ
سرخ دہبے دار کہمبہ پہولے یعنی سمت (فنگس) کے درخت اکثر وباکے دنون مین
بکثرت پیدا ہوتے ہین - اور چونکہ اونپر سرخ سرخ داغ ہوتے ہین اسواسطے اوسکے

دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان پر خون کی بوندین سے بڑی ہوئین معلوم ہوتی ہین یہہ بات جیسا کہ ۱۵۲۹ عیسوی مین بمقام "کری مونا" جبکہ وہان ایک عام وبا پہیلی ہوئی تھی مشاہدہ ہوی تہی ویسیہی آجکل بہی مشاہدہ ہوتی ہے۔ "ہوکر صاحب" اپنی تاریخ امراض وبائی مین کہتے ہین کہ اسیطرح کی اور بہی بہت سے باتین وبا کے دنون مین پائی جاتے ہین اور سولوین صدی کے وبائی عظیم مین اور اون وباؤن کے وقت جو ۱۵۰۳ع اور ۱۹۵۹ع مین واقع ہوئین تہین اسیطرح خون کے دہبے دکھائی دیے تھے اور اونکو اوس زمانون مین "لیبر اوسٹیم" کہتے تہے۔ جب ۱۸۳۰ع مین اور ۱۸۳۵ع مین وبا پہیلی اور یہہ خون کے داغ لوگون نے دیکھے تو ایک عام تہلکہ عوام الناس مین پڑگیا تہا اور لوگ خوف کے مارے مرے جاتے تہے جس شخص نے اول اسباب کی حقیقت پر از روی تحقیقات علمی غور کیا ہے وہ "جاسیج ایگری کولہ" ہے۔ یہہ شخص اپنی کتاب تاریخ وبا مین جو اوسکے زمانہ یعنی سولوین صدی مین واقع ہوی لکہتا ہے کہ یہہ خون کیسے دہبے یا داغ ایک درخت کی وجہ سے پتہرون کی چٹانون وغیرہ پر پڑجاتے ہین جسکو لیکن کہتے ہین اور جب یہہ داغ دکھائی دیتے تہے تب فصل خراب ہوئی تہی یعنے اناج بہت کم پیدا ہوا تہا۔ اور اکثر تجربہ مین آیا ہے کہ جب "فنگس" یعنے شمت کے درخت زیادہ پیدا ہوتے ہین تو فصل خراب ہوتی ہے۔

راقم محب حسین

## ہیضہ اور امساک باران

یہ دونو آفتین اکثر ایک دوسرے کے نزدیک دنیا مین آتی ہین

چنانچہ ان دنون ہمارے شہر مین یہ دونون آفتین نازل ہین اور تمام لوگ پریشان ہین ہیضے اور امساک باران دونون کے اسباب شرعی بہی ہین اور عقلی بہی شرعی اسباب یہ ہین ایک زنا کا کثرت سے ہونا دوسرے نیات کا بگڑ جانا تیسرے زکوٰۃ نہ دینا۔ چوتہے خدا سے دعا اور استغفار چہوڑ دینا اور عقلی اسباب بہت ہین اور چونکہ ہمارے زمانے مین لوگون کی توجہ عقلی اسباب کیطرف زیادہ ہی اس لیئے جو اسباب مجہکو حکمت جدیدہ اور قدیمہ کے کتابون سے معلوم ہوئے ہین مین اونکو باختصار لکہتا ہون —

## ہیضے کے عقلی اسباب

گرمی کی شدت دہوپ مین چلنا یا ریاضت کرنا بے بہوک کہانا بہوک سے زیادہ کہا لینا سردی سے گرمی کیطرف یا گرمی سے سردی کے طرف جلدی انتقال کرنا کوئلون کا دہوان کہانا آگ کے پاس بہت بیٹہنا بدبو سونگہنا ترکاریون کے چہلکون کا اور پتون کا کوڑے مین ڈالنا اور ان سے متعفن بخارات اوٹہنا بدن کو یا کپڑون کو میلا کچیلا رکہنا بدروون اور مہریون کو صاف نہ کرنا پلنگ کے بچہونون اور تکیون کو جلدی نہ دہلوانا اور ان کو دہوپ نہ دینا اکثر ساگ پات اور مختلف مزاج کے ترکاریون کو ملا کر کہانا باسی روٹی یا باسی سالن کہانا باسی گوشت کہانا بند مکان مین رہنا جہان آفتاب کی شعاعین اور تازی ہوا نہ آوے ایک تنگ مکان مین بہت سے آدمیون کا جمع ہونا مکان مین کوڑا کچرا اور جالا رہنا مکان مین جو نا مدت تک نہ پہروانا بے قلعی برتنون مین کہانا پکا کر کہانا یا پانی پینے کے برتنون کو رات بہر کہلا رہنے دینا بعد کہانے کے سریع الفساد میوون کا کہانا نہار منہ سریع الاستحالہ چیزون کا کہانا جیسے دودہ جو جانور لید یا نجاست

کہاتے ہین اونکا دودہ پینا پیشاب یا پاخانہ کو روکنا قبض کا تدارک نہ کرنا دن اور رات مکان کے دروازے بند رکھنا مرطوب اور سیلے گہر مین رہنا مرگہٹ یا مقبرہ یا تکیلے کا آبادی مین ہونا قبرون کو گہرا نہ کرنا یعنے دو گز سے کم کہودنا مرے جانورون کو زمین کے اوپر ڈالدینا اور گہرا گڈہا کہود کر نہ گاڑنا ہیضے سے جو شخص مرا ہوا اوسکے پہنے ہوے کپڑے اور نجاست کو گہر سے دور نہ کرنا ہیضے کے فصل مین گندہک یا عود کی دہونی مکان مین نہ کرنا اور کافور نہ سونگہنا ہیضے کے فصل مین باریک کپڑے پہننا

## اسباب عقلی امساک باران

جنگل کے درختون کو کٹوانا بارش کے شروع مین تیز ہوا اور آندہیان چلنا بارش کے شروع ہوتے ہی گرمی موقوف ہوجانا حد سے زیادہ گرمی پڑنا - راتون کو شبنم زیادہ گرنا آسمان کا رنگ تیرہ رہنا قوس قزح کا ظاہر ہونا ٹیریان بکثرت نکلنا -

راقم وحید الزمان

## اخلاق

## لوگون کو خوش اور راضی رکھنے کی ترکیب

سچا طریقہ لوگون کو خوش رکھنے کا یہہ ہے کہ جس صحبت اور جلسہ مین تم ہو اوس سے اپنی خوشی ظاہر کرو - اور اہل جلسہ کے باتون چیتون کو زیادہ دل سے سنو اور لوگون کو معلوم ہو کہ تم اونکی باتین سننے سے بہت خوش ہو - اور اپنے لسانی قوت سے دوسرے لوگون کو خوش کرنے کی زیادہ خواہش نکرو - جو شخص ایسا مزاج رکہتا ہے اگر وہ بہت ذی علم اور فرقی ہو تو کچہہ مضایقہ نہین - لیکن اگر وہ عام فہم بہی ہے اور اوسکا برتاو مروت کے ساتہہ اور دوستانہ ہے

تو وہ لوگون کے قلوب کو زیادہ تر تسخیر کر لیگا بہ نسبت اوس شخص کے جو بہت ذی علم اور صاحب لیاقت ہو مگر اوسکا مزاج ایسا نہو - اور جب ایسا شخص جسکا اس قسم کا مزاج ہوتا ہی یعنے وہ لوگون کو خوش اور راضی رکھتا ہے جب بوڑہا ہوتا ہے تو اوس وقت اوسکی لوگ زیادہ عزت اور ابرو کرتے ہین - اسمین کچھہ شک نہین کہ با جلسے یا صحبت مین کسی کی خوشامد کرنا یا مکاری اور فریب سے کام لینا ایک معیوب بات ہی مگر جو شخص بہت بڑا صادق اور راست گو ہو وہ بھی اس تدبیر سے کہ جو بات اوسکے خلاف ہو اوسمین خاموش رہی اور جنمین اتفاق ہو اوسکا بخوشی اقرار کری لوگونکو خوش اور راضی رکھہ سکتا ہے - تمکو کبھی کبھی ایسا شخص بھی ملتا ہی جسمین لوگون کو خوش کرنے کی ایسی عمدہ عادت ہوتی ہے کہ جو شخص اوسکی باتین سنتا ہے یا اوسکی صحبت مین ایک دفعہ بھی بیٹھہ جاتا ہی وہ اوسکا دم بھرتا ہے اور اوسکی اس پر تاثیر عادت کا مسخر ہو جاتا ہے - یہہ عادت یا مزاج صرف خداداد ہی نہین ہوتا ہے بلکہ دنیا کے چال وچلن اور اوسکے نشیب وفراز کو غور کرنے سی بھی حاصل ہوتا ہی - فقط راقم محب حسین

# تاریخ
## سوانح عمری
# ارل بیکنس فیلڈ متوفی سابق وزیر اعظم سلطنت برطانیہ

سلطنت برطانیہ مین سب سے اعلی مرتبہ جسکو کہ رعایا برطانیہ حاصل کر سکتی ہے عہدہ وزارت ہی - یہہ وہ عزت ہی جو بہت کم اشخاص کی قسمت مین روز ازل سے تحریر ہوتی ہے اور بمشکل کسیکو اپنے ذاتی لیاقتون کی وجہ سے دستیاب ہوتی ہے - لیکن لارڈ بیکنس فیلڈ متوفی نے بغیر دولت اور بغیر کسی رشتہ داری اور بغیر امداد کسی دوست واشنا اور بغیر زیادہ مشہور ہونے کے

ان خدمات سرکاری کو رفتہ رفتہ حاصل کیا۔ صرف اپنی ذہانت اور جودت طبیعت
اور صبر و استقلال کے ذریعہ سے بعد جد وجہد دراز اور سعی و کوشش بسیار کے
وہ ایک کنزرویٹیو جماعت برطانیہ کے رہبر اور ہادی ہوئے اور دو مرتبہ عہدہ وزارت
پر مامور ہوئے۔ ایسے شخص کی سوانح عمری قابل پڑہنے کے ہی اور امید ہے
کہ ہمارے ناظرین اس سے فائدہ اوٹھاوینگے۔

لارڈ بیکنس فیلڈ یہودی تہے۔ انکے بزرگ پندرہوین
صدی مین ملک اسپین یعنی اندولس سے نکالے گئے تہے اور اونہون نے
شہر وینس مین جو سلطنت روما مین واقع ہے پناہ لئے تہے اور وہان سوداگری
کا پیشہ کرتے تہے۔ انکے دادا "بینجمن ڈزرالی" جنکے نام پر لارڈ بیکنس فیلڈ
کا نام رکہا گیا تہا گذشتہ صدی کے درمیان مین انگلستان کو آئے اور اونہون نے
لندن مین "بل بروکر" کا کام اختیار کیا "آیزک ڈزرالی" ولد لارڈ بیکنس فیلڈ
کی توجہ تجارت کے طرف نہ تہے اور اونکو دلی شوق کتابون کا تہا اور ذاتی
میلان علم کے جانب تہا۔ بعد ایک زمانہ کے اونکو اپنے دلی رغبت اور
خواہش کے پورا کرنے کا موقع ہاتہ آیا۔ اور اونہون نے چند کتابین مثلاً
"کیوریاسٹی آف لٹریچر" "کیلیمٹی آف آتہرس" وغیرہ لکہین۔ یہہ کتابین اپنے
زمانہ مین بہت مشہور و معروف ہوئین۔ بتاریخ ۲۱ دسمبر ۱۸۰۴ عیسوی کو
"بینجمن" لارڈ بیکنس فیلڈ مقام لندن مین پیدا ہوئے۔ اور یہہ اونکی اولاد مین
سب سے بڑے تہے۔ ابتدا مین ان کے باپ نے انکو ایک مدرسہ مین داخل کرایا
جہان عورتین درس دیتی تہین۔ لارڈ بیکنس فیلڈ مین اسی وقت سے آثار

نہ حت پیدا ہے۔ اور ایک صاحب نے اون کے ماں کو یہہ کہتے ہوسے
سنا تہا کہ "یہ ایک روز وزیر اعظم ہوگا" لارڈ بیکنس فیلڈ کسی مدرسہ عالیہ مین تحصیل
علم کے واسطے ہین گئے۔ اور انہوں نے بطور خانگی ایک فارغ التحصیل طالب علم
ڈاکٹر لوگون سے درسی کتابین پڑہین۔ بعد معمولی تربیت و تعلیم سے فراغت
پانے کے اس نوجوان نے چجین سے سفر کیا اور جرمنی کے مشہور شہرون کو دیکہا۔
اور جب وہ مشرق سے واپس ہوئے تو وہ اپنا [illegible] اور حالات کے دریافت
کرنے کی غرض سے کچہ وقت سے [illegible] کے دفتر مین داخل ہوکر
مسٹر آسٹن کے مکان پر جو لارڈ بیکنس فیلڈ کے باپ کے
دوست تہے اونہون نے اوس زمانہ کے چند مشہور اور معروف علما اور فضلا
ملاقات کی۔ اور اس سے اونکا حوصلہ بڑہا۔ اور اونہون نے اوس ہی اپنے
زمانہ طالب علمی مین ایک قصہ (ناویل) لکہا جسکا نام "ویوین گرے" تہا جسکی عبارت
اور مضمون سے کچہ کم شہرت نہین ہوی۔

۱۸۲۷ع مین مسٹر مردوش نے جو اونکی اکلوتی بہن سے
منسوب تہے اونکو بجانب مشرق سفر کرنے پر آمادہ کیا اور انہون نے اثنای سفر مین
اٹالیہ (روم اعظم) اور یونان کو دیکہا اور پہر وہان سے قسطنطنیہ پونہچے اور
قسطنطنیہ سے شام اور بیت المقدس اور مصر کو سفر کیا اور وہان سے دریاے
نیل کے سرچشمہ کے طرف سفر کرکے ملک نوبیا کو دیکہا۔ سفر مین ہی یہہ نوجوان
مسافر اپنے کتابین لکہنے سے غافل نہ تہا۔ اور اسی وقت مین اونہون نے ایک
کتاب "ینگ ڈک" لکہی اور اوسکو چہپوایا۔ جب وہ "ٹراسے" کے میدانون مین

پھر رہے تھے تو اوس وقت اونکو خیال آیا کہ فرنچ ریوولیوشن یعنی انقلابات
فرانس کے اوپر ایک نظم کتاب لکھنا چاہیئے اس کتاب کی اونہون نے تین جلدین
لکھین اور اونکے پچاس نسخے طبع ہوے

جب وہ انگلستان کو واپس آئے تو اونہون نے
دو کتابین لکھین - اونمین سے ایک کا نام " کینزٹیرے فلیمنگ " اور دوسری کا
" ڈی ولڈرس ٹیل آف الاوری " تھا -

بڑے ڈزرالی - تو اپنی زندگی تنہائی اور کتابون کے
مطالعہ مین بسر کرتے تھے اور چھوٹے ڈزرالی پارلیامین شریک ہونے کی خواہش
رکھتے تھے - اور اونہون نے اس معاملات ملکی اور بحث و مباحثہ کے اکھاڑے مین
داخل ہونے کی ازحد کوشش کی -

جونہین مسٹر ڈزرالی اپنے مشرقی سفر سے پلٹے اونہون نے
" ہای وای کوم " کے ایلکٹر ہونے کی امیدداری کی - لیکن وہ کامیاب نہ ہوے
اور پھر اونہون نے دوسرے سال " ماریبن " کے ایلکٹر ہونے مین کوشش کی

اور اوس سے بہی محروم رہے - جب اس جگہہ سے بہی ناکامیابی ہوئی تو اونہون نے
"ہائی وائی کوم" کے لوگون سے جو اون کے پڑوسی تہے ایک مرتبہ اور ایلکٹر
ہونے کی درخواست کی اور اوسمین بہی بطور سابق ناکامیاب ہوئے اونہون نے
"ٹانٹن" کے ایلکٹر ہونے کی کوشش وسعی مین ناکامیابی اوٹہائی لیکن انکا حوصلہ
سنہ ۱۸۳۷ع مین نکلا اور وہ "میڈ اسٹون" کے ایلکٹر ہوکر پارلیامنٹ مین بہیجے گئے
جب مسٹر ڈزرائلی نے اول مرتبہ "ہاوس آف کامنز"
مین کہڑے ہوکر گفتگو کی تو وہ اسمین ناکامیاب ہوئے - مسٹر [illegible] کہتے ہین
کہ جب اون کی گفتگو اوپر ہائی ہوئی فصاحت پر لوگون نے قہقہے اوڑائے تو
اوسوقت اونہون نے پیچ وتاب کہا کر کہا کہ مینے بہت سے کامون مین چندبار
شکست پائی ہے اور پہر آخرکار اونمین کامیاب ہوا ہون اور اب تو مین
بیٹہتا ہون لیکن وہ وقت بہت جلد آویگا جب تم مجہکو عمدہ تقریر کرتے ہوئے سنوگے
آخرالامر وہی وقت آیا اور پہر کسطرح سے مسٹر ڈزرائلی نے اون مہذب لوگون کے
درمیان جو دنیا مین اول درجہ کے تہے گفتگو کی اور اونکے قلوب کو اپنے طرف
مایل کیا - یہہ امر اثبات ارادہ اور صبر واستقلال کے نتیجہ پر دلالت کرتا ہے
اور ہمارے ناظرین اس فقرہ سے دریافت کرسکتے ہین کہ صبر واستقلال کا
پہل کیا ہوتا ہے کیونکہ مسٹر ڈزرائلی کو یہہ مرتبہ صرف صبر واستقلال کی وجہ سے
میسر آئی اونہون نے ایسا نہین کیا جیسا نوجوان آدمی اکثر کرتے ہین یعنی
جب وہ کسی کام مین ناکامیاب ہوتے ہین تو کونے مین جاکر آہ وزاری
کرتے ہین اور اوداس ومایوس ہوکر بیٹہہ رہتے ہین - بلکہ اونہون نے

جب ناکامیابی کا صدمہ کسی کام مین اوٹھایا تو اوسکو چھوڑ نہین دیا اور برخلاف اسکے اونہون نے
پھرا وہی کام کو محنت اور مشقت سے شروع کیا - اونہون نے اپنے غلطیون کو بہوشیاری
دریافت کیا - اپنے سامعین کی طبیعتون کو ملاحظہ کیا - محنت اور کوشش سے قواعد
تقریر کو استعمال مین لاے - اور ابتدای علم پارلیما سے واقفیت پیدا کی -
اونہون نے صبر و استقلال کے ساتہہ اپنے کامیابی مین کوشش کی اور وہ کامیابی
رفتہ رفتہ حاصل ہوی - پہلے " ہاوس اف کامن " کے لوگ اونپر ہنستے تہے اور پہر
وہی اوسکے ساتہہ ہنستے تہے - یعنے لارڈ بیکنس فیلڈ مین وہ قوت تقریر باہم پہونچے
کہ لوگون کا ہسانا اور رولانا اسکے اختیار مین تہا اخرکار لوگون کے دلون سے وہ
پہلے ناکامیابیون کی یاد جو مسٹر ڈزرالی کو ہوی تہی مٹ گئی اور سب نے باتفاق
یہی قبول کیا کہ وہ زمانہ حال کے تمام مقررون مین سے جو پارلیمنٹ مین ہاتے
اعلی درجہ کے مقرر اور گفتگو کرنے والے ہین -

سنہ ۱۸۳۹ع مین مسٹر ڈزرالی نے مسٹر لیوس متوفی کے
بیوہ سے نکاح کیا - یہہ صاحب اوسکے ساتہی الیکٹر " میڈل اسٹون " کے ہتے
اس لیڈی یا بی بی کے نامزد اونہون نے ایک اپنے لکہے ہوے قصہ کی کتاب کی
اور اوسمین مندرجہ ذیل کے لفظون مین لکہتے ہین کہ مین اس کتاب کو اوس عورت
کے نامزد کرتا ہون جسکی پاک طبیعت اور نیک نیت اوسکو دوسرون کے غم و الم مین
شریک ہونے کی خواہش دلاتی ہے - اور جسکی پیاری میٹہی اواز سننے والی کو
ہمت بندہاتی ہے اور جسکی قوت فیصلہ اور قوت تمیز اس کتاب کے لکہنے مین رہبر
ہوی ہے وہ ایک سخت جانچنے والی اور عیب چین ہے لیکن ان سب باتون کے

فوقیت یہ ہے کہ وہ ایک عمدہ لایق بی بی ہے"

ایک انگریز مسٹر ڈزرائی کے لڑکپن کی کیفیت خانگی

حسب مندرجہ ذیل تحریر کرتا ہے ۔

اگرچہ عام جلسون اور صحبتون مین مسٹر ڈزرائی عادتاً خاموش

اور کم سخن رہتے تھے مگر وہ لوگون کی چال و چلن اور باتون کو بڑے دہیان سے

مشاہدہ کرتے رہتے تھے اون کے دل میں ... پیدا کرنے کے لئے اور اونکو

نہی فصیح تقریر اور دلچسپ بیان پر آمادہ کرنے کے لئے یہہ ضرور ہوتا تہا کہ کوئی

بات قابل ... پیش کیجاوے اور جب اونکو ... جوش ہوتا تہا تب ... اونکی تقریر

اور قوت ... قابل تعجب تہی اور اونمین وہ قوت بیانیہ تہی کہ جب چاہین ... مجلس

... اور جب چاہین ہنسا دین ۔ جب چاہین اون کے دلون مین جوش

پیدا کر دین اور جب چاہین اونکو برانگیختہ کر دین ۔

ابتداً مسٹر ڈزرائی معاملات سیاسی مین بطور ایک

سخت ریفارمر یا مصلح کے داخل ہوے ۔ لیکن بعد اسکے وہ فرقہ کنزرویٹو مین

شریک ہوے جسکے رہنما اوسوقت سر رابرٹ پیل تہے ۔ جب سر رابرٹ نے

اصول فری ٹریڈ یا ... تجارت کو اختیار کیا تو مسٹر ڈزرائی نے اونکو

چھوڑ دیا اور اونکے سخت مخالف ہوے ۔ لارڈ جارج بینٹنک کے مرنے پر وہ

ہاوس آف کامنس مین اس مخالفت کے لیڈر یا رہنما ہوئے ۔ ۱۸۵۲ع مین

اونہون نے اپنی عمدہ صفت استقلال کی وجہ سے اس بات کا قابو پایا کہ اونہون نے

ایک کانسرویٹو کیبینٹ بسرداری لارڈ ڈربی منعقد کیا ۔ اور خود چانسلر آف

ایکسچیکر کا کام دیا۔ دو سال تک اونہون نے اس عہدہ کا کام کیا اور ۱۸۶۸ء مین
وہ وزیر اعظم یا پرایم منسٹر مقرر ہوئے اور اسی سال کے آخر مین وہ اس عہدہ سے
استعفا دینے پر مجبور کئے گئے۔ انکے اثر سے اہل کنزرویٹو کے خیالات بہی
آزادانہ ہوگئے تہے۔ اونہون نے کہا تہا کہ مین اپنے ملک کے لوگون کے
دلون کو مہذب بنانا چاہتا ہون اور اگر یہہ کلمہ گستاخی پر محمول نہ کیا جاوے
تو مین یہہ کہہ سکتا ہون کہ مین اپنے جماعت والون کو اعلی درجہ کی تربیت کرنا
چاہتا ہون۔ ۱۸۶۹ء سے لیکر ۱۸۷۴ء تک مسٹر ڈزرائیلی مخالفت مذکور کے
ہادی اور رہنما رہے۔ ۱۸۷۴ء مین پہر فرقہ کنزرویٹو کو غلبہ ہوا اور وہ وزیر اعظم
۱۸۸۰ء تک رہے۔

لارڈ بیکنس فیلڈ کی سیاسی کارروائیون پر
لوگون نے مختلف رائین ہین۔ اور اس [illegible] مین راے دینے اوسوقت
تک دشوار ہے جب تک آدمی امور سیاسی [illegible] اوسوقت ہون پورے
طور سے واقف نہوا ور اوس زمانہ کے لوگون کے مزاج سے کماحقہ مطلع
نہو اپنے نسبت وہ خود ہی کہتے ہین کہ " کوئی شخص [illegible] حال نہین
جانتا ہے اور مین جانتا ہون کہ مینے اس اپنے دراز سیاسی زمانہ مین بہت سے
ایسے کام کئے ہین جنپر مین اب افسوس کرتا ہون اور بہت سے ایسے باتین
زبان سے نکالی ہین جنپر مین تلف کرتا ہون لیکن آدمی کے چال چلن کے
نسبت راے دینے کے لئے یہہ ضرور ہے کہ اوسکے تمام باتون کو ملاحظہ کیا جاوے
۔ لارڈ ہارٹنگٹن نے جو فرقہ مخالف کے ایک معزز شخص تہے اونکی نسبت

سال گذشتہ مین حسب ذیل راے دے تھے۔

"لوگ کہتے ہین کہ لارڈ بیکنس فیلڈ ایک ذی حوصلہ شخص تھے مین چاہتا ہون کہ کوئی مجھکو ایسے شخص کو بتلا دے کہ جسنے امور سیاسی مین ایسا بڑا درجہ پایا ہوا ور اس رتبہ تک پہونچا ہو اور اوسمین حوصلہ اور خواہش نہو۔ کوئی شخص لارڈ بیکنس فیلڈ کو کسی ناقابل اور بیہودہ خیال کا الزام نہین لگا سکتا ہے ہم اون کے معاملات سیاسی کے رایون سے اتفاق نہین کرتے ہین لیکن ہم ضرور اونکے ذہانت اور لیاقت کی تعریف و ثنا کرتے ہین جو کہ اونہون نے اپنے مشکل و دشوار کاروبار مین ظاہر کی۔ مین اسبات کا کامل یقین کہتا ہون کہ لارڈ بیکنس فیلڈ تمام اون باتون کو پیش نظر رکھتے تھے جنکو وہ اپنے وطن کے حق مین اچھا سمجھتے تھے اور جنکو وہ اپنے بادشاہ کے قوت کے واسطے مفید خیال کرتے تھے۔"

تھوڑا عرصہ گذرا کہ مسٹر گلیڈاسٹون وزیر اعظم نے لارڈ بیکنس فیلڈ کے لئے ایک یادگار تیار ہونے کی تجویز کی اور کہا کہ اس شخص کی بزرگی اور لیاقت ایسی تھی جسکے صلہ مین قوم کو اونکے یادگار ضرور بنوانا چاہئے۔ مسٹر گلیڈاسٹون نے خود اپنے زبان سے حسب ذیل کلمات لارڈ بیکنس فیلڈ کے نسبت فرمائے۔ وہو ہذا ۔

"اگر مین لارڈ بیکنس فیلڈ کے اوصاف اور اونکی بزرگیان خوب صاف اور واضح بیان نکرون اور اونکی ثنا و صفت مین زبان نکہولون تو یہہ بات انصاف سے بعید اور تہذیب سے دور ہو گی۔ اگرچہ اونمین اور مجھمین

بڑا بہاری اختلاف تہا اور ایک دوسرے کی رائین آپس مین سخت مخالف تہین تاہم مجھکو اون کے اون خوبیون کے بیان کرنے سے اطمینان قلب اور تسکین خاطر معلوم ہوتا ہی جو مجھکو اور میرے سامعین دونون کو مفید ہونگے - وزیر اعظم متوفی مین بعض ایسے عمدہ اوصاف تہے جنکے بیان کرنے مین میری زبان عاجز ہی اونکے قوای عقلیہ ایسے تعجب انگیز تہے جنکو مین اور دوسرے صاحب یکسان جانتے ہین - لیکن علاوہ ان قوای عقلیہ کے اور سوای اون خوبیون کے جو کاروبار ملک سے علاقہ رکہتے ہین اونمین بہت سے ایسے عمدہ باتین تہین جنکو مین اگر کم سن ہوتا تو اپنے دل پر نقش کالحجر کرتا اور اون سے آیندہ فایدہ اوٹہاتا اور جنکو مین اب اون صاحبون کے لئے بیان کرتا ہون جو ابہی کم سن ہین تاکہ وہ اونپر غور کرین اور اونکی تقلید کرین - یہی نہین تہا کہ وہ اوصاف اونمین صرف موجود ہی تہے بلکہ وہ اونمین ایک بہت بڑے تعجب انگیز درجہ تک بلا شک پاے جاتے تہے -

مثلاً مین اونکے مستقیم ارادہ اور دوراندیشی کی نسبت بیان کرتا ہون جو اونمین ایسے زیادہ تہے کہ ابتداے سن شعور سے آخری زمانہ تک چلے گئے - اور اونکو اپنے نفس پر اس درجہ قوت حاصل تہی جسکا کچہہ بیان نہین ہوسکتا ہے اور اونمین بہت بارلیمانی شعور بڑہی ہوی تہی کہ مینے اپنی عمر بہر مین بہت سے وزیراعظمون کو دیکہا مگر کسی مین بہی اس زور و شور کی نہ پای - علاوہ اسکے اور بہت سے خوبیان اونکے چال وچلن مین ایسے تہین جنکا تہوڑا بہت ذکر کرنے سے مین باز نہین رہسکتا ہون -

مین اون کے اوس انسانی ہمدردی کی صفت پر بہت تعجب کرتا ہون جو اون مین اسقدر زور و شور سے تہی کہ جس پر سے وہ اپنی شہرت اور مشہوری اور دولت اوس

# ارل امہرسٹ

ارل ولیم پٹ امہرسٹ ۱۷۷۳ء مین پیدا ہوے اور ۱۸۱۶ء
مین سفارت چین پر مامور ہوے چونکہ اونہون نے دربار چین کے قواعد کی پابندی
مین اپنی ذلت خیال کی اور اوسکے قبول کرنے سے انکار کیا اسواسطے
سفارت وہان سے برخاست کر لی گئی لارڈ امہرسٹ ۱۸۲۳ء مین عہدہ گورنر جنرل
ہند پر مقرر ہوے اور اسی سال کے اگست مہینہ مین اونہون نے گورنری کا
کام لیا برہما کی لڑائی بارکپور کا غدر بھرتپور کی فتح انہین کے عہد مین واقع ہوی
جسکا ذکر ذیل مین مختصر طور پر کیا جاتا ہے —

برہما کی پہلی لڑائی کے چند سال پیشتر برہما والون نے
انگریزی سرحد پر فساد اور پیش قدمی شروع کی اور شاہپور پر (جو ایک کم آباد جزیرہ
ضلع چٹاگنج کے سرحد پر واقع ہے اور ایسٹ انڈیا کمپنی کی عملداری مین تہا —)
قبضہ کر لیا اس جزیرہ مین تہوڑی کمزور فوج تہانہ کے محافظت کے لئے رہ گئی تھی
جنکو برہما والون نے قتل کر ڈالا اور بہگا دیا لارڈ امہرسٹ نے اس جزیرہ کو پہر
فتح کیا اور برہما کی فوج کو وہان سے نکالدیا اور بعد اسکے سرکار برہما کو فہمایش
کی کہ اس فتنہ و فساد سے باز رہین مگر اوس نے اس تاکید کو سرکار انگریزی کی
بزدلی اور خوف پر محمول کیا انگریزی فوج کو بنگالہ سے نکالدینے کے لئے ایک
لشکر ارکان کو بہیجا جب لارڈ امہرسٹ نے دیکھا کہ امن قایم رکہنے کی کوشش مین
کامیابی نہین ہوتی ناچار ۲۴ فبروری ۱۸۲۴ء کو اشتہار جنگ دیدیا —

اس لڑائی کا تفصیلی حال جو ابتدا مین نہایت بگڑگئی تہی تاریخون مین مل سکتا ہی فی نفسہ اختیار جنگ پر کوی حرف نہین ہی مگر خاص لڑائی کی کارروائی البتہ الزام کے لایق ہے ہندوستان مین کبھی اس بے انتظامی اور بے احتیاطی سے کوئی لڑائی نہین ہوی اور اس بات کا الزام اوسوقت کے جنگی محکمہ پر ہے [illegible] غذا کی خرابی اور قلت کیوجہ سے ہزارون آدمی انگریزی فوج کے ہلاک ہوگئے دو برس تک لڑائی رہی اور آخرکار برہما والون کو کامل طور پر شکست و ناکامی ہوی اور لڑائی کے خرچہ مین (جسکی تعداد تیرہ کرور تہی) ملک آسام اور اراکان اور تناسریم اور ایک کرور روپیہ نقد اداکرنا پڑا انگلستان والون نے لارڈ امہرسٹ کے خلاف مین ناحق کا غل وشور برپا کیا اور لارڈ موصوف نے اوس الزام کے جواب لکہنے مین نہایت زحمت اوٹہائی بیشتر ہندوستان کے اصحاب الرائے کے نزدیک یہہ معرکہ حق بجانب اور ضروری ہی نہ تہا بلکہ بالبداہت ایک ناگزیر امر تہا سرچارس مٹکاف کی رائے ہی کہ یہہ لڑائی نہایت صاف طور پر بہ حفاظت اور دفع فتنہ و فساد ملک کے واسطے کرنی پڑی۔

برہما کی لڑائی برپا ہوتی ہے ۱۸۲۴ء مین بارکپور مین غدر ہوگیا جس مین محکمہ جنگی نے باغیون کے نسبت نہایت سخت اور نامنصفانہ برتاؤ کیا۔

راج بہرتپور کی مسندنشینی کے جہگڑے نے اسقدر سر اوٹہایا کہ قلعہ بہرتپور محصور او تسخیر کرنا پڑا۔

اگرچہ جنگ برہما کی سخت بدانتظامی سے عام ناپسندی انگلستان مین پہیل رہی تہی مگر چونکہ انجام اس لڑائی کا کامیابی سے ساتہہ ہوا اس واسطے ایک درجہ گورنرجنرل کے خطاب مین بڑہایا گیا اور اونکو ارل امہرسٹ آف اراکان کا خطاب ملا

نے دوسری قوم اور ملت کے کتابون کو غارت کیا ہی۔ چنانچہ اسبابات کا ثبوت ہم چند سطور ذیل کے تاریخی بیانات سے کرتے ہین جنکو ہمارے ناظرین امید ہے کہ بہت پسند فرماوینگے۔

"فی الواقع علم کے خزانون کو جیساکہ وقت نے برباد کیا ہے اوسیطرح انسان نے بھی اوسکو غارت کیا ہی۔ یہہ بات سب جانتے ہین کہ جب بادشاہ کو فتح ہوتی ہے تو اوسوقت اونہون نے بڑے بڑے شہرون اور قریون کو ویران کیا اور اونکے غضب کی آگ انسان ہی کے خون بہنے سے نہین بوجھی بلکہ اوسنے شعلہ تمام مغلوب کے مشہور چیزون کو گھیر لیا۔ ور اونہون نے حالت طیش اور غضب مین تمام مشہور عمارات عظیمہ کو منہدم کر ڈالا ہے اور بڑے بڑے کتاب خانون اور کارخانون کو غارت کیا۔ چنانچہ پارسیون یا ایرانیون نے جب فنیقیون اور مصریون پر غلبہ کیا تھا تو اوسوقت مذہبی تعصب سے اونہون نے ان قومون کی کتابون کو غارت کیا تھا جنکی تعداد کچھ کم نہین بہت زیادہ بتلاتا ہے۔ فرقہ "ٹیپو کریٹس" نے ایک بہت بڑے کتاب خانہ کو جو یونانات مین بمقام "نا ئدسس" تھا جلا کر خاک کردیا تھا کیونکہ "نا ئدسس" کے باشندے اس فرقہ کے اصول مذہب کو نہین مانتے تھے اسکے سوا رومیون نے یہود اور نصاریٰ اور حکیمون کے کتابون کو جلا دیا تھا۔ اور یہودیون نے نصرانیون اور مشرکون کے کتابون کو غارت کیا تھا اور پھر نصرانیون نے یہودیون اور مشرکون کے کتابون کو برباد کیا تھا مذہبی فرقے ہمیشہ دوسرے مذہبون اور دوسرے فرقون کے کتابون کو متواتر جلاتے رہتے ہین۔ اسکندریہ کے کتاب خانہ عظیم کو جسمین بڑی بیش قیمتی اور نایاب کتابین تھین پہلے نصرانیون نے غارت کیا تھا جب اسکے کتاب خانہ کی خالی الماریون کو دیکھکر جو لوگ وہان جاتے تھے

اونکو رنج اور افسوس ہوتا تھا۔

## تیرہوین صدی عیسوی مین جو غارت گریان عیسائیون نے

مقام قسطنطنیہ مین کی تہین اونکو لوگون نے پوشیدہ کیا ہی اور کتابون مین کچھ کا کچھ لکھکر
چھپوایا ہے لیکن صحیح صحیح کیفیت ان غارت گریون کی ڈاکٹر کلارک صاحب کے پاس
محفوظ رہی تھی اور وہ بیان کرتے ہین کہ کسی قوم نے علوم وفنون کی چیزون کو ایسا غارت
نہین کیا جیسا کہ اوس زمانہ کے عیسائیون نے کیا تھا۔ اور ترکیون نے بھی ایسا کتابون کو
برباد نہین کیا ہے جیسا کہ تیرہوین صدی کے اشرار نے کیا ہے — شہنشاہ جسٹنین
اور بہت سے سلاطین فرانس اور اسپین یعنی اندلس اور اکثر پاپاؤن نے یا پاپا۔
پادری کلان نے جو عیسائی مذہب کے بہت بڑے مقلد تھے یہودیون کی کتاب تلمود
کے پڑھنے کی ممانعت بذریعہ احکام کے کی تھی — اور اس کتاب کے تمام نسخون کے
جلا دینے کا حکم صادر کیا تھا۔ چنانچہ سنہ ۱۵۶۹ء مین ۱۲۰۰۰ نسخے بمقام کریمونیا غارت کیے گئے
تاریخون کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہی کہ "کارڈینل زیمنی"
نے جب غرناطہ کو جو اندلس مین واقع ہے اہل اسلام سے لیا تھا تو قرآن شریف کے
۵۰۰۰ نسخون کو جلادیا تھا۔

## پچھلے صدیون عیسوی مین جو غارت گریان کتاب خانون کی

ہنیری ہشتم کے عہد حکومت مین ہوئین وہ بھی قابل افسوس ہین — جن لوگون نے
مذہبی مکانون کو خرید کیا تھا اونکے قبضہ مین کتاب خانے مفت آ گئے تھے اور اونہون نے
یا تو ان کتابون کے کاغذون کو اپنے سامان خانگی کے صاف کرنے مین صرف کیا
یا بطور ردّی کے فروخت کر ڈالا تھا اور بعضون نے ان کتابون کو جہازون پر بار کر

دوسرے ملکون کو فروخت کے واسطے روانہ کیا تھا - اسوقت بڑے ذی علم لوگ اپنے کتابون کو عزیز رکھتے تھے اوہنون نے اونکی بربادی کے خوف سے اونکو زمین مین گاڑ دیا تھا یا اونکو دیوارون مین چنوا دیا تھا اور وہ کتابین وہان خاک مین مل گئین اور نیست اور نابود ہو گئین —

اب ہمارے ناظرین اوس زمانہ کو خیال فرماوین جبکو چند ہی صدیان گذری ہین اور جبکو لوگ شروع تہذیب کا زمانہ خیال کرتے ہین یعنے اصلاح عظیمہ یا گریٹ ریفارمیشن کا زمانہ - اس زمانہ مین عیسائی مذہب والون کا غصہ کتابون اور قلمی رسالون کی غارت گری پر خوب نکلا اور اوہنون نے کتابون کو خصوصًا اون کتابون کو جنکا نام سرخ روشنائی سے لکہا ہوا تہا اور جنپر خوب طلاکاری کا کام تہا جلاکر خاکستر کر دیا —

جس کتاب کے نام کو وہ سرخ روشنائی سے لکھا ہوا پاتے تہے اور اوسکی جدول مطلا دیکہتے تہے اوسکو یہہ خیال کرکے کہ وہ فرقہ پاپا کی کتاب ہی فورًا تعصب مذہبی سے جلا ڈالتے تہے - ۱۵۹۹ء مین کتاب خانون اور کتاب فروشون کی دوکانون کی وہ غارت گری ہوی جیسے کہ "ڈن لوکنرٹ" کے کتاب خانہ کی ہوی تہی - "ورٹن" نامی ایک شخص اون عمدہ کتابون کی ایک فہرست لکہتا ہی جو بموجب احکام پادریان "وایٹ گفٹ" اور "بین کرافٹ" اور بہ تعصب فرقہ کالونیسٹک اور پیورٹین جلادی گئے تہین - اس زمانہ مین جہان کہین کتابین فرقہ مخالف کی ملتی تہین اونکو پادری فورًا جلا دینے کا حکم دیتے تہے اور جیسے چورون اور ٹہگون کے وجود کو ملک سے دور کرنے کی کوشش کیجاتی ہے اسطرح سے اس زمانہ مین کتابون [illegible]

وجود سے نفرت تھی"

مسلمانون کو توشروع اسلام سے ان فرقون کیطرح علمی کتابون
اور کتب خانے سے تعصب نہ تھا بلکہ حدیث کی صحیح صحیح کتابون مین ثابت ہی کہ حضرت عمر
توراۃ پڑھا کرتے تھے اور اون کو پڑھ سنایا کرتے تھے حالانکہ توراۃ ایک مخالف لوگونکی
کتاب تھی جو مسلمانون کے نہایت سخت دشمن تھے یعنے یہودیون کے اور ایک بار
[illegible] رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم [illegible] توریت [illegible]
کمال ادب سے اوسکو تکیہ پر رکھا اور فرمایا آمنت بک وعن انزلک یعنی ایمان
لایا مین تجہپر اور اوسپر جس نے تجھکو اوتارا - اسیطرح منصور بادشاہ اور مامون رشید
اور دیگر خلفای عباسیہ کے وقت مین مسلمانون نے جو عظمت اور توقیر علمی کتابون
اور علوم کی کی ہے وہ اب تک یادگار رہے پس اس سے صاف معلوم ہوتا ہے
کہ اہل اسلام ہمیشہ سے علم دوست اور علوم و فنون کی کتابون اور کتب خانون کے
سرپرست اور قدردان ہین اور ہمارے نئی فیشن کے بعض حضرات کا یہ خیال کہ
اہل اسلام نے علمی کتابون کی غارتگری کی محض غلط ہے - جو واقعہ اسکندریہ مین
ہوا اوسکی صحت اچھی طرح سے نہین ہوئی اور نہ یہ بات ثابت ہوئی کہ یہ حکم خلیفہ کا تھا
بلکہ اوس زمانہ کی حالت اسباب کو مقتضی ہے کہ حضرت عمر کو اس واقعہ کی خبر بعد وقوع کے
ہوئی ہوگی اسلئے کہ اسکندریہ مدینے سے مہینون کی راہ پر واقع ہے اور مدینے تک
جلدی خبر پہونچنے کا اوسوقت کوئی ذریعہ ایسا نہ تھا یعنے تار برقی یا ریل وغیرہ جس سے
یہ بات ممکن ہوتی کہ یہ واقعہ حضرت عمر کی اطلاع اور ایما سے ہوا ہوگا فقط

راقم محب حسین

# ادب

## شرح حال اگهوریان باشوکت و شان

الحماقةُ اَعیَت الأُساة　　　الوقاحة لا تقبلُ المداواة
اللئامةُ لن تزولَ الی المَمات　　　فدع الاوغاد ولا ترجو لهم النجاة

عجیب ترین همه امور و غریب ترینِ چیزها اینست که بسے خود را دانا شمارد — و کورے خود را بینا انگارد و خبیث النّفسی خویش را مطهّر و مقدس پندارد — این ابلهان را اگر گوش شنوا بودے میشد که بقوّت بیان و بفصاحت لسان و بعبارات واضحه و بتقریراتِ صریحه و بضروب امثال و بحکایات گذشته و حال و بانواعِ کنایات و باصنافِ اشارات حقیقتِ روش و ماهیّتِ کنش ایشان را برایشان فهمانید — و از فسادِ طویّت و تباهی نیّت آنان را خبردار کرد — بلکه میشد ایشان را برین واداشت که اقرار کنند که جمیع حرکات و سکنات و همهٔ افکار و نیّات ایشان ناستوده است وهمهٔ افعال و اعمال آنان موجب خرابی و تباهیست — و این کرانِ مادرزاد را اگر چشم بودے ممکن بود که نقّاشانِ بینا و رسّامانِ دانا و پیکرتراشانِ توانا بدستیاری صناعت و بنیروی فطانت قبح سیرت و شناعت سریرت و زشتیِ خصال و نارساتیِ خیال و جهالت و ضلالت و حماقت و دنائت ایشان را بصورتے مصوّر نموده و بهیکلے مجسّم گردانیده برایشان نشان بدهند تا آنکه برحال و مآل خود ها واقف گردند — ولی بسیار افسوس که نه این کورانِ مادرزاد را گوش ست و نه این کرانِ مادرزاد را چشم — اگر این کوران و این کران را حاسّهٔ لمس می شد

البتہ حوادث و آفات دہر و مصائب و بلیات روزگار و دشواریہا و شکنجہ ہاے زمانہ ایشان را بر غباوت و بے عقلی و خباثت و بے ادراکی و شرارت و کج اندیشی خود ہا آگاہ میگردانید — لکن صد اسف کہ این کوران و این کران چون عضو مشلول قوۂ لامسہ ہم ندارند — جای عجب اینجاست کہ باوجود آنکہ ایشان بدین حالند ہر یکے خود را (سُقراط) یونانی و (کُنفیوشس) چینی و (شانپلیون) امریکانی و (مِرابو) فرانساوی و (گاریبالدی) ایطالیانی میشمارد — بلکہ ایشان را ناقص و خیالاتشان را پست و کارہاشان را حقیر، خود دانستہ خویش را افضل میدانند — بسیار تاسف مینماید کہ قوم او حقیقت و کُنہ ماہیت او را نفہمیدہ تعلیم و توقیر لائق بجا نمیآورد — اینست بیماری حماقتیکہ جمیع اطبّا از مداوات آن عاجز شدہ اند — یارب چہ شدہ است کہ این اَفیالتیہا خود ہا را (تِمستوکلیس) و (ارستیدیس) میدانند — و این روباہ خصلتان خود ہا را از اَنیبالِ افریقی شجاع ترک کمان میکنند — چہ روی دادہ است کہ این ہَبَنقہ ہا دعوی ایاسی مینمایند — و این گنگہا خود ہا را (تیموس تنیس) و (سیسرون) میانگارند — و این مادرہا بامعنی سرہمسری دارند — و این خیانت کاران طعنہ بر سموئل میزنند — و این ابلہہا خود ہا را از محمد اعقل میدانند — و این چنگیز ہا نوشیروان را ظالم مینامند — و این شکم پرستانِ خسیس النفس ابویزید را شرہ میگویند — و این بوزینہ ہا دعوی انسانیت میکنند — اینک کورانِ دوربین و کرانِ تیزگوش و کودنانِ ہوشیار و بلیدانِ خردمند و ضعیف الرأیانِ ماقبت اندیش و جاہلانِ علامہ و قسی القلبانِ پُرشفقت و خائنانِ با امانت و گمراہانِ راہ بر و وحشی خصلتان مدنیت گستر و مفسدان

مصلحت اندیش و بدکرداران باعصمت و تباه کاران رنجور از کج روشی دیگران و دوستان
بنیادکن و خیرخواهان بدتر از صد دشمن و ناصحان بدسیرت — اینست اجتماع ضدین
اینست تلاقی نقیضین — برین حال باید گریست دلی نخندد مجال نیست — وقاحت
تا چه حد سنگ شرمی تاکجا اگھوریها هم بدین سخت روئی نیستند ایکلوریها هم بدین درجهٔ
بیحیائی نرسیده بودند — این چه عجیبه ایست که بدکرداری رسوا و زیان کاری بی
و خیانت شعاری بر ملا در مقام ستایش خود را چنان ستایش کند که گویا سقراطیست
از ناهنجاری جهانیان سیر و تنگ یا ابویزیدیست از بدکرداری اهل زمانه دل گیر
پارسی روحانی هم بدین درجه دعوی عصمت نمود — سبحان الله تأثر و انفعال
نفس بالمره مفقود گردیده است — ای شعور و ای ادراک شما کجا رفتید که نفس
ملامت مؤده او را از حال خود آگاه نکند — ضرر برادران را از برای نفع
بیگانگان خواستن پس از آن از طرف ایشان بجهت مکافات آب و اعتبار یافته
را کدام شریف النفسی شرف شمرده است و کدام عاقلی این کار را خردمندی انگاشته
آقیانوس را کدام هوشمندی بیگانه زمان داشته است کسیکه روح الحیات قومی
زائل کند چرا باید آن را خیرخواه نامید سبکه دیانت محض از برای سیاست درپای
آئینها خود را میکوشد پس چرا شخصیکه در نزد آن کیش خویش سعی میکند از دانشمندان
شمرده شود [illegible] این چه غلطست این چه ضلالتست — اگر این مدعا
را بلا دلیل دانسته و چشم پوشی شده آینده انسان کسی غور کن اگر منفعت شخصی
در جهالت و نادانی و فساد اخلاق من بوده باشد آیا از تعلم و تربیت من خورسندم
آیا استادی [illegible] از طرف خود برای من میفرستد و اگر مربی دیا استادی از بلاد

بفرستند آیا از برای تعدیل افکار و تقویم اخلاق من خواهد بود و یا از برای فساد و تباهی
آنها و اگر مرا معلمی بوده باشد آیا تعظیم و تکریم آن خواهد نمود و اگر معلم مرا از روی صدق
و راستی تبجیل و توقیر نماید همین برین دلالت نمیکند که باید معلم من در تعلیم و تربیت
طریق خیانت را پیش گرفته باشد — ندانستن این امر واضح آیا از غباوت نیست —
سبحان الله آیا دزد نگهبانی خزانه خواهد کرد — عجب این چه بلاهت است آیا شیطان
رهبری میکند — این چه غفلت است کسیکه کوری من سبب بهبودی او است
آیا سعی خواهد کرد که از برای معالجه چشم من طبیب حاذق بدست آرد — اینست
طمع بیجا اینست خیال محال — چون درینجا باطل جامهٔ لباس حق را پوشیده است
که شناختن آن برای کیا هم دشوار افتاده است تا بجا برابلهان لهذا امیدانم که
این خیال را کافی نخواهی شمرد و ازین جهت طرز دیگرے را پیش گرفته میگویم تربیت
و تعلیم شخص واحد البته گونه متصور می شود نخستین آنکه آن شخص را جزو قومی انگاشته
و مبنای تربیت و تعلیم آن را اولاً و بالذات بر منفعت آن قوم که بمنزله کل است گذاشته شود
و منفعت ذات آنشخص در درجهٔ ثانیه و بالتبع ملاحظه گردد — و منفعت قوم درین هنگام
چون منبعیست که منافع افراد مانند جداول از آن متفرع می شود — و افراد برین
تقدیر ... مانند آنکه هیئت مجموعه باشد و هیئت مجموعه که از آن بقوم تعبیر می شود
صانعی ... نظ افراد قوم ... آنکه مبنای تربیت و تعلیم آنشخص بر منفعت ذات او با شد
... ملاحظه قوم ... آن ... آنکه در تربیت و تعلیم آن اولاً و بالذات منفعت دیگران
و فایده ... ان ملحوظ نشود و منفعت خود آن شخص بالتبع باشد — اکنون میتوان
گفت که این تربیت ... قوم آن را نفع خواهد بخشید آیا میتوان گمان کرد که آنشخص

درین هنگام خادم ملّتِ خویش است آیا قوم آن درین صورت از ضرر و گزند آن
محفوظ خواهد ماند آیا جایز است که در حق مربّی آنشخص گفته شود که او محبّ و جان
فشان و فدوی قوم و ملّتِ آنشخص میباشد - کور باد دیدهٔ آن عقلی که چنین اندیشد
وای بر ادراک آنشخصی که امتیاز ندهد درمیانهٔ منفعت و مضرّت - خاک بر دهن آن
ذی شعوری که چنین سخن را بزبان آرد - اگر یک بچهٔ از فرنگ گرفته ببلادِ جرمن
فرستاده شود و در آن بلاد آن بچه بحسب تربیت استادِ خود [illegible] چنانچه جرمنها
را فرا گیرد و محبّت ایشان در دل او متمکن شود [illegible] قوم [illegible] در نظر او منفور
و حقیر گردد آیا میتوان چنان گمان کرد که آن بچه خادم و جان نثار [illegible] فرانسه
است و آیا آنشخصیکه آن بچه را بدین نوع تربیت کرده میتوان [illegible] محبّ فرانسا
نامید - عجب حماقت دست داده است که فرق میانهٔ منفعت [illegible] هم نمی‌شود
شگفت ما لعقلیت چگونه فهمیده نمی‌شود که مضرّت اینگونه تربیت از منفعت آن
بیشتر است - بلکه چگونه دانسته نمی‌شود که مضرّتی هزار مرتبه بیشتر است زانکه
شخصی بنوعی تربیت یابد که بجای منفعت موجب مضرّت اهل و وطن خود بشود -
سر خود را بدست خود بریدن لاحول ولا - تربیت دوّمی نه رشتهٔ التیام قوم
را بریدن است و اتحاد و برادری را زائل کردنست - اگر در تربیت افراد منافع
کل اوّلاً و بالذات ملحوظ نشود التیام و اتحاد چگونه متحقق میگردد و چون اتحاد و التیام
نباشد قومیت از کجا خواهد آمد - اگر کسی [illegible] تربیت نماید دشمن
آنقوم خواهد بود یا دوست - [illegible] - و آنانکه تربیت
نخستین را بیگانه اگر فرض کنیم که [illegible] شود آیا [illegible] هم خواهد کرد - [illegible]

کدام عقل این چنین امر را تصور میکند که بیگانه آمده جنسیت و قومیت دیگران را قوت
و پایداری بدهد — کسی میپندارد که شخص بیگانه خانهٔ خود را خراب کرده با انقاض آن خانهٔ
دیگری را تعمیر کند — اگر بیگانگان چیره دست آگاه شوند که خانهٔ از برای تأسیس
جنسیت و تقویت قومیت دیگری برپا شده است آیا آن خانه را از بیخ و بن
کنده بباد فنا خواهند داد دیا آنکه آن بنا را محکم و مشید خواهند نمود و معمار آنرا
خلعت فاخره داده برتبهٔ عالیه اش سرفراز خواهند کرد — چه بزرگ جهالت و نادانی نیست
از شخصی را که چنین گمان کند — عجب بلادت و حماقت است آن کسی را که این امر
را باطل کرده باشد — اگر بیگانهٔ قوی با زور شخص ضعیفی را که در جنس با او مغایر است
بلا رسته بدارد آیا منفعت خود را ملحوظ میکند یا منفعت آن ضعیف را خصوصاً در امور یکه
اگر منفعت ضعیف ملحوظ افتد ضعف بر قوی مستدل گردد — بغیر ازین جمع اضداد
و ملتقای نقائض ست اینان را [illegible] که قوی بدست خود و بسعی و کوشش
خویش ضعیف را برخود چیره کرده اند — بلکه این جمع اضداد هم چنین گمان میکنند
[illegible] نفاق چنین اظهار نمایند — [illegible] معلوم شد که خیرخواه و خیرخواهی کیست
[illegible] را [illegible] که [illegible] میکنند و صله از که میگیرد — باز میگوییم
که این شخصان عقلا [illegible] اند — [illegible] این مقلها جامد میشد خیانت صریح
را دلیل طهارت نفس قرار میداد و در مقام مفاخرت میگفت که گوشت برادران
آغشته [illegible] را نخوردن طهارت نفس است چونکه استحقاق این گونه [illegible]
طریقه قاتل [illegible] الطاعة آن [illegible] دلیل بر خیانت و خباثت است
اگر به برادران خیانت نمیکرد استحقاق این عطیهٔ عظمی او را از کجا حاصل میشد

اتحاد یا کردن از خوردن به وصف خیانت لغیر به بابت چیزی دیگر پیدا اشتباهات [illegible] — عجیب

نیست حال این ملاحان که ذمائم شنیعه را باسم مدائح ذکر میکنند — اگر کسی بخواهد که شخصی را

به بدترین نتیجه ذم نماید از این بیش چه خواهد گفت که کشنده گان برادر را و در حیثیت اقبال

بعمل شنیع قتل در سر ساختی آن شخص را مینواختند — چرا مینواختند اگر با کشنده گان

پر غضب در کار قتل شریک نبودند و ایشان را راهبری نمیکردند بر اهانت می نمودند —

اینست جان فشانی خانمان از برای قوم — اینست خیرخواهی جلیسان از برای

یاران — اینست مدائح بلغا آخر الزمان — این فصحا و این بلغا را نظر کن اگر

خواهند کسی را بکمال دانش بستایند باهم اتفاق نموده ویکدیگر را اعانت کرده بعد

از فکر طویل و عریض میگویند که آن هیچ علم نخوانده است و از هیچ چیز خبر ندارد

و هیچیک از فنون را نمیداند اینک علامهٔ زمان است و اگر خواهند شخصی را بجهل

نسبت دهند بیان میکنند که آن جمیع علوم اولین و آخرین را خوانده است و هیچ چیز

بر وی پوشیده نیست — این عجیبه مدحیست — این غریبه ذمّیست واه واه سبحان الله

حقیقةً جای خنده است ولی گریه نمیگذارد — بلی آن گونه ممدوحین راست بایدرا

این گونه مادحین درست گفتار باید — راست بازی ازین چه زیاده خواهد بود که از فرط

عشق محمد و محمدیان تورات و انجیل را بجهت تقویت نصرانیت بهزار کوشش اثبات

میکنند — و از غایت سعی در صیانت دیانت اسلامیهٔ قرآن را انکار مینمایند — و از

خوف آنکه مباد اسیل آمده خانه را خراب کند خودها از بیخ و بنش کنده خاکش را

بباد میدهند — از غایت خیرخواهی قوم و از نهایت دین پروری ارادهٔ آن دارند

که دیانت و قومیت را شهید نمایند و از برای مدفن بارگاه رفیعی بسازند و هر یک از آن

برا سے یادگار ا ہم خود را در آن ثبت نماید تا آنکه آیندہ گان را حال ساعیان درین کار خیر
موسوم گردد۔ بشارت باد آنان را که از قوم این خیرخواہان در اندیشه بودند۔ شرده باد
آن اقوامی را که از دین این دین پروران خوف و ہراس داشتند۔ قومیت کیفیت
ایست نفسانیه که در حال صغر بواسطۂ تعلیم و تربیت در نفوس حاصل می شود۔ چون در تعلیم
کودکان این امر ملاحظه نشود و یا آنکه ضد آن مرعی گردد قومیت از کجا وجود خواہد پذیرفت
و ہمچنین است حالت دیانت بلکه سائر کیفیات نفسانیہ۔ و احداث کیفیت نفسانیه قومیت
در بعضے از نفوس معنی اش اینست که معلم بحسن تربیت و تعلیم خود آن نفس را بعد از نفائید من
سوار و شرف قوم برین دارد که بذل روح را از برای شرف قوم سہل انگارد و شرف
خویش را فقط در شرف قوم و ملت خود پندارد۔ شرف قوم عبودیت نیست۔ عبد مؤدب
و دانا سعادت مولا است۔ بندہ را با وصف بندگی ہیچکس نیک بخت نشمردہ است
اگرچه عالم و عارف باشد۔ این خانه زاد ہا معنی این کلمات را نمی فہمند۔ در بندگی
پرورده شده لذت آزادی را چگونه خواہد یافت۔ اگر عبودیت خو کردۂ معلم شود
بغیر از سبیل عبودیت چه تعلیم خواہد نمود۔ خسیس النفس را با شرف چه کار است۔ اگر نیست
(خود غرض) عالم را فدای اغراض دنیۂ خود میکند۔ لاحول ولا قوة إلّا باللّٰه این ذیو
مردمان ستی السریرہ چگونه موجب تنفر قلوب شدند از علوم معارف و آئین غولان کریه الصور
چسان مانع از ترقی قوم خود ما گردیدند و زشتی سیرت این زگسان عجیبه سد محکمی شده
پاک منشان را از استحصال اسباب سعادت باز داشت۔ نیک با طفلان ما چنان
گمان شده که طرز جدید و تربیت نو باعث بیخ کنی قوم و ملت است۔ لہذا از وضع حاضر گوشه
گرفتند۔ ولیکن سبب انحطاط و تأخر قوم گردید۔ نه نه گمراہی و ضلالت و عداوت

منت را سبب بحر بد فطرتی و سنے تربیتی و جهل و خست نیست ـ علوم و معارف هرگز سبب
بدبختی و شقا نخواهد شد اگر معلم و مربی بدفطرت و شقی نبوده باشد ـ بلی اگر اگهوری مربی
گردد بسر از شقاوت و بیخ کنی قوم چیز دیگرے را امید نباید داشت ـ فساد کار
این اگهوریان هنوز بخوبی ظاهر نشده است چون ظاهرش مزوّق است اندکے
صبر باید ـ شراب زهرآلود اول مستی میبخشد پس از آن جگر و رگ را پاره پاره میکند
اگهوریان را یار و صدیقی نیست و طریقت و مذهبے هم ندارند و در میانۂ ایشان
تعاون و توافق نمیباشد و بغیر از شکم پر کردن آرزوی دیگرے در دل ندارند پس
گمان مکن که ایشان باطلی را حق انگاشته جان فشانیها میکنند و جوانمردیها مینمایند ـ این همه
خودنمائیها و این همه دست افشانیها و این همه نباح و صیاح بر توهم باطل بنا داده شده است
نه بر طلب فضیلت یعنی چنان گمان میکنند که این قوت حیف و میل و نیروی اختلاس که
ایشان را دست داده از جای دیگر است لهذا گاه گاهے جان را بدندان گرفته
بسط یدی مینمایند و بریشی حرکت میدهند ـ این امر بر کسے پوشیده نیست ـ اگر مقصود
اکتساب فضیلت بود از آن امور یکه ذکرش شرمندگی میآورد اجتناب میکردند ـ اگهوری
و طلب فضیلت هرگز شنیده نشده است ـ اگرچه ریش را بریش پیوند کرده یکدیگر را
ستایش میکنند ولی هیچیک از دل سخن نمیگوید بلکه هر یکے بجهت مقاصد دنیۂ خود که
شکم پرستی باشد با دیگرے نفاق میورزد ـ اگهوری یار و صاحب نمیشناسد ـ
اگهوری بغیر شکم خود معبود دیگرے ندارد ـ قاعدهٔ کلیۂ از من یاد داشته باش
اسهاب و اطناب سخن منافقی نمیشود و مناسب نیست ـ بے اغراق و مبالغه صورت نمی بندد ـ
چون شخصے منافق نباشد و غرض او استحصال مقصد خود نبوده باشد هرگز در ستایش

زعمدتی و زشیکند۔ آن ستارہ بیشے را در یک ساعت گھوڑے با گھوڑی دیگر میکند۔ (لِنسا رک) (غزنیفہ) را در تمام عمر حاصل نشدہ است۔ اگر این نفاق نیست پس چیست۔ عجب از زمین خفت ... عجب از زین شدہ ... گمان ممکن کہ ... اگھوری عریان و فقیر بودہ ... صاحب خدم و حشم اگھوری بودن ... اگھوری ... نسبت کہ می تواند جیارا از خود مسلب ... کہ در این طریقہ ... شدہ باشد ... از سر چشمہ سیراب گردیدہ باشد۔ نہایت تلبیر ... دیدہ کہ با ... دل در شخص واحدے جمع شود اینک۔ باقی آیندہ۔ راقم جمال الدین حسینی

## کرۂ زمین کے نسبت اگلی لوگون کے خیالات

مسٹر وارن صاحب کہتے ہین کہ علم نجوم اور علم کیمیا کے زمانہ کے بہت پیچھے تک لوگون کا یہہ خیال تہا کہ کرہ زمین ایک بہت بڑا وسیع میدان ہے اور ساکن ہے اور جملہ کائنات کا مرکز ہے اور اجسام فلکی جو نکتے سے چمکتے ہوے نظر آتے ہین اوسکے گرد گہومتے ہین۔ ارسطو جو اوس زمانہ مین بہت بڑا حکیم تہا اپنے شاگردون کو سکہاتا تہا کہ "اجسام فلکی کرون مین جڑے ہوسے ہین اور وہ زمین کے اطراف ان کرون کے ساتہہ دور کرتے ہین۔ اجسام فلکی بالذات ساکن ہین — پہلا کرہ وہ ہے جسمین ساکن ستارے قایم ہین اور پہر پانچ سیارے ہین اور آفتاب ہے اور زمین ہے اور زمین کے بعد مہتاب ہے۔ زمین بالذات ساکن ہے اور تمام کائنات کا مرکز ہے"۔

راقم محب حسین

یہ تعجب رفع ہوجاتا ہے۔ کیونکہ اگرچہ ہند سے سامان تجارتی بہت جاتا ہے مگر اکثر وہ سامان خام
ہوتا ہے اور یہان سے ارزان قیمت پر دوسرے ملکون کو جاتا ہے اور پھر وہان جاکر یہی سامان
خام عمدہ عمدہ کلون اور صنعتون کے ذریعہ سے نہایت بیش قیمت اشیار تجارتی مین تبدل
ہوجاتا ہے اور یہان آکر وہی سامان پھر دوگنے اور چوگنے پر فروخت ہوتا ہے۔ مثلاً روئی
چمڑا وغیرہ چیزین یہان سے ارزان قیمت پر خرید ہوکر دوسری ولایتون کو روانہ ہوتی
ہین اور پھر وہان جاکر ان سے عمدہ عمدہ نفیس کپڑے چار روپیہ گز اور دس روپیہ گز کی تیار
ہوکر یہان آتی ہین اور اونکو پھر ہمین لوگ خرید کرتے ہین۔
اگر ہمارے ہی ملک مین کارخانے ہون اور ہمارے ہی ملک مین طرح طرح کی صنعتین پھیلین تو
پھر اسقدر روپیہ کا نقصان ہمارا کیون ہو اور ہم کیون دن بدن مفلس ہوتے جاوین۔
مس انیسکر پوگسن[1] نامی ایک انگریزی عورت جو مدراس کے ایک سٹیت دان کی لڑکی ہین جب مہتمم
دفتر پبلشیر الوجی صوبہ مدراس مقرر ہوتی ہین اس لائق اور تجربہ کار عورت نے چھ سال تک مددگار
مہتمم دفتر مذکور کے عہدہ کا کام بخوبی انجام دیا ہے۔
سرکار ہند[2] نے ایک ہزار روپیہ انعام مسٹر ای اور رام صاحب مددگار کمشنر منٹغمری نگر کو ایک کتاب
کے صلہ مین دیا ہے جسکا نام لغت زبان ملتانی ہے۔

---

حاشیہ[1]۔ عورتین علم و ہنر کو بخوبی سیکھہ سکتی ہین اگر ہم اونکو تعلیم و ترتیب نہ دین تو یہ قصور ہمارا
ہے اور خدا کے یہان اس بے انصافی کی پرسش ہوگی کیونکہ خدا وند تعالی نے ہمیشہ اون کو
قوی دماغی اور قوی عقلی مثل آدمی کے سب دی ہے۔
حاشیہ[2]۔ انگریزی سرکار کی قدر دانی علوم و فنون کے باب مین قابل غور اور سب
باتون سے پہلے لائق تقلید ہے۔

# فہرست مضامین

# علمی خبرین

سنتے ہین کہ اس آنے والے بڑے دن کو اخبار "گرنفک" کے پانچ لاکہہ پچاس ہزار (۵۵۰۰۰۰) نسخے طبع ہوکر خریدارون کو تقسیم ہونگے
حاشیہ اڈیٹر معلم - افسوس صد افسوس ہمارے اہل وطن عیدین کے مہینون کے رسالون اور اخبارون کو پڑہتے تک بہی نہین خریدارون کے تعداد کی ترقی تو کجا -

ہندوستان کی صنعت اور کاریگری کی جو نمائش گاہ مقام شملہ پر ہوئی تہی اوسمین اس سال تصویرون اور دیگر اشیا کے فروخت کرنے سے بارہ ہزار روپیہ کی آمدنی ہوئی اس آمدنی مین بہ نسبت سال گذشتہ کے آمدنی کے جو پانچ ہزار روپیہ کی تہی ترقی ہوئی - سب سے زیادہ چیزین لارڈ ریپن نے اس نمائش گاہ مین خریدکین -

مغربی شمالی کے ایک اخبار سے معلوم ہوا ہے کہ امرتسر مین اسمرتبہ وبائی بخار سے اب تک نو ہزار آدمی مرے ہین - یہہ تعداد مردون کی جو اس بیماری سے مرے ہین چند سال گذشتہ کی تعداد سے زیادہ ہی ڈاکٹر برنیٹ صاحب مددگار صدر مہتمم صفائی (ڈپٹی سنیٹری کمشنر) نے اس بیماری سے مرے ہوی آدمیون کی بہت سے لاشون کو چیرکر امتحان کیا اور انکو کوئی علامت تائفڈ فیور یعنی بخار کی نہ ملین وہ کہتے ہین کہ یہہ بخار

ہیلی صاحب کا دمدار ستارہ

# ہیئت

## دمدار ستارہ

(جسکو عربی مین ذوالذنب اور انگریزی مین کامٹ کہتے ہین)

دمدار ستارہ ایک خاص قسم کے اجسام فلکی ہین جنکا علاقہ نظام شمسی سے ہو۔ انگریزی مین دمدار ستارہ کو کامٹ کہتے ہین۔ کامٹ "کوما" سے مشتق ہو جو لاطینی زبان کا ایک لفظ ہو اور جسکے معنی بال کے ہین چونکہ دمدار ستارہ مین بالون کی پونچھ سے ہوتی ہے۔ لہذا اسکا نام اونہون نے کامٹ رکھا جسقدر اوہام اور خیالات فاسد اس ستارہ کے دکہائی دینے سے لوگون مین پیدا ہوتے ہین وہ اور کسی ستارہ کی دور اور رویت سے نہین ہوتے جب دمدار ستارہ نکلتا ہو تو عوام الناس مین ایک تہلکہ پڑ جاتا ہے اور وہ خیال کرتے ہین کہ یہہ علامت اسبات کی ہو کہ قہر اور غضب خدا وند تعالے جل شانہ کا نازل ہونے والا ہو اور یہہ پیشین گوئی کرتا ہے اس امر کی کہ کوئی عظیم سیاسی انقلاب واقع ہوگا یا کوئی بڑا بہاری تغیر آب وہوا مین پڑیگا یعنی کوئی وبا یا طوفان عظیم آویگا —

تمام ہیئت دان اسبات پر متفق ہین کہ دمدار ستارے بے نور اجسام ہین اور ان مین جو روشنی ہو وہ آفتاب سے آتی ہے اور جن قواعد کے ذریعہ سے اور سیارے انتظام پاتے ہین۔ وہی قواعد ان مین بھی جاری ہین دمدار ستارون مین خصوصیت یہہ ہو کہ اونکا دورہ بے ترتیب ہوتا ہے۔

یعنی مدور نہین ہوتا اور وہ ہر طرف سے طریق شمسی مین داخل ہوتے ہین ۔
مثل دوسرے سیارون کے دم دار ستارہ کا قرص دکھائی
نہین دیتا ہے ۔ اسکی روشنی زردی سپیدی مائل ہوتی ہے اور اسکی ایک
دم اکثر ہوتی ہے یا یون کہو کہ ایک روشنی کا سلسلہ ہوتا ہی اور یہہ دم اوس
طرف سے دم دار ستارہ کی پیدا ہوتی ہی جو آفتاب سے روبرو نہین ہوتی
ہی اور اس دم کی جڑ ہمیشہ آفتاب کے مقابل رہتی ہی

دم دار ستارون کی تعداد بہت کثیر ہی انمین سے بہت سے ایسے
ہین جو طریق شمسی کے برابر دورہ کرتے ہین ۔ اور بہت سے ایسی ہین جو
آفتاب سے نیچے کی طرف چلے جاتے ہین ۔ اکثر بڑے بڑے دم دار
ستارے دیکھائی دیتے ہین ۔

جو دم دار ستارہ سنہ ۱۸۵۸ عیسوی مین نکلا تہا وہ تمام یوروپ مین دکھائی
دیا تہا ۔ ۳۰ ستمبر سنہ مذکور کی شام کو یہہ ستارہ حضیض (یعنی وہ نکتہ اوسکے
دورکا جو آفتاب سے نہایت قریب ہی) سے گذرا اور اوسوقت اوسکا فاصلہ
آفتاب سے ۱۴۱۶۰۰۰ میل کا تہا اور آفتاب کے مرکز سے ۵۸۴۰۰۰ میل کا تہا
یہہ ستارہ بحساب ۱۲۵۰۰۰۰ میل فی گہنٹہ راہ طے کرتا تہا ۔ اسکے دم کا طول
۱۱۲۷۵۰۰۰ میل کا تہا ۔ اگر ایک ریل گاڑی بحساب ۲۰ میل فی گہنٹہ جاوے تو
وہ اسقدر فاصلہ کو ۵۰۰۰ سال مین طے کریگی اوسکا نکتہ اوج جو آفتاب سے
نہایت بعید ہی ۱۳۵۰۰۰۰۰۰ میل کے فاصلہ پر ہے یہہ دم دار ستارہ اپنی
گردش کو ۲۰۰۰ برس کے عرصہ مین پورا کرتا ہے اور وہ سنہ ۱۹۶۲ عیسوی مین

مین نکتہ اوج پر پہونچے گا اور ۲۲۵۵ عیسوی مین پہر نمودار ہوگا۔

ایک مشہور دم دار ستارہ جسکو ہیلی صاحب کا مدار ستارہ کہتے ہین بعد ہر ۷۶ سال کے عرصہ کے یعنی ۱۴۵۶ء ۱۵۳۱ء ۱۶۰۷ء ۱۶۸۲ء ۱۷۵۹ء اور اخیر ۱۸۳۵ء مین متواتر نکلا ہے۔ اس ستارہ کو ہیلی صاحب کا دم دار ستارہ اسوجہ سے کہتے ہین کہ اونہون نے پیشین گوئی کی تھی کہ یہہ ستارہ ۱۷۵۹ء مین نکلے گا سیارہ جارجم سیڈیس کا مدار اس دم دار ستارہ کے مدار کو برابر دو حصون مین تقسیم کرتا ہے اور اس دم ستارہ کا اوج یعنے نہایت بعد آفتاب سے ۳۴۲۵۰۰۰۰۰۰ میل کا ہے۔ ۱۶ نومبر ۱۸۳۵ء کو یہہ ستارہ اپنی مقام حضیض (نکتہ نہایت قریب آفتاب) سے گذرا تہا اور امید ہی کہ یہی ستارہ پہر اخیر فروری کو ۱۹۱۱ء مین نکلیگا۔

جو دم دار ستارہ ۱۲۶۴ء مین نکلا تہا اوسکا مدار بہت لمبا تہا اور ہیئت والون نے قیاس کیا تہا کہ اوسکے نکتہ حضیض کو نکتہ اوج کے درمیان مین ۱۴۵۰۰۰۰۰۰۰۰ کا فاصلہ ہے۔

ایک دم دار ستارہ ۱۷۷۰ء مین نمودار ہوا تہا جسکو ہیئت والون نے شمار کیا تہا کہ وہ ۵½ سال مین ایک بار اپنا دورا گرد آفتاب کے پورا کریگا اور دیکہائی دیگا لیکن ۱۷۷۰ء سے اب تک کہ ایک سو گیارہ سال کا عرصہ ہونے کو آیا ایک بار بھی وہ دکہائی نہین دیا۔ اون ہیئت دانون کے حساب کے رو سے اور رفتار ۵½ سال مین ایک بار نمودار

